# قاسم العلوم

یعنی مکتوبات حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ

## انوار النجوم

از پروفیسر محمد انوار الحسن شیرکوٹی

ناشران قرآن لمیٹڈ اردو بازار لاہور

# قاسم العلوم

مع اُردو ترجمہ

## انوار النجوم

حضرت مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ
بانی دارالعلوم دیوبند کے فارسی میں مجتہدانہ علمی خطوط
جو معرفت ربانی اور کشفیات الہامی کا مرقع اور جلوۂ
قدرت کا شاہکار ہیں۔ مع اردو ترجمہ و حواشی

مترجمہ
پروفیسر محمد انوار الحسن صاحب شیرکوٹی
۱۲۹۔ڈی پیپلز کالونی لائلپور



پبلشرز
ناشران قرآن لمیٹڈ۔ ۳۸۔ اُردو بازار۔ لاہور
فون: ۶۸۵۸۱

# تاریخی یادداشتیں

| | |
|---|---|
| ۱۔ نام کتاب | قاسم العلوم |
| ۲۔ مصنف | فارسی مکتوبات حضرت مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ |
| ۳۔ نام ترجمہ | انوار النجوم |
| ۴۔ مترجم مکتوبات | پروفیسر محمد انوار الحسن شیرکوٹی |
| ۵۔ ناشر | ناشران قرآن لاہور |
| ۶۔ کاتب | منشی احسان و منشی علم الدین صاحب |
| ۷۔ تعداد | ایک ہزار |
| ۸۔ سال طباعت | ۱۳۹۴ھ، ۱۹۷۴ء |
| ۹۔ قیمت | |

## ملنے کا پتہ

۱۔ ناشران قرآن لمیٹڈ، ۳۸۔ اُردو بازار لاہور
فون ۶۸۵۸۱
۲۔ ڈاکٹر انصار الحسن ناظم مکتبۂ انوار

حمایت اسلام پریس لاہور

# انتساب

میں مکتوبات امام المتکلمین حضرت مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ بانی دار العلوم دیوبند کے اس ترجمہ کا جو میری کاوش قلبی ودماغی وقلمی کا نتیجہ ہے اپنے شیخ واستاذ حضرت مولانا محمد انور شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سابق شیخ الحدیث دار العلوم دیوبند کی طرف منتسب کرتا ہوں اور اُن کی رُوح سے دعا کا طلبگار ہوں۔

محمد انوار الحسن مترجم

# فہرست مضامین قاسم العلوم مکتوبات مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

نحمدہ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# پیش لفظ

## احوالِ قاسمی

اس سے پہلے کہ قارئین کرام آئندہ اوراق میں حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نور اللہ مرقدہ کے مکتوبات کا مطالعہ فرمائیں یہ ضروری اور مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ہم مختصر طور پر آپ کے حالاتِ زندگی اور علمی مقام کو تعارف کے طور پر مقدمے میں پیش کر دیں۔ تاکہ صاحبِ مکتوبات کی شخصیت سے ایک گونہ واقفیت حاصل کر کے قارئین مکتوبات کی عظمت کا اندازہ لگا سکیں۔ حضرت مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی ذاتِ گرامی قدر سے ہند و پاک کا ہر پڑھا لکھا واقف ہے بلکہ ناخواندہ طبقے کے بہت سے افراد بھی ان کی ذات سے آشنا ہیں۔ جب دارالعلوم دیوبند کا تخیل کسی شخص کے ذہن میں آتا ہے تو اس کے بانی حضرت مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا تصور بھی لازمی طور پر اس کے ساتھ دماغ پر چھا جاتا ہے۔ دارالعلوم اور آپ کی ذات میں وہی نسبت ہے جو گل و بلبل میں واقع ہے ؎

گل و بلبل کی طرح ہے مجھے نسبت تجھ سے

لوگ لیتے ہیں مرا نام ترے نام کے ساتھ

الغرض حضرت نانوتوی کی شخصیت ایک بین الاقوامی شہرت کی مالک ہے۔ اگر انیسویں صدی میں قدرت اس شخص کو پیدا کر کے اپنا مظاہرہ نہ کرتی تو ہند و پاک میں بالخصوص اور دیگر ممالک اسلامیہ میں بالعموم ایک ایسا خلا رہتا جس میں ظلمت کفر و شرک اور بدعات و اوہام کے گہرے اور سیاہ بادل چھائے ہوئے ہوتے۔ جب اس ہستی کے ذریعے ربانی تجلیات اور روحانی انوار ارض پاک و ہند پر برسے تو مردہ قلوب زندہ ہو گئے۔

آپ کی اور آپ کے دارالعلوم کی مقبولیت کا اندازہ اس حقیقت سے ہو سکتا ہے کہ آج اس آفتاب علم اور شیخ حرم سے ہند و پاک، افغانستان، روسی ترکستان، ایران، عراق، شام، سعودی عرب، انڈونیشیا، کویت، بحرین، ترکی، ملایا اور ہند و پاک کے تمام صوبوں اور شہروں یعنی سرحد، بلوچستان، پنجاب، سندھ، کشمیر، یوپی، سی پی، بہار، بنگال، مدراس، بمبئی، کلکتہ، دہلی، لکھنؤ، لاہور، امرتسر، لدھیانہ، جالندھر، انبالہ، سہارنپور، مظفر نگر، میرٹھ، بجنور، مراد آباد اور تمام شہر نگر اور قصبے روشن ہیں۔ اور ہر جگہ دارالعلوم کی شاخیں اور اس کے علمی آثار نمودار ہیں۔ ہند

تک اوران کی ریاستوں مثلاً بھوپال، مالیر کوٹلہ، قلات، حیدرآباد دکن، بہاولپور وغیرہ کے شرعی محکموں میں دارالعلوم کے فضلاء قاضی اور مفتی کے عہدوں پر متمکن رہے۔ خوشگوار دارالعلوم دیوبند اپنی عظمت اور بلندی کے باعث اس قدر ہمہ گیر صفات کا مالک ہے کہ اس کے فضلاء جہاں جہاں بھی ہیں امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا بار امانت اس خوش اسلوبی سے اٹھائے ہوئے ہیں جس کو آسمان وزمین اور جبال نے اٹھانے سے انکار کر دیا تھا۔ یونیورسٹیوں، کالجوں اور سکولوں اور عربی مدارس میں فضلائے دیوبند کی ایک بہت بڑی جماعت مسند درس و تدریس پر جلوہ افروز ہو کر دین کی شمعیں روشن کر رہی ہے۔

## عمارات

آج دارالعلوم کی عمارات پر ایک طائرانہ نظر ڈالئے تو آپ کو معلوم ہوگا کہ گزرے ہوئے دور کی یہ عمارتیں اپنے بانی مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی یادوں کو اپنے سینوں سے لگائے ہوئے انکی عظمت کا نام و نشان پیش کرتی ہوئی نظر آتی ہیں۔ یہ باب عالی، یہ دو منزلہ شاندار مسجد، یہ عظیم الشان کتب خانہ، یہ نودرے کی پرشکوہ درسگاہ، اس درسگاہ پر رفیع الشان دارالحدیث، دارالحدیث کے قریب گنبد نما دارالتفسیر، شان و شوکت کا طرہ دار ہال کمرہ، اور اس کے مغرب میں جدید دار الطلبہ سب بانئ دارالعلوم کی برکتوں اور عظمتوں کی یادگاریں ہیں۔ جو انشاء اللہ قیامت تک باقی رہیں گی اور اعدائے اسلام کی ہر قسم کی دستبرد سے محفوظ رہ کر باغ اسلام کی آبیاری کریں گی۔

## ابنائے قاسمی یا ابنائے دارالعلوم

درخت کا اندازہ اس کے ثمرات سے ہوتا ہے۔ اگر آپ حضرت قاسم العلوم کے ابنائے علم اور ان کے علمی فرزندوں، بیٹیوں اور پوتوں اور باغ قاسمی کے ثمرات سے آگاہ ہیں۔ تو آپ کے علم میں یہ بات ضرور ہے کہ حضرت قاسم کے شاگردوں میں براہ راست جناب مولانا محمود حسن صاحب اسیر مالٹا، حضرت مولانا احمد حسن صاحب امروہوی، حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب نانوتوی، مولانا حکیم منصور علی مرادآبادی، حکیم رحیم اللہ صاحب بجنوری، مولانا عبدالرحمن صاحب امروہوی، مولانا عبدالغنی صاحب میرٹھی، مولانا محی الدین صاحب قاضی بھوپال مرادآبادی، مولانا فخر الحسن صاحب گنگوہی وغیرہم علم و فضل کے وہ آفتاب و ماہتاب تھے جنہوں نے ہندو پاک کو جگمگا دیا اور پھر شیخ الہند کے شاگردوں میں حضرت مولانا سید محمد انور شاہ صاحب محدث دارالعلوم دیوبند، حضرت مولانا حسین احمد صاحب مدنی محدث دارالعلوم دیوبند، حضرت مولانا شبیر احمد صاحب عثمانی محدث و مفسر دارالعلوم دیوبند حضرت مفتی کفایت اللہ صاحب مفتی ہند، حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمن صاحب مفتی اعظم ہند، حضرت مولانا حبیب الرحمن صاحب عثمانی مولانا عبیداللہ صاحب سندھی، مولانا احمد علی صاحب مفسر لاہوری، مولانا رسول خان صاحب معقولی ہزاروی، مولانا محمد ابراہیم صاحب فلسفی بلیاوی، مولانا اعزاز علی صاحب شیخ الادب دارالعلوم دیوبند وغیرہم رحمۃ اللہ علیہم جمیعاً جیسے حضرات جو علوم و فنون کے ماہر تھے پیدا ہوئے۔

اور پھر حضرت مولانا سید محمد انور شاہ صاحب اور حضرت مولانا شبیر احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہما کے تلامیذ میں مولانا محمد طیب صاحب مہتمم دارالعلوم مولانا مفتی محمد شفیع صاحب مفتی پاکستان، مولانا محمد ادریس صاحب کاندھلوی، مولانا بدر عالم صاحب میرٹھی، مولانا مناظر احسن صاحب گیلانی، مولانا حفظ الرحمن صاحب سیوہاروی وغیرہم اور دور اول کے فضلاء میں شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ کے علاوہ ایک اور مجدد وقت اور مصلح قوم حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی اور ان کے ہم سبق حضرت مولانا خلیل احمد صاحب سہارنپوری۔ یہ سب دارالعلوم کے فضلاء اور اساتذہ تھے۔ ہم نے صرف چند مشہور ہستیوں کے اسماء پیش کئے ہیں ورنہ اس باغ قاسمی میں بے شمار پھول ہیں جنہوں نے فضاؤں کو مہکا دیا ہے۔

ان سب تفصیلات کے لئے ہماری کتاب انوار قاسمی جلد اول مطالعہ کیجئے جس میں ہم نے مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے

حالات کے ضمن میں دارالعلوم کے تمام اطراف وجوانب سے بحث کی ہے۔ آج بحمد اللہ دارالعلوم کا سالانہ بجٹ دس لاکھ روپیہ تک پہنچا ہوا ہے اچھی خاصی ایک علمی اور روحانی اسٹیٹ ہے جس کے حکمراں آجکل حضرت مولانا محمد قاسم صاحب کے پوتے حکیم الاسلام مولانا محمد طیب صاحب مدظلہ العالی ہیں جنہوں نے اور جن کے پدر محترم حافظ مولانا محمد احمد صاحب نے بفضلہ تعالیٰ اس دارالعلوم کو کہاں سے کہاں تک پہنچا دیا۔ بالخصوص مولانا محمد طیب صاحب کی خدمات جلیلہ تاقیام قیامت ناقابل فراموش ہیں۔ اسی دارالعلوم کے متعلق اکابر اُمت کے خیالات پڑھیے۔

## دارالعلوم اکابرِ اُمت کی نظروں میں

علامہ رشید رضا مصری مفتی محمد عبدہ کے شاگرد رشید جب ندوۃ العلماء لکھنؤ کی دعوت پر ہندوستان تشریف لائے تو علامہ اسلامیہ کالج لاہور، مدرسہ مظاہر العلوم سہارنپور ہوتے ہوئے لکھنؤ تشریف لے گئے۔ بعد ازاں علی گڑھ کالج او رپھر ۱۵ اپریل ۱۹۱۲ء کو صبح سات بجے حکیم محمد اجمل خان صاحب مرحوم اور مولانا عبدالحق صاحب بغدادی کے ہمراہ دیوبند پہنچے۔ دارالعلوم دیکھا۔ ایک جلسہ منعقد ہوا جس میں حضرت مولانا سید محمد انور شاہ صاحب محدث دارالعلوم دیوبند نے عربی زبان میں ایک زبردست تقریر کی جس میں دارالعلوم کے حالات، بانی دارالعلوم کی شخصیت مذہب حنفیت علمائے دیوبند کے عقائد وغیرہ پر بحث کی۔ اس وقت علامہ رشید رضا نے تقریر کرتے ہوئے فرمایا تھا:۔

لَوْ لَمْ أَرَهَا لَرَجَعْتُ مِنَ الْهِنْدِ حَزِيْنًا۔ — اگر میں دارالعلوم دیوبند کو نہ دیکھتا تو ہندوستان سے غمگین ہو کر لوٹتا۔

پھر انہوں نے مصر پہنچ کر اپنے المنار رسالے میں دارالعلوم دیوبند کے متعلق تحریر فرمایا:۔

ماقرت عيني في الهند كما قرت برؤية مدرسة ديوبند (شعبان ۱۳۳۰ھ) — ہندوستان بھر میں میری آنکھ کو ایسی ٹھنڈک کہیں نصیب نہیں ہوئی جیسی دارالعلوم دیوبند میں حاصل ہوئی۔

شیخ الاسلام فلپائن سید محمد رجیہ ۱۲ دسمبر ۱۹۱۳ء کو دیوبند تشریف لائے تو دارالعلوم کو دیکھ کر تقریر میں فرمایا:۔

اني رأيت في هذه المدرسة انوارا فوق نوراني درر تاج الملوك وانها بنيت على التقوى والتعليم واهل السنة والجماعة۔ — میں نے اس مدرسے میں ایسے انوار پائے جو بادشاہوں کے تاج میں موتیوں سے بھی زیادہ روشن ہیں۔ اس مدرسے کی بنیاد تقوے پر ہے اور اسمیں اہلسنت والجماعت کی تعلیم ہوتی ہے۔

خوب سمجھ لیجئے کہ دارالعلوم دیوبند میں اہلسنت والجماعت کی بنیادوں کو استوار اور مضبوط کیا جاتا ہے۔ اسی کی طرف واضح طور پر شیخ فلپائن نے اشارہ کیا ہے۔

اور حضرت اکبر الٰہ آبادی نے فرمایا تھا ؎

ہے دل روشن مثال دیوبند
اور ندوہ ہے زبان ہوش مند

اور مولانا ظفر علی خاں صاحب نے فرمایا تھا ؎

شاد باش و شاد زی اے سرزمینِ دیوبند — ہند میں تُو نے کیا اسلام کا جھنڈا بلند
ملت بیضا کی عزت کو لگائے چار چاند — حکمتِ بطحا کی قیمت کو کیا تُو نے دوچند
ناز کر اپنے مقدر پر کہ تیری خاک کو — کر لیا ان عالمانِ دین قیم نے پسند

جان کر دیں گے جو ناموس پیمبر پر فدا — حق کے رستے پر کٹا دیں گے جو اپنا بند بند
اس میں قاسم ہوں کہ انور شاہ کہ محمود الحسن — سب کے دل تھے دردمند اور سب کی فکر ارجمند

## حضرت مولانا محمد قاسم صاحب کے بارے میں اکابر اُمت کی آراء

یہ تو ہم نے دارالعلوم کے متعلق چند حضرات کی رائیں پیش کی تھیں۔ ورنہ دیگر حضرات کی آراء بھی لکھی جائیں تو تو ایک کتاب بن جاتی ہے۔ اب دارالعلوم کے بانی کے متعلق سنئے کہ ان کے متعلق انصاف پسند حضرات کیا کہتے ہیں:۔

سید الطائفہ شیخ العرب والعجم حضرت حاجی امداد اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے ایک مکتوب میں حضرت مولانا محمد قاسم صاحب کے متعلق ان کے والد محترم کو خطاب کرتے ہوئے تحریر فرمایا تھا جو مرقوماتِ امدادیہ میں درج ہے لکھتے ہیں:۔

"بھائی اسد علی کو مبارک ہو کہ اللہ نے ان کو مولوی محمد قاسم جیسا ولی بیٹا عطا فرمایا۔"

صاحب ولایت حضرت مولانا رفیع الدین صاحب خلیفہ ارشد حضرت شاہ عبدالغنی صاحب محدث دہلوی نے تحریر فرمایا:۔

"میں نے انسانیت سے بالا درجہ قاسم العلوم کا دیکھا۔ وہ شخص ایک فرشتہ مقرب تھا جو انسانوں میں ظاہر کیا گیا تھا۔"
(سوانح قاسمی از مولانا مناظر احسن گیلانی)

مولانا فضل الرحمٰن صاحب گنج مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:۔

"مولانا محمد قاسم صاحب مادر زاد ولی تھے۔" (بروایت منشی تجمل حسین صاحب بہاری)

مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے بانی سر سید مرحوم نے تحریر فرمایا:۔

"مولوی محمد قاسم صاحب اس دُنیا میں بے مثل تھے۔ در حقیقت فرشتہ سیرت ملکوتی خصلت شخص تھے۔"
(علیگڑھ گزٹ اپریل ۱۸۸۰ء)

حضرت پیر سید مہر علی شاہ صاحب گولڑہ شریف جو بریلی مکتبۂ فکر سے تعلق رکھتے ہیں فرماتے ہیں:۔

مولانا محمد قاسم صاحب حضرت حق کی صفت علم کے مظہر اتم تھے۔" (بروایت مولانا محمد سعید خطیب مسجد کوہ مری)

ہم صرف ان چند اقوال پر ہی اکتفا کرتے ہیں۔ تفصیلات کے اگر آپ خواہشمند ہیں تو ہماری کتاب "انوار قاسمی" جلد دوم کا انتظار کیجئے مگر سید مہر علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت قاسم العلوم کو حضرت حق کی صفت علم کا جو مظہر اتم کہا ہے۔ اس میں مبالغہ آرائی کو قطعاً دخل نہیں ہے۔ ہم جب مولانا کی تحریروں کا مطالعہ کرتے ہیں تو ایک طرف انتہا درجے کی انکساری پاتے ہیں جو انکا فطری جوہر تھا اور دوسری طرف جوش علم میں انتہائی مجبوری کے عالم میں وقت کے تقاضے کے ماتحت الہامی اور کشفی علوم کا آپ کی زبان اور قلم پر ایسا دریا کھل جاتا ہے کہ اسکو اہل بصیرت ہی جان سکتے ہیں۔ اپنے ان ہی مکتوبات میں مکتوب ۲ کے آغاز میں مکتوب الیہ مولانا جمال الدین خاں صاحب کو مخاطب کر کے لکھتے ہیں:۔

"روبسوی عالم الغیب والشہادہ کردہ قلم بدست گرفتم و بنام آن خداوند فیض الخیر و الجود نقش بندی خیالاتی کہ از ان طرف بدلم میرسید درین اوراق آغاز نہادم۔"

مولوی فدا حسین صاحب کو تیسرے مکتوب کے آغاز میں لکھتے ہیں:۔

ہر چہ یاد دادہ و ہر چہ بدل امیر سیدہ بریں صفحہ میگذارم" (مکتوب سوم ص ۲)

مولانا سید محمد حسن صاحب امروہوی رحمۃ اللہ علیہ کو قاسم العلوم کے پانچویں مکتوب میں لکھتے ہیں:۔

"اکنوں وقت فرصت دیدہ بنام شما قلم بدست گرفتہ نشستم تا ہر چہ از عالم بالا ریزد بر نگارم" (مکتوب پنجم ص۵)

مولانا محمد حسین صاحب بٹالوی کو ان کے خط کے جواب میں لکھتے ہیں:۔

"دریں مسئلہ الطیان قلبی نصیب ایں ہیچمدان شدہ از دار و گیر دریں سا پرسی ایکی نمی ترسم بالجملہ ہر چہ اینجاست عکس عالم بالاست۔" (مکتوب ہشتم ص۵)

مولانا محمد حسن صاحب کے مکتوب کے جواب میں تحریر فرماتے ہیں:۔

"تا ہنوز جمہور بر مسائل منقودہ ہم میسر نیست تا تحقیق ایں مسائل کردہ ہیں مات مطلع رفتہ بگیرد ہم ضرورت تفتیش آں نیفتاد؟ چہ رسد گر خاطر عزیز براست انچہ بحضور خاطرم می نگارند من دریں صنو نمیگذارم" (مکتوب ہشتم ص۵)

خط کشیدہ جملوں پر نظر ڈالنے سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ غیب سے جو مضامین دل پر آتے ہیں ان کو حضرت قاسم العلوم تحریر فرماتے جاتے ہیں۔ اور یہ کشفی اور الہامی صورت نہایت ہی دقیق اور مشکل مسائل میں پیش آتی ہے۔ لیکن جہاں مسائل دقیق اور سخت دشوار نہیں ہوتے وہاں آپ کا انداز تحریر یہ ہوتا ہے۔ اور وہ نہیں ہوتا۔ مولوی محمد حسین بٹالوی کو لکھتے ہیں:۔

"ہم چہ بدل دارم دریں صنو نمیگذارم اگر راست آمد از آں طرف است ورنہ نارسائی و بیہودہ رائی خود پیش نظر دارم"۔ (مکتوب ہشتم قاسم العلوم ص۵)

مولانا فخر الحسن صاحب گنگوہی کے مکتوب کے جواب میں تحریر فرماتے ہیں:۔

"برادر من با ایں ہمہ دانشمندی کہ خدا تعالیٰ بے شمار ارزانی داشتہ باز چہ حاجت است کہ ایں ہیچمدان را تکلیف می دہند ........ ناچار ہر چہ بذہن ناقص می آید تحریر می نماید" (مکتوب قاسم العلوم ملا ص۲)

مذکورہ بالا خط کشیدہ جملوں سے واضح ہوتا ہے کہ ان خطوط میں جیسے جیسے قاسم العلوم کو کوئی خاص وقت پیش نظر نہیں ہے۔ جہاں مکتوبات میں کسی مخالف یا اپنے کی نا صواب بات کی تردید کرنا ہوتی ہے تو وہاں قاسم العلوم کی علمی قوتوں میں بلا کی شدت پیدا ہو جاتی ہے۔ مثلاً علامہ طوسی کے رد میں لکھتے ہیں جس کی تفصیل آپ آئندہ مکتوبات میں سے کسی ایک مکتوب میں پڑھیں گے جس کا موضوع تحقیق اختلاف اصحاب رحمۃ ہے:۔

"طوسی با ایں علم و عقل بستان ابلہ فریب را الیماس رامی فریبد۔ دلائل عصمت ائمہ کہ نوشتہ دعاوی است نہ دلائل۔ ہاں اگر ایں دعاوی ما کرد پیرایۂ دلائل آوردہ۔ باثبات می رسانید دلائل دعویٰ عصمت ائمہ و منصوص بودن آنہا می شد ........

تنبیہ کردر دلیل اوّل (طوسی) می نویسد کہ احتیاج امام بہر ایں است کہ در رعایا احتمال خطا است اگر در امام ہم احتمال خطا باشد تسلسل لازم آید۔

سبحان اللہ چہ دلیل است و چہ دعوے۔ اوّل ایں امر مسلّم نیست کہ وضع امام بہر غرض مذکور است۔ بہر چہ دعوے دلیلی بکار است۔ ایں کہ دعوے کردہ است کہ احتیاج امام بہر ایں غرض است از کجا آوردہ از عقل و نقل شاہدی بیارد وہ بلکہ گر در الفاظ قرآنی خوب بکار بریم بدانیم کہ وضع امام فقط بہر امر بالمعروف و نہی عن المنکر است ارشاد فرمودہ اند:۔

اَلَّذِیْنَ اِنْ مَّکَّنّٰھُمْ فِی الْاَرْضِ اَقَامُوا الصَّلٰوۃَ وَاٰتَوُا الزَّکٰوۃَ وَاَمَرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَنَھَوْا عَنِ الْمُنْکَرِ (مکتوب دوم صفحہ) — وہ لوگ کہ اگر ہم ان کو زمین میں قدرت دیں تو نماز قائم کریں اور زکوٰۃ دیں، اور نیکی کا حکم کریں۔ اور برائی سے روکیں"۔

دیکھئے مذکورہ بالا عبارت میں طوسی کے خلاف قوت علمیہ میں کس قدر جوش پیدا ہوگیا ہے۔ ایک اور جگہ امام فخرالدین رازیؒ اور علامہ سعدالدین تفتازانی کے ان خیالات کی جن میں انہوں نے یہودیوں اور نصرانیوں کے اقوال کو توریت اور انجیل کے بارے میں متواترات میں سے شمار کیا ہے۔ حضرت قاسم العلومؒ تحریر فرماتے ہیں:-

"چوں امام فخرالدین رازیؒ و علامہ سعدالدینؒ با اتفاق تنقیح احوال کتب یہود و نصاریٰ نشد، نظر بظاہر اقوال یہود و نصاریٰ را از متواترات فہمیدند۔ اگر در یں زمانہ ایں بزرگان می بودند کتب متعلقہ اقوال یہود و نصاریٰ کہ علماء ایں زمانہ بعرق ریزی بہم فراہم کردہ اند باغوش ایشاں می نہادیم"۔ (مکتوب ہفتم قاسم العلوم صفحہ)

قاسم العلومؒ کی ان عبارتوں سے انکی قوت علمیہ میں جوش اور رفعت علمیہ کا اندازہ لگائیے کہ وہ تنقیدی و اجتہادی دنیا میں کتنی بلند پرواز رکھتے ہیں کہ بڑے سے بڑے مجتہد کے اجتہادی گوشوں کو ایک نظر میں پہچان لیتے ہیں۔

## قاسم العلوم کی قوت اجتہادی

حضرت قاسم العلومؒ اپنے زمانے میں یقیناً اجتہاد کا مقام رکھتے تھے اور حضرت مولانا رشید احمد صاحب گنگوہیؒ کا اثنائے گفتگو میں مولانا محمد قاسم صاحب کو یہ فرمانا کہ ہمیں اگر فقہ کی دو چار جزئیات یاد ہوگئیں تو آپ کو رشک آنے لگا اور اپنے آپ مجتہد بنے بیٹھے ہیں ہمیں رشک نہ آیا۔ بالکل درست اور مبالغہ سے قطعاً خالی ہے۔ چنانچہ دارالحرب میں سود لین دین کے جواز کے متعلق امام ابوحنیفہؒ اور امام محمدؒ کے اقوال پیش کرتے ہوئے لکھتے ہیں:-

"اگر بقول ابو یوسف بنگری او شاں و ہم ائمہ ثلثہ (امام مالکؒ، امام شافعیؒ و امام احمد بن حنبلؒ) روندگان دارالاسلام را نیز اجازت نمید ہند"۔

یعنی بہر امام اور امام ابو یوسفؒ جو کہ امام ابوحنیفہؒ کے خاص شاگرد ہیں انہوں نے امام ابوحنیفہؒ اور امام محمدؒ کے اقوال کے خلاف نہ صرف یہ کہ دارالحرب میں ایک مسلمان کو دوسرے مسلمان سے سود لینے کو منع فرمایا ہے۔ بلکہ دارالاسلام سے دارالحرب کو جانے والے شخص کو بھی وہاں سود لینے کی اجازت نہیں دی۔ چنانچہ مولانا قاسم العلوم اپنا محاکمہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:-

"و براہ انصاف قول او شاں (ائمہ ثلثہ و امام ابو یوسف) اقرب الی القبول است"

یہ محاکمہ کرنے کے بعد پھر مولانا محمد قاسم صاحب امام ابوحنیفہؒ اور امام محمدؒ کے اقوال کی توجیہ میں لکھتے ہیں:-

"امام ابوحنیفہؒ و امام محمدؒ نیز حلت مال ربوا را در صورت مرقومہ مبنی بر اباحت اصلیہ داشتہ اند چنانچہ در در مختار است۔ لان مالہ ثمۃ مباح ایں نمی گوید اند لان عقد الربو ثمۃ جائز او غیر ممنوع۔ (مکتوب ہشتم قاسم العلوم صفحہ)

دیکھئے حضرت قاسم العلومؒ اپنی قوت اجتہادی سے ائمہ ثلثہؒ اور امام ابو یوسفؒ کے اقوال کو ترجیح دی ہے اور یہ فیصلہ کوئی قوت اجتہادی رکھنے والا عالم ہی کر سکتا ہے۔ ہمارے اس قول کی تائید آپ آئندہ مکتوبات قاسمی کے مضامین پڑھ کر خود بے ساختہ کر اٹھیں گے۔ بلکہ ان کی تصانیف اور تمام مکتوبات پڑھ کر مولانا کے اجتہادی مقام کے قائل ہو جائیں گے۔

## امام ابن ہمام اور تراویح

امام ابن ہمام مشہور حنفی امام ہیں انہوں نے تراویح کے بارے میں یہ فیصلہ دیا ہے کہ تراویح کی آٹھ رکعتیں سولؐ

صلے اللہ علیہ وسلم کی سنتیں ہیں اور بیس عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی خصوصاً اور خلفائے راشدین کی عموماً چنانچہ امام ابن ہمام لکھتے ہیں:-

فتحصل من هذا كله ان قيام رمضان سنة احدى عشرة ركعة بالوتر فى جماعة فعله صلى الله عليه وسلم ......... وكونها عشرين سنة الخلفاء الراشدين وقوله صلى الله عليه وسلم عليكم بسنتى وسنة الخلفاء الراشدين.

تو اس مجموعۂ کلام سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ گیارہ رکعتیں وتر بہیت جماعت سے رمضان میں ایسی سنتیں ہیں جنکو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کیا اور تراویح کا بیس ہونا خلفائے راشدین کی سنت ہے اور آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ لازم پکڑو تم میری سنتوں کو اور خلفائے راشدین کی سنت کو۔"

شیخ ابن ہمام نے حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا سے دلیل حاصل کی ہے جس میں انہوں نے فرمایا:-

قالت ما كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يزيد فى رمضان ولا فى غيره على احدى عشرة ركعة. الخ

حضرت عائشہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم رمضان میں اور رمضان کے علاوہ گیارہ رکعات سے زیادہ نہیں پڑھا کرتے تھے۔

مولانا محمد قاسم صاحب نے امام ابن ہمام کے اس حدیث سے استدلال کرنے کو مجروح کر دیا ہے۔ لکھتے ہیں:-

"وہام ہنگ زبانم کوتاہ چگونہ ایں حرف بزرگ بر زبان رانم کہ امام ہمام ابن ہمام کہ در جودت طبع یکتائے روزگار و در تبحر او شہرۂ بحر و زخار بودہ دریں تحقیق خطا کردہ۔ مگر اگر نگویم چکنم چوں نگویم لفظ ما کان یزید کہ دریں حدیث عائشہ واقع است و مدار زعم تعارض بر ہماں است لاریب بحکم انصاف ارباب قلب است و مفادش کان لا یزید است کہ بر استمرار عدم زیادت دلالت دارد نہ عدم استمرار و دوام زیادہ"

اس بحث میں قاسم العلوم نے آگے چل کر ثابت کیا ہے کہ بیس رکعات آنحضور صلے اللہ علیہ وسلم ہی کی سنت ہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے تو اسی کو سنت رسول اللہ سمجھ کر مستقل کر دیا ہے۔ رہی حدیث عائشہ رضی تو اسکا جواب علماء کے سمجھنے کے لئے مذکورہ بالا عبارت میں پیش کر دیا ہے۔ ہمارا مقصد یہاں صرف اشارہ کرنا ہے بقیہ تفصیلات مصابیح التراویح میں دیکھئے۔

الغرض حضرت قاسم العلوم بڑے بڑے ائمہ کے کتنے ہی اجتہادی گوشوں پر نگاہوں میں کھٹکنے والے مقامات پر انگلی اٹھانے کی قابلیت رکھتے تھے۔ اور اپنے اجتہادی زور سے اسکی تردید اور اپنے قول کی تائید میں دلائل کے زبردست ہتھیار لے کر میدان میں اتر آتے تھے۔ ہم یہاں صرف اتنی ہی بات پر اکتفا کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ قاسم العلوم اپنے زمانے کے مجتہد تھے۔

یہ تو حضرت والا کا منقولات میں حال تھا کہ اجتہادی مقام رکھتے تھے جہاں عقلی علوم کا تعلق ہے اسکا ذکر آپ مقدمے کے آئندہ کے ان ہی صفحات میں پڑھیں گے۔ الغرض حضرت قاسم العلوم اپنے زمانے کے بقول سرسید بے مثل تھے۔

## حالاتِ زندگی پیدائش

زمانے کا یہ بے مثل عالم شعبان ۱۲۴۸ھ مطابق ۱۸۳۲ء میں نانوتہ ضلع سہارنپور میں پیدا ہوا۔ ان کے والد کا نام شیخ اسد علی والد شیخ غلام شاہ تھا۔ آپ کے نانا مولوی وجیہ الدین صاحب سہارنپور میں وکیل تھے۔ آپ کی صرف ایک بہن تھی جو دیوبند میں بیاہی گئی تھیں۔

## طالب علمی کا دور

تھوڑی سی عمر میں نانوتے کے مکتب میں تعلیم کا آغاز ہوا۔ پھر آپ کو دیوبند بھیج دیا گیا۔ یہاں شیخ کرامت حسین مرحوم کے مکان پر مولوی مہتاب علی صاحب پڑھاتے تھے اُن سے عربی تعلیم کا آغاز ہوا۔ پھر اپنے نانا کے پاس سہارنپور

رہے۔ وہاں مولوی محمد نواز صاحب سہارنپوری سے فارسی اور عربی کی ابتدائی کتابیں پڑھیں۔ ذوالحجہ ۱۲۵۹ھ میں حضرت مولانا مملوک علی صاحب نانوتوی صدر علوم مشرقیہ عربی کالج دہلی کے ہمراہ روانہ ہوئے اور ۲ محرم ۱۲۶۰ھ کو دہلی پہنچے۔ ۲ محرم ۱۲۶۰ھ کو دہلی میں مولانا مملوک علی صاحب سے پڑھنا شروع کیا۔ معقولات اور منقولات کی تقریباً تمام کتابیں مولانا موصوف سے پڑھیں البتہ معقولات کی بعض کتابیں مفتی صدر الدین صاحب آزردہ صدر الصدور دہلی سے بھی پڑھیں۔ مولانا محمد یعقوب صاحب رحمۃ اللہ علیہ سوانح قاسمی میں لکھتے ہیں کہ

"یہ معقول کی کتابیں میر زاہد، قاضی، صدرا، شمس بازغہ ایسے پڑھا کرتے تھے جیسے حافظ منزل سناتا ہے۔"

بعد ازاں حضرت شاہ عبدالغنی صاحب بن شاہ سعید مجددی دہلوی سے ابوداؤد کے سوا صحاح ستہ کی کتابیں پڑھیں اور حدیث میں مہارت حاصل کی۔ ابوداؤد حضرت مولانا احمد علی صاحب سہارنپوری سے پڑھا۔ مولانا مملوک علی صاحب نے آپ کو دہلی کالج دہلی میں داخل کرادیا لیکن وہاں برائے نام نام درج تھا۔ جیومیٹری کے تمام مقالے خود پڑھ ڈالے۔ منشی ذکاء اللہ صاحب نے امتحان لیا تو امتحان میں پورے اترے اور سب کو حیران کردیا۔ تمام کالج میں آپ کی دھوم مچ گئی۔ لیکن سالانہ امتحان سے پہلے کالج چھوڑ دیا۔ وہ دنیا کے لئے نہیں بلکہ دین کی خدمت کے لئے پیدا ہوئے تھے تعلیم سے فراغت کے بعد مولانا احمد علی صاحب محدث سہارنپوری کے مطبع میں کتابوں کی تصحیح کا شغل اختیار کیا۔ اسی زمانے میں مولانا احمد علی صاحب محدث سہارنپوری نے بخاری کا حاشیہ لکھا۔ پانچ چھ پارے رہ گئے تھے جن کا حاشیہ مولانا محمد قاسم صاحب نے پورا کیا۔ اور یہ سب سے اعلیٰ کارنامہ تعلیم کے فوراً بعد انجام دینا آپ کے علمی مقامات کی بلندی کا پتہ دیتا ہے۔

**روحانی تعلیم** تعلیم سے فراغت کے بعد حضرت حاجی امداد اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ تھانوی مہاجر مکی سے بیعت کی اور روحانیت کے اعلیٰ مقام پر پہنچے۔ ولایت کے اعلیٰ مقام پر آپ کو رسائی حاصل ہوئی اور بہت سے لوگوں کو بادل ناخواستہ بیعت کیا۔

**جہاد ۱۸۵۷ء** ۱۸۵۷ء کے جہاد میں شاملی کے میدان میں تحصیل کے سامنے حضرت حاجی صاحب کی کمان میں حضرت حافظ محمد ضامن صاحب شہید، مولانا رشید احمد صاحب گنگوہی، مولانا محمد اظہر صاحب، مولانا محمد منیر صاحب اور دوسرے رفقاء کے ساتھ مل کر جہاد کیا۔ کنپٹی میں گولی لگی اور معجزانہ طور پر بچ گئے۔ انگریزوں نے گرفتاری کے وارنٹ جاری کردیئے لیکن گرفتار نہ ہوسکے تا آنکہ حج کا ارادہ کیا۔

**حج** جمادی الاخری ۱۲۷۷ھ میں پہلا حج فرمایا۔ راہ سفر میں قرآن کریم حفظ کیا۔ واپسی سے پہلے حکومت نے عام معافی کا اعلان کردیا تھا۔ ربیع الاول ۱۲۷۷ھ میں واپس ہوئے۔ واپسی پر منشی ممتاز علی کے مطبع میں میرٹھ میں دس روپیہ کے ملازم ہوئے۔ اسی دوران قیام میرٹھ میں پڑھانے کا سلسلہ جاری کیا۔

**دارالعلوم دیوبند** محرم ۱۲۸۳ھ میں دارالعلوم دیوبند کی بنیاد ڈالی اور اس کی خدمت میں لگ گئے۔

**دوسرا حج** ۱۲۸۵ھ میں دوسرا حج کیا اور ۱۲۹۴ھ میں تیسرا حج کیا۔

**شادی** تعلیم سے فراغت کے بعد دیوبند میں شیخ کرامت حسین صاحب کی لڑکی سے شادی ہوئی جن سے دو لڑکے حافظ محمد احمد صاحب اور میاں محمد ہاشم اور کئی لڑکیاں پیدا ہوئیں۔

**تلامیذ اور عقیدت مند** آپ کے شاگردوں میں مشہور تلامیذ شیخ الہند حضرت مولانا محمود حسن اسیر مالٹا، مولانا احمد حسن صاحب امروہوی اور مولانا فخر الحسن صاحب گنگوہی وغیرہم ہیں۔ مریدین اور عقیدت مند بھی آپ کے بے شمار ہیں۔

**مناظرے**

آخر عمر میں عیسائیوں، آریوں اور شیعوں سے مناظرے اور بحثیں ہوئیں سب میں کامیاب نکلے۔ مباحثۂ شاہجہانپور میں عیسائیوں اور آریوں سے مشہور مباحثے کئے۔ جو دو مرتبہ ہوئے۔ اور آپ کے ذریعہ اسلام کی سربلندی ہوئی۔ آریوں میں دیانند سرسوتی کا ناطقہ بند کر دیا۔

**تصنیفات**

آپ کی تصانیف میں تقریر دلپذیر، آب حیات، ہدیۃ الشیعہ، حجۃ الاسلام، قبلہ نما، تحذیر الناس، مصابیح التراویح، انتصار الاسلام، لطائف قاسمی، جمال قاسمی، مناظرۂ عجیبہ، جواب ترکی بہ ترکی ذخیرہ بہت سی کتابیں اور رسالے ہیں جن میں اعدائے اسلام سے اسلام کے دفاع کا پورا سامان موجود ہے۔

**وفات**

آخری حج کی واپسی میں جہاز میں آپ سخت بیمار ہوئے۔ بچنے کی امید نہ رہی تھی لیکن اللہ تعالے نے فضل فرمایا۔ مگر کھانسی شہرگئی جسنے دمے اور ضیق النفس کی صورت اختیار کر لی۔ ہر طرح کے علاج کئے گئے۔ ڈاکٹر عبد الرحمٰن مظفر نگری، مولانا رشید احمد صاحب گنگوہی، مولانا محمد یعقوب صاحب، حکیم مشتاق احمد دیوبندی اور دوسرے ڈاکٹروں، حکیموں اور ویدوں کے علاج کرائے گئے لیکن بے سود۔ آخر ۴۔ جمادی الاولیٰ ۱۲۹۷ھ مطابق ۱۵ اپریل ۱۸۸۰ء بروز جمعرات بعد نماز ظہر دیوبند میں دنیا سے رخصت ہوئے۔ مغرب کی نماز کے بعد دار العلوم دیوبند کے مشرق شمال میں قریب ہی دفن کر دئے گئے۔ آج تک ان کا مزار دیوبند میں کچا موجود ہے اور سرہانے سنگِ مرمر پر ایک کتبہ کھا ہوا ہے جس پر آپ کا نام نامی اور سن وفات درج ہے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون

آسماں تیری لحد پر شبنم افشانی کرے

**مکتوباتِ قاسم العلوم**

زندگی کے ان مختصر سے حالات کے بعد اب ہم مولانا کے فارسی مکتوبات کی طرف جو قاسم العلوم کے نام سے مشہور ہیں اپنی عنانِ قلم موڑتے ہیں اور ان مکتوبات کے پس منظر اور تاریخی خاکے کی طرف لئے چلتے ہیں جن کے لئے ہم نے اس مقدمے کی بنیادیں اٹھائی ہیں:

# حرفِ حقیقت

## قاسم العلوم کا پس منظر

### ایک تاریخی خاکہ

سو سال پہلے کی بات ہے کہ ایک صاحب منشی ممتاز علی صاحب میرٹھی حضرت مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ بانی دارالعلوم دیوبند کے خاص عقیدت مندوں میں سے تھے۔ انہوں نے میرٹھ میں مطبع مجتبائی جاری کیا تھا اور بعد ازاں اسے دہلی منتقل کر لیا تھا۔ سنہ ۱۲۷۶ھ میں انہوں نے یہ مطبع پانچسو روپیہ میں مولانا عبدالاحد صاحب کو فروخت کر دیا تھا۔ جنہوں نے اس کو بام عروج پر پہنچایا۔ بہرحال مطبع مجتبائی کے اصل بانی منشی ممتاز علی تھے۔ انہوں نے حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نور اللہ مرقدہ کے کچھ فارسی مکتوبات قاسم العلوم کے نام سے سنہ ۱۲۹۲ھ میں چار نمبروں میں شائع کئے جن کی تفصیلات ہم آئندہ سطور میں پیش کر رہے ہیں۔ پہلے نمبر کے ٹائیٹل کی عبارت سے طباعت کا مہینہ، سال اور اس کی تصحیح جو خود حضرت مولانا نے فرمائی واضح ہوتی ہے۔ عبارت یہ ہے:۔

نمبر اوّل

من یرد اللّٰہ بہ خیراً یفقہہ فی الدین السنۃ للّٰہ کہ بزبان سعید داوانِ حمید رسالہ عجیب وغریب کہ در تحقیق مضامین دلچسپ وتدقیق نکات دلنشیں فرد فرید است مطبوعہ تاریخ پانزدہم ماہ ربیع الاول سنہ ۱۲۹۲ھ موسوم برسالہ۔

# قاسم العلوم

من تصنیف مولانا مولوی محمد قاسم صاحب سلمہٗ

بتصحیح مولانا ممدوح کہ در علم و عمل خویش بقیہ سلف صالحین ہستند و بجودت طبع و ذکاوت ذہن خود یادگار علمائے محققین۔

در مطبع مجتبائی دہلی باہتمام محمد ممتاز علی طبع گردید

اسکے اول میں منشی ممتاز علی صاحب نے جو ایک صفحہ کا تعارفی مقدمہ لکھا ہے اس میں تحریر فرماتے ہیں:۔

"یہ خادم اہل علم محمد ممتاز علی مہتمم و میرزا عبدالرزاق بیگ منصرم مطبع مجتبائی عرض کرتے ہیں کہ فخر الاماثل و مروج الافاضل حضرت مولانا مولوی محمد قاسم صاحب دام فیوضہم کی بعض تصنیفات اپنی نظر سے گذریں جنکے دیکھنے سے ایمان تازہ ہوتا ہے تحقیق بیان و تدقیق مضامین سے سلف صالحین اور علمائے محققین کے علم کا سامزہ ملتا ہے۔ لہٰذا ہم نے بنظر خیر خواہی خلائق چھاپنا ان کا مناسب جانا تاکہ ہر شخص کو فائدہ حاصل ہو اور اس نمونۂ قدرت خداوندی کو دیکھ کر ہر ایک کا ایمان کامل ہو اور نام اس مجموعہ کا رسالہ قاسم العلوم رکھا۔"

## اشتہار قاسم العلوم

اس نمبر کے ٹائیٹل کی عبارت سے واضح ہوتا ہے کہ اس کی تصحیح حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نے خود فرمائی ہے۔ یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ اس کا نام "قاسم العلوم" منشی ممتاز علی صاحب نے خود رکھا ہے۔ ان نمبروں کے شائع کرنے سے پہلے منشی ممتاز علی صاحب نے ایک اشتہار چھاپ کر شائع کیا جس کی عبارت ان ہی کے الفاظ اور رسم الخط میں حسب ذیل ہے:۔

## اشتہار قاسم العلوم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

"جناب مولوی محمد قاسم صاحب کو اکثر صاحب جانتے ہوں گے۔ مناقشہ مجادلہ سی حذر کرتے ہیں۔ اور عالم بے تعلقی میں آزادانہ بسر کرتے ہیں۔ اگر کسی صاحب نے کبھی بلاد دور دست سی کسی مسئلۂ مشکل و امر لاینحل میں کچھ استفسار کیا تو اس کا جواب لکھ دیا ورنہ کسی سے کچھ کام نہیں اور کیوں کر ہو نفسانیت کا نام نہیں بندہ اون کی وضع آزادانہ کا عاشق اور اونکے کلام محققانہ کا شائق ہے۔ مدت سے اس فکر میں تھا کہ کسی طرح آپ کا کلام حاصل کیجئے اور چھاپ کر عالی طبعان روزگار کو تماشا قدرت کا دکھا دیجئے مگر کچھ بن نہ آتی تھی حسرت باقی تھی آخر حسن اتفاق سی مولانا دہلی میں کیوں نہ تشریف لے آئیں اور غریب خانہ ہی میں کیوں نہ قیام فرمائیں۔ نہایت خوشی ہوا آپ کا کلام حاصل کیا چنانچہ تمام خطوط کو جنکی تفصیل ذیل میں درج ہے جمع کر کے ایک رسالہ لکھا ہے اور اسکا نام "قاسم العلوم" رکھا۔ یہ رسالہ تخمیناً پچاس جزو کا مطبع احقر میں بتصحیح و مقابلہ مولوی صاحب ممدوح کے ماہ بماہ ایک مرتبہ چھپ کر شائقین دقائق علم دین و عاشقین جناب محبوب رب العالمین کی خدمت میں ارسال کیا جایا کرے گا۔ اہل شہر کو فی روپیہ ۲۰ جزو اور صاحبان بلاد دور دست کو فی جزو ایک آنہ مع محصول ڈاک

دیا جایا کرے گا اور قیمت رسالہ کی مشتریان سے ماہ بماہ لی جائے گی۔ جن صاحب کو خریدنا اس رسالہ کا منظور ہو وہ صاحب براہ عنایت رسالہ مرسلہ کی قیمت ارسال فرماکر اپنی اسم الشریف بذریعہ تحریر کے مجھ کو پتہ مطلع فرمائیں اور مشتریان اگر نکٹ مرسل فرمائیں تو مع فیس بھجوائیں۔"

المشتہر محمد ممتاز علی مہتمم مطبع دہلی ساکن بازار چاوڑی دہلی

مذکورہ اشتہار سے حضرت مولانا محمد قاسم صاحب کا ربیع الاول ۱۲۹۲ھ سے کچھ پہلے دہلی میں آکر مقیم ہونا، خوشنویس صاحب کے مکان پر مولانا کا قیام پذیر ہونا۔ قاسم العلوم کے مکتوبات مولانا سے حاصل کرنا۔ مولانا کا مکتوبات اور کتابت کردہ کاپیوں پر نظر ثانی اور ان کی تصحیح کرنا ثابت ہوتا ہے۔ یہی وہ زمانہ ہے جب مولانا کے دہلی میں پادری تارا چند سے مناظرے ہوئے ہیں اور پادری کو شکست فاش دی ہے۔

## پھر بھی غلطیاں رہ گئیں

اگرچہ مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے کتابت کردہ کاپیوں کی خود تصحیح کی ہے لیکن کاتب کی تم ظریفی کہیے تو کیا کہیے کہ :-

۱- پہلے نمبر کے آخر میں چھپی کتابت کی غلطیوں کی تصحیح چھاپی گئی ہے۔

۲- دوسرے نمبر کے آخر میں بھی "غلط نامہ رسالہ قاسم العلوم" کے ضمن میں کتابت کی اتنی غلطیوں کی تصحیح طبع کی گئی ہے۔

لیکن چوتھے نمبر کے آخر میں صحت نامۂ الفاظ یا غلط نامہ کہیے موجود نہیں ہے۔ حالانکہ اس میں بھی کتابت کی کئی غلطیاں ہماری نظر سے گذریں۔ بلکہ پہلے تین نمبروں میں بھی تصحیح اور مقابلے کے باوجود پھر بھی کتابت کی غلطیاں رہ گئی ہیں جنکو ہم نے اپنی نقل میں درست کیا ہے۔ غلطیوں کی تصحیح اور مقابلے کے باوجود رہ جانا طباعت و کتابت کی کرامتوں میں سے ایک کرامت نہ کہیں تو کیا کہیے کہ یہ رہ ہی جاتی ہیں جنکا ہمیں خود بارہا تجربہ ہوا ہے۔

مذکورہ بالا اشتہار کی عبارت سے ہمیں یہ بھی معلوم ہوا کہ قاسم العلوم گویا ایک ماہوار رسالہ ہے جو ماہ بماہ قارئین کے پاس پہنچتا رہے گا اور اس میں حضرت قاسم العلوم کے خطوط یا دیگر فیوض علمیہ کی اشاعت ہوا کرے گی۔ ان نمبروں کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ :-

۱- پہلا نمبر :- ۱۵ ربیع الاول ۱۲۹۲ھ کو شائع ہوا۔

۲- دوسرا نمبر :- اس پر کوئی تاریخ طبع و اشاعت درج نہیں۔

۳- تیسرا نمبر :- اس کے اندرونی ٹائیٹل پر ۱۵ ماہ ربیع الثانی ۱۲۹۲ھ درج ہے۔

۴- چوتھا نمبر :- اس کے اندرونی ٹائیٹل پر ۱۵ جمادی الثانی ۱۲۹۲ھ درج ہے۔

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ دوسرے اور تیسرے نمبروں کی تاریخوں میں غلطی ہوگئی ہے۔ کیونکہ جب رسالہ قاسم العلوم ماہ بماہ شائع ہو رہا ہے تو

پہلا نمبر :- ۱۵ ربیع الاول ۱۲۹۲ھ کو

دوسرا نمبر :- ۱۵ ربیع الثانی ۱۲۹۲ھ کو

تیسرا نمبر :- ۱۵ جمادی الاولیٰ ۱۲۹۲ھ کو

چوتھا نمبر: ۱۵ / جمادی الثانی سنہ ۱۲۹۲ھ کو شائع ہوا۔ لہٰذا پہلے اور چوتھے نمبروں کی تاریخہائے طباعت تو درست ہیں مگر دوسرے نمبر پر تاریخ کا اندراج نہ ہونا اور تیسرے پر ۱۵ ربیع الثانی کا درج کرنا کیا معنی رکھتا ہے۔ بہرحال یہ آپ کی فہم پر چھوڑتا ہوں۔

**ایک اور اشتہار جو چوتھے نمبر کے آخر میں چھپا ہوا ہے**

چوتھے نمبر کو دیکھا گیا تو اسکے آخر میں ایک اور اشتہار منشی ممتاز علی مالک مطبع مجتبائی دہلی کی طرف سے چھپا ہوا ملا جسکا مضمون یہ ہے :۔

## اشتہار قاسم العلوم

جن صاحبان نے آجتک قیمت قاسم العلوم کی عنایت نہیں کی انہیں اب بذریعہ اشتہار مطلع کیا جاتا ہی کہ مہربانی فرماکر قیمت حسب تفصیل ذیل پر چہار جلد کی علیحدہ علیحدہ ملاحظہ فرماکر قیمت ہر ایک جلد کی صفحۂ اوّل یعنی ٹیٹل جلد مذکور پر مع نمبر کے تحریر ہے معائنہ کرلیں اور اب نمبر چہارم ارسال خدمت ہوتا ہے۔ آئندہ جسقدر تیار ہوگی بہ اطلاع مع قیمت کے دی جاوے گی۔ فقط

**تفصیل ہر چہار جلد**

| جلد اوّل | جلد دوم | جلد سوم | جلد چہارم |
|---|---|---|---|
| ۴ / ر | ۵ / ر | ۳ / ر | ۳ / ر |
| | | ۲ پائی | ۱ پائی |

## المشتہر محمد ممتاز علی مالک مطبع مجتبائی دہلی

ہم نے بعینہٖ ان ہی کے رسم الخط اور الفاظ میں اشتہار کی نقل ہدیۂ قارئین کر دی ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ رسالوں کو چھاپکر لوگوں کے پاس بھیجدیتے تھے اور پھر قیمت کے وصول ہونے کی امید رکھتے تھے۔ یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ چوتھے نمبر کے بعد بھی وہ جو کچھ چھاپیں گے اس کی طباعت اور اس کی قیمت کی بھی اطلاع دینگے۔ اس اشتہار سے مطبع کے مالک ہونے کا بھی صاف پتہ چلتا ہے۔ مگر ان چار نمبروں کے بعد یہ سلسلہ جاری نہیں رہا۔ غالباً لوگوں سے قیمت وصول ہونے میں مایوسی ہوئی معلوم ہوتی ہے گرچہ قیمت تو معمولی قیمت تھی مگر

اے بسا آرزو کہ خاک شدہ

# تفصیل مکتوبات

قاسم العلوم کے اشتہار کے ساتھ منشی ممتاز علی صاحب نے جن مکتوبات کے چھاپنے کا اشتہار دیا تھا وہ اسکے آخر میں درج ہیں اور نمبروں کے نیچے حاشیوں پر بھی مضامین مکتوبات کے عنوان درج ہیں۔ پہلے نمبر میں دو مکتوب ہیں ایک مولوی محمد فاضل کے نام اور دوسرا مولانا محی الدین صاحب کے نام۔

## مکتوب اول (فارسی)

۱۔ درجواب شبہ بعض فضلاء کہ دربارہ عدم مملوکیۃ فدک دررسالہ ہدیۃ الشیعہ تحقیق کردہ شدہ بدل اوشاں از روایت واقدی افتادہ بود۔

## پہلا خط

بعض فضلاء کے شبہ کے جواب میں ہے جو شبہ کہ ان کو واقدی کی روایت سے ہدیۃ الشیعہ (مصنفہ مولانا محمد قاسم صاحب) کے رسالے میں باغ فدک کے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی ملکیت کے نہ ہونے کے بارے میں تحقیق کیخلاف انکے دل میں پیدا ہوا۔

یہ مکتوب مولانا محمد قاسم صاحب نے مولوی محمد فاضل صاحب کے خط کے جواب میں تحریر فرمایا ہے۔ مولوی محمد فاضل صاحب مولانا محمد قاسم صاحب کے خدام میں سے تھے اور انہوں نے حضرت مولانا سے علوم کا استفادہ بھی کیا ہے۔ حضرت مولانا نے اپنی تصنیف "ہدیۃ الشیعہ" میں فدک نامی گاؤں کو جو خیبر کے رقبے میں تھا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی ملکیت سے خارج ثابت کیا ہے اور واقدی کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ فدک آپ کی ملکیت میں تھا لہذا مولوی محمد فاضل صاحب نے اپنے خط میں اس شبہ کو ظاہر کیا تھا یہ مکتوب ان ہی کے جواب میں ہے جو چھپے ہوئے اٹھارہ صفحات میں ہے۔ روایت واقدی کے متعلق اس مکتوب میں مولانا لکھتے ہیں:۔

حدیث مرفوع کہ بحوالہ واقدی اشارہ بآں کردہ اند اول نزد اکثر محدثین قابل اعتبار نیست کہ بجملہ وضاعین اوشاں را شمردہ اند آنچہ کہ توثیق اوشاں کردہ اند فقط توثیق اوشاں کردہ اند توثیق جملہ رواۃ ایشاں نکردہ اند تاوقتیکہ حال جملہ رواۃ معلوم نشود نتواں گفت کہ ایں حدیث اوشاں چہ حالے دارد۔ صحیح است یا ضعیف (قاسم العلوم صـ۱)

مرفوع حدیث کہ واقدی کے حوالے سے آپ نے اُس کی طرف اشارہ کیا ہے اول تو اکثر محدثین کے نزدیک قابل اعتبار نہیں ہے کہ محدثین نے انکو منجملہ جھوٹی حدیثوں کے گھڑنے والوں میں شمار کیا ہے اور جن لوگوں نے انکو معتمد قرار دیا ہے تو انہوں نے صرف واقدی کو معتمد کہا ہے انکے تمام راویوں کی توثیق نہیں کی ہے۔ جب تک کہ تمام راویوں کے حالات معلوم نہوں اسوقت تک نہیں کہا جا سکتا کہ انکی یہ حدیث کیا حالت رکھتی ہے۔ صحیح ہے یا ضعیف ہے۔

(قاسم العلوم صـ۱۰)

آخر میں خلاصے کے طور پر لکھتے ہیں:۔

الغرض موجب ملک کہ قبض است بطور استحقاق فعلی در مرتبہ تحتانی از خود رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم را بہ نسبت اموال فے

الغرض ملک کا سبب جو کہ قبضہ ہے مرتبہ تحتانی میں استحقاق فعلی کے طور پر تو خود رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اموال فے کی بہ نسبت

حاصل بود نہ دیگراں را و در مرتبہ فوقانی قبض و ملک و استحقاق فعلی آنسرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم ہمہ مسلم مگر دراں مرتبہ بیع و شراو ہبہ و میراث وغیرہ تصرفات را رسائی نیست۔

## مکتوب دوم

در شرح حدیث ابی رزین قَالَ قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَيْنَ كَانَ رَبُّنَا قَبْلَ اَنْ يَّخْلُقَ خَلْقَهٗ قَالَ كَانَ فِیْ عَمَاءٍ مَا تَحْتَهٗ هَوَاءٌ وَّمَا فَوْقَهٗ هَوَاءٌ وَّ خَلَقَ عَرْشَهٗ عَلَى الْمَاءِ۔ کہ در مشکوٰۃ از ترمذی مروی است۔

حاصل تھا اور نہ اوروں کو۔ اور مرتبہ فوقانی میں قبضہ اور ملک اور استحقاق فعلی تمام امور آنسرور صلی اللہ علیہ وسلم کو مسلم لیکن اس مرتبے میں بھی خرید و فروخت اور مال نے کا ہبہ کرنا اور میراث وغیرہ کے تصرفات اور حقوق تصرفات تک آپ کی بھی رسائی نہیں ہے۔

## دوسرا خط

ابو رزین کی اس حدیث کی شرح میں ہے انہوں نے کہا کہ میں نے کہا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی مخلوق کو پیدا کرنے سے پہلے ہمارا رب کہاں تھا۔ فرمایا وہ ایک بادل میں تھا اسکے نیچے ہوا تھی اور اسکے اوپر بھی ہوا تھی اور اس نے اپنے عرش کو پانی پر پیدا کیا یہ حدیث مشکوٰۃ میں ترمذی سے لی گئی ہے۔

یہ فارسی مکتوب مولوی محی الدین خانصاحب شاگرد رشید کے نام ہے جو چھیالیس مطبوعہ صفحات پر پھیلا ہوا ہے۔ گویا پہلے نمبر کے ان دونوں خطوط کے کل صفحات باسٹھ ہیں۔ تمہیدات کے بعد کی تشریح اور متشابہات پر قلم فرسائی کرتے کرتے حضرت حجۃ الاسلام مولانا محمد قاسم صاحب عماء کی لفظی اور معنوی تحقیق کے بارے میں لکھتے ہیں:۔

عماء و بالمد ابر را گویند۔ مولوی شرف الدین پیرامہم کہ ؎

غیب را ابری و آبی دیگر است

آسمان و آفتابی دیگر است

دریں عالم اگر ابر ایں است کہ زیر آسمان و بالا زمین است در عالم غیب و بطون کہ موطن وجوب است، آں وجود منبسط را باید گفت کہ زیر مرتبہ ذات است کہ منبع صفات فاعلات باشد و بالا، مرتبہ منفعلات اعنی ممکنات است۔ ہر صفتی وجودی کہ باشد لازم او ست و ہر حقیقتی عدمی کہ بینی یکے از آثار او ست۔ چناں کہ نشوونما، نباتات بآمیزش تنزل آں ابر خیرات و برکات و چوں نباشد الوجود خیر کلہ۔ چنانکہ اولیں سامان کائنات ایں وجود است کہ بآں اشارہ کردہ ام چہ صادر اول ہموں است و ہمہ صادرات از اتباع او۔“

(قاسم العلوم مکتوب دوم ص۶)

عماء مد کے ساتھ بادل کو کہتے ہیں کسی نے پہلے کہدیا ہے کہ

غیب کا بادل اور پانی اور ہے

اور اسکا آسمان اور آفتاب اور ہے

اس دنیا میں اگر بادل یہ ہے جو کہ آسمان کے نیچے اور زمین کے اوپر ہے تو غیب اور اسرار کی دنیا میں جو اللہ تعالیٰ کے رہنے کی جگہ ہے، ابر اس پھیلے ہوئے وجود کو کہنا چاہیے جو اللہ تعالیٰ کی ذات کے مرتبے کے نیچے ہے جو کہ عمل کرنے والی صفتوں کا منبع ہے اور کائنات کے مقام سے اوپر ہے۔ ہر وجود رکھنے والی صفت جو بھی ہو اسکی ذات کیلئے لازم ہے۔ اور ہر نہ ہونے والی حقیقت جو تم دیکھتے ہو اسکے آثار میں سے ایک اثر ہے جس طرح نباتات کی نشوونما اس بادل کے پانی کے ملنے سے ہوتی ہے اسی طرح تمام کائنات جو تم دیکھتے ہو اس بھلائیوں اور برکتوں والے ابر یعنی اللہ تعالیٰ کی رحمت کی بارش سے ہے اور کیوں نہ ہو وجود تو سراپا خیر ہے۔ جس طرح نباتات

کے اگنے کا سبب سے پہلا ذریعہ یہ ابر باراں ہے اسی طرح اس کائنات کے وجود کا سبب سے پہلا ذریعہ یہی پھیلا ہوا وجود ہے، جسکی طرف میں نے اشارہ کیا ہے کہ سب سے پہلا صادر وہی وجود ہے اور باقی تمام صادرات اسکے تابع ہیں۔" (قاسم العلوم صٓ)

دیکھئے حجۃ الاسلام مولانا محمد قاسم صاحب نے اس متشابہ حدیث کو کس خوبصورتی سے حل کیا ہے کہ علمائے فحول کی گردنیں اس امام ہمام کے سامنے شکریئے میں جھک جاتی ہیں۔ یہ تو ہم نے انکے طویل خط میں سے مختصر سی عبارت آپ کی تسکین ذوق کے لئے پیش کی ہے پورا خط آپ خود پڑھئے۔

اب قاسم العلوم کے دوسرے نمبر کی طرف آیئے اس نمبر میں تیسرا، چوتھا اور پانچواں تین مکتوب ہیں۔ تیسرا مکتوب مولوی فدا حسین کے نام ہے جو مطبوعہ پینتالیس صفحات پر ہے۔ چوتھا مکتوب بھی انہی مولوی فدا حسین کے نام ہے اور یہ مطبوعہ دو صفحات میں ہے اور پانچواں مکتوب مولانا سید احمد حسن صاحب امروہوی کے نام ہے جو حجۃ الاسلام کے ارشد تلامذہ میں سے تھے۔ یہ مطبوعہ مکتوب بتیس صفحات کا ہے۔ گویا اس مجموعہ نمبر ۲ کے کل صفحات سٹاسی ہیں۔ ان تینوں خطوط کے عنوانات مضامین حسب ذیل ہیں:۔

## مکتوب سوم

در تحقیق مَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ۔ ایضاح معنی قید عند الذبح کہ اکثر مفسرین افزودہ اند۔

## تیسرا خط

وہ جانور جو غیر اللہ کے نام پر ذبح کیا جائے اس میں مفسرین نے ذبح کے وقت کی قید جو لگائی ہے اس خط میں اسکی وضاحت کی گئی ہے۔

حضرت شاہ عبد العزیز صاحب رحمۃ اللہ علیہ مَا اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ کی فہرست میں وہ جانور بھی شامل کرتے ہیں جو کسی کی نذر کے طور پر نامزد کر دیا گیا ہو جیسا شیخ سدو کا بکرا۔ حضرت حجۃ الاسلام نے اپنے اس مکتوب میں دونوں تفسیروں پر مجتہدانہ رنگ میں جو بحث کی ہے وہ دونوں کی حامل ہے۔ نیز اس سلسلے میں انہوں نے اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّيَّاتِ کی حدیث پر جو کلام کیا ہے وہ بھی اپنی نظیر آپ ہے۔ سچ تو یہ ہے کہ یہ حجۃ الاسلام کا ہی حصہ ہے۔ مَا اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ پر محاکمہ کرتے ہوئے حجۃ الاسلام لکھتے ہیں:۔

## محاکمہ حجۃ الاسلام

ما میگوئیم مَا اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ ہماں باشد کہ وقت ذبح نام غیر بر زبان برند و تشہیر سابق و نیت اولیٰ را دریں باب ہیچ دخلے نباشد۔ مگر ماحصل ایں جملہ بجز ایں چہ باشد کہ ایں قسم را بطور اصطلاح شرعی بجملہ مَا اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ نباید گفت۔ مگر ایں قدر حلال نتواں گفت کہ ایں خیال آرزوی است محال۔ آرے اگر حرمت منحصر در مَا اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ بودی چشم محللاں خنک

ہم کہتے ہیں کہ مَا اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ وہی ہوتا ہے کہ ذبح کے وقت غیر اللہ کا نام زبان سے کہیں اور پہلی تشہیر اور پہلی نیت کا اس بارے میں کوئی دخل نہیں۔ لیکن اس جملہ کا ماحصل اسکے سوا اور کیا ہے کہ اس قسم کو اصطلاح شرعی کے طور پر بھی مَا اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ نہ کہنا چاہیئے۔ مگر اتنی بات سے حلال نہ کہنا چاہیئے کیونکہ یہ خیال ایک محال آرزو ہے۔ ہاں اگر مَا اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ میں ہی حرمت منحصر ہوتی

گردیدی وشایقان ذبیحہ شیخ سدو وغیرہ مادر خوردن آں تردد دی پیش نیامدی وچنکہ اسباب حرمت کثیر باشند فقط ازیں قدر شاد نباید شد۔ باقی ماند اینکہ ایجا ازاں اسباب کدام است البتہ ایں سخن گفتنی وشنیدنی است۔ میگویم سرمایہ حرمت دریں جانوراں ہماں نیت لغیر اللہ است۔" (قاسم العلوم مکتوب سوم نمبر ۲ ص ۴۳-۳۵)

تو حلال کہنے والوں کی آنکھ ٹھنڈی ہوجاتی اور شیخ سدو کے ذبیحہ کے شائقین کو اسکے کھانے میں کوئی تردد پیش نہ آتا مگر چونکہ حرمت کے اسباب بہت سے ہوں تو صرف اتنی بات سے خوش نہیں ہونا چاہیئے باقی رہی یہ بات کہ یہاں ان اسباب میں سے کونسے اسباب ہیں تو یہ بات کہنے اور سننے کی ہے۔ میں کہتا ہوں کہ اس قسم کے جانوروں کی حرمت کی وجہ وہی لغیر اللہ کی نیت ہے۔

ہم نے اس مختصر سی عبارت میں پورا محاکمہ تو درج نہیں کیا لیکن اہل علم کے نزدیک ذبح کے وقت غیر اللہ کا نام لینے اور غیر اللہ کے نام پر کسی جانور کو نامزد کردینے میں حضرت حجۃ الاسلام نے جو قدر مشترک معلوم کی ہے وہ دونوں تفسیروں کے لئے مطابقت کا سامان پیدا کرتی ہے۔ اس لئے اس آیت کے ضمن میں اگر حضرت شاہ عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ نے کسی غیر اللہ کے نامزد جانور کو حرمت میں شامل کرلیا ہے تو کیا مضائقہ ہے۔

## مکتوب چہارم

در معصومیۃ انبیاء علیہم السلام وہم تحقیق حقیقت کلی طبعی۔

## چوتھا خط

انبیاء علیہم السلام کے گناہوں سے معصوم ہونے اور کلی طبعی کی حقیقت کے متعلق ہے۔

معصومیت انبیاء کے بارے میں حجۃ الاسلام تحریر فرماتے ہیں:-

بزعم احقر انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام از صغائر وکبائر قبل النبوۃ وبعد النبوۃ بہجلوہ کہ باشد معصوم اند ........ در کلام اللہ میفرمایند قُلْ إِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّونَ اللَّهَ فَاتَّبِعُونِي يُحْبِبْكُمُ اللَّهُ وہمچنیں لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِي رَسُولِ اللَّهِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ فرمودہ اند۔ ایں دو آیت باتباع مطلق ہدایۃ میفرمایند۔" (قاسم العلوم ص ۵)

احقر کے گمان میں انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام نبوت سے پہلے اور نبوت کے بعد چھوٹے اور بڑے گناہوں سے ہر صورت میں معصوم ہیں ........ کلام اللہ میں فرماتے ہیں "کہہ دیجئے اگر تم اللہ کو محبوب رکھتے ہو تو میرا اتباع کرو اللہ تمہیں محبوب رکھیگا" اور اسی طرح "البتہ تمہارے لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات میں اسوہ حسنہ موجود ہے" فرمایا ہے۔ یہ دونوں آیتیں اتباع کیطرف رہبری کرتی ہیں۔

حضرت حجۃ الاسلام مولانا محمد قاسم صاحب کے مقام اجتہاد کا ان عبارتوں سے پتہ چلتا ہے انہوں نے مذکورہ بالا دو آیتوں سے کہ ان میں مطلق اتباع پایا جاتا ہے یہ نتیجہ نکالا کہ اتباع مطلق اسی شخصیت کا کیا جاتا ہے۔ جو صغائر وکبائر سے پاک ہو لہٰذا انبیاء صغائر وکبائر سے پاک ہوتے ہیں۔

## کلی طبعی کی حقیقت

دوسری چیز جسکی تحقیق اس مکتوب میں سائل کے سوال کی بنا پر کی گئی ہے وہ کلی طبعی ہے۔ اس کے متعلق کچھ لکھنے سے پہلے حجۃ الاسلام تحریر فرماتے ہیں:-

اکنوں حال کلی طبعی باید گفت۔ برادر من ہرچند ایں ہیچمدان از

اب کلی طبعی کا حال کہنا چاہیئے۔ میرے بھائی ہرچند یہ ناچیز

ہر چند کہ من منقول و معقول نابلد است مگر بہ نسبت معقول اگر دعوے ناآشنائی محض کنم زیبا است مگر بایں نظر کہ قدوہ و امام دریں فن عقل است نہ نقل اگر بہ اقوال گذشتگان نظر نیست یا از خرافات ایشاں خبر نیست گو مباد آخر کم و بیش عقل کہ من عنایت فرمودہ اند برائے رہبری ایں راہ کافی است۔" (قاسم العلوم ص۴ مکتوب ۹)

علم منقول و معقول دونوں سے ناواقف ہے لیکن علم معقول کے متعلق اگر محض ناآشنائی کا دعوے کروں تو زیبا ہے۔ مگر اس بات کو دیکھتے ہوئے کہ اس فن (منطق و فلسفہ) میں عقل امام ہے نہ کہ نقل تو اگر پہلے معقولی علماء کے اقوال پر میری نظر نہیں ہے یا انکی قیل و قال سے آگاہی نہیں ہے تو نہ سہی آخر تھوڑی بہت عقل جو اللہ تعالیٰ نے مجھے عنایت فرمائی ہے اس راہ کی رہبری کیلئے کافی ہے۔"

اس عبارت میں واقعی عاجزی و انکساری کی ایک طرف جھلک ہے اور یہ تحریر فرمایا گیا ہے کہ علم منقول یعنی تفسیر و حدیث و فقہ سے میں ناواقف ہوں تو دوسری طرف علم معقول یعنی عقلیہ علم منطق و فلسفہ کے کوچے سے بھی ناواقف ہوں۔ اس حقیقی انکساری کے باوجود ایک طرف وہ علوم منقولات میں زمانے کے مجتہد نظر آتے ہیں اور دوسری طرف منطق و فلسفہ کے بھی وہ امام معلوم ہوتے ہیں۔

ہم نے حجۃ الاسلام حضرت مولانا محمد قاسم صاحب کی سوانح عمری میں جو "انوار قاسمی" کے نام سے زیر طبع ہے آپ کے علوم عقلیہ اور نقلیہ میں مجتہدانہ رنگ اور امامانہ مقام سے سیر حاصل بحث کی ہے اس سے آپ اندازہ لگا سکیں گے کہ حجۃ الاسلام کیا تھے۔ میاں یوں کہہ دوں اور جی کھول کر کہ آپ کے زمانے میں آپ سے بڑھ کر اور آپ کے مقام جیسا اونچا اور بلند پایہ عالم کوئی نہ تھا۔ ایک طرف ان کی عقل سلیم تھی جو قدرت نے ان کو عطا کی تھی اور دوسری طرف انکے دل و دماغ پر تفسیر و حدیث، فقہ اور تصوف کا من جانب اللہ فیضان ہوتا تھا اور انکی روشنی میں وہ دیکھتے تھے اور دوسروں کو دکھاتے تھے۔

مذکورہ عبارت میں بھی انہوں نے فرمایا ہے کہ اگرچہ اگلے زمانے کے منطق کے اماموں نے کلی کے متعلق جو کچھ کہا ہے انکے اقوال پر میری سرسری نظر نہیں ہے لیکن چونکہ کلی عقلی علم سے تعلق رکھتی ہے اور اللہ تعالیٰ نے مجھے خود اتنی عقل عطا فرمائی ہے کہ میں ذاتی طور پر کلی کے بارے میں اسکی حقیقت کا انکشاف کر سکتا ہوں اس لئے انہوں نے اس کے بارے میں اپنی ذاتی رائے پیش کی ہے۔

شاہجہانپور کے مناظرے میں دیانند سرسوتی نے منطق بگھارنی شروع کی اور غلط اصطلاحات پیش کیں اور کہا کہ ایک مطلق (مطلق) ہوتا ہے جو قید ہو اور ایک مقید ہوتا ہے جو آزاد ہو۔ غرض الٹا جاہل الٹی ہی بات کہہ گیا۔ اس پر حجۃ الاسلام کی عقلی قوتوں میں جوش آ گیا اور مقابل کے مقابلے میں ایسے مواقع پر جوش آ ہی جایا کرتا ہے لیکن ایک جوش بے ہوش ہوتا ہے جو جاہل کیا کرتے ہیں اور ایک جوش باہوش ہوتا ہے جو دانشمند کیا کرتے ہیں۔ حجۃ الاسلام حضرت مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا جوش باہوش ہوتا تھا اور پھر انکے سامنے نہ کوئی ٹھہرا اور نہ ٹھہر سکتا تھا۔

چنانچہ دیانند کی اس "منطق بگھارنی" پر فرمایا:-

"تم نے منطق جاننے والے دیکھے ہی نہیں۔ خدا کے فضل سے اب بھی منطق جاننے والے ایسے موجود ہیں جو از سر نو منطق ایجاد کر ڈالیں۔" (میلہ خدا شناسی)

اس مقولے میں حضرت حجۃ الاسلام کا اشارہ اپنی طرف تھا کہ خدا کے فضل و کرم سے میں نئے علم منطق کو ایجاد کر سکتا ہوں۔ مطلب یہ تھا کہ جن مناطقہ نے اپنے ذہن رسا سے علم منطق مدون کیا اور اسکی اصطلاحات اور مقدمات مدون کئے اور کلی، جزئی، جنس، نوع، فصل خاصہ، عرض عام، موجبہ کلیہ، موجبہ جزئیہ، سالبہ کلیہ، سالبہ جزئیہ اصطلاحیں ایجاد کیں اسی طرح مطالب و مفاہیم ذہنی ثابت کرنے کے لئے

اس کے مقابلے میں منطق کی ایک نئی طرز نکال کر اسکی اصطلاحات وضع کی جاسکتی ہیں۔ جس طرح سائنس جوالوں نے وضع کی ان کے نظریات کچھ اور تھے۔ رفتہ رفتہ جب مشاہدات اور تجربات کا دائرہ وسیع ہوتا چلا گیا تو آج کا سائنسدان چاند اور مریخ پر کمندیں ڈالنے میں کامیاب ہوگیا۔ یونان کے سائنسدانوں نے آب و باد و خاک و آتش چار عناصر ایسے پیش کئے تھے جو مفردات ہیں اور ان میں کوئی اور چیز نہیں ہے لیکن آج کے سائنسدانوں نے ثابت کرکے دکھادیا کہ ان کو مفرد کہنا غلط ہے خود پانی میں کتنے اجزاء دوسری اشیاء کے موجود ہیں اس لئے پانی ان کے نظریے کے مطابق مرکبات میں شامل ہوگیا۔

ٹھیک اسی طرح منطق کا علم بھی جدید طور پر مدون کیا جاسکتا ہے اور حضرت حجۃ الاسلام میں واقعی یہ قوت عقلیہ موجود تھی کہ وہ از سر نو منطق کی تدوین کر ڈالیں۔ حجۃ الاسلام کے شاگرد رشید مولانا حکیم منصور علی خاں مرادآبادی جو بعد میں نظام حیدرآباد دکن کے یہاں ملازم ہوئے اور بڑے طبیب بنکر اونچے مقام پر پہنچے اور حیدرآباد دکن کے ہو رہے اور جنکے بیٹے حکیم مقصود علی خاں صاحب عرصے تک دارالعلوم دیوبند کے مخلص اور پرجوش رکن مجلس شوریٰ رہے وہ مولانا منصور علی صاحب حضرت حجۃ الاسلام یعنی اپنے استاد کی مجلس درس میں بیٹھ کر ان سے علوم کا استفادہ کرتے ہوئے اس نتیجہ پر پہنچے کہ علوم عقلیہ میں ان کا بہت اونچا مقام تھا۔ چنانچہ اپنی ایک تحریر میں وہ صاف لکھ گئے ہیں۔

"میں نے جناب مولوی محمد قاسم صاحب نانوتوی کو خوب دیکھا ہے اور ان کی تقریر بھی سنی ہے اور ان کے خیالات اور اوصاف پر غور کیا ہے۔ اُن کا ذہن مصنفین فلسفہ کے ذہن سے بھی عالی تھا۔ وہ ہر مسئلہ شرعی کو دلائل سے ثابت کرلیتے اور ہر مسئلہ فلسفی مخالف شرع کو دلائل سے رد کرنے پر ایسے قادر تھے کہ دوسرے کسی عالم کو میں نے ایسی قوت علمیہ اور قوت بیانیہ والا نہیں دیکھا۔" (مذہب منصور حصہ دوم)

ایک اور جگہ مولانا حکیم منصور علی خاں صاحب مذہب منصور کے ابتدائی صفحات میں جو حضرت حجۃ الاسلام کے علوم عقلیہ سے متعلق یوں لکھتے ہیں :-

"(مولانا محمد قاسم صاحب) نے تمام احکام شرعی کو معقولات کر دیا ان (مولانا محمد قاسم صاحب) کا مقولہ تھا کہ :-

"تمام احکام الٰہی و رسالت پناہی عقلی ہیں مگر ہر عقل کو وہاں تک رسائی نہیں" اور فی الواقع وہ جب کسی مسئلہ کو دلائل عقلی سے ثابت کرتے تھے تو اہل علم بھی حیران رہ جاتے تھے۔ ظاہر میں کوئی حکم اگرچہ خلاف قیاس معلوم ہوتا تو مولانا (محمد قاسم) صاحب کی تقریر سے بالکل عقل کے مطابق معلوم ہوتا تھا۔ اصول فلسفہ کو جو شرع شریف کے خلاف ہیں جب دلائل عقلیہ سے رد کرنا شروع کرتے تھے تو ایسا یقین ہوتا تھا کہ ارسطو و افلاطون انکے مقابلے میں طفل مکتب تھے ....

........ احکام شرعیہ میں اگر کوئی شخص اعتراض کرتا تو ایسی تقریر معقول فرماتے تھے کہ معترض کو اطمینان ہوجاتا تھا۔ فرمایا کرتے تھے کہ :-

"مجھ کو اعتراض کا جواب دینے میں تامل نہیں ہوتا بلکہ جواب میں اس قدر دلائل عقلی پیش نظر آتے ہیں کہ انکو انتخاب کرنے میں ذرا تامل کرنا پڑتا ہے۔" (مذہب منصور جلد دوم)

حضرت حجۃ الاسلام کے اس جملے نے کہ "تمام احکام الٰہی و رسالت پناہی عقلی ہیں مگر عقل کو وہاں تک رسائی نہیں" ہمیں اس راہ میں ڈالدیا ہے کہ حضرت حجۃ الاسلام کو عقلی طور پر کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ تک رسائی تھی۔ حجۃ الاسلام نے یہ وہ بات فرمائی ہے

---

لے امریکہ نے انسان کو چاند پر اتار دیا۔ پہلا شخص جس نے ۲۰ - ۲۱ جولائی ۱۹۶۹ء کو اتوار اور پیر کی درمیانی شب ایک بجکر ۵ منٹ پر چاند پر قدم رکھا۔ امریکہ کا آرمسٹرانگ ہے۔ (مترجم)

کہ جس سے ہمارے لئے ان کے علوم عقلیہ کے بارے میں بے شمار دروازے کھل گئے ہیں۔

یہی مولانا حکیم منصور علی مرادآبادی حضرت حجۃ الاسلام کے ساتھ ایک دفعہ بریلی کے سفر میں ہیں چونکہ مولانا محمد احسن صاحب اور مولانا محمد منیر صاحب بریلی کالج میں پروفیسر رہے ہیں اور وہیں انہوں نے اپنا "مطبع صدیقیہ" بھی جاری کر لیا تھا اور یہ دونوں حجۃ الاسلام کے خاندانی بہت قریب کے بھائی تھے جو نانوتے کے رہنے والے تھے اس لئے حجۃ الاسلام کا کئی دفعہ اثنائے سفر میں بریلی بھی قیام رہا ہے۔ مولف منصور علی خاں لکھتے ہیں:۔

"تب مولانا مرحوم (مولانا محمد قاسم صاحب) نے (ایک دفعہ مرادآباد پہنچ کر وہاں سے) قصد بریلی کیا تو ............ میں بھی بریلی کو چلا گیا۔ مولوی غلام مصطفےٰ صاحب شاگرد مولوی لقی علی خاں صاحب معقولی مباحثہ کے واسطے تشریف لائے اور پیام استاد سنایا کہ مولوی صاحب کو آپ کی کتاب تحذیر الناس پر ایک شبہ قوی ہے۔ اگر آپ تشریف لاویں تو بہتر ہے۔ مولانا (محمد قاسم) صاحب نے فرمایا ؎

گر صلح خواہی نخواہیم جنگ      وگر جنگ جوئی ندارم درنگ

(اگر تم صلح چاہتے ہو تو ہم جنگ نہیں چاہتے اور اگر جنگ، چاہتے ہو تو بالکل دیر نہ کروں گا تیار ہوں)

غلام مصطفےٰ صاحب نے کہا کہ:۔

"میری سمجھ میں نہیں آتا کہ واسطہ فی العروض میں ذی واسطہ کیونکر موصوف ہوتا ہے کشتی کو حرکت بالذات ہے اور جالس کو بالعرض مگر در اصل وہ حرکت نہیں۔ لہذا جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جب نبوت میں واسطہ فی العرض ہوئے تو دوسرے انبیاء سے سلب نبوت لازم آیا۔"

مولانا (محمد قاسم) صاحب نے فرمایا:۔

"سفینہ کو حرکت سے متصف نہ کہا جاوے تو وہ مغرب سے مشرق کیسے پہنچا۔ اور محاذات اور ایون اس کے کیونکر بدلتے رہے۔"

انہوں نے (یعنی مولانا غلام مصطفےٰ نے) کہا کہ:۔

"شیخ نے تو یہی لکھا ہے کہ صرف واسطہ ہی موصوف ہوتا ہے اور ذی واسطہ نہیں ہوتا۔"

(مولانا محمد قاسم صاحب نے) فرمایا:۔

"شیخ (بوعلی سینا) نے غلط لکھا۔ اگر آپ کلام شیخ کو سمجھے ہیں تو سمجھا دیجئے۔"

غرض بعد چند رد و بدل کے غلام مصطفےٰ صاحب مولانا (محمد قاسم) صاحب کے ......... صاحب کے بہت معتقد ہو گئے" ............ خدام مولوی لقی علی خاں صاحب کے مکان پر حسب استدعا ان کے تشریف لے گئے ............ بہت دیر تک مولانا صاحب ادھر ادھر کی معمولی باتیں کرتے رہے۔ مگر جس واسطے انہوں نے بلایا تھا وہ مباحثہ نہ کیا بعد رخصت (مولانا محمد قاسم صاحب) اسکے جناب نے کہا آپ نے بحث کیلئے مولانا محمد قاسم صاحب کو بلایا تھا کیوں خاموش رہے۔ کہا مناسب نہیں کہ جو شخص اپنے مکان پر آوے اس سے مباحثہ کیا جاوے آپ نے مذکورہ بالا مولانا منصور علی خاں صاحب مرادآبادی کا عینی شہادت سے لبریز بیان پڑھا کہ یا تو مولانا لقی علی خاں صاحب حجۃ الاسلام

بالجملہ اگر جوابش نفرستادم معذورم۔ ارسال جواب این نامہ اگر تکفر تقصیر اول شود از اخلاق سامی چہ بعید۔ ہمین است کہ بمجرد رسیدن دواۃ وقلم برگرفتم و این نامہ برین صفحہ بر نوشتم۔

## تجویز نام فرزند وتبریک پیدائش

معروض اول اینست کہ تولد فرزند مبارک باد۔ خداوند بسیار بخش عمر درازش یار دولت سعید مددگار فرماید۔ از علم و عمل بہرہ وافر بر دارد۔ آمین۔

نامش محمد نور الحسن یا محمد حسن خوش می نماید مگر آنکہ در عشائر اوشان کسے بایں نام بود۔ اندریں صورۃ غالباً زنانرا ایں نامہا پسند نخواہند آمد۔ لہذا میخواہم کہ بخدمت مولانا رشید احمد صاحب عرض دارند۔ ہر چہ فرمایند ہماں مقرر سازند۔

## تزلزل در بناء مدرسہ نگینہ

باقی باطلاع تزلزل بناء مدرسہ نگینہ بدو وجہ رنج دارم یکی از طرف آنعزیز دوم از طرف اہل نگینہ کہ چہ کم حوصلگی کردند۔ آری ہر نعمتی

تاہم اگر میں نے اس کا جواب نہیں بھیجا تو معذور ہوں۔ اس خط کے جواب کا ارسال کرنا اگر پہلی کوتاہی کو پورا کر دے تو بلند اخلاق سے کیا بعید ہے۔ یہی ہے نہ کہ فوراً تمہارا خط پہنچتے ہی دوات وقلم میں نے سنبھالے اور یہ خط اس صفحہ پر میں نے لکھ ڈالا۔

## لڑکے کی پیدائش پر مبارک باد اور تجویز نام نومولود

پہلی گذارش تو یہ ہے کہ لڑکے کی پیدائش مبارک ہو۔ بہت بخشنے والا خدا عمر دراز کو یار اور بخت نیک کو مددگار فرمائے۔ اور علم و عمل سے بہرہ وافر عطا فرمائے۔ آمین

اس کا نام محمد نور الحسن یا محمد حسن اچھا لگتا ہے مگر ان کے خاندان میں اگر کوئی اس نام کا ہو تو اس صورت میں عورتوں کو یہ نام غالباً پسند نہیں آئیں گے۔ لہذا میں چاہتا ہوں کہ مولانا رشید احمد صاحب کی خدمت میں عرض کریں جو کچھ وہ فرمائیں وہی نام رکھدیں۔

## مدرسہ نگینہ کی بنیاد میں زلزلہ

باقی نگینے[1] (ضلع بجنور۔ یو۔ پی) کی بنیاد کے اندر خرابی آنے سے مجھے دو وجہ سے رنج ہوا۔ ایک تو تمہاری طرف سے۔ دوسرے نگینہ والوں کی طرف سے کہ کیا حوصلے کے پست ہیں۔

---

[1] مولانا فخر الحسن کو غالباً حضرت مولانا محمد قاسم صاحبؒ نے نگینے کے مدرسہ عربی میں بھیجا ہوگا۔ یہ مدرسہ قاسم العلوم کے نام سے مولانا محمد قاسم صاحبؒ کے ایما سے جاری کیا گیا۔ شہر کی عالیشان جامع مسجد میں قائم ہے۔ میں نے بھی اس میں ۱۹۱۲ء میں ایک سال تعلیم پائی ہے۔ اس وقت مولانا بشیر احمد صاحب مرحوم بڈھانوی عربی مدرس تھے اور میاں جی سراج الدین میوہ باروی فارسی پڑھاتے تھے۔ میں نے ان سے مصدر فیوض، پنج نامہ، رقعات عالمگیر پڑھی تھیں۔ مولوی شوکت علی رئیس نگینہ اس زمانہ میں مہتمم تھے۔ مولانا فخر الحسن صدر مدرس مدرسہ قاسم العلوم نگینہ رہے ہیں۔ مترجم

گر بی سابقہ جد و جہد میسر شد ناقدر شناساں ہمیں ساں ضائع میکنند - یارب ایں چہ زمانہ است کہ از شرفا مادہ فہم برگرفتند - چیزے کہ سرمایہ شرف انسانی بر ملائکہ باشد

چنانچہ رکوع

وَاِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّيْ جَاعِلٌ فِي الْاَرْضِ خَلِيْفَةً

بریں دعوی شاہد است - ایں چنیں بی قدر گردد - چوں بنظر غور بنگریم ایں ہمہ نیرنگیہای بی نیازی است صدق اللہ و صدق رسولہ الکریم

يُرْفَعُ الْعِلْمُ

غیر نظر بر خدا دارند و ہیچ نہراسند

اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا

اگر دری بحکمت بند میفرمایند چہ باک کہ درہای دیگر خواہند کشاد - لیکن بظاہر چناں می نماید کہ اگر ایں

ہاں ہر نعمت کہ پہلے کی موٹی کوشش کے بغیر مل جاتی ہے - ناقدر شناس لوگ اس کو اسی طرح ضائع کر دیتے ہیں - یارب یہ کیا زمانہ ہے کہ شریفوں سے سمجھ کا مادہ ہی لے لیا - باوجودیکہ انسان کو فرشتوں پر بلندی حاصل ہے جیسا کہ رکوع

"اور جبکہ[1] آپ کے رب نے فرشتوں سے کہا کہ میں زمین میں خلیفہ بنانے والا ہوں -"

اس دعوے پر گواہ ہے - یہ انسانی اقتدار بے قدر ہو جائے - جب ہم غور کی نظر سے دیکھتے ہیں تو یہ سب قدرت کی نیرنگیاں معلوم ہوتی ہیں - اللہ اور اس کے رسول کریم (صلی اللہ علیہ وسلم) نے سچ فرمایا کہ "علم[2] اٹھا لیا جائے گا"

مگر خیر خدا پر نظر رکھیں اور بالکل ہراساں نہ ہوں - "تنگی[3] کے ساتھ فراخی ہے - یقیناً تنگی کے ساتھ فراخی ہے" اگر ایک[4] دروازہ حکمت سے بند فرماتے ہیں کیا خوف ہے کہ دوسرے دروازے کھول دیں گے - لیکن ظاہر میں ایسا معلوم

---

[1] پارہ ۱ سورۂ بقرہ رکوع ۴ - مترجم

[2] یہ حدیث بخاری اور مسلم دونوں میں موجود ہے - پوری حدیث یہ ہے -

عَنْ اَنَسٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ مِنْ اَشْرَاطِ السَّاعَةِ اَنْ يُّرْفَعَ الْعِلْمُ وَيَكْثُرَ الْجَهْلُ وَيَكْثُرَ الزِّنَا وَيَكْثُرَ شُرْبُ الْخَمْرِ وَيَقِلَّ الرِّجَالُ وَيَكْثُرَ النِّسَاءُ حَتّٰى يَكُوْنَ لِخَمْسِيْنَ امْرَاَةً الْقَيِّمُ الْوَاحِدُ وَفِيْ رِوَايَةٍ يَقِلُّ الْعِلْمُ وَيَظْهَرُ الْجَهْلُ متفق علیہ - (مشکوٰۃ باب اشراط الساعۃ)

انس سے ہے انہوں نے کہا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے کہ قیامت کی شرطوں میں سے یہ ہے کہ علم اٹھا لیا جائے گا اور جہالت بڑھ جائے گی اور بہت ہو گا زنا اور شراب خواری بہت ہو جائے گی، مرد کم ہوں گے اور عورتیں زیادہ ہوں گی تا آنکہ پچاس عورتوں پر ایک منتظم ہو گا - اور ایک روایت میں ہے کہ علم قلیل ہو گا اور جہل پیدا ہو گا - (بخاری و مسلم - علامات قیامت - مع مشکوٰۃ شریف مترجم)

[3] اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا یہ مشہور آیت تیسویں پارے کی سورت الم نشرح (الشرح) رکوع میں ہے - مترجم

[4] بقول شیخ سعدی علیہ الرحمۃ - ز حکمت خدا گر ببندد درے - برحمت کشاید در دیگرے

خوان نعمت را از گیلنه خواہند برداشت بازنخواہند گسترانید انا للہ و انا الیہ راجعون۔

آں عزیز گرامی اگر از جای خود برخیزند برای ایں ہیچمداں چناں مستحسن می نماید کہ اول بدہلی رسند و بمنشی ممتاز علی صاحب و منشی عبدالرزاق صاحب ملاقات کنند۔ شاید بمطبع صورتی پیدا آید۔

اکنوں جواب مستفسر خود دریابند۔ برادر من باایں ہمہ دانشمندی کہ خدا تعالیٰ شما را ارزانی داشتہ باز چہ حاجت است کہ ایں ہیچمداں را تکلیف میدہند خیر اگر پاس خاطر شما نبودی کاہلی من مانع اینچنیں امور خود است۔ ناچار ہرچہ بذہن ناقص می آید تحریر می نماید۔

اول باید دانست کہ معرفت شناختن است نہ دانستن فقط۔ و ظاہر است کہ شناختن بعد علم اول و نوعی ذہول می باشد۔ لیکن علم شی بدو گونہ می باشد۔

یکی علم بالحقیقۃ و بالماہیۃ۔

دوئم علم بالوصف

مثلاً اگر کسی از ساکنان اطراف بدربار بادشاہی اول برسد و سابق ازاں بادشاہ را ندیدہ و دانستہ باشد بمجرد رسیدن خود فقط بملاحظہ آنکہ آں بادشاہ بر تخت بلند بطوری نشستہ است کہ تاج مکلل بر سر وی و مکتف

ہوتا ہے کہ اس خوان نعمت کو گیلنہ سے اٹھائیں گے تو پھر نہیں بچھائیں گے۔ انا للہ و انا الیہ راجعون۔

آں عزیز گرامی اگر اپنی (ملازمت کی) جگہ ڈگمگا رہے ہیں تو اس ناچیز کی سمجھ میں یہ بھلا معلوم ہوتا ہے کہ اول دلی پہنچیں اور منشی ممتاز علی صاحب اور منشی عبدالرزاق صاحب سے ملاقات کریں۔ شاید مطبع میں کوئی صورت پیدا ہو جائے۔

اب اپنے پوچھے ہوئے سوال کا جواب لیں۔

برادر من اس تمام دانشمندی کے باوجود کہ خدا تعالیٰ نے آپ کو بخشی ہے۔ پھر کیا ضرورت ہے کہ اس ناچیز کو تکلیف دیتے ہیں خیر آپ کی خاطر داری اگر محفوظ نہ ہوتی تو میری سستی ان جیسے کاموں کے لئے خود مانع ہے۔ مجبوراً جو کچھ میری ناقص سمجھ میں آتا ہے یہ بندہ تحریر کرتا ہے۔

اول یہ جاننا چاہیئے کہ معرفت پہچاننے کا نام ہے نہ صرف جاننے کا۔ اور ظاہر ہے کہ پہچاننا پہلی مرتبہ جاننے اور ایک قسم کے بھلا دینے کے بعد ہوتا ہے۔ لیکن کسی چیز کا علم دو طرح ہوتا ہے۔

ایک تو حقیقت اور اصلیت کا جاننا

دوسرے کسی کا وصف کے واسطے سے جاننا

مثال کے طور پر اگر آس پاس کے رہنے والوں میں سے کوئی پہلی مرتبہ بادشاہی دربار میں پہنچے اور اس سے پہلے اس نے بادشاہ کو نہ دیکھا ہو اور نہ جانا ہو تو محض اپنے پہنچنے پر ہی یہ دیکھ کر کہ وہ بادشاہ ایک اونچے تخت پر اس طرح سے بیٹھا ہوا ہے کہ سونے کا تاج اس کے سر پر

---

لہ اس عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ گیلنہ کی ملازمت کے بعد مولانا فخر الحسن صاحب حسب مشورہ مولانا محمد قاسم صاحب دہلی پہنچے ہوں گے اور منشی ممتاز علی کے مطبع میں کام کیا ہوگا۔ بعد ازاں دہلی میں قیام کے باعث "مدرسہ عبدالرب" میں ملازمت ملی۔ مترجم

لہ حضرت مولانا محمد قاسم صاحب کی نظروں میں مولانا فخر الحسن صاحب دانشمند تھے۔ اسی لئے یہاں ان کے لئے دانشمندی کا لفظ استعمال فرمایا ہے۔ مترجم

ودربر، ہمہ وزرا و امرا دست بستہ استادہ ہمہ کس وناکس رو بداں سو نہادہ - حکمی نمی فرماید کہ بجان ودل نمی ورزند- حرکتی میکند کہ بمساعدتش نمیدوند- بالجملہ بملاحظہ امثال ایں امور بی آنکہ کسی اورا بیاگاہاند خواہد دانست کہ بادشاہ این ست و حاکم ایں‌گاہ ایں-

الغرض آنکس بادشاہ را بحقیقۃ وذات او نمیدانست - اعنی بتشخص صوری نمی شناخت آری بایں وصف می دانست وہمیں سبب بے آنکہ ازکسی پرسد یا کسی اورا خبر دہد خود بخود میداند کہ بادشاہ این است نہ آں-

دوم[2] اینکہ جملہ :-

"مَنْ لَمْ یَعْرِفْ إِمَامَ زَمَانِهٖ فَقَدْ مَاتَ مِیْتَةً جَاهِلِیَّةً"

جملہ شرطیہ است - وشرط علۃ وجزا معلول آں می باشد- مگر ایں رابطہ علیۃ ومعلولیہ درینجا

اور عمدہ قبا اس کے جسم پر ہے اور تمام وزیر اور امیر ہاتھ باندھے کھڑے ہوئے ہیں اور ہر کس وناکس کا منہ اس کی طرف ہے، کوئی بھی حکم جو وہ دیتا ہے ایسا نہیں کہ جان ودل سے وہ اس کو نہ بجا لائیں، جو بھی کوئی اشارہ بادشاہ کرتا ہے اس کو عمل میں لانے کے لئے وہ دوڑتے ہیں- تو ان جیسے امور کو دیکھ کر بغیر اس کے کہ اس کو کوئی خبر دے وہ خود جان لے گا کہ بادشاہ یہ ہے اور اس درگاہ کا حاکم یہ ہے-

الغرض وہ شخص بادشاہ کو اس کی ذات اور حقیقت کی وجہ سے نہیں جانتا تھا- میرا مطلب[1] ہے اس کی صورت کی خصوصیت کے ذریعہ نہیں پہچانتا تھا- ہاں اس شکل کے باعث جانتا تھا اور اسی سبب سے اس کے بغیر کہ کسی سے پوچھے یا اسے کوئی خبر دے خود بخود جان لیتا ہے کہ بادشاہ یہ ہے وہ نہیں-

دوسرے[2] یہ کہ جملہ

"جس شخص نے اپنے زمانے کے امام کو نہیں پہچانا تو وہ جاہلیت کی موت مرا"

جملہ شرطیہ[3] ہے - اور شرط علت اور جزا اس کا معلول ہوا کرتی ہے - لیکن علیت ومعلولیت کا یہ

---

[1] مطلب یہ ہے کہ وہ بادشاہ کی ذات اور حقیقت کو نہیں جانتا تھا لیکن ان اوصاف کے واسطے سے جو دربار میں اس نے دیکھے اس نے اس کو بادشاہ سمجھ لیا اسی طرح امام اور نبی کو پہچاننا آسان ہوتا ہے- مترجم

[3] جملہ شرطیہ قواعد میں مشہور جملہ ہے جس میں شرط اور جزا ہوتی ہے - جیسے اگر حامد محنت کرتا تو امتحان میں پاس ہو جاتا- اگر کے بعد حامد محنت کرتا شرط، امتحان میں پاس ہو جاتا جزا ہے - دوسرے لفظوں میں محنت کرنا علت ہے - امتحان میں پاس ہو جانا معلول ہے - اسی طرح مذکورہ بالا حدیث بھی جملہ شرطیہ ہے یعنی امام کی معرفت نہ ہونا جاہلیت کی موت مرنا ہے - من لم یعرف امام زمانہ شرط اور فقد مات میتۃ جاھلیۃ جزا ہو کر جملہ شرطیہ ہوا- مترجم

وقتی متحقق می شود کہ از امام زمان عالمی مراد گیرند کہ بیخ و بنیاد ضلالۂ زمانہ خود را دانستہ بہ بیان حق و باطل (برکند) و ہم بزور ہمتہ خود تزکیۂ احوال شاں کردہ اصلاح و علاج قوم فرماید۔

بالجملہ شان

يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ [1]

**شرح معما** شرح این معما این است کہ زمانہ جاہلیت زمانہ را گویند کہ حالایام فترۃ قبل بعثت نبوی گذشت۔ و وجہ تسمیہ خود ظاہر است چہ بوجہ اندراس علوم انبیا تمیز حق از باطل و شناخت نیک از بد محال گردید۔ غرض بوجہ کمال جہل در حق و باطل فرقی نماندہ بود۔ اندریں صورۃ زمانۂ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم زمانۂ علم باید خواند۔ چہ حقائق عقائد و اخلاق و احوال و اعمال و عادات آنچناں منکشف گشتند کہ از کوہ تا ذرہ پیش آفتاب نیمروز می باشد۔ پس ہر کہ حضرت ما محمد رسول اللہ را صلی اللہ علیہ وسلم بوصف رسالت بشناخت بسعادۃ ملازمت بشتافت و حلقۂ ارادت و عقیدت در گوش کردہ و کمر

تعلق یہاں اس وقت پایا جاتا ہے کہ امام زمانہ سے مراد ایک ایسا عالم لیا جائے جو کہ اپنے زمانے کی گمراہی کی بنیاد کو جڑ سے اکھاڑ پھینکے اور حق و باطل کو جدا کرنے والے بیان اور اپنی ہمت کے بل بوتے پر ان کے عادات کو پاک کر کے آدمیوں کا علاج اور اصلاح فرمائے۔ خلاصہ یہ کہ وہ اس آیت کی شان رکھتا ہو۔

" وہ ان پر اللہ کی آیتیں تلاوت کرتا ہے اور ان کو پاک کرتا ہے اور ان کو کتاب اور حکمت سکھاتا ہے "

**اشکال کی شرح** اس مشکل بات کی تفصیل یہ ہے کہ زمانہ جاہلیت اس زمانے کو کہتے ہیں جو کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے مبعوث ہونے سے پہلے بغیر نبی کے گذرا۔ اور اس کا نام ایام جاہلیت رکھنا خود ظاہر ہے کیونکہ انبیا کے علوم مٹ جانے سے حق کی باطل سے تمیز اور نیک کی بد سے پہچان محال ہو گئی تھی۔ غرض یہ کہ بے حد جہالت کی وجہ سے حق اور باطل میں کوئی فرق نہیں رہا تھا۔ اس صورت میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے کو علم کا زمانہ کہنا چاہیے۔ کیونکہ (اس زمانے میں) عقائد، اخلاق، احوال اور اعمال اور عادات کی حقیقتیں اس طرح کھل کر سامنے آ گئیں جیسا دوپہر کے آفتاب کے سامنے پہاڑ سے لے کر ذرے تک ہر چیز روشن ہو جاتی ہے۔ پس جس شخص نے کہ ہمارے حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو صفت رسالت کے ذریعہ پہچان لیا اور خدمت میں رہنے کی خوش بختی کیلئے

[1] پوری آیت یہ ہے لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَاِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ۝ (پارہ ۴ سورۂ آل عمران رکوع ۱۷)

اطاعة چست بستہ حسب ارشادات ہدایت آیات رفتہ۔ و ہر کرا دیدۂ بصیرۃ کور بر آمد ہمچناں پابند رسوم جاہلیۃ و خیالات زمانہ فترۃ ماند۔ آں کور باطن بی نصیب را طلوع آں آفتاب نبوۃ ہیچ سود نفرمود۔ مگر ظاہر است کہ شناختن رسالت رسولی ہمیں طور است کہ علم بوصف رسالت در جوہر طبیعۃ ہرکس نہادہ اند۔ یعنی ہر کرا بینند کہ بتعبد مولی و حسن معاملہ باخلائق بیغرضانہ امر میفرماید و باایں ہمہ شواہد جلیہ و براہین علیہ عقلیہ و از دلائل و معجزات بردست او ظاہر می شوند بی آنکہ کسی اورا بوصف رسالۃ و تقرب حق یاد کند خودبخود علم رسالتش و خدا رسیدگی او از دل جوش می زند و بانقیاد و اطاعتش میکشد۔

القصہ اینقدر در دل ہرکس نہادہ اند کہ لوازم رسالۃ و مقبولیۃ خداوندی ایں چنیں امور است۔ مگر آنکہ طبیعۃ کسی بامراض نفسانیہ چناں فاسد شدہ باشد کہ در وقت امراض جسمانی ذائقہ کسی خراب گردد و شیریں و ترش را نشناسد ایں چنیں کساں را اعتبار نیست اعتبار اگر ہست کہ ازاں است کہ ہنوز باستدلال خود اند اگر مدۃ العمر شیریں و ترش و تلخ نچشیدہ اند چہ زیان وقتیکہ اتفاق چشیدن اینہا خواہد شد بی گفتہ دیگراں مرغوب و غیر مرغوب را خواہند شناخت۔

ووڑا اور کانوں میں عقیدت اور ارادت کا حلقہ ڈالا اور اطاعت کی کمر کو مضبوطی سے باندھ کر ہدایت والی باتوں پر چلا۔ اور جس کسی کی عقل کی آنکھ اندھی نکلی اور جاہلیت اور نبی سے خالی زمانے کی رسموں کا اسی طرح پابند رہا اس بد نصیب دل کے اندھے کو اس نبوت کے آفتاب کے طلوع ہونے نے کوئی فائدہ نہ بخشا۔ مگر ظاہر ہے کہ کسی رسول کی رسالت کو پہچاننا اسی طریقے پر ہو سکتا ہے۔ کہ صفت رسالت کا علم ہر آدمی کی اصل طبیعت میں قدرت نے رکھ دیا ہے۔ میرا مطلب ہے کہ جس شخص کو لوگ دیکھیں کہ خدا کی عبادت اور مخلوق کے ساتھ اچھے معاملے کا بغیر کسی غرض کے حکم فرماتا ہے اور ان سب باتوں کے ساتھ روشن مشاہدات اور عقلی اور حسی بڑے دلائل اور معجزات اس کے ہاتھ پر ظاہر ہوتے ہیں تو بغیر اس کے کہ کوئی اس کو رسالت کے وصف اور اللہ سے نزدیکی کے ساتھ بتائے خودبخود اس کی رسالت اور خدا تک رسائی کا علم دل سے جوش مارتا ہے اور اس کی اطاعت اور فرمانبرداری کی طرف کھینچتا ہے۔

القصہ اتنی بات ہر شخص کے دل میں قدرت نے رکھ دی ہے کہ رسالت کے لوازم اور خداوندی قبولیت ایسی ہی باتیں ہیں مگر جس کسی کی طبیعت نفسانی بیماریوں کے سبب ایسی خراب ہو گئی ہو جیسی کہ جسمانی بیماریوں کے وقت کسی کا ذائقہ خراب ہو جائے اور میٹھے اور کھٹے کا امتیاز باقی نہ رہے۔ ایسے لوگوں کا کوئی اعتبار نہیں ہے۔ اعتبار اگر ہے تو ان لوگوں کا ہے کہ جو ابھی اپنے استدلال پر ہیں۔ اگر مدۃ العمر تک انہوں نے میٹھے، کھٹے اور کڑوے کو نہیں چکھا ہے تو کیا نقصان۔ جس وقت چکھنے کا اتفاق ہوگا دوسرے کے کہے بغیر مرغوب اور غیر مرغوب کو پہچان لیں گے۔

سخن دور افتاد باز از سر میگیرم —

مقصود اینست کہ ہر کرا ذوق طبیعۃ درست است بمجرد دیدن اعمال و شنیدن اقوال انبیا را می شناسد۔ واگر اتفاقاً شبہ پیش می آید بمعجزات مصدقہ دعوی اوشاں آں شبہ زائل میگردد ومی شناسد کہ لاریب ایں کس نبی است۔ بایں وجہ بخدمۃ او می شتابد واز فیض صحبۃ او بہرہ مند می شود وقوت علمیہ خود را بنور علمش منور می سازد وقوت عملیہ خود را بزور ہمۃ اعنی عزم قوۃ عملیہ اش مہذب ساختہ از غواشی طبیعت می برآید۔

مگر چوں حضرت سرورِ کائنات علیہ وعلیٰ آلہ الصلوات والتسلیمات ازیں جہاں بجوار خالق انس وجاں رفتند وہنوز زمانہ امۃ علیہ شاں صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم دراز باقی بود لازم افتاد کہ در ہر قرن ہادیے بر سر ایشاں رسد وبراہ راست اوشاں را کشد۔ زمانہ نبوت بآخر رسیدہ بود۔

بات دور جا پڑی پھر نئے سرے سے کہتا ہوں۔ مقصد یہ ہے کہ جس کسی کا ذوق طبیعت درست ہے، محض اعمال کے دیکھنے اور اقوال کے سننے سے انبیا کو پہچان لیتا ہے۔ اگر اتفاق سے کوئی شبہ پیش آتا ہے تو ان انبیاء کے واضح اور تصدیق کرنے والے معجزات سے وہ شبہ دور ہو جاتا ہے اور پہچان لیتا ہے کہ بے شک یہ شخص نبی ہے۔ اس وجہ سے اس کی خدمت میں دوڑتا ہے اور اس کے فیض صحبت سے فائدہ حاصل کرتا ہے۔ اپنی قوت علمیہ کو اس کے علم کے نور سے روشن کرتا ہے۔ اور اپنی قوت عملیہ کو پیغمبر کی ہمت کے زور سے یعنی اس کی عملی قوت کی پختگی سے مہذب بنا کر نفسانی خرابیوں سے نجات پاتا ہے

مگر چونکہ حضرت سرور کائنات علیہ وعلیٰ آلہ الصلوات والتسلیمات اس دنیا سے خداوند تعالیٰ کی طرف تشریف لے گئے اور ابھی آنحضور صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم کی بلند شان امت کا زمانہ دراز (قیامت تک) باقی تھا لہٰذا ضروری ہوا کہ ہر صدی[1] میں کوئی ہادی ان کے سر پر پہنچے اور براہ راست ان کو کھینچ لے۔ نبوت کا زمانہ چونکہ

[1] اس مضمون کی حدیث کہ ہر صدی میں کوئی ہدایت کرنے والا آئے گا یہ ہے عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ فِیْمَا اَعْلَمُ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ اللّٰہَ عَزَّ وَجَلَّ یَبْعَثُ لِھٰذِہِ الْاُمَّۃِ عَلٰی رَأْسِ کُلِّ مِائَۃِ سَنَۃٍ مَنْ یُّجَدِّدُ لَھَا دِیْنَھَا رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ — اور روایت ہے ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہ جو کچھ کہ جانتا ہوں میں حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے میں جانتا ہوں یہ ہے کہ فرمایا کہ بے شک اللہ بزرگ و برتر سو سال کے سر پر ایسے شخص کو جو کہ امت کے لئے دین کو نئے سر سے اس کے لئے درست کرتا ہے بھیجتا ہے (ابوداؤد نے روایت کی) اس حدیث کا یہ مطلب ہے کہ اللہ تعالیٰ امت میں کسی ممتاز شخص کو بھیجتا ہے جو دین کے اندر پیدا کردہ بدعات کو دور کر کے دین کو صاف اور نیا بنا دیتا ہے جیسا کہ وہ پہلے تھا۔ بعض علماء نے کہا ہے کہ یہ حدیث عام ہے کہ ایک شخص ہو یا جماعت ہو جو دین کی تجدید کرے۔

(مظاہر حق جلد اول کتاب العلم صفحہ ۹۹)

دیگر امامت تجویز فرمودند- اعنی کساں را فرستادند کہ در علم قرآن وحدیث راسخ بوند وبا ایں اقوال شاں مطابق احوال شاں و احوال شاں موافق اقوال شاں باشد۔ بالجملہ دریوزہ گر در نبوۃ باشند و از مرتبہ

"يَتْلُوا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيْهِمْ"

(قرآن کریم)

مستفید بودہ بہ نیابۃ حضرت رسالت پناہی صلی اللہ علیہ وسلم برخاستہ باشند- پس کسی کہ اوشاں را بطور مذکور بشناخت وبسعادۃ ملازمت اوشاں بشتافت - گوئے مقصود دریافت۔ تمیز حق و باطل حاصل کرد وہمچناں زیست و جان بداد- و ہر کرا غبار فساد طبیعۃ دیدہ ہم دوخت بجز ناکامی ہیچ نیندوخت وہمچناں در ضلالۃ جہالت ماند و بمرد اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ نعوذ باللہ من سوء الفھم

چوں ایں قدر محقق شد باید دانست کہ معنی حدیث مذکور ایں است کہ بشناختہ باشی نہ آنکہ شیعیاں میگویند بجہۃ تقریر اوشاں چنانچہ دانی ایں است کہ معرفۃ را اعتقاد و علم قرار میدہند ومیگویند کہ ہر کہ با مامۃ امام وقت

ختم ہو چکا تھا اس لئے امامت کا درجہ تجویز فرمایا- میری مراد ہے کہ ایسے لوگوں کو بھیجا کہ قرآن وحدیث کے علم میں راسخ ہوں- اور اس کے ساتھ ساتھ ان کے اقوال ان کے احوال کے مطابق اور ان کے احوال ان کے اقوال کے مطابق ہوں- خلاصہ یہ کہ در نبوت کے سوالی ہوں مضمون آیت ذیل

"وہ[1] تلاوت کرتا ہے ان پر اس کی آیتیں اور تعلیم دیتا ہے- ان کو کتاب کی اور حکمت کی اور ان کو پاکیزہ بناتا ہے۔"

سے مستفید ہو کر حضرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی قائم مقامی کے لئے کمر بستہ ہوں- پس جس شخص نے ان اماموں کو ذکر کئے گئے طریقے کے ساتھ پہچان لیا اور ان کی خدمت کی سعادت کے لئے دوڑا- اس نے منزل مقصود کو پالیا- اس نے حق اور باطل میں تمیز حاصل کر لی اور اسی طرح ہدایت پر زندہ رہا اور اسی پر جان دیدی- اور جس کسی کو طبیعت کے فساد کے غبار نے اندھا کر دیا اس نے نامرادی کے سوا کچھ حاصل نہیں کیا اور اسی طرح جہالت کی گمراہی میں رہا اور مر گیا- ہم اللہ[2] کے لئے ہیں اور اسی کی طرف لوٹ جائیں گے، ہم اللہ کی پناہ چاہتے ہیں بدفہمی سے-

جب اتنی بات تحقیق میں آ گئی کہ مذکورہ حدیث کے معنی یہ ہیں کہ جو تم نے پہچان لئے ہوں گے نہ وہ کہ شیعہ کہتے ہیں- کیونکہ ان کی تقریر کا حاصل جیسا کہ تمہیں معلوم ہے یہ ہے کہ معرفت کو اعتقاد اور علم قرار دیتے

---

[1] اس طرح کی آیات کئی جگہ قرآن کریم میں آئی ہیں- پہلے پارے میں بنیاد کعبہ کے اٹھانے کے وقت دعائے ابراہیمی میں بھی یہ دعائیہ مضمون موجود ہے- مترجم

[2] یہ آیت دوسرے پارے کے تیسرے رکوع میں ہے- پوری آیت یہ ہے وَبَشِّرِ الصّٰبِرِيْنَ الَّذِيْنَ اِذَا اَصَابَتْهُمْ مُّصِيْبَةٌ قَالُوْا اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ

حضرت خاتم الانبیا چه کمی داشت که باوجود آں ضرورة انتساب دیگر افتاد

الحق ہمہ استدلالات ایں فرقہ بمثابہ ایست کہ میگویند

اَلْغَرِیْقُ یَتَعَلَّقُ بِکُلِّ حَشِیْشٍ

جای غور و تماشا است کہ مدعی باشندو ایں دلیل آرند۔ ایں قدر نمی شناسند کہ مدعی را دلیلی باید کہ گنجائش احتمال خلاف مقصود نماند نہ آنکہ احتمالی بیش نباشد۔ وآنہم چناں کہ نہ معنی معرفة برقرار ماند و نہ رابطہ علیة و معلولیة بجای خود۔ اگر کسی را تمیز حق و باطل دادہ اند وادہ فہم نیک و بد در طبیعة نہادہ اند و باز برسر انصاف باشد۔ کسی گوید یا نگوید خود بخود خواہد گفت کہ شیعیاں چہ غلط کار اند و چہ دور از حقائق و اسرار ہمیں فہمی این است کہ اہل سنة را کرامت فرمودہ اند۔ و حقیقت شناسے ایں است کہ اوشاں را عنایت نمودہ۔

نکتہ | اکنوں دقیقہ باید نوشت۔ امام ما کہ دریں حدیث سوی زمانہ اضافت فرمودہ اند دریں صنعة گری است بس باریک شرحش ایں کہ طبائع بشری باعتبار اختلاف ادوار بچناں مختلف الامزجة والاحوال میگردد کہ اجسام اوشاں باعتبار اختلاف فصول و تبدل و تغیر آب و ہوا معروض امراض مختلفہ می شوند۔ پس در ہر زمانہ مرضی از امراض روحانی کردہ

میں آگئے ہیں۔ اگر یہ ہے تو حضرت خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کونسی کمی رکھتی تھی کہ باوجود اس کے کسی دوسرے کو دامن پکڑنے کی ضرورت پیش آگئی۔

حق یہ ہے کہ اس فرقے کے تمام استدلالات اس درجہ کے ہیں جیسا کہ مثل مشہور ہے۔

ڈوبتے کو تنکے کا سہارا

غور اور تماشے کی جگہ ہے کہ مدعی ہوں اور اس قسم کی دلیل لائیں۔ اسقدر نہیں پہچانتے ہیں کہ مدعی کو ایسی دلیل چاہیے کہ خلاف مطلوب احتمال کی گنجائش باقی نہ رہے نہ یہ کہ وہ دلیل صرف ایک احتمال کا درجہ رکھتی ہو اور وہ احتمال بھی ایسا کہ نہ تو معرفت کے معنی برقرار رہیں اور نہ علیت و معلولیت کا رابطہ قائم رہے۔ اگر کسی کو حق و باطل کی تمیز دی ہے اور نیک و بد کے سمجھنے کا مادہ طبیعت میں رکھا ہے اور پھر وہ انصاف پر بھی آمادہ ہو تو کوئی کہے یا نہ کہے خود بخود کہے گا کہ شیعہ صاحبان کسقدر غلط کار ہیں اور حقائق و اسرار سے کسقدر دور ہیں۔ معنی فہمی یہ ہے جو کہ اہل سنت کو اللہ نے عطا فرمائی ہے۔ اور حقیقت شناسی یہ ہے کہ اہل سنت کو عنایت کی ہے۔

نکتہ | اب ایک نکتہ کی بات لکھنی چاہیے۔ امام کی اضافت اس حدیث میں جو کہ زمانہ کی طرف فرمائی ہے۔ اس میں بہت دقیق صنعت گری ہے۔ اس کی شرح یہ ہے کہ انسانی طبیعتیں زمانوں کے اختلاف کے اعتبار سے مختلف احوال اور بیماریوں سے دوچار ہو جاتی ہیں۔ جس طرح انسانوں کے جسم موسموں کے اختلاف اور آب و ہوا کی تبدیلی کے باعث مختلف امراض کے شکار ہو جاتے ہیں، اسی طرح ہر زمانے میں امراض روحانی

فِیْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ[۱]

اشارہ بداں است پیش می آید۔ و آثار خود می نماید۔ دریں چنیں وقت رحمۃ عامہ بندہ را خاص میفرماید و بصیرۃ و تشخیص آں امراض عطا می نماید۔ دریں چنیں زمانہ ہدایۃ در اتباع آنکس منحصر میگردد۔ و ہر کہ دنبال او بگرفت براہ راست آمد ورنہ در مہاوی ضلالۃ ہلاکۃ خواہد برداشت۔ ایں چنیں کس را بایں لحاظ کہ پیش رو زمانۂ خود می باشد امام میگویند و بایں اعتبار کہ احکام او بحکم امراض زمانہ بنسبۃ اوامر و نواہی سابقاں یک گونہ نو و جدید می نمایند مجدد خوانند۔ مگر چوں اوامر و نواہی آں اگرچہ جدید نمایند ماخوذ از کلام اللہ و حدیث می باشند و مثالش دریں بارہ چناں می باشد کہ طبیبی کہ بیمار انرا وقت بیماری از لذائذ اطعمہ و نفائس اشربہ باز میدارد و بدواء تلخ امر میفرماید حالانکہ در ایام صحۃ قصہ منعکس بود۔ و ایں امر و نہی او مستفاد از کتب طب می باشد۔ اعنی حقائق ہر شئی و خواص آں را دانستہ امر و نہی میفرماید زیں وجہ آں کس را کہ امام باشد نبی نخوانند چہ ایں امر و نہی او مستند بوحی جداگانہ نیست بلکہ از ہمیں کلام اللہ و حدیث حقائق و خواص اعمال وغیرہ دریافتہ بحکم

میں سے کوئی مرض پیش آجاتا ہے جیسا کہ آیت "ان کے دلوں میں مرض ہے"[۱] اس کی طرف اشارہ کر چکا ہے، اور وہ مرض اپنے اثرات دکھلاتا ہے۔ اس جیسے وقت میں اللہ کی رحمت عامہ کسی بندے کو مخصوص فرمالیتی ہے اور ان روحانی امراض کی بصیرت اور تشخیص اس کو عطا فرماتی ہے۔ اس جیسے زمانے میں اس شخص کے پیچھے چلنے میں ہدایت منحصر ہو جاتی ہے اور جو شخص اس کے پیچھے لگ لیا راہ ہدایت پر پڑ گیا ورنہ گمراہی کے گڑھوں میں گر کر ہلاکت سے دوچار ہوگا۔ اس جیسے شخص کو اس لحاظ سے کہ وہ اپنے زمانے کا پیش رو ہوتا ہے امام کہتے ہیں اور اس اعتبار سے کہ اس کے احکام زمانے کے امراض کے حکم کے مطابق سابق لوگوں کے اوامر و نواہی کی بہ نسبت ایک گونہ نئے اور جدید دکھائی دیتے ہیں اس کو مجدد کہتے ہیں مگر چونکہ اس کے اوامر و نواہی اگرچہ نئے معلوم ہوتے ہیں لیکن قرآن و سنت سے لئے گئے ہوتے ہیں۔ اور اس کی مثال اس بارے میں ایسی ہے جیسا کہ ایک طبیب بیماروں کو بیماری کے وقت لذیذ کھانوں اور نفیس پینے کی چیزوں سے روک دیتا ہے اور تلخ دوا پینے کا حکم دیتا ہے حالانکہ صحت کے دنوں میں قصہ برعکس ہوتا ہے۔ اور اس کے یہ امر و نہی طب کی کتابوں سے لئے ہوتے ہیں۔ میرا مطلب ہے کہ طبیب ہر چیز کے حقائق اور اس کے خواص کو جان کر حکم یا انکار کرتا ہے، اس وجہ سے اس شخص کو جو کہ امام ہوتا ہے نبی نہیں کہیں گے کیونکہ اس مجدد کے امر و نہی علیحدہ کسی

[۱] پارہ ۱ سورہ بقرہ رکوع ۲ ۔مترجم

مرض وقت امر و نہی می فرماید و باحکام جدیدہ سیاستہ می نماید۔ ایں دقیقہ را خوب باید فہمید مبادا تجدید احکام محمول بر شریعۃ تازہ کردہ اید۔ و سرمایہ غلطے فاحش شود و انزا تواں بالجملہ مناسب ہر زمانہ شخصی را معین میفرمایند۔ دراں زمانہ کہ جاہلیہ کبری اگر آں را تواں خواند حضرت معدن العلوم سرور انبیا صلی اللہ علیہ وسلم برانگیختند۔ والحق دراں زمانہ ہمچنیں یگانہ اقلیم

عُلِّمْتُ عِلْمَ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ

می بایست۔ نہ آں سرور انبیا بودی نہ گمراہاں آں زمانہ را ازاں جہالۃ بدرکشیدی۔ چہ "ہر کاری ہر مردی" ایں چنیں جہالۃ کبری اگر مرتفع می شود بانچنیں علم وسیع مرتفع می شود۔ نہ بہر قدر کہ باشد۔ پس ازاں ہر قدر کہ جہالۃ راہ می یابد باندازہ آں عالمی را میفرستند و مرداں را بہدایتش کامیاب میفرمایند۔ پس ازیں تقریر حاجۃ بیان وجہ تشبیہ کہ در مِیتَۃً جَاہِلِیَّۃً مکنون است نماند۔ چہ خود ظاہر شد کہ مردن کسیکہ باتباع امام وقت نشتافتہ دربارہ نبودن تمیز حق و باطل ہر قدر کہ باشد، ہمچوں مردن کسانی است کہ قبل بعثہ نبوی در ایام فترۃ مردند چہ اوشاں

نئی وحی سے مستفد نہیں ہیں بلکہ اسی کلام اللہ اور حدیث رسول اللہ سے حقائق اور خواص اعمال وغیرہ معلوم کرکے مرض کے مطابق امر و نہی فرماتا ہے اور نئے احکام کا اجرا کرتا ہے۔ اس دقیق بات کو خوب سمجھ لینا چاہیئے۔ ایسا نہ ہو کہ مجدد کے احکام شریعت کو تازہ کردہ کو کسی نئی شریعت پر محمول کر لیا جائے اور سخت غلطی کا سامان اور تباہی کا نقصان بن جائے۔ ہر زمانے کے مناسب کسی شخص کو مقرر فرماتے ہیں۔ اس زمانے میں کہ اس کو سخت جاہلیت کا زمانہ کہا جا سکتا ہے۔ حضرت معدن العلوم سرور انبیا صلی اللہ علیہ وسلم کو مبعوث فرمایا۔ اور حق یہ ہے کہ اس زمانے میں دنیا کے یکتا کی (جنہوں نے فرمایا کہ،

"میں اولین اور آخرین کا علم دیا گیا ہوں" (حدیث) امتیازی ضرورت تھی۔ نہ وہ نبیوں کے سردار ہوتے نہ اس زمانے کے گمراہوں کو اس جہالت سے باہر نکالتے۔ کیونکہ ہر کام کے لئے ایک مرد ہوتا ہے۔ اگر اس جیسی سخت جہالت دور ہو سکتی ہے تو اسی جیسے وسیع علم کے ذریعہ دور ہو سکتی ہے۔ معمولی علم سے نہیں۔ زمانۂ نبوت کے بعد جس قدر کہ جہالت راہ پاتی ہے اس کے اندازے کے مطابق کسی عالم کو مقرر فرماتے ہیں اور لوگوں کو اس کی ہدایت سے کامیاب کرتے ہیں۔ پس اس تقریر کے بعد وجہ تشبیہ کے بیان کرنے کی حاجت جو کہ "مِیتَۃً جَاہِلِیَّۃً" میں پوشیدہ ہے نہ رہی۔ کیونکہ خود ظاہر ہو گیا کہ اس شخص کا مرجانا جو امام وقت کے اتباع کی طرف نہیں لپکا حق و باطل کی تمیز نہ ہونے کے بارے میں خواہ یہ بے امتیازی کسی درجے میں کیوں نہ ہو ان لوگوں کے مرجانے کی مانند ہے جو کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے پہلے فترت کے زمانے میں مر گئے

وایشان دریں امر قلیل و کثیر شرکۃ دارند کہ حق را از باطل نشناختند۔

اکنوں از شیعیان باید پرسید کہ اگر بالفرض حضرت امام مہدی علیہ السلام بمنصۂ حیات از پردۂ عدم بیروں آمدہ باشند تاہم چہ کردند۔ تمام امۃ بزعم شیعیان گمراہ شد۔ کار اوشان آں بود کہ گمراہاں را ہدایۃ میفرمودند نہ آنکہ ہدایۃ یافتگاں ہم برگشتند۔ و کمر ہدایۃ تاہم نہ بستند۔ ایں امامۃ نشد قیامت شد۔ منتظراں را نفس برلب آمد۔ ندانیم چہ انتظار است۔ ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہم باآنکہ امام نبودند اقالیم وسیعہ فتح کردند و اسلام را وسعۃ دادند۔ بیت المال از مال مالا مال شد۔ نماز و صوم رواج گرفت۔ کفار بی شمار مسلمان شدند و بلاد ہائے کفر دارالاسلام گشتند۔ ہزارہا مساجد بنا کردہ شدند غرض آنانکہ مرد ایں کار بودند کارہا کردند و حضرت امام کہ برائے ہمیں کار بودند آنچناں سر بسرداب سرمن رائی فرو بودند

کیونکہ وہ اور یہ اس امر میں تھوڑی بہت شرکت رکھتے ہیں کہ انہوں نے حق کو باطل سے نہ پہچانا۔

اب شیعوں سے پوچھنا چاہیئے کہ اگر بالفرض حضرت امام مہدی علیہ السلام عدم کے پردے سے زندگی کے میدان میں آ گئے ہوں تو انہوں نے کیا کیا۔ تمام امت شیعوں کے خیال کے مطابق گمراہ ہو گئی۔ ان کا کام تو یہ تھا کہ گمراہوں کو ہدایت فرماتے نہ یہ کہ ہدایت پائے ہوئے بھی ہدایت سے پھر گئے۔ پھر بھی وہ رہنمائی کے لیے کمر بستہ نہ ہوئے۔ یہ امامت نہ ہوئی قیامت ہو گئی۔ انتظار کرنے والوں کی تو جان لبوں پر آ گئی۔ معلوم نہیں کیا انتظار ہے۔ ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہم شیعوں کے مطابق امام نہ تھے اس کے باوجود بھی وسیع ملک انہوں نے فتح کر لئے اور اسلام کو انہوں نے خوب پھیلا دیا۔ بیت المال، مال سے مالا مال ہو گیا نماز، روزہ نے رواج پایا۔ بے شمار کافر مسلمان ہو گئے۔ کافروں کے شہر "دارالاسلام" بن گئے۔ ہزاروں مسجدیں بنوا دی گئیں۔ غرض جو لوگ اس کام کے مرد تھے وہ تو کام کر گئے اور حضرت امام جو اسی کام کے لئے تھے وہ سرمن رائے[1] شہر کے تہ خانے میں ایسے جا چھپے کہ ہدایت کا کارخانہ تباہ ہو گیا اور گمراہی پھیل گئی۔ دارالاسلام، دہندوستان ہا

[1] شیعہ حضرات کے عقیدے کے مطابق امام مہدی ۱۵ شعبان ۲۵۵ھ جو بروقت نماز صبح سرمن رائے میں جو موصل کے پاس ایک بستی ہے پیدا ہوئے۔ آپ امام حسن عسکری کے بیٹے ہیں اور آپ کی والدہ نرجس جن کا اصل نام ملیکہ تھا قیصر روم کے لڑکے یشوعا کی بیٹی تھیں اور جن کی والدہ اور والدہ شمعون حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے وصی کی اولاد میں سے تھے۔ نرجس یعنی ملیکہ کے دادا قیصر روم نے بلاد اسلامیہ پر حملہ کیا تو نرجس بھی شاگرد پیشہ والوں کی جماعت میں چھپ کر [illegible] ہو گئیں اور مسلمانوں کے ہراول دستے کے ہاتھوں گرفتار ہو کر ایک [illegible] کے حصے میں آئیں اور بشیر بن سلیمان انصاری جو امام نقی کی طرف سے وکیل بن کر گئے تھے نرجس کو بغداد سے خرید لائے تھے اور امام نقی نے ان کا نکاح اپنے بیٹے امام حسن عسکری سے کر دیا اور ان سے امام مہدی پیدا ہوئے جو پانچ سال کی عمر میں غائب ہو گئے اور سرمن رائے کے غار میں پوشیدہ ہیں اور پھر کبھی ظاہر ہوں گے۔ (صفحہ ۵-۶-۸-۱۰ [illegible] مصنفہ شیعہ سید اولاد حیدر فوق بلگرامی) مترجم

که کارخانهٔ ہدایت برہم خورد و ضلالت
رواج کرد۔ دار الاسلام دار الکفر گردید
شیعیان منقلب شدند و تا ہم ہیچ التفات
نمیفرمایند۔ این امامت مزعومہ شیعہ
اگر بالفرض راست باشد بظاہر چنان
می نماید کہ توجہ لطف کہ برخدا بزعم شیعہ
واجب است بملاحظہ این مداہنت کہ ذکر
کردہ شد منقلب شد۔ و حضرت امام
معزول شدند۔ ورنہ نعوذ باللہ کار امام این
نبود کہ پا بدامن زدہ ہمچو تاجران فارغ بی فکر
خواب کنند باایں ہمہ اگر حضرت امام برروی کار
آیند ہیچ سنی و شیعی راندانیم کہ اوشان را
بی مشاہدہ نیرنگیہای ہدایت اوشان بشناسد۔
پس اگر بالفرض آں روز روشن ظہور حضرت
امام پیش آید سنی و شیعہ ہمہ یکساں خواہند شد۔ ہر کراکہ
توفیق دیدۂ بصیرۃ خواہد کشاد، دست بدست اوشاں خواہد داد
وگردن اطاعت زیر فرمان خواہد نہاد والا ہمچو گمراہان پیشین رو خواہد تافت۔

این اعتقاد سابق را دریں معرفۃ و عدم
معرفۃ چہ مداخلۃ بلکہ عجب نیست بلکہ انشاء اللہ
شدنی است کہ شیعیان باایں دعویہای بیمغز
محبۃ ہمچو یہودیاں کہ از پیشتر بحضرت
خاتم الانبیاء اظہار عقیدہ میکردند و بازرہ
انحراف ورزیدند، رو از حضرت
امام خواہند تافت۔ چہ اوشاں چنانکہ
خواہند دانست سراپا موافق کلام اللہ
خواہند بود۔ و کلام اللہ خود ظاہر است
کہ بجز گمرہ سنیاں ہیچ نمیزاید۔ الغرض صورۃ

دار الکفر ہو گیا۔ شیعہ صاحبان بدل گئے اور پھر بھی وہ
کوئی توجہ نہیں فرماتے۔ شیعوں کی یہ مزعومہ امامۃ
اگر بالفرض درست ہو تو بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ
اس مہربانی کی توجہ جو کہ خدا پر شیعوں کے زعم میں واجب
ہے امام مہدی کی مذکورہ سستی کے پیش نظر وہ توجہ
جاتی رہی۔ مہدی امامت سے معزول ہو گئے۔ ورنہ
نعوذ باللہ امام کا تو یہ کام نہ تھا کہ پاؤں کو دامن میں
سمیٹ کر بے فکر تاجروں کی طرح سوتے رہیں۔ ان
باتوں کے باوجود اگر حضرت امام مہدی اپنے کام پر آ جائیں
تو ہم کسی سنی اور شیعہ کو نہیں جانتے کہ ان کی ہدایت کے عجائبات
کو مشاہدہ کئے بغیر ان کو پہچانے۔ پس اگر بالفرض وہ روشن
دن حضرت امام مہدی کے ظہور کا پیش آ جائے تو پھر
سنی اور شیعہ سب ایک ہو جائیں گے۔ جس کسی کی
چشم بصیرت کو توفیق کا جذبہ کھول دے گا تو وہ ان
کے ہاتھ پر بیعت کرے گا اور ان کے حکم کے
سامنے گردن جھکا دے گا ورنہ پہلے گمراہوں کی
طرح منہ پھیرے گا۔

اس پہلے اعتقاد کو اس معرفت اور
عدم معرفت میں کیا دخل ہے بلکہ تعجب
نہیں ہے۔ نہیں، بلکہ انشاء اللہ یہ بات ہو کر
رہے گی کہ یہ حضرات محبت کے ان بے فائدہ
دعووں کے باوجود توریت کے ماننے والوں کی
مانند جو حضرت خاتم الانبیاء کے تشریف لانے سے
پہلے عقیدت کا اظہار کرتے تھے اور پھر وہ منحرف
ہو گئے۔ یہ صاحبان بھی حضرت امام مہدی
سے منہ پھیر لیں گے۔ کیونکہ امام مہدی جیسا کچھ
جانیں گے سراپا کلام اللہ کے موافق ہوں گے۔ اور

شیعیان اوشاں را امام سنیاں پنداشتہ بقفا خواہند نہاد۔ وآری دجال را موافق خیال خود خواہند دید۔ ہم دوزخ وجنت ہمراہ وہم احیاء اب وجد مردم بدست آں گمراہ چوں امام مہدی خود خواہند دانست وبہاویہ ضلالۃ خواہند افتاد۔

وَاللّٰہُ یَھْدِیْ مَنْ یَّشَاءُ اِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ

کلام اللہ خود ظاہر ہے کہ شیعوں کی باتوں کے سوا کچھ نہیں فرماتا ہے۔ اس صورت میں یہ صاحبان امام مہدی کو سُنیوں کا امام خیال کر کے ان سے روگردانی کریں گے اور ہاں دجال کو اپنے خیال کے موافق دیکھیں گے، کہ اس کے ہمراہ جنت و دوزخ ہوں گے اور اس گمراہ کے ہاتھ باپ دادوں کو زندہ کرنا دجال کے ذریعہ ظہور میں آئے گا تو شیعہ اس کو ہی اپنا امام مہدی جانیں گے اور گمراہی کے گڑھے میں جا پڑیں گے۔

اور اللہ جس کو چاہتا ہے سیدھا راستہ دکھاتا ہے۔

نوٹ :- اس مکتوب کا ترجمہ ۱۵ ربیع الآخر ۱۳۸۸ھ مطابق ۱۲ جولائی ۱۹۶۸ء بروز جمعہ دس بجے شروع کیا گیا اور بروز اتوار ساڑھے دس بجے تاریخ ۱۷ ربیع الآخر ۱۳۸۸ھ ۱۴ جولائی ۱۹۶۸ء - ۳۱ اساڑھ ۲۰۲۵ بکرمی لائل پور میں ختم ہوا۔

# تیسرا مکتوب بنام مولوی فدا حسین

## جو کہ اصل میں چوتھا مکتوب ہے

## تعارف مکتوب الیہ

جیسا کہ مقدمہ میں عرض کیا گیا ہے کہ ہم نے مکتوبات کی ترتیب بدل دی ہے اصل مطبوعہ خطوط میں یہ مکتوب چوتھا ہے لیکن ہم نے اس کو تیسرے مکتوب کے نام سے درج کیا ہے۔ یہ مکتوب کس سال میں لکھا گیا اس کا پتہ نہیں چل سکا۔ مولانا قاسم العلوم رحمۃ اللہ علیہ اپنے خطوط میں تاریخیں اور سال درج فرمایا کرتے تھے لیکن حیرت ہے کہ مولوی ممتاز علی صاحب نے مکتوبات کے ساتھ تاریخوں اور سالوں کو درخور اعتناء نہ سمجھا حالانکہ کسی کتاب یا مکتوب میں تاریخیں اہم کردار ادا کرتی ہیں۔ لیکن اتنا ضرور واضح ہے کہ ۱۲۸۵ھ کے چند سال بعد جب آپ میرٹھ کے مطبعوں میں تصحیح کتب کا شغل فرماتے تھے اور درس بھی دیتے تھے اسی زمانے کا یہ مکتوب ہے۔ چنانچہ اس کا ثبوت خود دوسرے مکتوبات بنام مولوی فدا حسین سے ملتا ہے اور تاریخیں بھی لکھتے ہیں۔ " جامع کمالات مولوی فدا حسین صاحب زاد اللہ فی کمالہ۔ کثیر اللہ [illegible] از [illegible] بعد سلام مسنون [illegible] امروز ششم شوال [illegible] بروز چہار شنبہ [illegible] " اس تحریر سے واضح ہو گیا کہ دوسرا مکتوب ۶ رمضان ۱۲۸۳ھ بروز بدھ نانوتہ میں لکھا گیا۔ البتہ سال معلوم نہ ہو سکا۔ یہ بھی معلوم ہوا کہ مولوی فدا حسین صاحب نے جو خط روانہ کیا تھا وہ میرٹھ کے پتے پر تھا۔ یہ وہ زمانہ ہے جب مولانا منشی ممتاز علی صاحب کے یہاں کام کرتے تھے یعنی مطبع میں۔ لہٰذا یہ مکتوب شوال کا معلوم ہوتا ہے اس مکتوب میں مکتوب الیہ کا نام بھی کہیں درج نہیں لیکن یقین سے کہا جاتا ہے کہ یہ مکتوب مولوی فدا حسین صاحب کے نام ہے کیونکہ اصل مطبوعہ مکتوبات میں تیسرا مکتوب مولوی فدا حسین صاحب کے نام ہے اس لئے اس مکتوب میں علیحدہ نام نہیں لکھا گیا ایسا معلوم ہوتا ہے کہ دونوں مکتوب ایک ہی خط کے جواب میں ساتھ ساتھ لکھے گئے ہیں۔ ان میں سے ایک میں مَآ اُهِلَّ بِہٖ لِغَیْرِ اللّٰہِ کی تحقیق پیش کی گئی ہے اور اسی کے ضمن میں جدا کر کے یہ مکتوب لکھا گیا ہے۔ اس لئے مکتوب الیہ

نام دوبارہ لکھنے کی ضرورت نہ سمجھی گئی۔

## تعارف مکتوب الیہ

مولوی فدا حسین صاحب کا اصلی وطن کہاں ہے یہ کسی صورت سے تحقیق میں نہ آسکا البتہ اتنا معلوم ہوتا ہے کہ وہ کلکتے کے اطراف و جوانب کے رہنے والے تھے۔ وہ اس مکتوب کے روانہ کرنے سے پہلے میرٹھ میں حضرت قاسم العلوم سے پڑھ چکے ہیں اور پھر وطن واپس چلے گئے ہیں، چنانچہ قاسم العلوم اپنے دوسرے مکتوب بنام مولوی فدا حسین میں لکھتے ہیں:۔

" حال مشغولی احقر خود دیدہ رفتہ اند "

یعنی

احقر کی مشغولیت کا حال آپ خود دیکھ کر گئے ہیں۔

دوسری دفعہ مولوی فدا حسین صاحب حدیث پڑھنے کے ارادے سے میرٹھ آنا چاہتے ہیں۔ حضرت قاسم العلوم مکتوب میں لکھتے ہیں:۔

شوق علم حدیث مبارک باد = علم حدیث حاصل کرنے کا شوق مبارک ہو۔

مولانا کو اتنے لمبے سفر پر حصول تعلیم کے لئے زحمت برداشت کرنے کے بجائے کلکتے میں، اپنے استاد محدث سہارنپوری (متوفی ۱۲۹۷ھ) جنسے قاسم العلوم نے ابوداؤد شریف صحاح ستہ کی مشہور کتاب پڑھی تھی اور جو ان ایام میں میرٹھ کے مشہور لال کرتی کے تاجروں کی طرف سے کلکتہ میں وکیل تجارت تھے وہاں جانے اور ان سے پڑھنے کا مشورہ دیتے ہیں لکھتے ہیں:۔

| | |
|---|---|
| عالم آباد است غالباً درجوار او شاں بسیاری از اہل کمال باشند ورنہ کلکتہ شاید بنسبت دہلی و اطراف آں دمیرٹھ از انجا نزدیک باشد۔ بخدمت مخدوم العلما مطاع الفضلا حضرت استاذی مولوی احمد علی صاحب باید شتافت۔ | دنیا آباد ہے غالباً آپ کے آس پاس بہت سے اہل کمال ہوں گے۔ ورنہ کلکتہ، دہلی اور میرٹھ کی بنسبت وہاں سے زیادہ قریب ہے اس لئے مخدوم العلماء مطاع الفضلا حضرت استاذی مولوی احمد علی صاحب کی خدمت میں دوڑ جائیں۔ |

حالات سے معلوم ہوتا ہے کہ ان تمام عذرات کے باوجود وہ دوبارہ میرٹھ آئے ہیں اور مولوی فدا حسین کو حضرت قاسم العلوم سے حدیث کا پڑھنا معلوم ہوتا ہے۔

## خلاصہ مکتوب

قاسم العلوم کا یہ مکتوب انبیا علیہم السلام کی عصمت کے بارے میں ہے نہ صرف یہ کہ انبیا نبوت کے ملنے کے بعد معصوم ہوتے ہیں بلکہ نبوت کے ملنے سے پہلے بھی معصوم ہوتے ہیں۔ یہ ہے تحقیق حضرت موصوف کی اور اسی کو آپ نے اکابر کا خیال ظاہر فرمایا ہے۔ چنانچہ حضرت قاسم العلوم اپنے ایک مکتوب میں جو فیوض قاسمیہ میں حکیم ضیاء الدین صاحب مرحوم رام پوری منہاران کے نام ہے۔ لکھتے ہیں:۔

| | |
|---|---|
| انبیا علیہم السلام بعد بعثت و ہم قبل بعثت از | انبیا علیہم السلام بعثت کے بعد اور بعثت سے پہلے ہر قسم |

صغائر و کبائر معصوم اند و بآیات قرآنی ایں دعویٰ را باثبات رسانیدہ ام ہر کرا ہوس باشد کاسم العلوم را کہ مجموعہ بعض خرافات احقر است از مطبع مجتبائی علیحدہ ملاحظہ فرمایند۔ (ص۵۵)

کہ چھوٹے بڑے گناہوں سے پاک ہوتے ہیں اور اس دعوے کو میں نے قرآنی آیات سے ثابت کیا ہے جس کسی کو خواہش ہو مطبع مجتبائی سے منگا کر قاسم العلوم کا مطالعہ کرے جو احقر کے بعض خرافات (جواہرات۔ مترجم) کا مجموعہ ہے۔

مولانا قاسم العلوم فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں فرمایا ہے کہ "اگر تم اللہ سے محبت چاہتے ہو تو میری پیروی کرو۔ اللہ تم سے محبت کرے گا۔" اس آیت میں آنحضور علیہ الصلوٰۃ کی ہر بات میں مطلق پیروی کو کہا گیا ہے۔ کسی خاص امر میں پیروی کو مقید نہیں کیا گیا۔ جس کا مطلب نکلتا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ہر عمل نمونہ ہے اور جب وَلَكُمْ فِي رَسُولِ اللّٰهِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ کے مطابق تمام زندگی نمونہ ہوگی تو آپ ہر عمل میں معصوم ہوں گے۔ ورنہ اگر کسی ایک بات میں بھی آپ کو معصومیت حاصل نہ ہوتی تو مومنین کو اس میں مبتلیٰ کر دیا جاتا۔ ان آیات سے پتہ چلتا ہے کہ تمام پیغمبر آنحضور علیہ الصلوٰۃ کی طرح معصوم ہیں۔ آگے چل کر قاسم العلوم نے تحریر فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرشتوں کو فرمانبرداری کے لئے پیدا کیا لہٰذا ان کے اندر اطاعت کا مادہ رکھ دیا۔ چنانچہ ان سے اطاعت ہی سرزد ہوتی ہے جیسا کہ لَا يَعْصُونَ اللّٰهَ مَا أَمَرَهُمْ سے ظاہر ہوتا ہے اور شیطان میں معصیت رکھ دی کہ إِنَّ الشَّيْطَانَ لِرَبِّهِ كَفُورًا کے مطابق اس سے کفر ہی سرزد ہوتا ہے اور انسان میں شر اور خیر دونوں کا مادہ رکھ دیا، لہٰذا اس سے خیر اور شر دونوں کا ظہور ہوتا ہے۔ لہٰذا جس جس کے خمیر میں جو کچھ رکھ دیا گیا ہے اسی کے مطابق اس سے عمل ظہور میں آئے گا۔ چنانچہ عقلی طور پر یہ بات واضح ہے کہ ملزوم کے ساتھ اس کے لوازم ضرور ہوا کرتے ہیں۔ لہٰذا فرشتوں کی ذات کے ساتھ اطاعت اور شیطان کی ذات کے لوازم میں سے معصیت ہے جو ظہور میں آنا فطری ہے۔

ٹھیک اسی طرح انبیا کے خمیر میں اللہ تعالیٰ نے عصمت اور ہر قسم کے چھوٹے بڑے گناہ سے معصوم رہنا رکھ دیا ہے لہٰذا انبیا کے لوازم میں سے عصمت کا ہونا قرار پایا اور ان کے خمیر میں سے ہر قسم کے شر کو نکال کر ہر قسم کا خیر رکھ دیا اس لئے انبیاء معصوم ٹھہرے۔ چنانچہ مولانا قاسم العلوم لکھتے ہیں:۔

"اس صورت میں لازم آیا کہ حضرت خلاصۂ موجودات سرور کائنات علیہ وعلی آلہ افضل الصلوات واکمل التسلیمات کی ذات بابرکات شیطانی خلیجے سے بالکل خالص اور پاک ہوں ورنہ بلا شرط آپ کی پیروی کیسے ہو سکتی ہے۔"

نہ صرف یہ کہ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم ہر قسم کے صغیرہ اور کبیرہ گناہ سے معصوم ہیں بلکہ گناہ کے تصور سے بھی پاک ہیں۔ چنانچہ حضرت مولانا محمد قاسم صاحب تحریر فرماتے ہیں۔

"اور چونکہ گناہ کا منشا خواہ گناہ صغیرہ ہو خواہ کبیرہ وہی شیطانی مادہ ہے تو لازم

آیا کہ معصوم نبیوں کے سردار صلی اللہ علیہ وسلم گناہ کے خیال سے بھی معصوم نکلے۔

پھر قاسم العلوم تمام انبیا کی معصومیت کے بارے میں قرآن کریم کی اس آیت سے استدلال فرماتے ہیں۔ تحریر کرتے ہیں کہ عَالِمُ الْغَیْبِ فَلَا یُظْهِرُ عَلٰی غَیْبِهٖۤ اَحَدًا اِلَّا مَنِ ارْتَضٰی مِنْ رَّسُوْلٍ جس کا مطلب ہے کہ غیب کا جاننے والا خدا اپنے غیب کو کسی پر ظاہر نہیں کرتا سوائے اس کے کہ کسی رسول کو وہ چن لیتا ہے اور جتنا چاہے غیب ظاہر کردے جو پھر غیب نہیں رہا۔

اس آیت میں خدا کو بغیر کسی شرط کے رکھا ہے جس کے یہ معنی ہے کہ چُنا ہوا رسول ہر طرح سے صغائر و کبائر سے پاک ہوتا ہے۔ لہٰذا یہ لازم آیا کہ رسولوں کے تمام عناصر اور عادات خدائے کریم کے نزدیک پسندیدہ ہوں۔ علاوہ ازیں وہ آیت جس سے سرور کائنات اور دیگر انبیا کی مطلقاً معصومیت ثابت ہوتی ہے فَبِهُدٰىهُمُ اقْتَدِهْ ہے کہ آپ انبیا کی ہدایت کی پیروی کیجئے۔ اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ اس میں بغیر کسی شرط کے پیروی کرنے کا حکم ہوا ہے جس سے پیروی کرنے والا نبی اور پیروی کئے جانے والے انبیا علیہم الصلوٰۃ والسلام سب کی عصمت ثابت ہوتی ہے ورنہ مطلقاً ان کی اقتدا کرنے کا حکم کیا۔

## اولیا کی حفاظت

انبیا کے علاوہ کسی کے لئے بھی گناہ سے پاک ہونے کا دعویٰ نہیں کیا جاسکتا، خواہ گناہ صغیرہ ہو یا کبیرہ۔ قاسم العلوم کا مطلب یہ ہے کہ انبیا کے سوا اور کوئی شخص ایسا نہیں کہ جس کے خمیر میں گناہ کی قوت نہ ہو جو گناہ کا منبع ہوتی ہے۔ اولیا گناہ سے بچنے کی پوری پوری کوشش کرتے ہیں اور متقی ہوتے ہیں۔ چنانچہ مولانا نے اس کے لئے دلیل میں یہ آیت پیش کی ہے اِنْ اَوْلِیَآؤُهٗۤ اِلَّا الْمُتَّقُوْنَ۔ نہیں ہیں اس اللہ کے دوست مگر متقی لوگ۔ آگے چل کر ایک مثال سے مولانا نے واضح کیا ہے کہ جس طرح برسات میں لوگ چلتے پھرتے وقت اپنے آپ کو پھسلنے اور گر پڑنے سے محفوظ رکھنے کی پوری کوشش کرتے ہیں لیکن پھر بھی بعض اوقات پاؤں پھسل جاتا ہے اور گر جاتے ہیں۔ ہاں اللہ تعالیٰ نے جیسا کہ فرمایا یُثَبِّتُ اللّٰهُ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ یعنی اللہ تعالیٰ قول ثابت لا الٰہ الا اللہ سے ایمانداروں کی حفاظت کرتے ہیں۔ لہٰذا انبیا کے لئے عصمت اور اولیا کے لئے حفاظت ثابت ہوتی ہے۔ اس کے بعد مولانا قاسم العلوم نے گناہ کا منبع نیت کو قرار دیا ہے، اور اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّیَّاتِ کے ماتحت فرمایا ہے کہ بعض امور اچھی نیت کے باعث خیر ہو جاتے ہیں اور وہی امور بری نیت کے باعث شر بن جاتے ہیں بشرطیکہ اصل میں ناجائز نہ ہوں۔ پھر چونکہ گناہ کی دو قسمیں ہوتی ہیں جن میں سے بعض کبیرہ ہوتے ہیں اور بعض گناہ صغیرہ۔ تاہم کبیرہ گناہ ایسے ہوتے ہیں کہ عقل عموماً ان کی برائی مشہور اور واضح ہوتی ہے مثلاً بڑے گناہوں میں مقصود یا کذب ہوتے ہیں۔ رہے چھوٹے چھوٹے گناہ تو وہ کبائر کے اسباب ہوتے ہیں۔ ان کا قبح عارضی ہوتا ہے۔ اس کے برعکس کبائر میں ذاتی قبح ہوتا ہے۔ لہٰذا اپنے واضح ہونے کے باعث کبیرہ گناہوں کا ارتکاب انبیا سے نبوت سے قبل اور بعد میں بھی نہیں ہوسکتا۔ مگر صغائر پر اطلاع مشکل ہوتی ہے۔ اس لئے وحی کے بغیر معلوم نہیں ہوسکتے۔ لہٰذا اللہ تعالیٰ وحی کے ذریعہ انبیاء کو صغائر سے بھی معصوم رکھتے ہیں۔

## انبیا کی عصمت کی عقلی دلیل

لیکن جہاں تک انبیا کی عصمت کی عقلی دلیل ہے حضرت قاسم العلوم نے فیوض قاسمیہ کے پندرھویں مکتوب بنام حکیم ضیاء الدین کے اندر یہ تحریر فرمائی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ انبیا علیہم السلام بالخصوص سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم اللہ اور بندوں کے درمیان وسیلۂ کبریٰ اور واسطہ ہوتے ہیں۔ جس طرح آفتاب اور زمین کے درمیان چاند واسطہ ہوتا ہے اور سورج سے روشن ہو کر اس کی روشنی زمین کو پہنچاتا ہے۔ لہٰذا چاند میں روشن ہونے کی پوری استعداد ہونی چاہیے۔ اسی طرح انبیا علیہم السلام مقدس بارگاہِ ربانی تک رسائی رکھتے ہیں۔ اور بارگاہِ قدوس چونکہ ہر قسم کے عیب سے پاک ہے اس لئے اس تک رسائی کے لئے بھی مقدس اور پاک ہستیاں ہونی چاہئیں۔ جب تک انبیا علیہم السلام ہر قسم کے گناہ سے پاک نہ ہوں گے بارگاہِ قدس میں رسائی نہیں ہو سکتی۔ یہ ہے خلاصہ اس مکتوب کا۔

(نوٹ) اس مضمون کے بعد حضرت قاسم العلوم نے کلی طبعی کے متعلق تشریح بیان فرمائی ہے۔ جس کے متعلق ہم مقدمے میں اشارے کر چکے ہیں وہاں ملاحظہ فرمائیے۔

## مباحثہ شاہجہانپور میں عصمت انبیا پر نکتہ آرائی

جب حضرت مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ شاہجہانپور کے مناظرے میں تشریف لے گئے اور وہاں انہوں نے وجود باری، توحید، رسالت، رسالت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم اور حقانیت اسلام پر تقریر کے سلسلے میں عصمت انبیا پر گوہر افشانی فرمائی تو فرمایا کہ کوئی شریعت اور کوئی دین عصمت انبیا کے بغیر قائم نہیں رہ سکتا چنانچہ عصمت انبیا پر آپ کی تقریر کا متن حسب ذیل ہے۔

"یہ بھی ظاہر ہے کہ کوئی کسی کا مقرب جبھی ہو سکتا ہے جبکہ وہ اس کی مرضی کے موافق ہو۔ جو لوگ مخالف مزاج ہوتے ہیں ان کو قرب و منزلت میسر نہیں آسکتی چنانچہ ظاہر ہے۔ لیکن یہ بھی ظاہر ہے کہ اگر کوئی شخص یوسف ثانی اور حسن میں لاثانی ہو مگر اس کی ایک آنکھ کانی ہو تو اس ایک آنکھ کا نقصان تمام چہرے کو بدنما اور نازیبا کر دیتا ہے۔ ایسے ہی اگر ایک بات بھی کسی میں دوسروں کے مخالف مزاج ہو تو اور خوبیاں بھی ہوئی نہ ہوئی برابر ہو جائیں گی۔

غرض ایک عیب بھی کسی میں ہو تو پھر محبوبیت اور موافقت طبیعت اور رضا متصور نہیں ہوتی لا جرم تقرب تو۔ اس سے یہ بھی ضرور ہے کہ انبیا اور مرسلین سراپا اطاعت ہوں اور ایک بات بھی ان میں خلاف مرضی خداوندی نہ ہو۔ اسی وجہ سے ہم انبیا کو معصوم کہتے ہیں اور اس کہنے سے یہ مطلب ہوتا ہے کہ ان میں گناہ کا مادہ اور سامان ہی نہیں کیونکہ جب ان میں کوئی بری صفت ہے ہی نہیں تو پھر ان سے بُرے افعال کا صادر ہونا بھی ممکن نہیں۔ اس لئے کہ افعال اختیاری تابع صفات ہوتے ہیں۔ اگر سخاوت ہوتی ہے تو داد و دہش کی نوبت آتی ہے اور اگر بخل ہوتا ہے تو کوڑی کوڑی کا محتاج کیا جاتا ہے۔ شجاعت میں معرکہ آرائی اور بزدلی میں پسپائی ظہور میں آتی ہے۔

ہاں یہ بات ممکن ہے کہ بوجہ سہو یا غلط فہمی جو کہ وہ بلاوجہ بڑے بڑے عاقلوں کو بھی پیش آجاتی ہے اور رسالے

خداوند علیم و خبیر اور کوئی اس سے منزہ نہیں کسی مخالف مرضی کام کو موافق مرضی اور موافق مرضی کو مخالف مرضی سمجھ جاتیں اور اس وجہ سے بظاہر خلاف مرضی کام ہو جاتے تو ہو جاتے ...... اس کو گناہ نہیں کہتے ۔ گناہ کے لئے یہ ضروری ہے کہ عمداً مخالفت کی جائے ۔ چنانچہ بھول چوک کو لغزش کہتے ہیں گناہ نہیں کہتے ۔

جب یہ بات واضح ہو گئی کہ افعال صفات کے تابع ہیں تو اب دو باتیں قابل لحاظ ہیں ۔ ایک اخلاق یعنی صفات اصلیہ دوسرے عقل و فہم ۔ اخلاق کی ضرورت تو یہیں سے ظاہر ہے کہ افعال جن کا کرنا دکر نا بطور اطاعت اور فرمانبرداری میں مطلوب ہوتا ہے ان کا بھلا بُرا ہونا اخلاق کی بھلائی اور برائی پر موقوف ہے اور اس سے صاف ظاہر ہے کہ اصل میں بھلے اور بُرے اخلاق اور صفات ہی ہوتے ہیں ۔

اور عقل و فہم کی ضرورت اس لئے ہے کہ اخلاق کے مرتبے میں موقع بے موقع دریافت کرنے کی ضرورت پڑتی ہے تاکہ افعال میں بوجہ بے موقع ہو جانے کے کوئی خرابی اوپر سے نہ آ جائے ۔ دیکھئے سخاوت اچھی چیز ہے اگر مستحقین کو کی جائے ورنہ شراب خواروں اور چنگ نوشوں کو دی جائے تو برائی کا سامان ہے ...... اس لئے ضروری ہے کہ انبیاء میں عقل کامل موجود ہے تو پھر خدا سے بڑھ کر اور کون سا موقع سزاوار محبت ہوگا ۔ لیکن جب خدا کے ساتھ محبت ہوگی تو پھر عزم اطاعت و فرمانبرداری بھی ضرور ہوگا جس کا انجام یہی نکلے گا کہ نافرمانی کے ارادے کی گنجائش ہی نہیں اور ظاہر ہے اسی کو معصومیت کہتے ہیں ۔

یہ ہے حضرت قاسم العلوم مولانا محمد قاسم صاحب کی تقریر جو معصومیت انبیاء کے بارے میں انہوں نے کس قدر مربوط اور مضبوط بیان فرمائی ہے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ اس سے زیادہ اور معصومیت انبیاء پر اور کیا کہنے کی ضرورت ہے درحقیقت انبیاء اور فرشتوں کی عصمت انتہا درجے پر ضروری ہے چنانچہ فرشتوں کے لئے ارشاد ہوا کہ

لَا يَعْصُونَ اللّٰهَ مَا أَمَرَهُمْ وَيَفْعَلُونَ مَا يُؤْمَرُونَ ۔ | وہ اللہ کے حکم سے سرتابی نہیں کرتے اور جو ان کو حکم دیا جاتا ہے وہ کرتے ہیں ۔

الغرض مولانا محمد قاسم صاحب کا یہ مکتوب عصمت انبیاء پر ایک بہترین شاہکار ہے جس کو پڑھئے اور علمی چٹخارے لیجئے اگرچہ بالکل سادہ لفظوں میں ہے ۔ اب اس سلسلے میں تمہیدی تعارف اور خلاصہ مضمون کے بعد ان کا اصل مکتوب پڑھئے جو آئندہ اوراق میں پیش خدمت ہے ۔

# تیسرا مکتوب

که اصل میں مکتوب چہارم ہے

## در معصومیۃ انبیاء علیہم السلام و ہم تحقیق حقیقۃ کلی طبعی

جو کہ انبیاء کی عصمت اور کلی طبعی کی حقیقت میں ہے

## بنام مولوی فدا حسین صاحب

میرٹھ (یو۔ پی)

رمضان یا شوال سنہ ۱۲۸۴ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بزعم احقر انبیاء علیہم السلام و السلام از صغائر
وکبائر قبل النبوۃ و بعد النبوۃ بہر طور کہ باشد معصوم اند
وایں رائے جدیدہ ہرچند کہ بظاہر مخالف اقوال اکابر ست

احقر کے خیال میں انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام چھوٹے
اور بڑے گناہوں سے نبوت سے پہلے اور نبوت کے بعد
دونوں صورتوں میں معصوم ہیں، اور یہ جدید رائے ہرچندکہ

اما ہر کرا بہرہ از فہم دادہ اند انشاء اللہ بعد تنقیح اصل مراد موافق اقوال اکابر خواہد یافت۔

چوں ہر دعویٰ را دلیل بکار است نہ فقط لانسلم و انکار۔ می باید کہ ایں دعوی را اولاً موجہ نمایم

برادر من! در کلام اللہ میفرمایند

"قُلْ اِنْ کُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰہَ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْکُمُ اللّٰہُ"

و ہمچنیں:-

"لَقَدْ کَانَ لَکُمْ فِیْ رَسُوْلِ اللّٰہِ اُسْوَۃٌ حَسَنَۃٌ"

فرمودہ اند۔ ایں دو آیہ باتباع مطلق ہدایۃ میفرمایند۔ و ایں طرف آیۃ:-

"وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِیَعْبُدُوْنِ٥ وَمَا اُمِرُوْا اِلَّا لِیَعْبُدُوا اللّٰہَ مُخْلِصِیْنَ لَہُ الدِّیْنَ"

(قرآن کریم)

باہم پیوستہ، بایں جانب مشیر اند کہ مقصود

بظاہر اکابر علماء کے اقوال کے مخالف ہے لیکن جس شخص کو سمجھ کا اللہ تعالیٰ نے حصہ دیا ہے وہ انشاء اللہ اصل مدعا کی وضاحت کے بعد میری رائے کو اکابر کے اقوال کے موافق پائے گا۔

چونکہ ہر دعوے کے لئے دلیل کی ضرورت ہے صرف لانسلم اور انکار کر دینا کافی نہیں اس لئے مناسب ہے کہ میں پہلے اس دعوے کی دلیل پیش کروں۔

اے میرے بھائی اللہ تعالیٰ اپنے کلام میں فرماتے ہیں:-

"کہہ دیجیے اگر تم اللہ سے محبت کرتے ہو تو میری پیروی کرو اللہ تمہیں دوست رکھے گا۔[1]"

اور اسی طرح:-

"تمہارے لئے رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی ذات میں اچھا نمونہ ہے۔[2]"

فرمایا ہے۔ یہ دونوں آیتیں بغیر کسی شرط کے پیروی کی ہدایت کرتی ہیں۔ اور اس طرف آیۃ:-

"اور نہیں پیدا کیا میں نے جنات اور انسانوں کو مگر اس لئے[3] کہ وہ عبادت کریں اللہ کی خالص کرتے ہوئے اس کے مگر یہ کہ وہ عبادت کریں اللہ کی خالص کرتے ہوئے اس کے لئے دین کو۔[4] (قرآن کریم)

یہ دونوں آیتیں ملا کر اس طرف اشارہ کر رہی ہیں کہ

---

[1] پوری آیت یہ ہے:- قُلْ اِنْ کُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰہَ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْکُمُ اللّٰہُ وَیَغْفِرْ لَکُمْ ذُنُوْبَکُمْ وَاللّٰہُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ٥ (پارہ ۳ سورہ آل عمران رکوع ۲)

[2] پوری آیت یہ ہے:- لَقَدْ کَانَ لَکُمْ فِیْ رَسُوْلِ اللّٰہِ اُسْوَۃٌ حَسَنَۃٌ لِّمَنْ کَانَ یَرْجُوا اللّٰہَ وَالْیَوْمَ الْاٰخِرَ وَذَکَرَ اللّٰہَ کَثِیْرًا (پارہ ۲۱ سورہ احزاب رکوع [illegible])

[3] پارہ ۲۷ سورۃ ذاریات رکوع ۳۔

[4] سورۃ بینہ پارہ ۳۰۔

از انسان ہمانست کہ مامور بآنست۔
وآں جز عبادۃ بیچ نیست مگر میدانی کہ
چیز را لوازم ذات خود ناگزیر است

چہ "الشیئ اذا ثبت ثبت بلوازمہ"
وایں طرف در تعریف ملائکہ وشیطان (منقول)
میخوانی کہ:-
كَانَ الشَّيْطٰنُ لِرَبِّهٖ كَفُوْرًا (قرآن)

---

وَلَا يَعْصُوْنَ اللّٰهَ مَآ اَمَرَهُمْ
وَيَفْعَلُوْنَ مَا يُؤْمَرُوْنَ ۝
(قرآن)
پس شیطان را عصیاں و ملائکہ را اذعان
فرمان لازم آمد - وچوں اینقدر مشتہر
گوش خوردہ العزیز است کہ لازم ذات از ملزوم

انسان کی پیدائش کا مقصد وہی ہے کہ جس کا اس کو حکم دیا گیا
ہے۔ اور وہ عبادت کے سوا کچھ نہیں ہے۔ مگر تمہیں
معلوم ہے کہ ہر چیز کے لئے ذاتی لوازمات[1] کا ہونا ضروری
ہے۔
کیونکہ "جب کوئی چیز پائی جاتی ہے تو اپنے لوازمات
کے ساتھ پائی جاتی ہے" اور اس طرف فرشتوں اور
شیطان کی تعریف کے متعلق آپ پڑھتے ہی ہیں کہ:-
"شیطان[2] اپنے رب کا نافرمان ہے"

---

اور فرشتے[3] اللہ کی نافرمانی نہیں کرتے جو کچھ وہ ان کو
حکم دیتا ہے اور جو کچھ انہیں حکم دیا جاتا ہے وہی کرتے
ہیں۔" (قرآن)
پس شیطان کو نافرمانی اور فرشتوں کے لئے فرمانبرداری
لازم اور ضروری ہوگئی۔ اور چونکہ اتنی بات آں عزیز کے
کان میں پہلے سے پڑی ہوئی ہے کہ لازم ذات[4] اپنے ملزوم

---

[1] ذاتی لوازمات جو کسی ملزوم کے لئے لازم اور ضروری ہوں جیسے سورج ملزوم کے لئے دن کا ہونا اور روشنی کا لازم ہونا ذاتی لوازمات میں سے ہے۔ اسی طرح انسان کو عبادت کے لئے پیدا کیا گیا تو عبادت انسان کے ذاتی لوازمات میں سے ہیں۔ یا مثلاً فرشتوں کے ذاتی لوازمات میں سے ان کی فرمانبرداری کا ہونا یا شیطان کے لئے ذاتی لوازم میں نافرمانی اور معصیت کا ہونا۔ اسی طرح انبیاء علیہم السلام کے لئے عصمت کا ہونا ان کی ذوات کے لوازمات میں سے ہے۔ مترجم

[2] پوری آیت یوں ہے: اِنَّ الْمُبَذِّرِيْنَ كَانُوْٓا اِخْوَانَ الشَّيٰطِيْنِ ۭ وَكَانَ الشَّيْطٰنُ لِرَبِّهٖ كَفُوْرًا ۝ (پارہ ۱۵ سورۂ بنی اسرائیل رکوع ۳)

[3] پوری آیت یہ ہے: يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا قُوْٓا اَنْفُسَكُمْ وَاَهْلِيْكُمْ نَارًا وَّقُوْدُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ عَلَيْهَا غِلَاظٌ شِدَادٌ لَّا يَعْصُوْنَ اللّٰهَ مَآ اَمَرَهُمْ وَيَفْعَلُوْنَ مَا يُؤْمَرُوْنَ ۝ (پارہ ۲۸ سورۂ تحریم رکوع ۱)

[4] ملزوم کے لئے جو لازم بھی ہوتا ہے وہ ملزوم کے ساتھ خصوصیت رکھتا ہے۔ یہی مطلب ہے اس بات کا لازم ملزوم کا عام نہیں ہوتا کہ ہر ایک چیز کے لئے لازم بن جائے بلکہ ملزوم کا لازم خاص ہوتا ہے۔ مثلاً انسان کا لازم عبادت فرشتہ کا لازم فرمانبرداری اور شیطان کا لازم نافرمانی و معصیت ملزوم کے ساتھ مخصوص ہوتے ہیں۔ مترجم

خود عام نمی باشد، لازم ذات اوست۔ بجائی دیگر نمی رود۔ وچگونہ تواں شد۔

"اَلْوَاحِدُ لَا یَصْدُرُ اِلَّا عَنِ الْوَاحِدِ" (معقول)

"خَلَطُوْا عَمَلًا صَالِحًا وَّ اٰخَرَ سَیِّئًا" (قرآن)

از ہر دو نوع پارۂ در تخمیر نہادہ باشند۔ نی، بلکہ ہر کرا خیال خیر و خطرہ شر بدل میرود از ہر دو نوع چیزی چیزی در آغوش دادہ اند۔ و از ہر قسم قدری قدری در نہادہ اند ورنہ لازم آید کہ لازم ذات عام شد۔

اندریں صورت مثال ترکیب ارواح انسانی ازیں دو قسم مادہ چناں باشد کہ درباره ترکیب انواع مرکبہ از اربع عناصر شنیدۂ۔ بلکہ چنانکہ از خواص اربعہ، یبوست و رطوبت و برودت و حرارت کہ در اجسام مرکبہ یافتہ میشوند و لوازم ذات خاک و آب و باد و آتش اند بترکیب اجسام مرکبہ ازیں اجسام چارگانہ پی بردہ اند ورنہ کیست کہ وقت آفرینش نگریستہ و ہمچنیں

سے عام نہیں ہوتا بلکہ اس کی ذات کے لئے لازم ہوتا ہے، وہ تو کسی دوسری جگہ جا ہی نہیں سکتا۔ اور ایسا کس طرح ہو سکتا ہے۔ "ایک چیز سے ایک ہی چیز پیدا ہوتی ہے" کے مطابق لازم آیا کہ (اس آیت کے معنی میں:)

"انہوں[1] نے نیک عمل میں برائی کی ملاوٹ کر لی۔"

دونوں[2] قسم سے کچھ کچھ حصہ انسان کی فطرت میں رکھ دیا ہے۔ نہیں، بلکہ جس کسی کے اچھا خیال اور شر کا خطرہ دل میں گذرتا ہے تو دونوں خیر اور شر کی قسم کا کچھ کچھ حصہ اس کے اندر رکھ دیا ہے اور نیکی و بدی کی ہر قسم سے کچھ کچھ مقدار اس کی ذات میں رکھ دی ہے۔ ورنہ لازم آتا ہے کہ لازم ذات عام ہو۔

اس صورت میں انسانی روحوں کی ترکیب کی مثال ان دو قسموں یعنی خیر و شر کے مادوں سے ایسی ہے جیسی کہ چار عنصروں سے مرکب ہونے والی اشیا کی ترکیب کے بارے میں تم نے سنا ہے بلکہ جس طرح کہ چار خاصیتیں خشکی، تری، ٹھنڈک اور گرمی اجسام مرکبہ میں پائی جاتی ہیں اور وہ خاک، پانی، ہوا اور آگ کے ذاتی لوازم ہیں۔ انہی چار خاصیتوں کے ذریعہ سے اجسام کے چار عنصروں سے مرکب ہونے کا پتہ لگا ہے ورنہ کون ہے جسے کہ پیدائش کے وقت دیکھا ہو اسی طرح ہم

---

[1] پوری آیت ہے وَاٰخَرُوْنَ اعْتَرَفُوْا بِذُنُوْبِهِمْ خَلَطُوْا عَمَلًا صَالِحًا وَّاٰخَرَ سَيِّئًا عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّتُوْبَ عَلَيْهِمْ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ (پارہ ۱۱ سورہ توبہ رکوع ۱۳)

[2] جب ملزوم کا لازم خاص ہو تو فرشتہ [illegible] سے غضب اور شیطان سے طاعت نہیں ہو سکتی۔ لیکن چونکہ انسان سے معصیت اور اطاعت دونوں ظہور میں آتی ہیں، اس سے معلوم ہوا کہ انسان میں دونوں مادے ایسے ہی جمع ہیں جیسا کہ اس میں عناصر اربعہ، آگ، پانی، خاک اور باد۔ مترجم

ترکیب ارواح امثال ما و شما از دو عنصر ملکی و شیطانی پی تواں برد۔ گو ماورای ایں دو چیزہای دیگر باشند۔ اندریں صورت لازم افتاد کہ ذات بابرکات حضرت خلاصۂ موجودات سرور کائنات علیہ وعلی آلہ افضل الصلوات واکمل التسلیمات از شائبۂ شیطانی مبرا باشد ورنہ اتباع مطلق چگونہ صورت بندد۔ ہاں اگر از لوازم ذات امید مفارقت بودی میتواں گفت کہ ہرچند کہ در ذات شریف حضرت رب العالمین جزوی از نوع شیطانی ہست اما عصیاں کہ لازم آں بود، دریں مادہ مفارقت نمود

بالجملہ

"اَلشَّیْءُ اِذَا ثَبَتَ، ثَبَتَ بِلَوَازِمِہٖ" (معقول)

اگر نعوذ باللہ مادہ شیطانی در خمیر حضرت سرور انبیا صلی اللہ علیہ وسلم بودی، اتباع مطلق را نشایستی۔ آخر کم از آنکہ کیفیتی از آں عارض حال اوشاں شدی و رنگی از عصیاں پدید آمدی پس اگر بہ گونہ اتباع اوشاں فرمودہ شود بعصیاں نیز ارشاد کردہ شود۔ اندریں صورت تصحیح ایں حصر کہ

مَا اُمِرُوْا اِلَّا لِیَعْبُدُوا اللّٰہَ

تم جیسے لوگوں کی روح کے شیطانی اور ملکوتی عنصر سے مرکب ہونے کا سراغ لگایا جاسکتا ہے۔ اگرچہ ان دو چیزوں کے علاوہ اور چیزیں بھی ہوا کریں، اس صورت میں لازم آیا کہ حضرت خلاصۂ موجودات سرور کائنات علیہ وعلی آلہ افضل الصلوات واکمل التسلیمات کی ذات بابرکات شیطانی شائبہ سے (بالکل) پاک اور خالص ہو۔ ورنہ بلاشرط آپ کی پیروی کس طرح ہو سکتی ہے۔ ہاں اگر ذات کے لوازم سے جدا ہونے کی امید ہو سکتی تو یہ کہہ سکتے تھے کہ ہرچند کہ حضرت حبیب رب العالمین کی ذات شریف میں بالفرض نوع شیطانی کا ایک جزء ہے لیکن گناہ جو اس جزء کے لئے لازم تھا، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے مادہ میں اس گناہ نے اس جزء شیطانی سے علیحدگی اختیار کرلی۔

بالجملہ

"کوئی چیز جب وجود میں آتی ہے تو اس کے ساتھ کی ضروری چیزیں بھی ساتھ آتی ہیں"۔ اگر نعوذ باللہ حضرت سرور انبیا صلی اللہ علیہ وسلم کے خمیر میں کوئی برائی کا مادہ ہوتا تو علی الاطلاق اتباع کے آپ لائق نہ ہوتے۔ آخر کم از کم اس سے کوئی کیفیت ان کے عارض حال ہوتی اور کوئی رنگ معصیت کا ظاہر ہوتا۔ پس اگر ان کے ہر طرح کے اتباع کا حکم فرمایا جائے تو معصیت کا بھی حکم دینا پڑے گا۔ اس صورت میں اس حصر کا ہونا کہ

"نہیں حکم دئے گئے وہ مگر یہ کہ عبادت کریں اللہ کی"[1]

---

[1] اوپر سے آیت اس طرح چلی آرہی ہے وَمَا تَفَرَّقَ الَّذِیْنَ اُوْتُوا الْکِتٰبَ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُمُ الْبَیِّنَةُ ۝ وَمَآ اُمِرُوْٓا اِلَّا لِیَعْبُدُوا اللّٰہَ مُخْلِصِیْنَ لَهُ الدِّیْنَ ۝ ترجمہ: اور وہ لوگ جو کتاب دئے گئے فرقہ فرقہ نہیں ہوئے مگر اس کے بعد کہ ان کے پاس واضح دلیل آگئی۔ اور ان کو اس کے سوا حکم نہیں دیا گیا تھا کہ اللہ کی اس کے لئے دین کو خالص کئے ہوئے عبادت کریں۔ (سورہ بینہ رکوع ۱ پارہ ۳۰) مترجم

مُخْلِصِیْنَ لَهُ الدِّیْنَ (قرآن کریم)
چه گونه تواں شد۔

و چوں منشاء گناه صغیره باشد یا کبیره همان ماده شیطانی است لازم آمد که حضرت سرور معصوماں از اندیشه گناه معصوم باشند باز باید شنید که رسول الله صلی الله علیه وسلم را ارشاد میفرمایند۔

فَبِهُدٰهُمُ اقْتَدِهْ[1]

وایں ارشاد نیز باقتدار مطلق شده است۔ تخصیص نوعی از افعال وتقیید قسمی از اخلاق و افعال نیست و هم مقرر است که چوں صله را بلا قرینه حذف میکنند چنانکه در "الله اکبر" صله اکبر یا حذف فرموده اند۔ ایں حذف مشیر بتعمیم میباشد۔ لهذا اکبریت الله تعالیٰ مخصوص باحدی نیست۔ پس لازم آمد که حضرات دیگر انبیاء علیهم الصلوٰة والسلام نیز ازیں عیب مبرا باشند۔

علاوه بریں در آیه

عَالِمُ الْغَیْبِ فَلَا یُظْهِرُ عَلٰی غَیْبِهٖۤ اَحَدًا اِلَّا مَنِ ارْتَضٰی مِنْ رَّسُوْلٍ[2]

فاعل ارتضی ضمیر است راجع بسوی خدا تعالیٰ

خالص کرتے ہوئے اس کے لئے دین کو" (قرآن کریم) کس طرح درست ہو سکتا ہے۔

اور چونکہ گناہ کا منشا خواہ گناہ صغیرہ ہو یا کبیرہ وہی شیطانی مادہ ہے تو لازم آیا کہ معصوم نبیوں کے سردار (صلی اللہ علیہ وسلم) گناہ کے خیال سے بھی معصوم ہوں۔ پھر سننا چاہیئے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ارشاد فرماتے ہیں کہ

"پس ان نبیوں کی ہدایت کی پیروی کیجیئے"

اور یہ حکم بھی بغیر کسی شرط کے پیروی کرنے کا ہوا ہے۔ افعال میں سے کسی خاص فعل اور اخلاق میں سے کسی خاص خلق کی قید نہیں ہے۔ اور یہ بھی طے شدہ ہے کہ جب صلہ کو بغیر قرینہ کے حذف کرتے ہیں جیسا کہ "اللہ اکبر" میں اکبر کے صلے کو حذف فرما دیا ہے تو یہ حذف تعمیم کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ لہذا اللہ تعالیٰ کی اکبریت، کسی ایک شخص ہی کے اعتبار سے نہیں ہے بلکہ ہر ایک کے اعتبار سے ہے۔ پس لازم آیا کہ دوسرے انبیاء علیہم الصلوٰة والسلام بھی اس عیب سے مبرا ہوں۔

اس کے علاوہ (اس) آیت میں:۔

"خدا غیب کا جاننے والا ہے کسی کو اپنے غیب پر مطلع نہیں کرتا ہو سوائے کسی رسول کے جس کو اس نے چن لیا"

فعل ارتضی کی (آیت بالا میں) فاعل ضمیر ہے جو خدائے تعالیٰ

[1] یعنی آیت یہ ہے اُولٰٓئِكَ الَّذِیْنَ هَدَى اللّٰهُ فَبِهُدٰىهُمُ اقْتَدِهْ ، (پارہ ۷ سورہ انعام رکوع ۱۰) مترجم

[2] پارہ ۲۹ سورہ جن رکوع ۲ ۔ مترجم

[3] اس آیت کے منشا سے حضرت مصنف علام نے یہ اجتہاد کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کا کسی رسول کو اس پر غیب ظاہر کرنے کے لئے منتخب کر لینا اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ ہر رسول اپنے انتخاب کے وقت سے اور ہر گناہ سے پاک ہوتا ہے جب ہی تو اس کو منتخب کیا گیا ہے اور کسی خاص وصف میں چن لینے کا ذکر نہیں کیا گیا۔ لہذا ہر ایک رسول اپنے افعال میں پاک ہوتا ہے۔ مترجم

وضمیر مفعول کہ راجع بسوی مَن ست محذوف۔ باز اس تقفی را مطلق داشتہ اند۔ یعنی این نفرمودہ اند کہ :- اس تقفی فی الاعمال والاخلاق اوفی ھذا الامر ۔ وبعد این ہمہ مِن رسول گفتہ اند ۔ و پیدا ست کہ مِن در مِن رسول بیانیہ است نہ غیر آں لہذا مفرد را اقتادکہ ہمہ عناصر روحانی رسل محبوب و مرضی خداوندی باشند۔

وجہش این است کہ چنانکہ زر و نقرہ را بر معیار سودہ میگیرند تا غش از خالص معلوم شود، ہمچنیں امتحان عناصر باطنی یعنی اخلاق و ملکات و قوی باعمال میکنند ۔ تا نیک از بد متمیز شود۔ چنانچہ خود میفرمایند۔

لِيَبْلُوَكُمْ اَيُّكُمْ اَحْسَنُ عَمَلاً
(قرآن کریم)

کی طرف لوٹتی ہے اور مفعول کی ضمیر جو کہ مَن کی طرف (آیت بالا میں) راجع ہے یعنی اس تضاہ میں (کا) وہ محذوف کر دی گئی۔ پھر فعل اس تقفی کو کسی شرط کے بغیر مطلق رکھا ہے۔ یعنی یہ نہیں فرمایا[1] کہ اعمال یا اچھے عادات کے باعث یا اس امر میں اور اس امر میں چن لیا۔ اور ان سب کے بعد مِن رسول[2] فرمایا ہے۔ اور ظاہر ہے کہ مِن مذکورہ بالا آیت کے جز مِن رسول میں چنے جانے والے شخص کے بیانیہ کے لئے ہے نہ اس کے سوا کسی اور چیز یعنی تبعیض کے لئے۔ لہذا ضرور ہوا کہ رسولوں کے تمام روحانی عناصر خدا تعالی کے نزدیک پسندیدہ اور محبوب ہوں۔

اس کی وجہ یہ ہے کہ جیسا کہ سونے اور چاندی کو کسوٹی پر رگڑ کر دیکھتے ہیں تاکہ کھرا اور کھوٹا معلوم ہو جائے، اسی طرح روحانی عناصر یعنی عادات، خصائل اور روحانی قوتوں کا اعمال کے ذریعہ امتحان کرتے ہیں، تاکہ اچھے کی برے سے تمیز ہو جائے، چنانچہ خود فرماتے ہیں:-

"تاکہ تم کو آزمائے کہ تم میں کون عمل کے اعتبار سے اچھا ہے۔"[2]
(قرآن)

---

[1] مِن، اس تقفی میں شبہ ہوتا ہے کہ اللہ نے کس کو چنا یا اللہ کس کو چن لیتا ہے مِن کے ذریعہ اس شبہ کو دور کر دیا گیا یعنی وہ چنا ہوا کوئی رسول ہوتا ہے۔ پس اس حق کو ذہن کے ذریعہ پہلے الفاظ میں ابہام کو کھول کر بیان کیا جائے مِن بیانیہ کہا جاتا ہے اور جس کو مِن بیان بنتا ہے اس کو مبین کہا جاتا ہے۔ اس آیت میں مِن اس تقفی مبین اور مِن رسول بیان ہے۔ عربی میں مِن کے معنی بعض کے بھی آتے ہیں جس کو مِن تبعیضیہ کہا جاتا ہے۔ جیسے منھم من کلم اللّٰہ - مترجم

[2] سورۂ ملک، پارہ ۲۹ رکوع ۱ میں پوری آیت اس طرح ہے۔ تَبٰرَكَ الَّذِيْ بِيَدِهِ الْمُلْكُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرُ ۞ الَّذِيْ خَلَقَ الْمَوْتَ وَالْحَيٰوةَ لِيَبْلُوَكُمْ اَيُّكُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا
برکت والی خدا کی ذات کہ جس کے قبضے میں ملک ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے جس نے موت اور حیات کو پیدا کیا تاکہ آزمائے کہ تم میں سے عمل کے اعتبار سے کون زیادہ اچھا ہے - مترجم

وظاہر است کہ فعل داد و دہش از آثار ملکۂ سخاست و معرکہ آرائی از آثار شجاعت در وغا ہمچنیں جملہ افعال از آثار ملکات و قوی و اخلاق کامنہ می باشند و ایں افعال و آثار را باآں اخلاق و ملکات ہماں نسبت است کہ خطوط معیار را با زر و نقرہ۔ پس چنانکہ در زر و نقرہ قدر و قیمت ہماں زر و نقرہ را باشد نہ آں خطوط را و مقصود اصلی و محبوب زر و نقرہ بود نہ آں خطوط۔ بلکہ آں خطوط فقط مظہر حسن و قبح زر و نقرہ باشند نہ اصل مقصود و محبوب و مرغوب۔

ہمیں ساں قصہ دین است۔ اصل محبوب و مقصود و مطلوب اخلاق مرضیہ اند نہ اعمال و در بازار آخرت در اصل قدر و قیمت ہماں اخلاق را باشد نہ ایں اعمال را۔ ایں اعمال مظہر آں اخلاق و ملکات اند نہ بذات خود محبوب و مرضی۔ اندریں صورت ضرور است کہ ہمہ اخلاق و ملکات و قوائے رسولاں محبوب و مرضی خدا تعالیٰ باشند۔ ایں نتواں شد کہ بعضی از انہا منجملہ مرضیات باشند و بعض ازاں خلاف مرضی۔ ورنہ اطلاق ایں تقضی باطل گردد۔ مگر دانی کہ اندریں صورت معصومیت انبیاء

اور ظاہر ہے کہ عطا و بخشش سخاوت کے ملکہ کی علامات میں سے ہے اور جنگ جوئی، جنگ میں بہادری کی علامات میں سے ہے۔ اسی طرح تمام افعال پوشیدہ اخلاق اور قوتوں کی علامات میں سے ہوتے ہیں اور ان افعال اور آثار کو ان اخلاق اور ملکات کے ساتھ وہی نسبت ہے جو کہ کسوٹی کی لکیروں کو سونے اور چاندی کے ساتھ۔ پس جیسا کہ سونے اور چاندی میں، اسی سونے اور چاندی کی قدر و قیمت ہوتی ہے نہ کہ ان لکیروں کی اور اصلی اور پسندیدہ مقصد سونا اور چاندی ہی ہوتے ہیں، نہ کہ وہ لکیریں۔ بلکہ وہ لکیریں سونے اور چاندی کی اچھائی اور برائی کو صرف ظاہر کرنے والی ہوتی ہیں۔ نہ کہ اصل مقصد اور محبوب اور مطلوب و مرغوب ہوتی ہیں۔

اسی طرح سے دین کا قصہ ہے۔ اصل محبوب اور مقصود اور مطلوب اچھے اخلاق ہیں[1] نہ کہ اعمال۔ اور آخرت کے بازار میں در اصل انہی اخلاق کی قدر و قیمت ہوگی نہ کہ ان اعمال کی۔ یہ اعمال تو ان اخلاق اور عادات کو ظاہر کرنے والے ہیں نہ کہ بذات خود محبوب اور پسندیدہ ہیں اس صورت میں ضروری ہے کہ پیغمبروں کے تمام اخلاق، عادات اور قوتیں خدا تعالیٰ کو پیاری اور پسندیدہ ہوں۔ یہ نہیں ہو سکتا کہ بعض تو ان میں سے پسندیدہ ہوں اور ان میں سے بعض مرضی کے خلاف ہوں۔ ورنہ اس تقضی کا مطلق ہونا بیکار ہو جاتا ہے۔ مگر تمہیں معلوم ہے کہ اس صورت میں چھوٹے اور بڑے گناہوں سے انبیاء کا پاک ہونا ضروری ہے۔ اور اس تقضی کے بعد ہم رسولوں کو گناہ کرنے والا

[1] اس لئے کہ اعمال اچھے اخلاق سے صادر ہو سکتے ہیں۔ اگر اخلاق اچھے نہ ہوں گے جو اعمال کا منبع اور سرچشمہ ہیں تو ان سے اچھے اعمال صادر نہیں ہو سکتے۔ لہٰذا مقصود اعلیٰ اخلاق ہیں نہ کہ اعمال۔ مترجم

از صغائر و کبائر ضروری است۔ و از انجا کہ بعد ازیں تقوی با یراد
جنس آں مشغول کردد اں جنس بیانیہ آوردہ اند بیان انیمعنی فرمودہ اند
کہ ہر کہ مصداق ایں ارتضی باشد رسول شدنش ضروری ست۔

ہمہ فہمیدہ باشند کہ سوائے انبیا کسی را
بمعصومیت یعنی صدور عصیاں صغیرہ
باشد یا کبیرہ نصفت نتواں کرد۔

مگر نزختم از صدور ایں است کہ مصدر معصیت
یعنی قوتیکہ مقتضائش عصیاں باشد در خمیر بود نہ اینکہ
مثل آب گرم کہ معروض حرارت خارجہ از ذات
خود میتواں شد، معروض عصیاں از خارج
ہم نمیتواں شد۔ آری باوجود امکان
عروض عصیاں انبیا را از عروض آں نگاہ میدارند۔
چنانچہ فرمودہ اند:۔
كَذٰلِكَ لِنَصْرِفَ عَنْهُ السُّوْٓءَ وَالْفَحْشَآءَ

جنس بیانیہ لائے ہیں۔ اس مطلب کو بیان فرمایا ہے
کہ جو شخص بھی خدا کا پسندیدہ ہوگا، اس کا رسول ہونا
ضروری ہے۔

سب نے سمجھ لیا ہوگا کہ انبیا کے سوا کسی کو بھی
گناہ سے پاک ہونے کے ساتھ خواہ گناہ چھوٹا ہو یا بڑا
متصف نہیں کر سکتے کہ اس گناہ کا صادر ہونا ممکن
نہ ہو۔

مگر میری غرض گناہ کے صادر ہونے سے یہ
ہے کہ گناہ کا منبع یعنی وہ قوت کہ اس کا تقاضہ گناہ ہوتا
ہے خمیر میں ہو نہ یہ کہ گرم پانی کی مانند کہ باہر کی گرمی اس
کی اپنی ذات کو لگ سکتی ہے بیرونی گناہ سے وہ ملوث نہیں
ہو سکتا۔ ہاں گناہ کے انبیاء کو لگ جانے کے ممکن ہونے کے
باوجود، انبیا کو گناہ کے چھو جانے سے محفوظ رکھتے ہیں۔
چنانچہ فرمایا ہے:۔
" اسی طرح تاکہ ہم اس سے برائی اور بے حیائی کو

ل یہ آیت یوسف علیہ السلام کے قصے میں اس مقام سے ہے جبکہ عزیز کی بیوی زلیخا نے یوسف علیہ السلام سے اپنی خواہش پوری کرنے کا ارادہ کیا۔
پوری آیت یہ ہے وَلَقَدْ هَمَّتْ بِهٖ ۚ وَهَمَّ بِهَا لَوْلَآ اَنْ رَّاٰ بُرْهَانَ رَبِّهٖ ۚ كَذٰلِكَ لِنَصْرِفَ عَنْهُ السُّوْٓءَ
وَالْفَحْشَآءَ ۚ اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُخْلَصِيْنَ ۝ (پارہ ۱۲ سورہ یوسف، رکوع ۳) (ترجمہ) اور عزیز کی عورت نے یوسف علیہ السلام
کے ساتھ ارادہ کیا اور یوسف بھی ارادہ کر لیتے اگر اپنے رب کی دلیل نہ دیکھتے۔ اسی طرح تاکہ ہم اس سے برائی اور بے حیائی کو پھیر دیں بے شک وہ ہمارے
مخلص بندوں میں سے تھا۔ تفصیل، جس عورت نے یوسف علیہ السلام کو اپنے پھسلانا چاہا وہ عزیز مصر کی بیوی تھی۔ عزیز مصر کے
جلادوں کے سردار کا لقب ہوتا تھا۔ عزیز مصر کا نام فوطی فار تھا۔ اس کی بیوی کا نام راعیل یا زلیخا تھا۔ اس وقت بادشاہ مصر ریان بن ولید تھا
یورپین محققین نے اس کا نام اپوفس (E. POHAS) لکھا ہے۔ عربی والوں نے عزیز مصر کے نام فوطی فار کو تغیر یا تقلیب سے بدل کر معرب کر لیا۔
حقیقت یہ ہے کہ یوسف علیہ السلام کی زلیخا سے شادی کے بارے میں قرآن و حدیث اور بائیبل سب خاموش ہیں۔ البتہ اون کا رہنے والا ایک مذہبی
پیشوا جس کا نام فوطی فرع تھا جو نام فوطی فار سے ملتا جلتا ہے، اس کی بیٹی آسناتھ نامی سے حضرت یوسف علیہ السلام کی شادی ہوئی۔ اس کے پیٹ
سے یوسف علیہ السلام کے دو لڑکے پیدا ہوئے۔ ایک کا نام منسی یا منسا اور دوسرے کا نام افرائیم تھا۔ توریت میں ہے کہ منسی نام اس لئے رکھا کہ
خدا نے میری مصیبت فراموش کر دی اور افرائیم نام اس لئے رکھا کہ خدا نے مجھے ثمر دار بنایا۔ الحاصل عزیز مصر کو معزول کر کے ریان نے یوسف
علیہ السلام کو وزیر خزانہ بنایا۔ مترجم

إِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُخْلَصِيْنَ ۝

(قرآن کریم)

مگر آنکہ بعض اقسام معصیۃ از سہو و محشار ہم خارج باشند بالجملہ این آیت برامکان عروض ہم دلالت دارد۔ ورنہ صرف بچو کار آمدی۔ و بر محفوظ ماندن انبیاء ہم شاہد است ورنہ صرفاً بیکار رفتی۔

بہرحال معصومیت بمعنی مذکور مخصوص انبیاء است اولیا را ہم شریک اوشاں دریں صفت نتواں گفت۔

چنانچہ جملہ

اِنْ اَوْلِيَآؤُهٗٓ اِلَّا الْمُتَّقُوْنَ

کہ بتعریف اولیا فرمودہ اند براین معنی اشارہ دارد۔

**تفصیل اجمال** تفصیل ایں اجمال اینکہ متقون صیغہ اسم فاعل است و ضمیرش راجع سوئے اولیاء و مفعولش ہرچہ باشد محذوف۔ لیکن حاصل اتقا چیں اجتناب از معاصی و غیر مرضیات بود۔

ازیں بعد بشنو کہ حاصل متقی اینست کہ موصوف بوصف اتقا مبنی للفاعل باشد۔ وبداہت تحقق اتقا مبنی للفاعل بر تعدی الی مفعول ضرور نیست۔

واین بداں ماند کہ در ایام برشکال مثلاً وقت رفتار خود را از افتادن بازمیدارند وبا این ہمہ گاہی پای روندہ می لغزد واز

پھیردیں۔ بے شک وہ ہمارے با اخلاص بندوں میں سے تھا۔ (قرآن کریم)

مگر یہ کہ گناہ کی بعض قسمیں بڑائی اور بے حیائی سے باہر ہوتی ہیں۔ تاہم یہ آیت انبیاء کو گناہ پہنچ جانے پر دلالت کرتی ہے۔ ورنہ گناہ کا نبی سے پھیر دینے کا کیا مطلب ہو سکتا ہے اور یہی آیت انبیا کے محفوظ رہنے کی دلیل ہے ورنہ گناہ کا نبی سے پھیر دینے اور ہٹا دینے کا مقصد فوت ہو کر رہ جاتا ہے۔

بہرحال مذکورہ معنی میں گناہوں سے پاکی صرف انبیا کے ساتھ خاص ہے۔ اولیا کو ان انبیا کے ساتھ اس صفت معصومیت میں شریک نہیں کر سکتے۔ جیسا کہ آیت:

(ذیل)

"نہیں ہیں اس اللہ کے دوست مگر پرہیزگار لوگ"

کہ اولیا کی تعریف میں اللہ تعالیٰ نے فرمائی ہے اسی معنی کی طرف اشارہ کرتی ہے۔

**اجمال کی تفصیل** اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ متقون اسم فاعل کا صیغہ ہے اور اس کی ضمیر اولیا کی طرف راجع ہے۔ اور اس کا مفعول جو بھی ہو محذوف ہے۔ لیکن تقوے کا حاصل یہی گناہ اور اللہ کی ناپسندیدہ باتوں سے بچنا ہے۔

اس کے بعد سنیے کہ متقی کا ماحصل یہ ہے کہ تقوے سے متصف شخص ہو۔ اور ظاہر ہے کہ تقوے کو پایا جانا فاعلی صورت میں مفعول کی طرف متعدی ہونے پر موقوف نہیں ہے۔

اور یہ اس کے مانند ہے کہ برسات کے موسم میں مثلاً چلتے پھرتے وقت لوگ اپنے آپ کو گر پڑنے سے محفوظ رکھنے کی کوشش کرتے ہیں لیکن اس کے باوجود بھی

پا می افتد۔ و بریں بنا بدیگران میگویند کہ من ہر چند خود را از افتادن نگاہداشتم مگر نتوانستم۔

غرض ازیں تعریف کہ در کلام اللہ مذکور شد عدم امکان صدور معاصی نمی برآید۔ آری بشہادت ہمچو آیت

يُثَبِّتُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ (قرآن کریم)

محفوظ ماندن اوشاں از معاصی می برآید۔ زیرا کہ اطلاق اٰمَنُوْا اشارہ بکمال ایمان می کند۔ فرمودہ اند۔

"المطلق یراد بہ الفرد الکامل"

(معقولہ)

و پیداست کہ کمال ایمان با ولایت ہمساز است۔

گذرنے والے کا پاؤں پھسل جاتا ہے اور وہ گر پڑتا ہے۔ اسی بنا پر دوسروں سے گرنے والا کہتا ہے کہ میں نے اپنے آپ کو گر پڑنے سے محفوظ رکھنے کی بہت کوشش کی مگر محفوظ نہ رکھ سکا۔

غرض اس تعریف سے کہ جو کلام اللہ میں ذکر کی گئی ہے (اولیاء سے) گناہوں کے صادر ہونے کا ممکن نہ ہونا نہیں نکلتا ہے۔ ہاں اس آیت کی شہادت کی بنا پر "وہ ثابت رکھتا ہے اللہ ان لوگوں کو جو ایمان لائے قول ثابت (یعنی لا الہ الا اللہ) کے ذریعہ، دنیا اور آخرت کی زندگی میں۔"

ان اولیاء کا گناہوں سے محفوظ رہنا ظاہر ہوتا ہے کیونکہ اٰمَنُوْا کا مطلق ہونا کامل ایمان ہونے کی طرف اشارہ کرتا ہے جیسا کہ علماء نے فرمایا ہے کہ:

"مطلق بول کر اس سے اس صفت کا کامل فرد مراد ہوتا ہے۔"

اور ظاہر ہے کہ ایمان کا کمال ولایت کے ساتھ ساتھ ہوا!

---

۱؎ کوشش کے باوجود متقیوں سے گناہ کے ٹھیک پڑنے کی جو تشبیہ حضرت قاسم العلوم نے دی ہے وہ علمی دنیا میں اہل تقویٰ کی وکالت کا بہترین اور ان کی پوزیشن کا اعلیٰ ترین اسرار یہ ہے۔ اس مثال نے متقیوں کی حالت کا صحیح نقشہ ہمارے سامنے پیش کر کے علمی جواب اٹھا دیا ہے۔ مترجم۔

۲؎ پارہ ۱۳ سورۂ ابراہیم رکوع ۴ قول ثابت سے مراد کلمہ لا الہ الا اللہ ہے۔ اس کلمے کے پڑھنے والا اور اعتقاد رکھنے والا ہے کہ اللہ تعالیٰ دنیا اور آخرت میں کفر کی شورش سے بچا کر ایمان پر قائم رکھتا ہے۔ دوسری جگہ ارشاد ہے۔ اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلٰٓئِكَةُ اَلَّا تَخَافُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا۔ دونوں آیتوں کا ثمرہ ایک ہی ہے۔ مترجم۔

۳؎ یہ اہل علم کا ایک مسلمہ اصول ہے کہ جب کسی جنس یا شخص یا چیز کو تحریر یا تقریر میں مطلق طور پر بولا جاتا ہے تو اس سے اس کا سب سے اعلیٰ فرد مراد لیا جاتا ہے۔ مثلاً اگر شمس بولا جائے تو اس کا فرد کامل یعنی آفتاب مراد لیں گے۔ اسی طرح اگر جنگل کے کسی جانور یا شیر کا ذکر مطلق طور پر کیا جائے تو اس کا فرد کامل شیر مراد لیا جائے گا۔ مترجم

باً ثبوت استعانت در بالقول الثابت[1] بریں امر دلالت دارد...... کہ آنچہ براں ثابت میدارند آں چیز دیگر ست۔

لیکن پیداست کہ آنچہ در تحقیق قول ثابت یعنی

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

را دخل است، ہمیں طاعت و تقوی است۔ نظر بریں اگر گویند کہ مومنان کامل را برکت

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

بطاعت و تقوی ثابت میدارند، بجا ست۔ و ظاہر ست کہ ایں وقت محفوظیت از معاصی ضرور است۔

باقی وجہ تخصیص معصومیۃ بہر انبیا و محفوظیت بہر اولیا باآنکہ ہر دو متحد المفہوم می نمایند در خور ایں مجاد نیست ورنہ انشاء اللہ دریں بارہ ہم چیزے می رقم

جاتا ہے۔ پھر "بالقول الثابت" میں باً جو کہ مدد[1] طلب کرنے کے لئے اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ اللہ تعالیٰ اولیا کو، جس چیز پر ثابت قدم رکھتے ہیں وہ اور ہی چیز ہے۔

لیکن ظاہر ہے کہ وہ چیز جس کے پائے جانے میں قول ثابت یعنی

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

کو دخل ہے، یہی بندگی اور پرہیزگاری ہے۔ اس پر نظر رکھتے ہوئے اگر کہیں کہ کامل مومن لوگوں کو

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ

کی برکت سے بندگی اور پرہیزگاری پر ثابت رکھتے ہیں تو درست ہے اور ظاہر ہے کہ اس وقت گناہوں سے حفاظت ضروری ہے۔

باقی انبیا کے لئے معصوم ہونے کی خصوصیت اور اولیا کے لئے حفاظت[2] کی تخصیص، باوجودیکہ دونوں کا مطلب ایک ہی معلوم ہوتا ہے۔ اس خط میں اس مضمون کے لکھنے کی گنجائش نہیں۔ ورنہ انشاء اللہ اس بارے

---

[1] عربی اور فارسی میں ایک ایک حرف کئی کئی معنی میں استعمال ہوتے ہیں۔ حرف (ب) بھی عربی میں کئی معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔ ان معانی میں سے ایک معنی حرف (ب) کے ذریعہ مدد حاصل کرنے کے لئے آتے ہیں۔ جیسے بسم اللہ میں (ب) مدد کے لئے بھی ہو سکتی ہے یعنی اللہ کے نام کی مدد سے میں شروع کرتا ہوں۔ اسی طرح بالقول الثابت میں باً مدد حاصل کرنے کے لئے ہے۔ یعنی قول ثابت کی مدد سے۔ مترجم

[2] عصمت انبیاء کے لئے اور حفاظت اولیاء کے لئے ہونے کو علماء نے اس طرح واضح کیا ہے کہ برائی کو انبیاء سے دور رکھنے کا نام عصمت ہے اور متقیوں کو برائی سے دور رکھنے کا نام حفاظت ہے۔ گویا عصمت میں برائی کو معصوم سے دور رکھا جاتا ہے اور حفاظت میں محفوظ کو برائی سے دور رکھا جاتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں یوں تعبیر کیا جائے کہ انبیاء ارادہ کرتے ہی نہیں اور اولیاء ارادہ کریں تو حفاظت کی جاتی ہے لیکن اگر لغزش ہونے لگے تو بچتے بچتے پاؤں پھسل سکتا ہے لیکن انبیاء کا پاؤں پھسل نہیں سکتا ان کو تھام لیا جاتا ہے۔

یہ میری ذاتی رائے ہے جو میں نے بعض اولیاء کے بارے ثبات میں لغزش سے واقفیت کی بنا پر ظاہر کی ہے۔ مترجم

میسر دم۔

**شبہ** باقی ماند اینکہ ایں جرائم مسلم الثبوت از کجا خاستند اگر مادہ مذکور نبود صدور جرائم محال بود۔

**جواب** جوابش اینست کہ افعال رو بدو سو است۔ یکی نیت و مبادی آں کہ آنرا مصدر افعال تواں گفت۔ دوم پیکر و ہویات آں کہ مظہر آں تواں خواند لیکن پیداست مصادر و مظاہر را بیک وتیرہ نداشتہ اند یک فعل بیک مظہر میباشد۔ وانواع نیات بلکہ مدارج یک نوع ہم ازاں متفاوت۔ ازیں صورت میتواں شد کہ یکی و مظہری در یوزہ گر مصادر شتی باشد۔

ہاں ازیں قدر انکار نتواں کرد کہ بعض مظاہر ارتباط طبعی با بعض مصادر دارند۔ وازیں جہت در صورت صدور آں از مصدر دیگر بیننده را بغلط اندازد وخود با مصدر دیگر سازد۔ مثلاً

پیکر صلوٰۃ اعنی ایں صورت خاصہ از رکوع و سجود علاقہ طبعی با مصدر خاص کہ اخلاص است

میں بھی کچھ نکلتا۔

**شبہ** باقی رہی یہ بات کہ یہ دلیل سے مانے ہوئے جرائم کہاں سے پیدا ہو گئے جبکہ مادہ مذکورہ گناہ کا نہ تھا تو جرائم کا صادر ہونا محال تھا۔

**جواب** اس کا جواب یہ ہے کہ افعال کا رخ دو چیزوں کی طرف ہوتا ہے۔ ایک تو نیت اور اس کی ابتدائی باتوں کی طرف کہ ان کو افعال کا مصدر کہہ سکتے ہیں۔ دوسرے۔ اس فعل کا وجود اور اس کی خاص صورتیں کہ اس کی مظہر کہہ سکتے ہیں۔ لیکن ظاہر ہے کہ فعل کے صادر ہونے کی جگہ اور اس کے ظاہر ہونے کی جگہ کو ایک ہی طور پر نہیں رکھا ہے۔ ایک فعل کا ایک ہی مظہر[1] ہوتا ہے اور نیتوں کی مختلف قسمیں بلکہ ایک ہی قسم کی نیت کے مختلف درجے بھی اس کی وجہ سے مختلف ہوتے ہیں۔ اس صورت میں ہو سکتا ہے کہ معصیت کا ایک سبب اور ایک مظہر گناہ کے متعدد دروازوں کا سوالی ہو۔

ہاں اتنی بات سے انکار نہیں کر سکتے کہ گناہوں کے بعض مظاہر بعض مصادر سے طبعی ربط رکھتے ہیں۔ اور اس سبب سے اس کا دوسرے مصدر سے صادر ہونا دیکھنے والے کو غلطی میں ڈال دیتا ہے۔ خود دوسرے مصدر کے ساتھ موافقت کر لیتا ہے۔ مثلاً

نماز کا ڈھانچہ یعنی یہ خاص شکل جس میں رکوع اور سجدہ ہے خاص مصدر کے ساتھ جو کہ اخلاص ہے طبعی تعلق رکھتا ہے۔

---

[1] کسی اچھے یا برے فعل کے صادر ہونے کے سبب یا جگہ کو مظہر کہا گیا ہے۔ مثلاً نماز پڑھنے کا مصدر خلوص ہوتا ہے۔ گویا نماز کا سبب یا مظہر خلوص ٹھہرا۔ ہاں بعض اوقات کسی اچھے یا برے فعل کے ظہور میں آنے کے نیت کے اعتبار سے کئی مظہر اور مصدر بھی ہو سکتے ہیں۔ مثلاً کوئی شخص کسی کو کئی وجوہ یعنی دشمنی، حسد اور غیرت و ناموس کے باعث قتل کرتا ہے تو قتل کے کئی سبب یا مظہر ہوں گے جو مختلف نیتوں کے باعث قتل کے مصدر بن سکتے ہیں۔ مترجم

میدارد۔ وبا اینہمہ با مصادر دیگر اعنی نیات فاسدہ نیز گاہے خود را می سپارد۔ و از زیر پردۂ نیات دیگر مثل ریا و سُمعہ سر می بر آرد۔ لیکن بوجہ ہماں علاقہ طبعی کہ مذکور شد در بادی النظر بر اخلاص کہ عین تعبد ست محمول میشود۔ ہمیں است کہ در حق منافقاں سرمایۂ اطمینان و امن شد۔ ورنہ ککفر اوشاں چہ کمی بود کہ آب تیغ جند اللہ نچشیدند۔

ہمیں طور بعض پیکرو ہیاکل بعض افعال را مثل سب و شتم و نقصان ال و جان و دست و گریباں شدن یکے بدیگری وو امثال آں علاقہ خاص باعصیان است۔ گوگر و بیگاہ مصدر آنہا چیزی دیگر شدہ باشد۔ مقاتلۂ جہاد و کشت و خون فساد و عناد ہرچند ہمرنگ یکدیگر اند لیکن بوجہ آنکہ ایں قصد را با عناد و فساد اتحادی ست طبعی کو دستاویز بغض فی اللہ و مظہر اطاعت نیز میتواں شد۔ ہمیں ست کہ بسیاری از انساں صورتاں جہاد را ظلم و ستم انگاشتہ دل از حقیقت دین اسلام برداشتہ اند۔

چوں ایں مقدمہ ممہد شد، سخن دیگر کہ ہم ازاں بسر می زند باید شنید۔ بحکم

إِنَّمَا الْأَعْمَالُ بِالنِّيَّاتِ (حدیث)

اور ان تمام کے باوجود نماز کبھی فاسد نیتوں کی بجائے بھی صادر ہوتی ہے اور دوسری نیتوں مثلاً ریاکاری اور دکھاوے کی نیت کے ماتحت بھی ظہور میں آتی ہے۔ لیکن اسی طبعی تعلق کی وجہ سے جس کا ذکر ہوا، ظاہری نظر میں اخلاص پر مبنی سمجھی جاتی ہے جو کہ محض عبادت ہے۔ یہی وجہ ہے کہ منافقوں کے حق میں (یہ ریاکاری کی نماز) اطمینان اور امن کا سبب ہو گئی ورنہ ان کے کفر میں کیا کمی تھی کہ اللہ کے لشکر کی تلوار کی آب نہ چکھتے۔

اسی طرح پر بعض افعال کی شکلیں اور ڈھانچے مثلاً گالی گلوچ، مال و جان کا نقصان، ایک کا دوسرے سے دست و گریباں ہونا اور جھگڑنا اور اسی طرح کی دوسری چیزوں کا گناہ کے ساتھ خاص تعلق ہے۔ اگرچہ کبھی کبھی ان کے صادر ہونے کا سبب دوسری باتیں بھی ہوں۔ جہاد کی جنگ اور فساد اور دشمنی کا خون خرابہ ہرچند ایک دوسرے کی شکل کے ہیں لیکن اس وجہ سے کہ اس ارادے کو دشمنی اور فساد کے ساتھ طبعی اتحاد ہے، گو اللہ کے لئے دشمنی کا وسیلہ اور اطاعت خداوندی کے مظہر بھی ہو سکتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ بہت سے انسان کی شکل رکھنے والے لوگ جہاد کو ظلم و ستم خیال کر کے دل کو اسلام کی حقیقت سے انہوں نے ہٹا لیا ہے۔

جب اس مقدمہ کی تمہید بیان ہو چکی تو دوسری بات بھی جو اس سے نکلتی ہے سننی چاہیئے۔ بحکم (حدیث) ہو سوائے اس کے نہیں کہ اعمال نیتوں پر ہیں۔

له یہ مشہور حدیث ہے جس کو بعض علماء نے تواتر کا درجہ دیا ہے اور صحت کے اعتبار سے یقین کا مرتبہ رکھتی ہے۔ پوری حدیث یہ ہے:-
عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّمَا الْأَعْمَالُ بِالنِّيَّاتِ وَإِنَّمَا لِامْرِئٍ مَا نَوَى فَمَنْ كَانَتْ هِجْرَتُهُ إِلَى اللّٰهِ وَرَسُولِهِ فَهِجْرَتُهُ إِلَى اللّٰهِ وَرَسُولِهِ

(باقی اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں)

و

إِنَّ اللّٰهَ لَا يَنْظُرُ إِلٰى صُوَرِكُمْ وَ أَعْمَالِكُمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَنْظُرُ إِلٰى قُلُوبِكُمْ وَنِيَّاتِكُمْ أَوْ كَمَا قَالَ (حدیث)

مدار اعتبار کاروبار بنی آدم بر مصادر یعنی نیات ومبادی آں خواہد بود - حُسن یا قبحی کہ در ذات افعال ودیعت نہادہ اند ازاں حساب نخواہند فرمود - اندریں صورت نوعی از حسن وقبح از طرف مصادر سوی مظاہر خواہد آمد ولاجرم آں حسن وقبح درحق مصادر لازم ذات ودرحق مظاہر عارض خواہد بود -

پس اگر مصادر آں قبیح بالذات و مذموم حضرت رفیع الدرجات است مثل عجب وعناد وکبر وہوا وہوس آنرا گناہ باید پنداشت واگر مصادر آں حسن بالذات ومحمود خالق کائنات است اگر از قسمتی است کہ آنرا علاقۂ طبعی با مصادر قبیحہ و ذمیمہ است بدوحال متصور است

یکی آنکہ غلط فہمی باعث تحرک اخلاق حمیدہ گشتہ کہ ایں پیکر بداں وابستہ است

اور

"بیشک اللہ تمہاری صورتوں اور اعمال کو نہیں دیکھتا لیکن اللہ تمہارے دلوں اور نیتوں کو دیکھتا ہے۔ یا جیسا رسول اللہؐ نے فرمایا۔"

آدمی کے کاروبار کے اعتبار کا دارومدار مصادر یعنی نیتوں اور اس کے مبادی پر ہوگا - کوئی اچھائی یا کوئی برائی جو افعال کی ذات میں امانت رکھی ہے اس کا حساب نہیں فرمائیں گے - اس صورت میں ایک قسم کی اچھائی یا برائی مصادر کی طرف سے مظاہر کی طرف ضرور منتقل اور ضروری طور پر وہ اچھائی یا برائی مصادر کے حق میں لازم ذاتی اور مظاہر کے حق میں لازم عارض ہوگی۔

پس اگر اس فعل کے صادر ہونے کے مقامات ذاتی طور پر برے ہیں اور بلند درجات والی ذات کی بارگاہ میں برے ہیں جیسا کہ انکار، گھمنڈ اور خواہش نفسانی تو ان کو گناہ سمجھنا چاہیئے۔ اور اگر اس کے صادر ہونے کے مقامات ذاتی طور پر اچھے اور کائنات کے خالق کے نزدیک پسندیدہ ہیں تو اگر اس قسم سے ہے کہ اس کو برے مصادر کے ساتھ طبعی طور پر تعلق ہے تو دو حال سے تصور کیا گیا ہے۔

ایک تو یہ کہ غلط فہمی اخلاق حمیدہ کو حرکت میں لانے کا باعث بنی کہ یہ ڈھانچہ اس کے ساتھ وابستہ

(بقیہ حاشیہ صفحہ ١٣٦)

وَمَنْ كَانَتْ هِجْرَتُهُ إِلَى الدُّنْيَا يُصِيبُهَا أَوِ امْرَأَةٍ يَتَزَوَّجُهَا فَهِجْرَتُهُ إِلٰى مَا هَاجَرَ إِلَيْهِ (بخاری و مسلم) حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اعمال کے ثمرات نیتوں پر ہیں اور اس کے سوا نہیں کہ آدمی کو وہی ملے گا جو اس نے نیت کی۔ پس جس کی ہجرت اللہ اور اس کے رسول کے لئے ہو تو اس کی ہجرت اللہ اور اس کے رسول کے لئے ہے اور جس کی ہجرت دنیا کے لئے یا کسی عورت سے نکاح کے لئے ہو تو اس کی ہجرت اسی کے لئے ہے جس کے لئے ہجرت کی۔ مترجم

آنرا خطای اجتہادی باید گفت ۔
دوم آنکہ غلط فہمی را درایں سلسلہ دخلی نباشد ایں قسم را زلات باید خواند ۔
مثال اول مناقشہ حضرت موسیٰ علیہ السلام با حضرت ہارون علیہ السلام و حضرت خضر علیہ السلام است ۔

ہے اس کو اجتہادی غلطی کہنا چاہیئے ۔
دوسرے یہ کہ غلط فہمی کو اس سلسلے میں کوئی دخل نہ ہو ۔ اس قسم کو لغزشیں کہنا چاہیئے ۔
پہلے کی مثال موسیٰ علیہ السلام کا حضرت ہارون[1] علیہ السلام اور حضرت خضر[2] علیہ السلام کے ساتھ مناقشہ ہے ۔

---

[1] موسیٰ علیہ السلام کا ہارون علیہ السلام کے ساتھ مناقشہ وہ ہے جس کا ذکر قرآن کریم میں ہے کہ جب موسیٰ علیہ السلام چالیس دن کے بعد کوہ طور سے واپس آئے اور دیکھا کہ قوم نے سامری کے بنائے ہوئے بچھڑے کو پوجنا شروع کر دیا تو موسیٰ علیہ السلام غصہ میں آ گئے اور اپنے بھائی ہارون علیہ السلام کی داڑھی پکڑ لی اور کہا کہ میرے بعد تم قوم کو کیوں نہ روک سکے ۔ موسیٰ علیہ السلام اور ہارون علیہ السلام کے الفاظ کو قرآن کریم میں اس طرح ادا کیا گیا ہے :

قَالَ يٰهٰرُوْنُ مَا مَنَعَكَ اِذْ رَاَيْتَهُمْ ضَلُّوْٓا ۙ اَلَّا تَتَّبِعَنِ ۭ اَفَعَصَيْتَ اَمْرِيْ ۝ قَالَ يَبْنَؤُمَّ لَا تَاْخُذْ بِلِحْيَتِيْ وَلَا بِرَاْسِيْ ۚ اِنِّىْ خَشِيْتُ اَنْ تَقُوْلَ فَرَّقْتَ بَيْنَ بَنِيْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ وَلَمْ تَرْقُبْ قَوْلِيْ ۝ (پارہ ۱۶ ۔ سورہ طٰہٰ رکوع ۴)

موسیٰ علیہ السلام نے کہا اے ہارون تجھے میرے پاس آنے سے جب تو نے دیکھا کہ یہ گمراہ ہو گئے تھے کس نے روکا ۔ کیا تو نے میری حکم عدولی کی ۔ ہارون نے کہا اے میری ماں کے جائے میری داڑھی اور سر کے بال نہ پکڑ مجھ کو یہ ڈر ہوا کہ تو کہے گا کہ تو نے بنی اسرائیل میں پھوٹ ڈال دی اور تو نے میری بات کا پاس نہ کیا ۔

[2] خضر علیہ السلام اور موسیٰ علیہ السلام کے باہمی مناقشہ کا قصہ قرآن کریم میں تفصیل سے بیان کیا گیا ہے ۔ حدیث میں ہے کہ موسیٰ علیہ السلام اپنی قوم کو نہایت موثر وعظ فرما رہے تھے ۔ ایک شخص نے پوچھا کہ کیا اس وقت روئے زمین پر آپ سے بڑا عالم کوئی اور بھی ہے ۔ آپ نے فرمایا نہیں ۔ اللہ تعالیٰ کو آپ کا یہ جواب پسند نہیں آیا ۔ وحی آئی کہ جہاں دو سمندر ملتے ہیں وہاں ہمارا ایک بندہ (خضر علیہ السلام) ہے جو تم سے زیادہ علم رکھتا ہے ۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو واقعات کی جزئیات کا اپنے پاس سے علم دیا تھا اگرچہ شریعت کا علم موسیٰ علیہ السلام کو زیادہ تھا ۔ جب خضر علیہ السلام سے ملاقات ہوئی تو ان سے موسیٰ علیہ السلام نے کہا کیا میں آپ کے ساتھ رہ کر کچھ سیکھ سکتا ہوں ۔ انہوں نے کہا آپ میرے ساتھ رہ کر صبر سے کام نہیں لے سکتے ۔ موسیٰ علیہ السلام نے کہا کہ آپ مجھ کو صابر پائیں گے اور میں کسی معاملے میں نافرمانی نہ کروں گا ۔ چنانچہ دونوں چل پڑے یہاں تک کہ ایک کشتی میں سوار ہو گئے ۔ خضر نے کشتی کا ایک تختہ توڑ دیا ۔ موسیٰ علیہ السلام نے کہا اَخَرَقْتَهَا لِتُغْرِقَ اَهْلَهَا ۚ لَقَدْ جِئْتَ شَيْـــًٔا اِمْرًا تم نے اس کو توڑ ڈالا کہ کشتی والوں کو ڈبو دو یہ تو عجیب بات کی ۔ خضر علیہ السلام نے کہا اَلَمْ اَقُلْ اِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيْعَ مَعِيَ صَبْرًا کیا میں نے نہیں کہا تھا کہ آپ میرے ساتھ صبر نہیں کر سکتے ۔ موسیٰ علیہ السلام نے کہا لَا تُؤَاخِذْنِيْ بِمَا نَسِيْتُ وَلَا تُرْهِقْنِيْ مِنْ اَمْرِيْ عُسْرًا ۔ پھر دونوں چلے یہاں تک کہ ایک لڑکا ملا تو خضر علیہ السلام نے اس کو قتل کر دیا ۔ موسیٰ علیہ السلام سے نہ رہا گیا بول اٹھے اَقَتَلْتَ نَفْسًا زَكِيَّةًۢ بِغَيْرِ نَفْسٍ ۭ لَقَدْ جِئْتَ شَيْـــًٔا نُّكْرًا تم نے ایک بے گناہ کو قتل کر دیا یہ تو بری بات کی ۔ خضر علیہ السلام نے کہا کیا میں نے نہیں کہا تھا کہ آپ میرے ساتھ رہ کر صبر نہیں کر سکتے ۔ موسیٰ علیہ السلام نے کہا اِنْ سَاَلْتُكَ عَنْ شَيْءٍۢ بَعْدَهَا فَلَا تُصٰحِبْنِيْ ۚ قَدْ بَلَغْتَ مِنْ لَّدُنِّىْ عُذْرًا ۔ یعنی اگر اس کے بعد میں سوال کروں تو مجھے ساتھ نہ رکھنا ۔ پھر دونوں چلے حتیٰ کہ ایک گاؤں کے لوگوں کے پاس پہنچے اور ان سے کھانا مانگا انہوں نے انکار کر دیا ۔ وہاں ایک دیوار گرا چاہتی تھی اس کو خضر نے سیدھا کر دیا ۔ موسیٰ علیہ السلام نے کہا لَوْ شِئْتَ لَتَّخَذْتَ عَلَيْهِ اَجْرًا یعنی اگر آپ چاہتے تو اس پر معاوضہ لے سکتے تھے تاکہ ہم کھانا کھا سکتے ۔ بالآخر ساتھ چھوٹ گیا ۔ یہ ہے وہ مناقشہ جو خضر اور موسیٰ علیہما السلام کو ہوا ۔ (قرآن کریم پارہ ۱۵ ۔ ۱۶ ۔ سورہ کہف) مترجم

و مثال ثانی معاملہ برادران یوسف علیہ السلام باوشاں و قصہ گریختن حضرت یونس علیہ السلام می نماید چہ مصدر ایں حرکات و باعث صدور آں از اخوان یوسف علیہ السلام محبت دنیا نبود۔

جل

لَیُوْسُفُ وَ اَخُوْہُ اَحَبُّ اِلٰی اَبِیْنَا

خود بریں قدر گواہ است۔ کہ باعث ایں حرکات عنایات حضرت یعقوب علیہ السلام بود۔ و ظاہر است کہ حضرت یعقوب علیہ السلام از ملوک معظم یا امراء وقت و سردار نبودند کہ عنایات ایشاں بحال یوسف علیہ السلام موجب حصول مناصب دنیوی میشد و ازیں باعث حق حسد برادراں بجوش می آید۔ نی، بلکہ توجہ حضرت یعقوب علیہ السلام مورث برکات دینی بود۔ و موجب حصول مقاصد یقینی۔ ازیں باعث برادراں او شاں را حسد از دل سر زد۔ و میدانی کہ حسد از لوازم محبت و آثار آنست بر قسم محبت کہ باشد

دوسرے کی مثال یوسف[1] علیہ السلام کے بھائیوں کا ان کے ساتھ معاملہ اور یونس[2] علیہ السلام کے دقوم کے پاس سے بھاگنے کا واقعہ معلوم ہوتا ہے کیونکہ برادران یوسف سے ان حرکتوں کا مصدر اور یوسف علیہ السلام کے بھائیوں سے اس سلوک کا صادر ہونا دنیا کی محبت نہ تھی۔ آیت کا حصہ

"البتہ[3] یوسف اور ان کا بھائی (بنیامین) ہمارے باپ کو پیارے ہیں۔"

خود اتنی بات پر گواہ ہے کہ ان حرکتوں کا سبب، حضرت یعقوب علیہ السلام کی عنایتیں تھیں۔ اور ظاہر ہے کہ حضرت یعقوب علیہ السلام زمانے کے بادشاہوں یا وقت کے امیروں اور سرداروں میں سے نہ تھے کہ ان کی عنایتیں یوسف علیہ السلام کے حال پر دنیا کے جاہ و منصب کے حصول کا باعث ہوتیں۔ اور اسی سبب سے بھائیوں کے حسد کی آگ بھڑک اٹھتی، نہیں، بلکہ حضرت یعقوب علیہ السلام کی توجہ دینی برکتوں کا سبب اور یقینی مقاصد کے حصول کا باعث تھی۔ اس سبب سے ان کے بھائیوں کے دل سے حسد نے سر نکالا۔ اور تمہیں پتہ ہے کہ حسد محبت کے لوازمات اور اس کے آثار میں سے ہے خواہ کسی قسم

---

[1] یوسف علیہ السلام کے ساتھ ان کے بھائیوں کا معاملہ لوگوں میں مشہور ہے کہ ان کو کنوئیں میں ڈال دیا گیا اور ان کو ستایا گیا یہاں تک کہ وہ مصر میں جاکر فروخت ہوئے۔ مترجم

[2] یونس علیہ السلام کا معاملہ بھی مشہور ہے کہ انہوں نے قوم کو سمجھایا لیکن انہوں نے تکذیب کی۔ بالآخر ان کو عذاب کی دھمکی دے کر چلے گئے اور اللہ تعالیٰ کے حکم کا انتظار نہیں کیا۔ قوم نے توبہ کی اور عذاب سے بچ گئے۔ یونس علیہ السلام کو ملاحوں نے دریا میں ڈال دیا اور ان کو مچھلی نے نگل لیا۔ پھر اللہ کے حکم سے مچھلی نے اگل دیا۔ مترجم

[3] یوسف علیہ السلام کے بھائیوں نے اپنی میٹنگ میں کہا اِذْ قَالُوْا لَیُوْسُفُ وَاَخُوْہُ اَحَبُّ اِلٰٓی اَبِیْنَا مِنَّا وَنَحْنُ عُصْبَۃٌ ط اِنَّ اَبَانَا لَفِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنِ o (پارہ ۱۲ سورہ یوسف رکوع ۱) مترجم

پس اگر محبت دنیوی ست حسد نیز لازم و درحکم و اعتبار تابع آن خواہد بود۔ و اگر محبت خداوندی ست ہمچناں حسد آں بہماں حساب شمردہ خواہد شد۔

بالجملہ این رنگ اوشاں از آثار محبت خداوندی می نماید۔ آری پیکر نازیبا دربرگرفتہ۔ ظاہر بیناں این را جریمہ خوانند و مرتکباں را گنہگار انگارند۔ و بندہ گمنام این را از قسم زلات می شمارد۔ و ہمین است کہ مغفور شدند۔ ورنہ فساد ذات البین را حالقہ فرمودہ اند واز بجا

یعنی

لَاحَسَدَ اِلَّا فِیْ اِثْنَتَیْنِ

پیدا شدہ باشد۔ وہم ہویدا شدہ باشد کہ در این حدیث حسد بمعنی خود ست۔ حاجت آں نیست کہ بمعنی غبطہ گیرند۔

مگر غرضم نہ آنست کہ کاربند این قسم حسد

کی بھی محبت ہو۔ پس اگر دنیوی محبت ہے تو حسد بھی لازم ہے اور حکم اور اعتبار میں اس محبت کے تابع ہوگا۔ اور اگر محبت خداوندی ہے تو اسی طرح اس کا حسد اسی حساب میں شمار ہوگا۔

بالجملہ یہ ان کا رشک محبت خداوندی کے آثار میں سے دکھائی دیتا ہے۔ ہاں اس حسد نے نامناسب صورت اختیار کر لی۔ ظاہری دیکھنے والے اس کو جرم کہتے ہیں۔ اور اس فعل کا ارتکاب کرنے والوں کو گنہگار خیال کرتے ہیں۔ اور یہ گمنام (راقم) اس کو لغزش کی قسم سے شمار کرتا ہے۔ اور یہی وجہ ہے کہ وہ بخشے گئے۔ ورنہ آپس میں فساد کو (حدیث میں) ایمان پر استرا پھیرنے والا فرمایا گیا ہے اور یہیں سے اس حدیث کے معنی کہ :-

”نہیں ہے حسد مگر دو چیزوں میں“[1]

ظاہر ہو گئے اور یہ بھی آپ پر واضح ہو گیا ہوگا کہ اس حدیث میں حسد اپنے اصلی معنی میں ہے یعنی دوسرے سے زوال نعمت غبطہ کے معنی کرنے کی ضرورت ہی نہیں۔

مگر میری غرض یہ نہیں کہ اس قسم کے حسد پر کاربند

[1] پوری حدیث یہ ہے عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَاحَسَدَ اِلَّا فِیْ اثْنَتَیْنِ رَجُلٌ اٰتَاہُ اللّٰہُ مَالًا فَسَلَّطَہٗ عَلٰی ھَلَکَتِہٖ فِی الْحَقِّ وَرَجُلٌ اٰتَاہُ اللّٰہُ الْحِکْمَۃَ فَھُوَ یَقْضِیْ بِھَا وَیُعَلِّمُھَا (بخاری ومسلم۔ مشکوٰۃ کتاب العلم) نہیں ہے حسد مگر دو میں۔ ایک وہ آدمی کہ اللہ نے اس کو مال دیا تو اس کو اس کی راہ میں صرف کیا اور دوسرا وہ آدمی کہ دی اللہ نے اس کو حکمت وہ اس کے ذریعہ فیصلہ کرتا ہے اور اس کی دوسروں کو تعلیم دیتا ہے۔ اس حدیث میں حسد سے غبطہ مراد ہے۔ غبطہ اس کو کہتے ہیں کہ دوسرے کی نعمت کے زوال کی خواہش نہ ہو اور اپنے آپ کو حاصل ہونے کی تمنا ہو لیکن حسد میں دوسرے سے نعمت کے زوال کی خواہش ہوتی ہے خواہ خود کو ملے یا نہ ملے۔ حدیث کا مطلب یہ ہے کہ خدا کی راہ میں خرچ کرنے والا اور دین سکھانے والا دو ایسے شخص ہیں کہ ان پر غبطہ ہوتا ہے کہ ہم بھی ایسے ہی ہو جائیں۔ مترجم

ہم باید شد۔ و بزد و کوب و ایذا رسانی باید پرداخت۔ نی، بلکہ مرادم آنست کہ ایں قسم حسد کہ از آثار محبت خداوندی است و در عروضش بر طبع کسے را اختیار نیست۔ بذات خود مذموم نیست۔

ازیجا دریافت کردہ باشی کہ جرم چیزی دیگر است و زلہ و خطاء اجتہاد چیزے دیگر۔ بلحاظ پیکر یکی را از قسم دیگر شمردن نشاید۔ و ہم دریافتہ باشی کہ کذب وغیرہ کہ منشا آں ہمیں حسد متفرع بر محبت خداوندی شدہ باشد در حکم و اعتبار و شمار ہماں حسد خواہد بود۔ اندریں صورت کذبات اخوان یوسف علیہ السلام را جرم نباید گفت زلہ باید خواند۔

باقی وجہ تسمیہ ہم ازیں بیان خواہی دریافت لیکن اینقدر باید نوشت کہ در صورتی کہ مصدر گناہ صغیرہ باشد یا کبیرہ ہماں مادہ شیطانی شد۔ چہ پیش آمد کہ اکابر دین اصطلاح کبائر پیش و بیش نبوۃ برابر شمردند و صغائر را

بھی ہونا چاہیئے اور مارنا، پیٹنا اور ایذا پہنچانے میں مشغول ہونا چاہیئے۔ نہیں! بلکہ میرا مطلب یہ ہے کہ اس قسم کا حسد محبت خداوندی کے آثار میں سے ہے۔ اور اس کے طبیعت پر عارض ہونے میں کسی کو اختیار نہیں ہے۔ (یہ حسد) اپنی ذات سے بُرا نہیں ہے۔

یہیں سے تمہیں پتہ چل گیا ہوگا کہ جرم دوسری چیز ہے اور لغزش اور اجتہادی بھول چوک دوسری چیز ہے ڈھانچے کے اعتبار سے ایک کو دوسری قسم سے نہیں خیال کرنا چاہیئے اور تم نے یہ بھی معلوم کر لیا ہوگا کہ بھیڑیے کے کھا لینے کا جھوٹ وغیرہ کہ اس کا منشا یہی محبت خداوندی پر مرتب ہونے والا حسد ہوا۔ اسی حسد کے شمار اور اعتبار اور حکم میں ہوگا۔ اس صورت میں برادران یوسف علیہ السلام کے کئی دفعہ جھوٹ بولنے کو جرم نہیں کہنا چاہیئے بلکہ لغزش پکارنا چاہیئے۔

باقی وجہ تسمیہ بھی اسی بیان سے تمہیں معلوم ہو جائے گی۔ لیکن مجھے اتنا تو لکھ دینا چاہیئے کہ اس صورت میں کہ گناہ کے صادر ہونے کی جگہ خواہ گناہ صغیرہ ہو یا کبیرہ وہی شیطانی مادہ ہوا۔ آخر کیا ضرورت پیش آئی کہ دین کے بڑوں نے بڑے گناہوں کو تو نبوت سے پہلے اور بعد میں ممتنع جانے

---

لہ یعنی یہ حسد جو برادران یوسف علیہ السلام کو پیش آیا، جس طرح بذات خود مذموم نہیں ہے کیونکہ محبت خداوندی کے آثار میں سے ہے اور اس کے پیش آنے میں نفس امارہ کا دخل نہیں ہے لہٰذا برادران یوسف علیہم السلام نے حضرت یعقوب علیہ السلام سے جو جنگل سے واپس آ کر یہ غلط بیانی کی تھی کہ یوسف علیہ السلام کو بھیڑیے نے کھا لیا، لغزش کہا جائے گا نہ کہ جرم۔ مترجم

سے کئی دفعہ جھوٹ بولنا یہ کہ باپ سے کہا کہ ہم جنگل میں کھیلنے جا رہے ہیں یوسف علیہ السلام کو بھی اسی لئے لئے جاتے ہیں، حالانکہ ان کو قتل کے ارادے سے لئے جا رہے تھے۔ دوسرا جھوٹ یہ کہ ان کو بھیڑیا اٹھا کر لے گیا۔ تیسرے یہ کہ قمیص کو کسی اور طرح سے خون میں لوث کر کے دکھایا کہ دیکھئے یہ خون کے دھبے قمیص پر موجود ہیں۔ یہ بھی جھوٹ بولنا۔ مترجم۔

مخصوص بزمانۂ پس نبوۃ داشتند مقتضای اتحاد منشا رآں بود کہ ہر دو یکساں می بودند۔

**جواب** در جوابش آنچہ بفہم احقر می آید اینست کہ کبائر بذات خود مقصود می باشند و صغائر ذرائع کبائر می بودند۔ قبح کبائر بنسبت صغائر ذاتی میباشد و قبح آں عرضی۔ چہ کبائر را بجز یک مصدر معین مصدرے دیگر نمی باشد۔ و ذرائع را مصادر کثیرہ می بود۔ و آنہم بسا اوقات متبدل می شود۔

ہمیں است کہ زنا باہر کہ باشد ممنوع و بوس و کنار با اولاد خود محمود۔ و دانی کہ اندریں صورت کبائر موصوف بالذات و صغائر بالعرض و قابل عروض خواہند بود۔ قبل عروض اطلاع قابلیت بغایۃ عسیر مثل اطلاع موصوف بالذات سہل و آشکار نیست لہٰذا تحدید حدود کار خداوند معبود است۔ نبی را ہم اگر ایں علم میسر می آید بذریعہ وحی میسر می آید۔ و غالباً۔

وَوَجَدَكَ ضَالًّا فَهَدَىٰ

کو برابر خیال کیا اور صغیرہ گناہوں کو نبوت کے زمانے کے بعد خاص رکھا۔ منشا کے ایک ہونے کا تقاضہ تو یہ تھا کہ دونوں حالتیں برابر ہوتیں۔

**جواب** اس کے جواب میں جو احقر کی سمجھ میں آتا ہے یہ ہے کہ بڑے گناہ بذات خود مقصود ہوتے ہیں اور چھوٹے گناہ بڑے گناہوں کا ذریعہ ہوتے ہیں۔ بڑے گناہوں کی برائی چھوٹوں کی نسبت ذاتی ہوتی ہے اور صغیرہ گناہوں کا قبح عرضی ہوتا ہے۔ کیونکہ بڑے گناہوں کا ایک مصدر معین کے سوا دوسرا مصدر نہیں ہوتا ہے اور ذرائع کے بہت سے مصدر ہو سکتے ہیں۔ اور وہ بھی بسا اوقات بدل جاتے ہیں۔

یہی وجہ ہے کہ زنا جس کے ساتھ بھی ہو منع ہے اور اپنے بچوں کو پیار کرنا چومنا چاٹنا اور گود میں لینا پسندیدہ ہے اور تمہیں معلوم ہے کہ ان صورتوں میں بڑے گناہ ذاتی طور پر موصوف اور چھوٹے بالعرض اور قابل عروض ہوں گے۔ گناہ کے عارض[1] ہونے سے پہلے گناہ کی استعداد کی خبر نہایت مشکل ذاتی طور پر موصوف کی اطلاع کی طرح آسان اور واضح نہیں ہے۔ اس کے ساتھ حدود کا متعین کر دینا خدائے معبود کا کام ہے۔ نبی کو بھی اگر یہ علم میسر آتا ہے تو وحی کے ذریعہ میسر آتا ہے اور غالباً۔

اور آپ[2] حد بندیوں سے ناواقف تھے اللہ تعالیٰ نے

---

[1] جو گناہ اپنی ذات میں برائی رکھتا ہے یعنی ذاتی طور پر برا ہے اس پر مطلع ہونا آسان ہے لیکن جو گناہ اپنی ذات میں برائی نہیں رکھتا بلکہ بعض وجوہ سے گناہ نہیں اور بعض وجوہ سے گناہ ہے اس پر مطلع ہونا دشوار ہے۔ مثلاً زنا واضح طور پر معلوم ہے کہ ذاتی برائی اس کے اندر موجود ہے اور بوس و کنار ذاتی برائی نہیں رکھتا۔ کیونکہ اپنے بچوں کو [illegible] مشفقانہ طور پر پیار کرنا محمود ہے اس کے برعکس کسی اجنبی عورت یعنی غیر محرم کو چومنا حرام ہے کیونکہ اس میں اگرچہ عرضی برائی ہے لیکن وہ گناہ کبیرہ کا باعث بن سکتا ہے۔ اسی لئے حرام ہے۔ مترجم —— [2] پارہ ۳۰ سورہ والضحیٰ وَوَجَدَكَ ضَالًّا فَهَدَىٰ کی جو تفسیر [illegible] نے بیان فرمایا کہ آپ اشیاء کی ان حدود سے قبل نبوت بے خبر تھے جو بعد نبوت معلوم ہوئیں۔ علامہ شبیر احمد عثمانی صاحب اپنی تفسیر میں اس آیت کے ماتحت لکھتے ہیں کہ نبوت سے پہلے آپ کو کھلا ہوا پروگرام معلوم نہ تھا۔ بعد ازاں حالات اور مصلحت کو پروگرام بتایا گیا کہ زندگی کی راہ معلوم ہو جائے۔ بالفاظ راقم الحروف۔ مترجم

ہمیں معنی داشتہ باشد۔ مگر علم حدود کبائر باین وجہ کہ بوجہ مقصود بودن آں و باشتہار خدمت آں قرناً بعد قرن۔ و اتفاق انبیا دراں روشن تر است ۔چنداں محتاج وحی نیست۔ باین وجہ لازم آمد کہ ہم پیش از نبوۃ وہم بعد از نبوۃ ممتنع باشد۔

باقی ماند صغائر چوں آنہا در ایں مرتبہ اشتہار نمی باشند و نہ چناں مقصود و بروی کار گونہ اختفار دراں راہ یافت کہ بی نزول وحی علم بسیارے ازاں در حکم ممتنع باشد۔ آخر کیست کہ نمیداند کہ ممانعت ذرائع زنا کہ از حدیث و کلام اللہ می برآید۔ ہرگز بخیال احدی نمی آید۔ ہاں بعضے ازاں مثل کذب کہ علم بطلان آں طبعی ست۔ ودبارہ امتناع و اجتنا انبیا ازاں محتاج وحی نیست۔ مگر ایں ہمہ تا بجائیکہ ست کہ جرمیہ باشد۔ واگر از قسم زلت بود امتناعش درحق اوشاں ممتنع نمی نماید۔ ہاں ایں قدر صحیح کہ قوۃ علمیہ و قوۃ عملیہ از کمالات ذاتیہ بلکہ اصل آں است وکذب بظاہر دلالت بر فساد اول دارد کہ اشرف است۔ و بعد اطلاع تعمد کذب در اخبار دنیوی دافع اعتماد مطلق ست، پس خدا را چہ امید کہ وحی بجنسہ خواہد رسانید۔ ونبی نوع را چہ یقین کہ ہرچہ از خدا آوردہ بی کم و کاست آوردہ۔ باین وجہ

ان حدود کی طرف رہنمائی فرمادی۔"

سکے یہی معنی ہوں۔ مگر بڑے گناہوں کی حدبندیوں کا علم اس کا مقصود ہونا اور اس کی برائی کا مشہور ہونا ہر زمانہ میں ہے اور انبیا کا متفق ہونا زیادہ واضح ہے چنداں وحی کا محتاج نہیں ہے۔ اس وجہ سے ضروری ہوا کہ نبوت سے پہلے اور نبوت سے بعد بھی گناہ کا ہونا ممتنع ہو۔

باقی رہے چھوٹے گناہ چونکہ وہ اس درجے میں مشہور نہیں ہوتے اور نہ مقصود اس لیے ان گناہوں پر ایک گونہ مخفی ہونے کی صورت پیدا ہوگئی کہ وحی کے نازل ہونے کے بغیر اس کے اکثر حصے کا علم ہونا ممتنع ہونے کے حکم میں ہے۔ آخر کون ہے کہ وہ نہیں جانتا ہے کہ زنا کے ان اسباب کی ممانعت جو حدیث اور قرآن سے معلوم ہوئی ہے۔ ہرگز کسی کے خیال میں نہیں آسکتی۔ ان میں سے بعض گناہ جیسا کہ جھوٹ کہ اس کے باطل ہونے کا علم فطری ہے انبیاء کا اس جھوٹ سے بچنا اور ان کے حق میں اس کا ممتنع ہونا وحی کا محتاج نہیں ہے مگر یہ سب بھی اسی وقت تک ہے کہ گناہ جرم کے درجے میں ہو۔ اور اگر گناہ لغزش کی قسم سے ہو تو اس کا ناممکن ہونا ان کے حق میں ناممکن نہیں دکھائی دیتا ہے۔ ہاں اتنا صحیح ہے کہ علمیہ قوت اور عملیہ قوت ذاتی کمالات میں سے ہے بلکہ اس کی اصل ہے اور جھوٹ ظاہر میں فساد اول پر دلالت رکھتا ہے کہ اشرف ہے۔ اور دنیا کی خبروں میں عمداً جھوٹ کی اطلاع کے بعد مطلق اعتماد کو ختم کر دینے والا ہے۔ پس خدا کو کیا امید کہ نبی وحی کو اسی طرح پہنچادے گا۔ اور لوگوں کو کیا یقین کہ وہ جو کچھ خدا کی

کہ یک کذب مقتضائے طبعش بود نبوت را نشاید۔ لیکن از پاک نہاداں بوقت غلبہ مصدر چنانچہ صدور کبائر ممکن ست
و

جملہ

لَوْلَآ اَنْ رَّاٰ بُرْهَانَ رَبِّهٖ

شاہد براں کذب و آنہم بطور زلت بدرجہ اولیٰ ممکن باشد۔ البتہ کبیرہ بوجہ تعین مصدر بطور زلۃ صادر نتواں شد۔ زیں وجہ عصمت لازم افتاد۔
فقط

ختم شد تقریر عصمت انبیا علیہم السلام

## حال کلی

اکنوں حال کلی باید گفت

برادر من! ہر چند ایں بیچاراں از ہر دو کوچہ منقول و معقول نابلد است مگر

طرف سے لایا ہے گھٹائے بڑھائے بغیر لایا ہے۔ اس وجہ سے جو شخص کہ اس کی فطرت کا تقاضہ ہی جھوٹ ہو وہ نبوت کے لائق نہیں ہے۔ لیکن اگر پاک طینت حضرات سے مصدر کے غالب ہونے کے وقت جیسا کہ بڑے گناہوں کا ہو جانا ممکن ہے اور جملہ

۱؎ اگر نہ دیکھ پاتے اپنے رب کی دلیل ۲؎

اس کا گواہ ہے تو جھوٹ اور وہ بھی لغزش کے طور پر اولیٰ درجے میں ممکن ہے۔ البتہ گناہ کبیرہ مصدر کے تعین کی وجہ سے لغزش کے طور پر بھی صادر نہیں ہو سکتا۔ اس وجہ سے انبیا کے لئے معصوم ہونا ضروری ہوا۔

فقط معصومت انبیا علیہم السلام کی تقریر ختم ہوئی۔

## کلی کا حال

اب کلی ۳؎ کا حال بیان کرنا چاہیئے۔

میرے بھائی! ہر چند یہ ناچیز علوم نقلیہ اور عقلیہ کے کوچے سے ناواقف ہے مگر

۱؎ یہ سورہ یوسف کا ایک ٹکڑا ہے پوری آیت یہ ہے وَلَقَدْ هَمَّتْ بِهٖ وَهَمَّ بِهَا لَوْلَآ اَنْ رَّاٰ بُرْهَانَ رَبِّهٖ یعنی زلیخا نے تو یوسف علیہ السلام کے ساتھ خواہش نفس کی تکمیل کا پورا ارادہ کر لیا تھا لیکن یوسف علیہ السلام نے ارادہ نہیں کیا کیونکہ اللہ کی حفاظت نے دستگیری کی۔ اگر وہ اللہ کی برہان نہ دیکھتے تو وہ ارادہ کر لیتے۔ وہ برہان کیا تھی۔ علامہ شبیر احمد صاحب عثمانی رحمۃ اللہ علیہ تفسیر میں لکھتے ہیں۔

۲؎ برہان دلیل اور حجت کو کہتے ہیں۔ یعنی اگر یوسف علیہ السلام اس وقت اپنے رب کی دلیل نہ دیکھتے تو بھی میلان پر چل پڑتے۔ دلیل کیا تھی زنا کی حرمت و شناعت کا وہ عین الیقین جو حق تعالیٰ نے انہیں عنایت فرمایا یا وہی دلیل جو خود انہوں نے زلیخا کے مقابلہ میں اِنَّهٗ رَبِّيْٓ اَحْسَنَ مَثْوَايَ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ کہہ کر پیش کی۔ بعض کہتے ہیں کہ خدا کی قدرت سے اس وقت حضرت یعقوب علیہ السلام نظر آئے، کہ انگلی دانتوں میں دبائے سامنے کھڑے ہیں۔ بعض نے کہا کہ کوئی تحریر نظر پڑی، جس میں اس فعل سے روکا گیا تھا۔ (تفسیر عثمانی)

۳؎ کلی علیں کی مختصر تعریف اور اس کے متعلق اشارہ ہم مقدمۂ مکتوبات میں کر چکے ہیں، وہاں ملاحظہ فرمایا جائے۔ مترجم

بر نسبت معقول اگر دعوی نا آشنائی محض کنم زیبا است۔ مگر باین نظر کہ قدوہ و امام دریں فن عقل است نہ نقل اگر بر اقوال گذشتگان نظر نیست یا از ترشحات ایشان خبر نیست گو مباد۔ آخر کم و بیش عقل کہ بمن عنایت فرمودہ اند برای رہبری ایں راہ کافی است باجملہ امتثال ایمار آنعزیز و پاس خاطر نازک شما ضرور است۔

چناں بذہن ناقصم می آید کہ مفہومات را ذہن و مصادیق را خارج ظرف است۔ در کلی مفہوم کلی منطقی و مصداق کلی طبعی است۔ چوں علم تحقق چیزی در خبر است و خبر را صدق یا کذب لازم در صورت تصادق مفاہیم با مصادیق لازم افتاد کہ چنانکہ مفاہیم بالاتفاق در ذہن موجودند مصادیق در خارج باشند۔ مگر اندریں صورت معنی خارج و مراد ازاں ظرفے باشد ماوراء ذہن۔ یعنی آنکہ در تحقق حاجت اعتبار معتبر نباشد۔ وچناں دانم کہ جزئیات مشخصہ حصص کلیات طبعیہ مے باشد یعنی قطعات آں۔ غرض بقدرت کاملہ کلیات طبعیہ را پارہ پارہ کردہ در احاطہ اعدام گوناگوں میسازند۔ و مصداق جزئی و شخص بیک نظر ہماں پارہ جدا

علوم عقلیہ منطق و فلسفہ وغیرہ کے متعلق اگر مطلق ناواقفیت کا دعویٰ کرے تو درست ہے۔ مگر اس خیال کے پیش نظر کہ علوم عقلیہ میں امام اور پیشوا عقل ہے نہ کہ نقل تو پھر اگر اگلے لوگوں کے اقوال پر نظر نہیں ہے یا ان کے خیالات سے مجھے اطلاع نہیں ہے تو نہ سہی، آخر تھوڑی بہت عقل جو اللہ تعالیٰ نے مجھے بخشی ہے اس راہ کی رہبری کے لئے کافی ہے۔ بالجملہ آپ کے حکم کو بجالانا اور آپ کے دل نازک کی خاطرداری ضروری ہے۔

میرے ناقص ذہن میں اس طرح پھر آتا ہے کہ مفہومات کا ظرف ذہن ہے اور جن پر وہ مفہوم صادق آتے ہیں ان کا ظرف خارج ذہن ہے۔ کلی کا عقلی مفہوم کلی منطقی ہے اور اس کا مصداق کلی طبعی ہے۔ چونکہ خارج میں کسی چیز کے پائے جانے کا علم خبر کہلاتا ہے اور خبر کے لئے صحیح یا غلط ہونا ضروری ہے اس لئے مصداقوں پر مفہوموں کے صادق آنے کی صورت میں ضروری ہوا کہ جیسا کہ مفہومات متفقہ طور پر ذہن میں موجود ہیں تو ان کے مصادیق خارج میں موجود ہوں۔ مگر اس صورت میں خارج کے معنی اور اس کی مراد وہ ظرف ہوگا جو ذہن کے علاوہ ہے۔ یعنی وہ چیز کہ جس کے پائے جانے میں اعتبار کرنے والے کے اعتبار کی حاجت نہیں ہوتی۔ اور میں اس طرح سمجھتا ہوں کہ شخصی جزئیات طبعی کلیات کے حصے ہوتے ہیں یعنی اس کے ٹکڑے۔ غرض قدرت کاملہ کے ذریعہ کلیات طبعیہ کو ٹکڑے ٹکڑے کرکے رنگارنگ نابودگیوں کے احاطے میں رکھ دیتے ہیں، اور

[1] یہاں حضرت قاسم العلوم انکساری کے باوجود اپنی عقلی قوتوں کی وجہ سے وہ مقام رکھتے ہیں کہ کلی طبعی کے متعلق دوسرے علماء کے اقوال جاننے کے باوجود خود کلی طبعی کے پہلوؤں پر گہری نظر رکھتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ علوم عقلیہ میں عقل امام ہوتی ہے لہٰذا جو عقل مجھے عطا ہوئی ہے اس کی روشنی میں کلی طبعی کو میں خود بیان کرسکتا ہوں۔ اللہ اکبر گویا عقل خود ہی امامت کا درجہ رکھتی ہے۔ مترجم۔

ضروری ہو اور اس میں غلطی کا احتمال نہ ہو کیونکہ غلطی سے پاک ہونا صرف اللہ تعالیٰ کے لئے ہے ہاں انبیا علیہم السلام ہر قسم کے صغیرہ اور کبیرہ گناہ سے پاک ہوتے ہیں لیکن گناہ سے معصوم ہونا اور بات ہے اور فہم میں بھول ہو جانا اور بات ہے۔

مولانا محمد قاسم صاحب امام کا شریعت کی حفاظت سے دوسرے معنی یہ متعین کرتے ہیں کہ اگر طوسی کا مطلب امام کے ذمے شریعت کی حفاظت سے یہ ہو کہ شریعت کو امام خود خدائے تعالیٰ سے لے کر آتا ہے تو یہ بھی غلط ہے کیونکہ اس کے لئے طوسی نے کوئی دلیل نہیں دی۔

## طوسی کی تیسری دلیل

تیسری دلیل طوسی نے یہ دی ہے کہ چونکہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِي الْاَمْرِ مِنْكُمْ لہٰذا امام اولی الامر ہے اور اس کی پیروی جب ہی ممکن ہے جب وہ خطا سے معصوم ہو ورنہ اتباع کا حکم بے معنی ہے۔ نیز اگر وہ معصوم نہ ہوگا تو اس کے احکام کا انکار واجب ہوگا اور یہ تضاد ہے۔

مولانا محمد قاسم صاحب اس دلیل کو بھی رد کرتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ یہ کیا ضرور ہے کہ امام ہی اولی الامر ہو علما جو نائب انبیا سمجھتے ہیں وہ بھی اولی الامر ہیں۔ بالفرض اگر مان لیں کہ اولی الامر سے مراد خاص اصطلاحی امام ہے تو اس صورت میں اطاعت کا منشا۔ ان کا اولی الامر ہونا ہے نہ کہ مطلق ان کی ذات۔ نیز امام کا ہر حکم اگر اللہ کا حکم ہے تو قابل اطاعت ہے ورنہ اگر اپنا ذاتی ہو تو قابل اطاعت نہیں۔ جیسا کہ کھجوروں کی شاخ بندی کے بارے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلے فرمایا کہ اس کی کیا ضرورت ہے لیکن پھر فرمایا اَنْتُمْ اَعْلَمُ بِاُمُوْرِ دُنْيَاكُمْ اور پھر اہل مدینہ شاخ بندی کرنے لگے۔

## علامہ کی چوتھی دلیل اور اس کا رد

علامہ طوسی نے کہا کہ اگر امام گناہ کرے تو درجے میں عوام سے کمتر ہوگا کیونکہ امام گناہوں کی برائیوں سے زیادہ آگاہ ہوتا ہے اور طاعتوں کی خوبیوں سے زیادہ خبردار۔ مولانا محمد قاسم صاحب نے علامہ کی اس دلیل کی بنیاد دو مقدموں پر بتلائی ہے۔

اول:۔ یہ کہ امامت اس شخص کی جو کمتر درجے کا نہ ہو اپنے سے افضل اور زیادہ فاضل پر نہیں ہو سکتی۔

دوسرے:۔ یہ کہ امام کو گناہوں کی برائیوں اور طاعات کی خوبیوں سے دوسروں کی بہ نسبت زیادہ آگاہی ہونی چاہیے۔

مگر مولانا نے پہلے مقدمے کو یہ کہہ کر باطل کر دیا کہ طالوت کی امامت شمویل علیہ السلام پیغمبر کے ہوتے ہوئے کیسے قائم کی گئی۔ طالوت حضرت شمویل علیہ السلام سے افضل نہ تھا اور دوسرا مقدمہ اس طرح باطل کر دیا کہ امام کا دوسروں سے علم میں زیادہ ہونا ضروری نہیں گو افضل ہے۔

## خلاصہ تحقیقات طوسی

محقق طوسی کا اشارہ اس طرف ہے کہ حضرت علی اپنے علم اور فضائل کے اعتبار سے تمام میں افضل تھے لہٰذا ان کے ہوتے ہوئے کوئی امام بننے کا مستحق نہیں۔

حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نے فرمایا کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے فضائل سے کسی کو انکار نہیں لیکن کوئی ایسی ترازو ان کے پاس نہیں ہے جس سے وہ یہ ثابت کر سکیں کہ خلفائے ثلاثہ سے وہ افضل تھے اور افضل کے ہوتے ہوئے مفضول کی خلافت اور امامت درست نہ ہو بلکہ مولانا نے کہا کہ خلفائے ثلاثہ میں بعض ایسے فضائل ہیں جو اوروں میں نہ تھے۔ ہاں حضرت علی کرم اللہ وجہہ میں بھی بعض فضائل ایسے تھے مثلاً شجاعت وغیرہ لیکن ایسا معیار پیش کرنا مشکل ہے جس میں

حضرت علیؓ کو کلی فضیلت حاصل ہو۔

## اختلاف امتی رحمۃ

رہا اس حدیث کے متعلق حضرت مولانا محمد قاسم صاحب کی تحقیقات تو اس کا خلاصہ صرف یہ ہے کہ اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور امت کا اختلاف جبکہ ان کو دلی طور پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا اتباع مد نظر اور مقصود ہو اور خدا تعالیٰ کے احکام کو بجا لانا پیش نظر ہو تو پھر جو اختلاف ہوگا وہ بمجبوری ہوگا اور اس میں خواہش نفس اور حب جاہ وغیرہ کو دخل نہ ہوگا اور احقاق حق مد نظر ہوگا تاکہ صحیح راہ پر گامزن ہو سکیں۔

لیکن مختلف امتی میں جو اختلاف ہے اس اختلاف میں امت کے ارادے اور کرتوت کو دخل ہوگا۔ وہ مجبوری کا اختلاف نہیں ہوگا بلکہ ایسا اختلاف ہوگا جیسا کہ اہل کتاب کے بارے میں کہا گیا ہے۔

وَاخْتَلَفُوا مِنْ بَعْدِ مَا جَاءَتْهُمُ الْبَيِّنَاتُ بَغْيًا بَيْنَهُمْ

انھوں نے واضح بینات کے آجانے کے بعد آپس میں سرکشی کی وجہ سے اختلاف کیا

لہٰذا حالت اضطرار اور حالت اختیار میں فرق ہے۔ پہلا اختلاف رحمت ہے اور دوسرا عذاب ہے۔

# پانچواں مکتوب

## بنام مولانا فخر الحسن صاحب

### جواب استدلالات علامہ طوسی دربارۂ امامت

### امامت کے بارے میں علامہ طوسی کے دلائل کا جواب

### و

### بیان معنی اختلاف امتی وحدیث تخلف

### اختلاف امتی رحمت اور حدیث تخلف کی حقیقت کی وضاحت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جامع علوم مولوی فخر الحسن صاحب دام کمالاتہ
ہیچمدان محمد قاسم پس از سلام مسنون و شوق
مکنون عرض پرداز است۔ در اوائل عشرہ ماہ گزشتہ

جامع علوم مولوی فخر الحسن صاحب دام کمالاتہ
از ناچیز محمد قاسم سلام مسنون اور
شوق مکنون کے بعد عرض پرداز ہے کہ گذشتہ

پس از ردہ کہ بسیار انجام کار رفتن کول تا اختتام بخاری وصحیح مسلم قرار یافتہ بود وخواستہ بودم کہ با ریل نہم و بکول رسم - لیکن ہمدراں ایام لطیفۂ غیبی بعض اسباب ناگفتہ بہ را برروی کار آوردہ بجانب وطن کشید - پنجم ماہ مذکور بدیوبند رسیدہ اختتام بوطن رسیدم وپس از عید پانزدہم یا شانزدہم باز بدیوبند آمدہ یکروز بغرض تقسیم انعام ودیگر قیام کردہ روز شنبہ از انجا روانہ شدم - و بمیرٹھ (میرٹھ - یو - پی) یکشب گذاردہ بخورجہ رسیدم - ودو شب در آنجا بودہ امروز روز یازدہم است خانہا کردہ اینجا رسیدہ ام - ہنگام واپسی بدیوبند نامہ آنعزیز رسید - از ہماں روز فکر جوابش بسر بود اما در آں کہ ہم کاہلم وہم بمشاغل کثیرہ شاغل - ہر روز حوالہ بفردا میکردم وباز ہماں عذر اول سدراہ تحریر می شد - امروز کہ ایں سلسلہ تحریر اجوبہ خطوط احباب جنبانیدم جواب نامہ آں عزیز نیز یاد آمد بجستجو افتادم - بدستم نیامد لیکن خط دیگر کہنہ متضمن خیالات علامہ طوسی دربارہ امامت حضرت علی ودلائل ضرورۃ امام معصوم بنظر آمد - چوں مضمونش اکثر ش

ماہ کے پہلے دہے میں بہت بحث اور حجت کے بعد آخرکار بخاری اور مسلم کے ختم ہونے تک کول (علیگڑھ) کی روانگی طے پاگئی تھی، میری خواہش تھی کہ ریل میں سوار ہوں اور علیگڑھ پہنچ جاؤں لیکن انہیں دنوں میں غیبی ہاتھ بعض ناقابل بیان اسباب کو ظہور میں لایا جس نے مجھے وطن تک کھینچ بلایا۔ مذکورہ ماہ کی پانچ کو دیوبند پہنچ کر سات کو وطن پہنچا اور عید کے بعد پندرھویں یا سولہویں تاریخ کو پھر دیوبند آکر ایک روز (دارالعلوم میں) انعام کی تقسیم کی وجہ سے پھر قیام کرکے ہفتے کے روز وہاں سے روانہ ہوا اور میرٹھ میں ایک رات گذار کر خورجہ پہنچا اور دو رات وہاں رہ کر آج غالباً گیارھواں دن ہے کہ یہاں علیگڑھ پہنچ گیا ہوں - دیوبند کو واپسی کے وقت آپ کا خط ملا - اسی دن سے اس کے جواب کا بوجھ سر پر تھا لیکن تمہیں معلوم ہے کہ میں کاہل بھی ہوں اور بہت ہی مصروفیات میں مصروف بھی - ہر روز خط لکھنے کو کل پر ٹالتا رہا اور پھر وہی سستی جواب لکھنے میں رکاوٹ بنتی رہی - آج کہ احباب کے خطوط کے جوابوں کے لکھنے کی حرکت پیدا ہوئی تو آپ کے خط کا

---

۱ گذشتہ ماہ کے پہلے دہے یعنی ۱۲۹۹ھ کے ماہ ذوالحجہ کے پہلے دس دنوں میں - مترجم

۲ کول پہلے زمانے میں علی گڑھ کو کہا جاتا تھا - مترجم

۳ ۵ ذوالحجہ ۱۲۹۹ھ مراد ہے - مترجم

۴ عید سے عید الاضحیٰ مراد ہے -

۵ پندرھویں یا سولہویں تاریخ ۱۶ ذوالحجہ صحیح ہے کیونکہ دارالعلوم دیوبند کی رپورٹ میں ہے "۱۶ ذوالحجہ ۱۲۹۹ھ (دسمبر ۱۸۸۲ء) کو دیوبند کی جامع مسجد میں تقسیم انعام کے لئے ایک عام جلسہ منعقد ہوا - حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نے اپنے دست مبارک سے انعام تقسیم فرمایا" (رپورٹ ۱۲۹۹ھ) - یہ جلسے جمعہ کے روز جمعہ کی نماز کے بعد ہوا کرتے تھے - یہ بھی جمعہ کے روز ہوا اور اگلے روز مولانا محمد قاسم صاحب ہفتے کے روز روانہ ہو کر میرٹھ پہنچے - ۱۸ ذوالحجہ کو خورجے پہنچے - ۱۸ - ۱۹ ذوالحجہ اتوار پیر کو وہاں قیام فرمایا - ۲۰ ذوالحجہ ۱۲۹۹ھ کو منگل کے دن علیگڑھ پہنچے - دس دن علیگڑھ گذارنے کے بعد گیارھویں روز یکم محرم ۱۳۰۰ھ کو آپ نے یہ مکتوب مولانا فخر الحسن صاحب کو لکھا ہے - اس روز یا یکم ہوگی اور اگر چاند ۲۹ کا ہوا تو محرم کی ۲ ہوگی اور دن جمعہ یا ہفتے کا ہوگا - مترجم

اگر در امام ہم احتمال خطا باشد تسلسل لازم آید انتہی۔

## بر دلیل طوسی جرح قاسم العلوم

سبحان اللہ چہ دلیل است و چہ

دعویٰ۔ اول ایں امر مسلم نیست کہ وضع امام بہر غرض مذکور است۔ بہر ہر دعویٰ دلیلے بکار است۔ اینکہ دعویٰ کردہ است کہ احتیاج امام بہر ایں غرض است از کجا آوردہ۔ از عقل و نقل شاہدی نیاوردہ۔

## وجہ ضرورت امام بنظر قاسم العلوم

بلکہ اگر در الفاظ قرآنی غور بکار

بریم بدانیم کہ وضع امام فقط بہر امر بالمعروف و نہی عن المنکر است۔ ارشاد فرمودند۔

اَلَّذِیْنَ اِنْ مَّکَّنّٰھُمْ فِی الْاَرْضِ اَقَامُوا الصَّلٰوۃَ وَاٰتَوُا الزَّکٰوۃَ وَاَمَرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَنَہَوْا عَنِ الْمُنْکَرِ۔

چوں ایں قدر محقق است دریں امر بحث میکنم کہ امر بالمعروف و نہی عن المنکر را عصمت ضروری است یا نی۔

ہے کہ رعایا میں غلطی کا احتمال ہے۔ اگر امام میں بھی خطا کا احتمال ہو تو پھر تسلسل[1] لازم آتا ہے (اور تسلسل محال ہے) انتہیٰ۔

## قاسم کی جرح طوسی کی دلیل پر

سبحان اللہ کیا دلیل ہے اور کیا دعویٰ۔

اول تو یہ امر تسلیم نہیں ہے کہ امام کی ضرورت مذکورہ غرض کے باعث ہے کیونکہ ہر دعوے کے لئے دلیل درکار ہے اور انہوں نے یہ جو دعویٰ کیا ہے کہ امام کی ضرورت اس وجہ سے ہے کہ رعایا میں غلطی کا احتمال ہے، یہ دعویٰ کہاں سے گھڑا ہے انہوں نے اس کے لئے عقلی اور شرعی طور پر کوئی شاہد پیش نہیں کیا۔

## قاسم العلوم کی نظر میں امام کی ضرورت

بلکہ اگر قرآن کریم کے الفاظ

میں ہم غور کریں تو ہمیں معلوم ہوگا کہ امام کا تقرر صرف نیکی کے حکم کرنے اور برائی سے منع کرنے کے لئے ہوا کرتا ہے چنانچہ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے:-

"وہ لوگ[2] کہ اگر ہم ان کو زمین میں اقتدار دیں تو نماز کو قائم کریں گے، زکوٰۃ دیں گے، لوگوں کو نیکی کا حکم کریں گے اور برائی کرنے سے منع کریں گے"۔

جب اتنی بات (ضرورت امام سے متعلق) تحقیق میں آ گئی تو پھر ہم اس بات میں بحث کرتا ہوں کہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے لئے معصوم ہونا ضروری ہے یا نہیں۔

---

(بقیہ ص ۱۹۵ سے) دیکھ ہے، علامہ طوسی نے امامت کے بارے میں جو کچھ کہا ہے حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نے اس کی دھجیاں اڑا کر رکھ دی ہیں۔ مترجم (تاریخ الحکما اردو ترجمہ درۃ الاخبار فارسی ص ۱۴۶ مطبوعہ الاماں پریس دہلی)

[1] تسلسل ایک منطقی اصطلاح ہے جس کا یہ مطلب ہے کہ ایک چیز دوسری پر اور دوسری تیسری پر اور تیسری چوتھی پر چلی جائے اور یہ سلسلہ ختم نہ ہونے پائے۔

[2] اَلَّذِیْنَ اِنْ مَّکَّنّٰھُمْ یہ آیت پارہ ۱۷ سورۃ حج رکوع ۵ میں ہے۔ مترجم

## ضرورت عصمت برائے امر بالمعروف و نہی عن المنکر

ہر کہ بہرۂ از عقل دارد میداند کہ اگر در تحقق حوادث ضروری است فقط مبادی آن ضرور است انا اجزاء و شرائط ہرچہ جز این است از ضروریات نمی تواں شد۔ اجزاء داخل ماہیت حوادث می باشد۔ کار شرائط فقط ایصال اثر واسطہ فی العروض الی المعروض می باشد۔

الغرض در تحقق حوادث اگر ضروری است واسطہ فی العروض و واسطہ فی الثبوت و معروض ضروری است۔ اجزاء در جانب واسطہ فی العروض است و معروض در جانب واسطہ فی الثبوت کہ آنرا شرائط خوانند۔ چہ شرط آن است کہ خارج از ماہیت باشد۔ و باز موقوف علیہ بود۔ و واضح کہ معروض ہمیں صفت است لیکن ہویدا است کہ عصمت نسبۃ امر بالمعروف و غیرہ واسطہ فی الثبوت است نہ واسطہ فی العروض نہ معروض۔

القصہ در ماہیت اقامۂ صلوۃ و امر بالمعروف اگر

## نیکی کا حکم دینے اور برائی سے روکنے کے لئے پاکدامنی کی ضرورت

جس شخص کو عقل سے حصہ ملا ہے وہ جانتا ہے کہ حوادث کے وقوع میں آنے کے لئے کوئی ضروری چیز ہے تو وہ اس کے فقط مبادی ضروری ہیں یعنی اس کے اجزا اور شرائط ان کے سوا جو کچھ ہے وہ ضروریات میں سے نہیں قرار دیا جاسکتا۔ اجزاء تو حوادث کی حقیقت میں داخل ہوتے ہیں اس لئے ضروری ہیں اور شرائط کا کام تو واسطہ[1] فی العروض کا اثر معروض تک پہنچانا ہوتا ہے۔

غرض یہ ہے کہ حوادث کے واقع ہونے میں اگر ضروری ہے تو واسطہ فی العروض اور واسطہ فی الثبوت اور معروض ضروری ہے رہے اجزا تو وہ واسطہ فی العروض کی جانب میں ہیں اور معروض واسطہ فی الثبوت کی جانب میں ہے کہ اسی کو شرائط کہتے ہیں کیونکہ شرط وہ ہوتی ہے جو کہ ماہیت سے خارج ہو کر پھر موقوف علیہ ہو۔ اور تمہیں معلوم ہے کہ معروض اسی صفت پر ہوتا ہے لیکن ظاہر ہے کہ معصومیت امر بالمعروف وغیرہ کے لحاظ سے نہ واسطہ فی الثبوت ہے نہ واسطہ فی العروض ہے اور نہ خود معروض ہے۔ (لہٰذا معصومیت نہ جز کے درجے میں ہے اور نہ شرط کے درجے میں)

قصہ یہ ہے کہ اقامت صلوۃ اور امر بالمعروف کی

---

[1] واسطہ کی دو قسمیں ہوتی ہیں ایک واسطہ فی العروض اور دوسرا واسطہ فی الثبوت۔ واسطہ فی العروض وہ ہوتا ہے جس میں واسطہ حقیقی سے اور متصف ہوتا ہے اور ذی واسطہ دوسرے درجے میں۔ جیسے ہاتھ کی حرکت قفل کھولتے ہوئے چابی کی حرکت کے لئے واسطہ ہے کہ دونوں متحرک ہیں۔ پہلے ہاتھ حرکت کرتا ہے اور پھر چابی ہاتھ کے واسطے سے حرکت کرتی ہے لیکن واسطہ فی الثبوت میں صرف واسطہ ہی متصف بالعرض ہوتا ہے اور ذی واسطہ حکماً متصف ہوتا ہے جیسے کشتی اور کشتی میں بیٹھنے والا کہ حرکت کشتی ہی کرتی ہے اور بیٹھنے والا ساکن ہوتا ہے لیکن وہ حرکت کشتی کے واسطے سے سوار کے لئے بھی ثابت ہے۔ مترجم

بلکہ ہیچ امری نمی برآید کہ با عصمت ہم آغوش بود بلکہ این ہم ضروری نیست کہ امر بالمعروف وغیرہ وقت تمکین او عالم بجمیع علوم باشد۔ آری اینقدر ضروری است کہ قبیل از امر بالمعروف ونہی عن المنکر از معروف و منکر آگاہ شود اگرچہ از زبان دیگر علما باشد۔ چنانچہ پیدا است ورنہ امامت دیگراں در کنار خود امامت حضرت پیغمبر آخر الزمان صلی اللہ علیہ وسلم محل تامل خواہد بود۔ چہ علوم نبوی صلی اللہ علیہ وسلم علوم تدریجی است۔ باقی ماند اینکہ تسلسل خواہد بود۔ سبحان اللہ این چنیں فہم و فراست ہمچنیں علامہ را سزد۔ اگر مجموعہ دین معلوم یک علم می بود آنوقت البتہ اگر علامہ شیعیان این چنیں ارشاد میفرمود بجا بود ورنہ بطور معقول می تواند کہ در یک ہزار مسئلہ امام وقت تصحیح مدارک رعیت فرماید و در یک مسئلہ مثلاً از رعیت تصحیح علم خود خواہد۔ ہاں اگر بامام شوری در وقائع تازہ و مسائل واردہ از علماء رعیت حرام بودی و باز واجب بودی کہ ہر چہ در رای او آید بفرماید، اگرچہ مخالف دگراں باشد آں وقت دلیل مذکور شاید باتمام میرسید مگر شاید آیۃ

ماہیت کو اگر ہم غور سے دیکھیں تو کوئی بات ایسی نہیں نظر آتی ہے کہ جو عصمت کے ساتھ وابستہ ہو بلکہ یہ بھی ضروری نہیں ہے کہ امر بالمعروف وغیرہ اپنی قدرت کے وقت تمام علوم کا عالم ہو۔ ہاں اس قدر ضروری ہے کہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر سے ذرا پہلے، معروف اور منکر سے واقف ہو اگرچہ دوسرے علما کی زبان کے ذریعے سے ہی ہو۔ چنانچہ ظاہر ہے ورنہ دوسروں کی امامت تو الگ رہی۔ خود حضرت پیغمبر آخر الزمان صلی اللہ علیہ وسلم کی امامت محل تامل ہو جائے گی کیونکہ علوم نبوی صلی اللہ علیہ وسلم تدریجی علوم ہیں۔ باقی رہا علامہ کا یہ قول کہ تسلسل لازم آئے گا، واہ واہ کیا کہنے، اس جیسی فہم و فراست ان جیسے علامہ کو ہی زیب دیتی ہے۔ اگر سارا دین ایک ہی صاحب علم کے معلومات کا مجموعہ ہوتا اس وقت البتہ اگر شیعوں کے یہ علامہ یہ بات ارشاد فرماتے تو بجا تھا ورنہ عقلی طور پر ہو سکتا ہے کہ ہزار مسائل میں سے امام وقت پبلک کے معلومات کی تصحیح کرے اور ایک مسئلہ میں مثلاً رعایا سے اپنے علم کی تصحیح کرائے۔ ہاں اگر نازل ہونے والے واقعات اور پیش آنے والے مسائل میں علمائے رعایا سے مشورہ کرنا امام پر حرام ہوتا اور پھر یہ بھی واجب ہوتا کہ جو کچھ اس کی رائے میں آتے فرما دے اگرچہ ان کا فرمایا ہوا دوسرے علما کے مخالف ہو کیوں نہ ہو اس وقت مذکورہ دلیل شاید پوری ہو سکتی

شاید آیت ذیل،

وَالَّذِيْنَ اَمْرُهُمْ شُوْرٰى بَيْنَهُمْ

(سورۃ شوری رکوع ۴)

تا بگوش علامہ نرسیدہ۔ و چوں رسیدی ایں کار کہ دلیل است یا حفظ آیات شیعیان را چہ سروکار۔ وآنہم چنیں علامہ روزگار را کہ مقتداء فرقہ خود باشد۔ معہذا خطابات عامہ مثل یَا اَیُّہَا النَّاسُ، یَا اَیُّہَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وغیرہ باز بہر چہ کار آیند۔ و ہمچنیں آیۃ

فَلَوْلَا نَفَرَ مِنْ كُلِّ فِرْقَةٍ مِّنْهُمْ طَآئِفَةٌ

(سورۃ توبہ رکوع ۱۵)

اور وہ لوگ کہ ان کا معاملہ آپس میں مشورے سے ہوتا ہے۔

علامہ کے کان تک نہیں پہنچی ہے اور کیسے پہنچتی کہ یہ کام تو سنیوں کا ہے۔ آیتوں کے حفظ سے شیعوں کو کیا تعلق اور وہ بھی اپنے زمانے کے اس جیسے علامہ کو کہ جو اپنے فرقے کا پیشوا ہو اسکے ساتھ ساتھ عام خطابات جیسے اے لوگو! اے ایمان والو! وغیرہ پھر کس مقصد کے لئے ہیں اور اسی طرح یہ آیت

"ان میں سے ہر فرقے میں کیوں نہ ایک گروہ" الخ

نعوذ باللہ لغو گفتار خواہد ماند۔ اگر فہم کلام ربانی سواء معصوم دیگراں را محال بود ایں خطابات وہمچو آیات از قسم تکلیف مالایطاق است ورنہ امام از کلام ربانی کافی است آخر درشان ہمیں کلام تِبْيَانًا لِّكُلِّ شَيْءٍ وَّهُدًى وَّرَحْمَةً وَّبُشْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَهُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ فرمودہ اند۔ وقتیکہ امام را فہم کلام است وکلام تبیاناً لکل شی بازچہ حاجت کہ امام معصوم باشد۔ آری اگر تبیاناً لکل شیٔ نبودی ضرورت وحی افتادی آنوقت اگر عصمت شرطی فرمودند کہ نزد ما ہیروحی ضروری نیست ضروری میگفتیم۔ ہاں مثل انبیا اگر پیروی افعال ائمہ ہم از ہر قسم کہ باشد فرض بودی آنوقت البتہ بحکم برہان عصمت ائمہ ضروری بود وایکہ علیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء الراشدین من بعدی فرمودہ اند اطاعت و اتباع مطلق افعال لازم نفرمودہ اند بلکہ سنن معتادہ کہ پیش نظر ہر آئندہ وروندہ از اصحاب وعلما کردہ باشند۔ زیراکہ خلفاء راشدین بحکم عموم خطاب اِتَّبِعُوْا مَاۤ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَلَا تَتَّبِعُوْا مِنْ دُوْنِهٖۤ اَوْلِيَآءَ

وہمچنیں بارشاد عموم

من احدث فی امرنا ھذا مالیس منہ فھو رد۔

مامور بآن اند کہ عمل بما اُنْزِلَ کنند وپیروی ماسوا

خدا کی پناہ فضول ہوکر رہ جائے گا۔ اگر کلام خداوندی کا سمجھنا[۳] بجز معصوم کے محال ہوتا تو یہ خطابات اور آیات تکلیف مالایطاق ہوتے اور اگر نہیں تو امام کے لئے کلام ربانی کافی ہے آخر اسی کلام ربانی کی شان میں "ہر چیز کا بیان کرنے والا اور مومنین کے لئے خوشخبری، رحمت اور ہدایت اور متقین کے لئے ہدایت" اللہ تعالیٰ نے فرماتے ہیں جبکہ امام میں کلام سمجھنے کی قابلیت ہے اور کلام خود ہر چیز کا بیان ہے پھر کیا ضرورت ہے کہ امام معصوم ہو۔ ہاں اگر کلام ربانی ہر چیز کا بیان نہ ہوتا تو وحی کی ضرورت پڑتی اور اس وقت امام کیلئے معصوم ہونا شرط قرار دیتے کیونکہ معصومیت ہمارے نزدیک وحی کے لئے ضروری ہے، ہم بھی ضروری کہتے ہاں انبیا کی طرح سے ائمہ کے افعال کی پیروی بھی خواہ وہ افعال کسی قسم کے ہوں اگر فرض ہوتی تو البتہ دلیل کی بنا پر ائمہ کا معصوم ہونا ضروری ہوجاتا دکیونکہ انبیاء کی طرح ائمہ بھی واجب الاطاعت ہیں) مطلق افعال کی پیروی اور اتباع کو ضروری نہیں فرمایا ہے بلکہ وہ مروجہ سنتیں جو ان خلفا نے صحابہ اور علما میں سے ہر آنے اور جانے والے شخص کی نظروں کے سامنے کی ہوں اس لئے کہ خلفائے راشدین عام خطاب "پیروی[۱] کرو تم جو کچھ تمہاری طرف تمہارے رب کی طرف سے نازل ہوا اور اسکے سوا اولیا کی پیروی مت کرو" کے حکم کے مطابق اور اسی طرح عام حکم کے مطابق کہ

"جس[۲] شخص نے ہمارے اس امر یعنی دین میں ایسی نئی بات پیدا کی جو دین میں سے نہیں ہے تو وہ قابل رد ہے"

اس بات کے مامور ہیں کہ اللہ کی طرف سے نازل کی گئی

[۱] پوری آیت یہ ہے اِتَّبِعُوْا مَاۤ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَلَا تَتَّبِعُوْا مِنْ دُوْنِهٖۤ اَوْلِيَآءَ ۭ قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ (سورہ اعراف رکوع نمبر۱) مترجم

[۲] اس حدیث کا گذشتہ کسی مکتوب میں حوالہ دیا جا چکا ہے جو حضرت عائشہؓ سے مروی ہے۔ حدیث یہ ہے:۔
عن عائشۃ رضی اللہ عنھا قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مَنْ اَحْدَثَ فِیْ اَمْرِنَا ھٰذَا مَا لَیْسَ مِنْہُ فَھُوَ رَدٌّ (بخاری ومسلم) مترجم۔

[۳] [illegible]

مخدو ایں طرف خطاب كُنْتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ الخ بگوش ہمہ اہل اسلام فرا رسیدہ و پروانہ وَأْتَمِرُوا بَيْنَكُمْ بِمَعْرُوفٍ سینہ ہا باکاں دریدہ امیر باشد یا خلیفہ۔ نظر بریں نہ ادانی رعیۃ را گنجائش ردو انکار، و امیر و خلیفہ را استماع نصیحت ہر کس و ناکس در کار بود۔ اکنوں غور بکن کہ چوں رعیت چنیں باشد و امیر چناں و از آنطرف حکم اتَّبِعُوا مَا أُنْزِلَ و نعرہ من احدث الخ قافیہ را چناں تنگ کردہ باشد ممکن نیست کہ امری غیر مشروع و محدث جاری تواں شد۔ اگر گاہ بحکم خطاء بشری و غلطی فہم حکمی خلاف مَا أُنْزِلَ خلیفہ صادر فرمودہ باشد ہماندم اراکین دین تنبیہ فرمودہ باشند۔ و باز بجادہ مستقیم آوردہ باشند۔

چیز کی پیروی کریں اور اللہ کی نازل کی ہوئی چیز کے ماسوا کی پیروی نہ کریں اور اس طرف "تم ایک[1] ایسی امت ہو جو لوگوں کے لئے پیدا کی گئی ہو کہ لوگوں کو نیکی کا حکم کرتے ہو اور برائی سے منع کرتے ہو" کا خطاب تمام مسلمانوں کے کانوں میں پہنچ چکا ہے اور "آپس میں نیکی کا ایک دوسرے کو حکم کرو" کے پروانے نے بے خوف لوگوں کے سینوں کو چاک کر دیا۔ امیر ہو یا خلیفہ نظر بریں نہ تو رعایا کے ادنیٰ طبقہ کو رد کرنے اور انکار کی گنجائش رہتی ہے اور نہ امیر اور خلیفہ کو ہر کس و ناکس کی نصیحت کو سننے کی ضرورت باقی رہتی ہے۔ اب غور کرو کہ جب رعیت ایسی ہو اور خلیفہ اس طرح کا ہو۔ دوسری طرف "پیروی کرو جو تمہاری طرف نازل کیا گیا" کا حکم اور "من احدث" کا نعرہ اس طرح قافیہ تنگ کر رہا ہو تو پھر ممکن نہیں ہے کہ کوئی بات بھی شریعت کے خلاف یا کوئی بدعت جاری ہو سکے۔ اگر وقت بے وقت خطاء بشری اور غلط فہمی کے باعث خلیفہ نے خلاف قرآن کوئی حکم صادر کر دیا ہو تو اسی وقت دین کے اراکین نے ضرور تنبیہ فرمائی ہو گی اور پھر سیدھی راہ پر اس کو لے آتے ہوں گے۔

اکنوں بداں کہ سنۃ خلفاء و آں خطاء اول خواہد بود یا صواب ثانی بلکہ اگر فہم باشد لفظ سنت خود بر سلوک و معمول بودن آں دلالۃ دارد کہ بی تکرر عمل صورۃ نہ بندد۔ چنانچہ محاورہ دانان عرب و واقفان اطلاقات قرآن و حدیث واقف اند۔

اب غور کرو کہ سنت خلفاء وہ خطا ہو گی جو وہ ہوئی تھی یا وہ رائے جو قلب امر غلط قرار دیا جائے کہ جو ابتدا میں ان سے از رو بشریت سرزد ہو گیا تھا یا وہ امر درست جو بعد میں ارکان دین کے مشورے سے طے پایا۔ خلفاء کی سنت پہلی غلطی ہو گی یا جو بعد میں قائم ہوئی بلکہ اگر عقل ہو تو سنت کا لفظ خود اس بات کے مروج ہونے اور معمول ہونے پر دلالت کرتا ہے جس کی صورت بار بار عمل کئے بغیر انعقاد نہیں کرتی۔ چنانچہ عربی محاورات جاننے والے اور قرآن و حدیث کی تعبیرات سے واقف لوگ سمجھتے ہیں۔

بالجملہ معصومیت اگر ضروری است در پیروی اعمال

خلاصہ یہ کہ معصومیت اگر ضروری ہے تو اعمال کی

[1] پوری آیت یہ ہے كُنْتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَتُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ ۗ وَلَوْ آمَنَ أَهْلُ الْكِتَابِ لَكَانَ خَيْرًا لَهُمْ ۚ مِنْهُمُ الْمُؤْمِنُونَ وَأَكْثَرُهُمُ الْفَاسِقُونَ ۝ مترجم

ضروری است۔ باقی در نزول وحی آں را ہمہ اخلاقیت آری در بارہ ایصال معصومیت از کذب ضروری است فقط مگر ایصال چیزی دیگر است ونزول چیزے دیگر البتہ غرض در نزول آنہمہ ایصال است در نبی و نائبان نبی فقط چہ اگر وحی متعلق بخاص نفس موحی الیہ باشد آندم بعصمت از کذب ہم سروکار نخواہد ماند۔ با اینہمہ میگوئیم کہ امام ہرچند بلند مرتبہ باشد اما تاہم نائب نبی است۔ اگر در امام خطاء فہم محال است در نبی بدرجہ اولیٰ ممتنع خواہد بود مگر حافظان قرآن میدانند کہ اکابر انبیاء مثل آدم و موسیٰ علیہما السلام و داؤد علیہ السلام در فہم مطالب و حقائق و وقائع خطا کردہ اند۔ حضرت آدم علیہ السلام در فہم حکم و خطاب

پیروی میں ضروری ہے۔ باقی وحی کے نزول میں اس کو دخلت نہیں ہے۔ ہاں تبلیغ احکام کے سلسلے میں جھوٹ سے فقط پاک ہونا ضروری ہے لیکن کسی آیت کا پہنچا دینا اور بات ہے اور نزول آیت دوسری بات ہے۔ البتہ وحی کے نازل ہونے کی غرض نبی اور نائب نبی کو صرف وحی کا پہنچا دینا ہے۔ کیونکہ اگر وحی صرف پیغمبر کی ذات خاص سے متعلق ہو تو اس وقت کذب سے معصوم ہونے سے بھی کوئی سروکار نہ رہے گا۔ اس کے باوجود میں کہتا ہوں کہ امام کتنا ہی بلند مرتبہ ہو پھر بھی نبی کا نائب ہے۔ اگر امام میں سمجھنے میں غلطی محال ہے تو نبی میں بدرجہ اولیٰ غلطی ناممکن ہوگی۔ لیکن قرآن کے حافظ جانتے ہیں کہ بڑے بڑے پیغمبر مثلاً آدم اور موسیٰ علیہما السلام اور داؤد علیہ السلام سے بھی حقائق اور واقعات کے مطالب کے سمجھنے میں بھول چوک ہوگئی ہے۔ حضرت آدم علیہ السلام سے اس خطاب اور حکم کے بارے میں

لَا تَقْرَبَا هٰذِهِ الشَّجَرَةَ

خطا کردند۔ و اگر شیعیان بمقابلۂ ما گویند کہ ہرچہ کردند عمداً کردند خطا نکردند، عذر گناہ بدتر از گناہ باشد۔ باقی حضرت موسیٰ علیہ السلام با اینہمہ سامان تذکر و اسباب یادگاری کہ از یاد کردن قصۂ قصہ مصاحبہ حضرت خضر علیہ السلام تا آخر صحبت ہویدا است در فہم حقائق آں وقائع کہ حضرت خضر نمودند از کجا بکجا رسیدند حضرت داؤد علیہ السلام با آنکہ نبی بودند در قصہ نفش غنم کردر آیۃ

"کہ اس درخت کے پاس تم دونوں مت جانا" بھول چوک ہوگئی اور اگر شیعہ ہمارے مقابلے میں یوں کہیں کہ انہوں نے جو کچھ کیا جان بوجھ کر کیا نہ کہ بھول سے کیا تو عذر گناہ، گناہ سے بدتر ہوگا۔ باقی حضرت موسیٰ علیہ السلام باوجود ان تمام یاد دہانیوں کے سامان کے ہوتے ہوئے قصے کے یاد رکھنے کی وجہ سے واضح ہے پھر بھی ان واقعات کی اصلیت کے سمجھنے میں جو حضرت خضر سے نمودار ہوئے کہاں سے کہاں پہنچے اور حضرت داؤد علیہ السلام باوجود

لہ جان بوجھ کر کرنے کی تردید خود قرآن کریم کرتا ہے چنانچہ فرماتے ہیں فَنَسِيَ وَلَمْ نَجِدْ لَهٗ عَزْمًا آدم علیہ السلام نے درخت کے پھل کو بھول کر کھایا اور ہم نے جان بوجھ کر کھانے کا ارادہ نہیں پایا۔ (مترجم)

ٹہ موسیٰ علیہ السلام اور خضر علیہ السلام کا واقعہ مشہور ہے کہ کشتی کا تختہ توڑنے ایک لڑکے کو قتل کرنے اور دیوار سیدھی کرنے کے بارے میں موسیٰ علیہ السلام بار بار بھول میں مبتلا ہو رہے تھے حالانکہ خضر علیہ السلام نے دو دفعہ صبر سے واقعات دیکھتے جانے کی دہائی کرائی اور موسیٰ علیہ السلام بھول کی معذرت کرتے رہے۔ مترجم

وَدَاوُدَ وَسُلَيْمَانَ إِذْ يَحْكُمَانِ فِي الْحَرْثِ إِذْ نَفَشَتْ فِيهِ غَنَمُ الْقَوْمِ وَكُنَّا لِحُكْمِهِمْ شَاهِدِينَ فَفَهَّمْنَاهَا سُلَيْمَانَ الخ

مذکور است۔ بحقیقۃ الامر نرسیدند وحضرت سلیمان علیہ السلام با آنکہ تا آنزمانہ نبی نشدہ بودند حق بحقدار رسانیدند۔ واللہ اعلم بحقیقۃ الحال

**اول** الحاصل اول، دلیل اول ناتمام است واگر تمام است ہرچہ در امام ضروری است در نبی ضروری تر۔ چوں آنجا نیست اینجا چگونہ ضروری بود۔ ایں است حال دلیل اول۔ واز حال دلیل ثانی مپرس کہ ازیں ہم بتر است۔

## نزد علامہ طوسی امام حافظ شریعت است

علامہ طوسی می نویسد کہ امام حافظ شریعت است۔ اگر خطاء در فہم او جائز باشد حافظ نباشد۔ سبحان اللہ۔

بریں فہم و دانش بباید گریست

اگر مطلبش اینست کہ شریعت را وجودی است در خارج اما در محل آفات از دست برد مخالفاں اندیشہ گم گشتگی

اسی بات کے کہ نبی تھے بکریوں کے کھیت چر جانے کے بارے میں جو کہ آیت

" اور داؤد اور سلیمان جبکہ فیصلہ کر رہے تھے کھیتی کے بارے میں جبکہ اس کو قوم کی بکریوں نے چر لیا تھا تو ہم ان کے حکم کو دیکھ رہے تھے۔ ہم نے سلیمان کو اس مسئلہ میں سمجھا دیا " الخ[1]

مذکور ہے۔ داؤد علیہ السلام نبی ہونے کے باوجود حقیقت امر کو نہ پہنچے اور حضرت سلیمان علیہ السلام باوجودیکہ اس وقت نبی نہ تھے انہوں نے حق حقدار کو دلا دیا۔ باقی حقیقت حال کو اللہ زیادہ جانتا ہے۔

الحاصل پہلے تو یہ بات ہے کہ علامہ کی دلیل اول ہی ناقص ہے اور اگر مکمل مان لی جائے تو جو بات امام میں ضروری ہے وہ نبی میں زیادہ ضروری ہے، جب نبی میں نہیں تو امام میں کس طرح ضروری ہے۔ یہ تو ہے اول دلیل کا حال۔ رہی دوسری دلیل اس کا تو پوچھنا ہی کیا کہ پہلی سے بھی بدتر ہے۔

## علامہ طوسی کے نزدیک امام حافظ شریعت ہوتا ہے

علامہ طوسی لکھتے ہیں کہ امام شریعت کا محافظ ہوتا ہے۔ اگر اس کی فہم میں غلطی جائز ہو سکتی ہے تو پھر وہ محافظ نہ رہا۔ سبحان اللہ

اس سمجھ اور علم پر رونے کا مقام ہے

اگر مطلب یہ ہے کہ شریعت کا خارج میں وجود ہے البتہ آفات کے مواقع پر دشمنوں کی دستبرد سے گم ہو جانے کا

---

[1] داؤد علیہ السلام کا کھیت کے بارے میں فیصلہ اور سلیمان علیہ السلام کا تصفیہ گذشتہ مکتوب کے حاشیے میں گزر چکا ہے۔ یہ آیت سورہ انبیا میں ہے۔ مترجم

سلم۔ ما نیز میگوئیم کہ شریعت محمدی درین عالم
محمد حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم آوردہ اند کلام
ربانی بطفیل اوشان نزول فرمودہ و خود اوشان صلی
اللہ علیہ وسلم بشہادت یُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ
بیان مطالبش نمودند۔ اما اندیشہ ما است کہ اعدای دین
برہم نزنند کلام اللہ را بسوزند و احادیث را کہ شرح
معانی قرآنی است بشویند یا ہر چہ سامان ہلاکی دین و
زوال شرح متین از ین جہان باشد بکنند لیکن بہر نگاہداشت
این چنین دین متین کہ در خزانہای الفاظ معلومہ مرکوز است
فہم معانی چہ ضرور است۔

حافظان قرآن الفاظ را یاد میکنند و از معانی
خبر ندارند و عالمان کہ الفاظ یاد ندارند از وشان پرسیدہ
معانی می بر آرند

## اصل دین کلام مبین است

بالجملہ اصل دین کلام مبین است کہ
تِبْيَانًا لِّكُلِّ شَيْءٍ بران گواہ است و احادیث بحکم
یُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ شرح آن۔ ہر کہ این متن و آن شرح
را یاد کرد حافظ دین شد۔ فہمیدہ باشد کہ نفہمیدہ باشد
آری وقت تنفیذ احکام کہ بہمان امر بالمعروف و نہی عن
المنکر است فہم دین ضرور است آنرا خود فہمی آمر ضرور
نیست چنانکہ دانستہ ہم۔

اندلیشہ ہے کہ ہم۔ ہم بھی کہتے ہیں کہ شریعت محمدی اس دنیا
میں خود حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم لائے ہیں۔ کلام
ربانی ان کے طفیل میں اللہ تعالیٰ نے نازل فرمایا اور خود
انہوں نے ان پر اللہ کا درود و سلام ہو "یعلمھم
الکتٰب والحکمۃ" کی گواہی کے مطابق اس قرآن کریم
کا مطلب بیان فرمایا لیکن ایسے خطرات موجود ہیں کہ دین
کے دشمن اس کو درہم برہم نہ کر دیں اور کلام اللہ کو جلا دیں
اور حدیثوں کو کہ قرآن کریم کے معانی کی شرح ہیں مٹا دیں
یا جو بھی دین کی پراگندگی اور شرح متین کے زوال کی صورت
اس دنیا میں ہو سکتی ہے وہ کر ڈالیں لیکن اس جیسے دین متین کی
حفاظت کیلئے کہ الفاظ معلومہ کے خزانوں میں مدفون ہے
معانی کا سمجھنا کیا ضرور ہے۔

قرآن کریم کے حافظ صاحبان الفاظ کو یاد کرتے ہیں
اور انہیں معانی کا کچھ پتہ نہیں ہوتا اور علما حضرات جو کہ
الفاظ قرآن یاد نہیں رکھتے حافظوں سے پوچھ کر معانی
نکال لیتے ہیں۔

## اصل دین کلام مبین ہے

بالجملہ اصل دین کلام مبین
ہے کہ جو ہر چیز کو بیان
کرتی ہے الخ اور حدیثیں یُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ کے حکم سے مطابق
اس کی شرح ہیں۔ جس شخص نے اس متن (کلام اللہ) اور اس شرح (یعنی
احادیث) کو یاد کر لیا وہ دین کا حافظ ہو گیا خواہ اس کے معنی
سمجھے ہوں یا نہ سمجھے ہوں۔ ہاں احکام کو نافذ کرنے کے
وقت کہ یہ نافذ کرنا ہی امر بالمعروف اور نہی عن المنکر ہے
دین کا سمجھنا ضروری ہے اس کے لئے خود آمر کا سمجھنا ضروری
نہیں ہے جیسا کہ تمہیں معلوم ہو گیا ہے۔

ا؎ احکام کے نفاذ کے وقت امر کا خود سمجھنا ضروری نہیں ہے بلکہ دوسرے مطلب کے سمجھانے پر اس کے متعلق نفاذ امر کرے گا اس سے فہم دین
مجھوں اس کو یہ اگر ہو... مترجم

و از ہمیں جا است کہ طالوت امام بود و نبی نبود و یک نبی در برابر میداشت تا ہر چہ بفرماید ایں نیز ہماں بفرماید دیگر مرادش اینست کہ اقامت دین بفرماید ما نیز میگوئیم کہ امام مقیم دین و حامی شرع متین کہ ہمانا مرادف اقامۃ الصلوٰۃ و ایتاء الزکوٰۃ و امر بالمعروف و نہی عن المنکر است می باشد لیکن ایں قدر را علم ہم ضرور نیست تا بعصمۃ از خطاء فہم چہ رسد۔ آری افضل ہمیں است کہ اعلم از دیگراں باشد مگر نہ آنکہ احتمال خطا ممکن نباشد چہ ایں خود سوائے ذات کبریائی ممکن نیست۔ نبی باشد یا ولی۔ چنانچہ قصص مذکورہ بایں نظر کہ قصص اکابر انبیاء اند بہر اثبات ایں کلیہ کافی است چہ دیگراں از انبیاء بدرجہ اولیٰ در محل خطا خواہند بود۔ و اگر قصص مذکورہ دریں بارہ دلیل کافی نیست قصہ اسیران بدر کہ خود قصۂ سرور انبیاء است دلیل عدم عصمۃ فہم انبیاء است۔

اور یہیں سے یہ بات نکلتی ہے کہ طالوت[1] امام تھا اور نبی نہ تھا لیکن اپنے ساتھ ایک نبی (شمویئل علیہ السلام) بھی رکھتا تھا تاکہ وہ نبی جو فرمائے یہ بھی وہی حکم دے۔ اور اگر اس کی (طوسی کی) مراد یہ ہے کہ دین کو قائم کر دے۔ ہم بھی کہتے ہیں کہ امام دین کا قائم کرنے والا اور شرع متین کی حمایت کرنے والا ہوتا ہے کہ وہی نماز قائم کرنے، زکوٰۃ دینے، نیکی کا حکم دینے اور برائی سے روکنے کے مترادف ہے، لیکن اتنی بات کیلئے تو علم ہونا ضروری نہیں ہے۔ کجا غلط فہمی سے محفوظ ہونا ضروری ہو۔ ہاں افضل بات یہی ہے کہ دوسروں سے زیادہ عالم ہو۔ مگر نہ یہ کہ غلطی کا احتمال اس میں ممکن نہ ہو کیونکہ غلطی سے پاکی سوائے ذات خداوندی کے اور کسی کیلئے ممکن نہیں ہے۔ نبی ہو یا ولی۔ چنانچہ انبیاء کے مذکورہ واقعات اس نظر سے کہ وہ بڑے بڑے انبیاء کے قصے ہیں اس قاعدہ کلیہ کے ثابت کرنے کے لئے کافی ہیں کیونکہ دوسرے (چھوٹے انبیاء) بدرجہ اولیٰ خطا کی جگہ میں واقع ہو جائیں گے مگر مذکورہ واقعات اس بارے میں کافی و شافی دلیل نہیں ہیں تو بدر کے قیدیوں[2] کا قصہ جو کہ خود انبیاء کے سردار کا قصہ ہے۔ انبیاء علیہم السلام کے خطائے فہم سے غیر معصوم ہونے کی دلیل ہے۔

الغرض عصمت عملی چیزے دیگر است و عصمت فہمی چیزے دیگر۔ دریں قدر شک نیست کہ انبیاء دیدہ و دانستہ مخالفت اوامر و نواہی خداوندی نمیکنند۔ و دلیلش یاد دارم کہ در پرچہ ہای سابق عرض داشتہ ام لیکن ازیں قدر عصمت فہمی

غرض یہ ہے کہ انبیاء کی عملی عصمت (گناہ سے معصوم ہونا) اور چیز ہے اور فہم کی عصمت دوسری چیز ہے۔ اتنی بات میں شک نہیں ہے کہ انبیاء جان بوجھ کر خداوند کریم کے اوامر اور نواہی کی مخالفت نہیں کرتے ہیں، اور اس کی دلیل مجھے یاد

---

[1] موسیٰ علیہ السلام کے بعد ایک بادشاہ جالوت نے بنی اسرائیل پر حملہ کیا۔ ان پر مسلط ہوا اور ان کو وطن مالوف سے نکال دیا۔ بنی اسرائیل بیت المقدس میں جمع ہوئے اور اپنے زمانے کے پیغمبر شمویئل علیہ السلام سے کہا کہ ہمارے لئے کوئی بادشاہ مقرر کریں تاکہ ہم جہاد کریں۔ انہوں نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے تمہارے لئے طالوت کو بادشاہ مقرر کیا ہے چنانچہ طالوت کے ساتھ ہی کر انہوں نے جہاد کیا۔ طالوت تمام اوامر و نواہی سے واقف نہ تھا بلکہ حضرت شمویئل علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ہدایات اور احکام کو نافذ کرتا تھا جس سے معلوم ہوا کہ امامت قوم کا امام ہی کا ہی کے لئے پیغمبر کی طرح سے قدرت و تقدم ہو کافی نہ تھا۔

[2] بدر کے قیدیوں کو باستثنائے بعض آنحضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے صحابہ کے مشورے سے فدیہ لے کر چھوڑ دیا تھا۔ اس کا ذکر گزشتہ مکتوب کے حاشیے میں آچکا ہے۔ مترجم۔

لازم نمی آید۔

بآیۂ ہدایۃ:

وَمَا أَرْسَلْنَا مِن قَبْلِكَ مِن رَّسُولٍ وَلَا نَبِيٍّ إِلَّا إِذَا تَمَنَّىٰ أَلْقَى الشَّيْطَانُ فِي أُمْنِيَّتِهِ

بہر تفسیرے کہ گیرند برد وقوع خطا رفہمی جملہ انبیا و رسل دلالت دارد۔ و چوں نباشد ہر کہ محل حوادث نیست معرض خطا نمی تواں شد۔ ورنہ ہر کہ باشد در محل خطا است۔ لیکن واتی محل حوادث نبودن منحصر در یک فرد است کہ ذات کبریائی است۔ علمش محیط است و صاف کہ منشأ آں بجز وجود امرِ دیگر نیست۔ ظلمۂ شیطانی و دیگر حوادث منظر را یارا و رسائی نیست کہ نورش را مکدر کنند و در خطا افگنند۔ باقی در حکمی اول ظلمۂ عدم دامنگیر حال اوست۔ چہ امکان خاص باقتران وجود و عدم

ہے پہلے اوراق میں عرض کر چکا ہوں لیکن اتنی بات سے فہم کی عصمت لازم نہیں آتی۔

ان سب باتوں کے باوجود آیت ذیل

"نہیں بھیجا ہم نے آپ سے پہلے کوئی رسول اور نہ نبی لیکن جب اس نے کوئی تمنا کی تو شیطان نے اسکی تمنا میں ملاوٹ کر دی ہے۔"

جس تفسیر سے بھی اس مذکورہ آیت کو لوگے تمام انبیا اور رسولوں کی فہمی خطا کے پیش آجانے پر دلالت کرتی ہے اور کیوں نہ ہو کیونکہ جو ہستی حوادث کا محل نہیں ہے (یعنی اللہ تعالیٰ) وہی ہستی محل خطا نہیں ہو سکتی ورنہ ہر کسی سے خطا سرزد ہو سکتی ہے لیکن تمہیں معلوم ہے کہ حوادث کا محل نہ ہونا صرف ایک فرد میں منحصر ہے اور وہ ذات خدا ہے کیونکہ اسکا علم محیط اور روشن ہے کیونکہ اس علم کا منشا وجود باری کے سوا اور کچھ نہیں ہے۔ شیطان کی پیدا کردہ تاریکی اور دوسرے ظلمت خیز

لہ یہ آیت پارہ ۱۷ سورۃ حج رکوع ۱۲ میں ہے۔ اس آیت کی تفسیر میں علامہ شبیر احمد صاحب عثمانی لکھتے ہیں "قدیم سے یہ عادت رہی ہے کہ جب کوئی نبی یا رسول کوئی بات بیان کرتا یا اللہ کی آیات پڑھ کر سناتا ہے شیطان اس بیان کی ہوئی بات یا آیت میں طرح طرح کے شبہات ڈالتا ہے یعنی بعض باتوں کے متعلق بہت لوگوں کے دلوں میں وسوسہ اندازی کر کے شکوک و شبہات پیدا کر دیتا ہے مثلاً نبی نے آیت حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ الخ پڑھ کر سنائی شیطان نے شبہ ڈالا کہ دیکھو اپنا مارا ہوا تو حلال اور اللہ کا مارا ہوا حرام کہتے ہیں، یا آپ نے إِنَّكُمْ وَمَا تَعْبُدُونَ مِن دُونِ اللَّهِ حَصَبُ جَهَنَّمَ پڑھا اس نے شبہ ڈالا کہ مَا تَعْبُدُونَ مِن دُونِ اللَّهِ میں حضرت مسیح و عزیر اور ملائکہ بھی شامل ہیں، یا آپ نے حضرت مسیح کے متعلق پڑھا كَلِمَتُهُ أَلْقَاهَا إِلَىٰ مَرْيَمَ وَرُوحٌ مِّنْهُ شیطان نے سمجھایا کہ اس سے حضرت مسیح کی ابنیت اور الوہیت ثابت ہوتی ہے اس القاء شیطانی کے ابطال اور رد میں پیغمبر علیہ السلام اللہ تعالیٰ کی وہ آیات سناتے ہیں جو بالکل صاف ہوں اور ایسی پکی باتیں بتلاتے ہیں جن کو سن کر شک و شبہ کی گنجائش نہ رہے گویا متشابہات کی ظاہری سطح کو لے کر شیطان جو اغوا کرتا ہے آیات محکمات اسکی جڑ کاٹ دیتی ہیں جنہیں سن کر تمام شکوک و شبہات ایک دم کافور ہو جاتے ہیں" علامہ شبیر احمد صاحب عثمانی کی اس تفسیر پر انبیا کی فہمی خطا کا انکشاف اس آیت سے باقی نہیں رہتا لہٰذا مولانا محمد قاسم صاحب کا یہ فرمانا کہ اس آیت کو جس حیثیت سے لو خطائے فہمی ثابت ہوتی ہے درست نہیں تھا۔ [illegible] نے ایسی تفسیریں کی ہیں جس سے [illegible] ثابت ہوتا ہے دیکھو تفسیر موضح القرآن حضرت شاہ عبد القادر صاحب اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں "نبی کو ایک حکم یا ایک خبر اللہ کی طرف سے آتی ہے اس میں ہرگز ذرہ برابر تفاوت نہیں ہو سکتا اور ایک اپنے دل کا خیال رہا اور رستہ اچھو دا ہے وہ کبھی ٹھیک پڑ جاتا ہے کبھی نہیں" (مترجم)

بند و ہمیں است کہ ممکن خاصہ با ایجاب و سلب ترکیب یافتہ۔

حوادث کی فضا تک پہنچ نہیں ہے کہ وہ اس کے نور کو غبار آلود کر دیں اور ظلی میں ڈال دیں لیکن ممکن ہستی میں سب سے پہلے تو تاریکی عدم اس کا دامن پکڑے ہوتے ہے کیونکہ امکانِ خاص[1] وجود و عدم دونوں کے ممکن ہونے سے صورت اختیار کرتا ہے۔ اور یہی وجہ ہے کہ (قضیہ) ممکنہ خاصہ[2] کی ترکیب میں اثبات و نفی دونوں شامل ہیں۔

دوم[3] صدہا کدورات منظلم از بدن و متممات بدن از غذا و اشربہ و فضلات آں ہا و اصحاب و اقران نیک و بد میرسد۔ و شیطان و جنات کہ در اصل فطرۃ منظلم افتادہ اند بوساوس گوناگوں دل صافی را مکدر میگردانند بہر حال ماوراء ذات کبریائی ہر کہ باشد در محل حوادث است و معرض کدورات۔ نبی باشد یا ولی۔ اما نسبۃ ما گنہگاران تیرہ درون نور اوشاں سراپا نور است اما مقابل او تعالیٰ صفائی و شفافی کجا۔ تا از خطا و غلطی فہم عصمت ضروری باشد۔ غایۃ ما فی الباب مثل ما تیرہ درونان در ہر امر غلط نکردہ باشند۔ اما چوں علت خطا فہم مشترک است اگر فرق است فرق شدت و ضعف است۔ خطاء فہم نیز مشترک باشد۔ ہاں فرق شدت خطا و ضعف خطا و قلت و کثرت بوجہ مذکور ضروری است۔

دوسرے یہ کہ سینکڑوں تاریک کدورتیں بدن کی اور بدن کو تقویت دینے والی غذاؤں اور پینے کی چیزوں اور ان کے فضلات اور اچھے برے ہم زمانہ اور ساتھیوں کی طرف سے پہنچتی رہتی ہیں اور شیطان اور جنات کہ اصل میں تاریک فطرت واقع ہوتے ہیں طرح طرح کے وسوسوں سے صاف دل کو میلا کر دیتے ہیں۔ بہر حال ذات کبریائی کے سوا جو بھی ہے حوادث کے مقام اور کدورتوں کی جگہ میں ہے۔ خواہ وہ نبی ہو یا ولی۔ لیکن ہم سیہ دل گنہگاروں کی بنسبت اولیا اور انبیا کا نور سراپا نور ہے لیکن پھر بھی اس اللہ تعالیٰ کے مقابلے میں صفائی اور شفافی کہاں ہو سکتی ہے کہ بھول چوک اور غلط فہمی سے عصمت ضروری ہو۔ زیادہ سے زیادہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ ہم جیسے سیہ دلوں کی طرح ہر بات میں انبیا اور اولیا غلطی نہیں کرتے لیکن چونکہ غلط فہمی کا سبب ہم میں اور ان میں مشترک ہے اس لئے اگر ہم میں اور ان میں کوئی فرق ہے تو قوت اور

---

[1] جس چیز کے وجود و عدم کا ہونا ممکن ہو تو اس کو امکانِ خاص کہتے ہیں۔ مثلاً زَیْدٌ مَوْجُوْدٌ و زَیْدٌ لَیْسَ بِمَوْجُوْدٍ دونوں درست ہیں۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ زید کا وجود اور عدم وجود دونوں ممکن ہیں۔ مترجم۔

[2] ممکنہ خاصہ وہ قضیہ ہے جس میں محمول کا ثبوت موضوع کے لئے اور محمول کا سلب موضوع سے دونوں ممکن ہوں مثلاً زَیْدٌ مَوْجُوْدٌ میں زَیْدٌ موضوع اور موجود محمول ہے۔ زید کے لئے نہ وجود ضروری ہے اور نہ عدم ضروری ہے اور ممکنہ عامہ وہ قضیہ ہوتا ہے کہ اس میں جو حکم بیان کیا جاتا ہے اس کی مخالف جانب ضروری نہ ہو خواہ جانب موافق واجب ہو یا ممکن ہو۔ مثلاً اَللّٰہُ مَوْجُوْدٌ میں اللہ کے وجود کا حکم لگایا گیا ہے تو اس کی جانب مخالف یعنی اللہ کا عدم ضروری نہیں۔ یہ دونوں قضایا یعنی ممکنہ خاصہ اور ممکنہ عامہ عموم و خصوص کی نسبت رکھتے ہیں ہر ممکنہ خاصہ پر ممکنہ عامہ صادق آئے گا لیکن ہر ممکنہ عامہ پر ممکنہ خاصہ کا صادق ہونا ضروری نہیں۔ مترجم

ضعف کا ہے سمجھنے میں خطا ہو جانا دونوں میں مشترک ہے۔ ہاں شدت خطا اور ضعف خطا اور قلت خطا اور کثرت خطا کا فرق وجہ مذکور کی وجہ سے ضرور پایا جائے گا۔[1]

و اگر غرض طوسی از لفظ شریعۃ این است کہ شریعۃ خود از خدا آرد اوّل این معنی بنسبۃ این لفظ از قبیل المعنی فی بطن الشاعر است۔

دوّم این گو ز شتر ہنوز دعوی است کہ بدلیلی مدلل نمی تواں شد۔

## دلیل سوم طوسی

اکنوں حال دلیل سوم باید نگر کہ چہ قدر پوچ است می گوید کہ بحکم اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول و اولی الامر منکم امتثال اوامر و نواہی امام واجب است۔ پس اگر معصوم نباشد انکار بروی واجب باشد نہ امتثال۔ این دلیل نیز بر فہم و فراست جناب علامہ شیعیان شہادتی مید ہد کہ مپرس۔ این سخن از قبیل است کہ "من چہ می سرایم و تنبورہ من چہ میگوید" چہ ماحصل آیۃ ہمیں است کہ اطاعت اہل امر باید کرد۔ مگر چہ ضرورت کہ مراد از اہل امر امیر و امام باشد؟ بلکہ علماء ربانی باشند۔ کہ بنیابت حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اوامر و نواہی نبوی و خداوندی بخلائق می رسانند و ہمیں وجہ مطاع خلائق گردیدہ باشند۔ چنانچہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم بنیابۃ خداوندی مطاع خلائق گردیدند۔ پس شیعیان کہ دریں مقام مدعی اند باوجود ایں احتمال کہ بنسبۃ احتمال مقصود ایشاں بشہادۃ معنی اظہر است چگونہ استدلال باین آیۃ خواہند کرد۔ و سلمنا کہ مراد از اولی الامر امیر و امام مصطلح است لیکن منشاء اطاعۃ او شاں ہمیں اولی الامری است نہ نفس

اور اگر طوسی کی غرض لفظ شریعت سے یہ ہے کہ شریعت کو امام خود خدا سے لے کر آتا ہے تو اول تو اس لفظ کے یہ معنی کرنا بالکل ایسے ہی ہیں جیسا کہ کہا گیا ہے المعنی فی بطن الشاعر۔

دوسرے یہ کہ یہ پوچ کلام ابھی تک ایک ایسا دعویٰ ہے کہ جو کسی دلیل سے مدلل نہیں کیا جاسکتا۔

## طوسی کی تیسری دلیل

اب طوسی کی تیسری دلیل کا حال دیکھو کہ کس قدر لچر ہے کہتا ہے کہ "اللہ کی اور رسول کی اور اولی الامر کی اطاعت کرو" کے حکم کے مطابق امام کے اوامر اور نواہی کا بجا لانا واجب ہے پس اگر امام معصوم نہ ہوتا تو اس کے احکام کا انکار واجب ہوتا نہ کہ احکام کو ماننا۔ یہ دلیل بھی شیعوں کے علامہ کی سمجھ بوجھ (یعنی حماقت) پر ایسی شہادت دیتی ہے کہ کچھ نہ پوچھئے۔ یہ بات تو ایسی ہی ہے کہ جیسا فارسی کا محاورہ "میں کیا کہہ رہا ہوں اور میرا تنبورہ کیا کہہ رہا ہے" کیونکہ آیت کا خلاصہ تو صرف یہ ہے کہ اہل امر کی اطاعت کرنی چاہئے مگر کیا ضرور ہے کہ اہل امر سے مراد امیر اور امام ہی ہو بلکہ علماء ربانی ہو سکتے ہیں کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نائب ہونے کی وجہ سے خدا اور رسول کے احکامات لوگوں کو پہنچاتے ہیں اور اسی وجہ سے وہ مخلوق کے پیشوا بن گئے ہیں جیسا کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خدا کے نائب ہونے کی وجہ سے مخلوق خدا کے پیشوا ہوتے۔ پس شیعہ صاحبان کہ اس موقع پر مدعی بنے ہوتے ہیں اس احتمال کے ہوتے ہوئے کہ جو ان کے مقصود احتمال کی بہ نسبت معنوی شہادت

---

[1] یعنی انبیاء اور اولیاء کی فہمی خطا بہت معمولی اور بہت کم ہوگی اور ہم جیسوں کی خطا بہت بڑی اور بکثرت ہوگی۔ مترجم

ذات اوشاں - چنانچہ منشاء اطاعت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم وصف رسالت است نہ ماہیت و ذات محمدی صلی اللہ علیہ وسلم چنانچہ لفظ رسول و اولی الامر خود بریں قدر دلیل کافی است و طاعت ذاتی منحصر دراں ذات خداوندی است کہ خالق ہمہ ذوات و اوصاف است و ہمیں وجہ اسم ذات یعنی اللہ اختیار فرمودند - لیکن چوں اینچنیں است اگر ضروری است امتثال ہماں اوامر ضروری است کہ اوامر خداوندی باشند ورنہ وصف رسالت و اولی الامری از میان نخواہد برخاست - پس اگر فرضاً نبی وقت ماورائی اوامر خداوندی امری فرمودہ باشد چنانچہ در صحاح اہل سنت موجود است کہ در تابیر نخل از خود منع فرمودند - اطاعت دراں امر بحکم آیت لازم واجب نیست چنانچہ خود فرمودند

سے زیادہ ظاہر ہے - اس آیت سے کس طرح استدلال کر سکتے ہیں اور ہم نے مانا کہ اولی الامر سے مراد امیر اور اصطلاحی امام ہی ہو لیکن ان کی اطاعت کا منشا ان کا اولی الامر ہونا ہے نہ مطلق ان کی ذات - چنانچہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کا منشا آپ کے رسول ہونے کا وصف ہے نہ ذات محمدی صلی اللہ علیہ وسلم اور نہ آپ کی ماہیت انسانی - چنانچہ رسول اور اولی الامر کا لفظ اتنی بات پر خود کافی دلیل ہے اور ذاتی اطاعت اس ذات خدا تعالیٰ میں منحصر ہے جو کہ تمام ذوات اور ان کی صفات کا خالق ہے اور اسی وجہ سے اسم ذات یعنی (اطیعوا اللہ میں) اللہ اختیار فرمایا - لیکن جب بات یہ ہے تو اگر ضروری ہے تو انہی احکام کی اطاعت ضروری ہے جو کہ خدا کی طرف سے ہوں ورنہ رسالت اور صاحب امر ہونے کا وصف جاتا رہے گا - پس اگر فرض کر لو کہ اپنے وقت کا نبی، اگر خداوندی احکام کے سوا کسی بات کا خود حکم دے جیسا کہ اہل سنت کی صحاح کتب میں موجود ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کھجوروں[1] کی شاخ بندی سے منع فرمایا تو اس بات میں آیت کے حکم کے مطابق اطاعت لازم اور واجب نہیں ہے جیسا کہ خود حضورؐ نے فرمایا

اَنْتُمْ اَعْلَمُ بِاُمُوْرِ دُنْیَاکُمْ

"تم لوگ اپنے دنیا کے معاملات کو خود زیادہ جانتے ہو۔"

[1] عرب کے لوگ کھجور کے نر درخت کے پھول مادہ درخت کے اوپر چھڑکا کرتے تھے جس سے کھجوریں زیادہ آیا کرتی، ایسا کرنے کو تابیر کہتے ہیں (مظاہر حق کتاب الایمان) حدیث میں ہے:-

عَنْ رَافِعِ بْنِ خَدِیْجٍ قَالَ قَدِمَ نَبِیُّ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ الْمَدِیْنَۃَ وَھُمْ یَاْبِرُوْنَ النَّخْلَ فَقَالَ مَا تَصْنَعُوْنَ قَالُوْا کُنَّا نَصْنَعُہٗ قَالَ لَعَلَّکُمْ لَوْ لَمْ تَفْعَلُوْا کَانَ خَیْرًا فَتَرَکُوْہُ فَنَقَصَتْ قَالَ فَذَکَرُوْا ذٰلِکَ لَہٗ فَقَالَ اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ اِذَا اَمَرْتُکُمْ بِشَیْءٍ مِّنْ اَمْرِ دِیْنِکُمْ فَخُذُوْا بِہٖ وَاِذَا اَمَرْتُکُمْ بِشَیْءٍ مِّنْ رَّاْیِیْ فَاِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ (مسلم)

رافع بن خدیجؓ نے کہا کہ نبی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینے تشریف لائے اور وہاں کے لوگ کھجور کے درختوں کی تابیر کیا کرتے تھے آپ نے دریافت فرمایا کہ تم کیا کرتے ہو۔ انہوں نے کہا ہم حسب عادت کرتے ہیں۔ فرمایا شاید کہ اگر تم نہ کرو تو بہتر ہے۔ لہٰذا انہوں نے چھوڑ دیا تو اس سال میوہ کم ہوا۔ راوی نے کہا یہ بات انہوں نے آنحضرتؐ سے کہی تو آپ نے فرمایا میں تو ایک بشر ہوں اگر میں تم سے تمہارے دین کے بارے میں کہوں تو اسے اختیار کر لو اور اگر میں تم سے اپنی عقل سے کوئی بات کہوں تو اس کے سوا نہیں کہ میں ایک بشر ہوں۔

اور بعض روایات میں اسی حدیث سے متعلق یہ الفاظ ہیں "انتم اعلم بامور دنیاکم" "تم اپنے دنیا کے معاملات کو خوب جانتے ہو" (مظاہر حق)

او کرا قال۔ لیکن وقتیکہ اہل سنت درباره نبی اینچنیں گفته باشند و اوشان چه کنند۔ خداوند علیم خود چنیں میفرماید چنانچه دانستی، درباره امام بدرجہ اولیٰ تسلیم نخواہند کرد کہ بہر گونہ مطاع باشد و منکر و مدعا علیہ را دانی کہ با حتمالے رد قول مدعی تواں کرد چہ جائیکہ خود منطوق کلام مستدل بر باشد وبہمیں وجہ غالباً پس ازیں آیۃ جملہ دیگر آوردہ اند کہ بمنزلہ شرح وتفسیر است نسبت آیۃ اولیٰ درباره اشارہ مذکور امعنی جملہ

فَإِنْ تَنَازَعْتُمْ فِي شَيْءٍ فَرُدُّوهُ
إِلَى اللَّهِ وَالرَّسُولِ إِنْ كُنْتُمْ
تُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ

مطلب مذکور پس از مطالعہ جملہ لاحقہ از علم الیقین بحق الیقین میرسد بلکہ برامکان خطا ائمہ دلالتے دارد کہ میرس مگر فہم بکار است۔ ورنہ نابینایاں را با ایں روشنی آفتاب ہم بنظر نمی آید۔

الغرض اگر امام معصوم نخواہد بود اگر در فہم معصوم نیست ہر چہ بحکم خطا گفتہ باشد منجملہ اوامر خداوندی نخواہد بود۔ فی بلکہ وصف امامت واولی الامری نیز از میاں خواہد خاست اگر کسی انکار کند بر امام انکار نمیکند و اگر تسلیم نمیکند انکار از حکم خداوندی نخواہد۔ قول باطلی او رد میکند وامر غیر خدا را پس پشت می اندازد۔ مگر فہیدانم کہ دریں امر علماء شیعیاں چہ گنا ہی دیدہ اند بجز انکو موافق (آیۃ)

یا بیہا کہ فرمایا۔ لیکن جب اہل سنت نبی کے بارے میں ایسا عقیدہ رکھتے ہوں اور وہ بھی کیا کریں جب خداوند علیم خود اسی طرح فرماتے ہیں جیسا کہ تمہیں معلوم ہو چکا تو امام کے بارے میں تو بطریق اولیٰ تسلیم نہیں کریں گے کہ ہر طرح سے وہ قابل اطاعت ہوگا اور منکر اور مدعا علیہ یعنی منکر دعویٰ کو یہ حق پہنچتا ہے کہ مدعی کے خلاف ایک احتمال بھی نکل آئے تو مدعی کے دعوے کو رد کر دے کجا یہ کہ کلام کا واضح مفہوم وجہ استدلال ہو اور غالباً اسی وجہ سے آیت کے بعد دوسرا جملہ لائے ہیں جو اشارۂ مذکورہ کے بارے میں آیت اولیٰ کے متعلق شرح اور تفسیر کا درجہ رکھتا ہے۔ میری مراد یہ آیت ہے:۔

"پس[1] اگر تم کسی چیز میں جھگڑ پڑو تو اس میں اللہ اور رسول کی طرف رجوع کرو اگر تم اللہ اور قیامت پر ایمان رکھتے ہو"

مذکورہ مطلب بعد والے جملے کے مطالعہ کے بعد علم الیقین سے حق الیقین کے درجے پر پہنچ جاتا ہے بلکہ ائمہ کی لغزش کے ممکن ہونے پر ایسی دلالت کرتا ہے کہ کچھ نہ پوچھو۔ مگر اس کے لئے سمجھ کی ضرورت ہے۔ ورنہ اندھوں کو تو آفتاب کی روشنی میں بھی کچھ نظر نہیں آتا۔

غرض یہ ہے کہ اگر امام معصوم نہ ہوگا تو اگر وہ فہم میں معصوم نہیں ہے تو وہ جو کچھ لغزش کے باعث کہا ہوگا تو وہ منجملہ خدائی احکامات کے نہ ہوگا یہی نہیں بلکہ اس وقت اس بارے میں امامت اور صاحب امر ہونے کی صفت بھی درمیان سے اٹھ جائے گی۔ اس صورت میں امام کا کہا ماننے سے انکار کر دینا، امام کا انکار کرنا نہیں ہے اور اگر اس کی غلط باتوں کو تسلیم نہ کرے تو حکم خداوندی کا انکار لازم

[1] یہ آیت پارہ ۵ سورۂ نساء رکوع ۸ میں ہے۔ مترجم

نہیں آتا بلکہ وہ امام کے غلط حکم اور باطل بات کو رد کر رہا ہے اور غیر اللہ کے حکم کو پس پشت ڈال رہا ہے۔ مگر میں نہیں جانتا کہ شیعوں کے علامہ نے اس معاملے میں کیا گناہ دیکھا ہے سوائے اس کے کہ اس آیت کے موافق

اِتَّبِعُوْا مَا اُنْزِلَ اِلَیْکُمْ مِّنْ رَّبِّکُمْ وَلَا تَتَّبِعُوْا مِنْ دُوْنِہٖ اَوْلِیَآءَ

باشد دیگر چہ باشد

واگر خاطی در عمل است و باعتبار اعمال معصوم نیست انکار بر افعالش ندانم چہ طور مخالف فرمان واجب الاذعان

اَطِیْعُوا اللّٰہَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِی الْاَمْرِ مِنْکُمْ۔

است ما چناں شنیدہ ایم کہ امر چیزی دیگر است و فعل چیزی دیگر۔ مقتضاء اطاعۃ اولی الامر امتثال اوامر است نہ اتباع افعال تا انکار بر افعال امام مخالف ایں باشد

ایں است حال دلیل سوم۔

## دلیل چہارم علامہ طوسی

اکنوں از حال دلیل چہارم نیز بشنو۔

علماء شیعیاں میفرمایند کہ اگر امام معصیۃ کند از عوام در درجہ کمتر باشد۔ چہ امام از قبح معاصی آگاہ تر است و از مناقب طاعات خبردار تر ما میدانستیم کہ علامہ نصیر الدین لاجرم علامہ باشد ایں نمیدانستیم کہ ایں چنیں ترہات بی مزہ نیز یاد آوردہ اند۔ بناء ایں دلیل بر دو مقدمہ است کہ

"اتباع کرو تم جو تمہارے رب کی طرف سے نازل کیا گیا ہے اور اس کے سوا اور اولیا کی پیروی مت کرو۔"[1]

یہی ہے اور اس کے سوا کیا ہے۔

اور اگر (امام سے) کسی عمل میں خطا ہوتی ہے اور اعمال کے اعتبار سے معصوم نہیں ہے تو اس کے افعال پر نکیر کرنا میں نہیں سمجھتا کہ کس طرح خدا کے واجب الاطاعت حکم کے مخالف ہوگا (جو اس نے فرمایا ہے کہ)

"اطاعت کرو اللہ کی اور اطاعت کرو رسول کی اور جو تم میں سے صاحب حکم ہو۔"[2]

ہم نے تو ایسا سنا ہے کہ امر اور چیز ہے اور فعل دوسری چیز ہے۔ اولی الامر کی اطاعت کا مقتضا احکام کی تعمیل ہے نہ کہ اس کے افعال کی پیروی۔ کہ امام کے افعال سے انکار اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول کے مخالف قرار دیا جا سکے

یہ ہے علامہ طوسی کی تیسری دلیل کی حقیقت

## علامہ طوسی کی چوتھی دلیل

اب علامہ طوسی کی چوتھی دلیل کا حال سنئے

شیعوں کے علامہ صاحب فرماتے ہیں کہ اگر امام گناہ کرے تو درجہ میں عوام سے کمتر ہوگا۔ کیونکہ امام گناہوں کی برائی سے زیادہ آگاہ ہوا کرتا ہے اور طاعتوں کی خوبیوں سے زیادہ خبردار ہوا کرتا ہے۔ ہم تو یہ سمجھتے تھے کہ علامہ نصیر الدین طوسی یقیناً علامہ ہوں گے لیکن ہم یہ نہیں جانتے تھے کہ اس قسم کی

---

[1] سورۂ اعراف رکوع ۱ پوری آیت اس طرح ہے: "اِتَّبِعُوْا مَا اُنْزِلَ اِلَیْکُمْ مِّنْ رَّبِّکُمْ وَلَا تَتَّبِعُوْا مِنْ دُوْنِہٖ اَوْلِیَآءَ قَلِیْلًا مَّا تَذَکَّرُوْنَ ۝" مترجم

[2] پارہ ۵ سورۂ نساء رکوع ۸۔ مترجم

بہر ثبات دو مقدمہ مذکورہ ضروری است۔

**مقدمہ اول** | اول آنکہ امامت مفضول بر افضل و فاضل نمی تواں شد۔

**مقدمہ دوم** | دوم آنکہ امام را آگاہی و اطلاع قبائح معاصی و مناقب طاعات از دیگراں زیادہ تر باید۔

لیکن دانی کہ ہر دو مقدمہ باطل است۔ امامت طالوت دلیل بطلان مقدمہ اولی است۔ و مضامین مسطورہ بالا کہ در شرط بودن علم و نبودن آں بہر امام گذشت مذکور شدہ بہر ابطال مقدمہ ثانیہ کافی است۔ با اینہمہ علامہ را اگر دلیلی بہم نرسیدہ بود ازیں مصادرہ علی المطلوب کدام مطلوب بدست افتاد۔ آخر دریں گفتن کہ امام را عصمت ضروری است و دریں قول کہ امام را افضلیت و اعلمیت ضرور است چنداں فرق نیست کہ آں را دعوی و ایں را دلیل گردانید۔ آرے اگر اول را دلیل و ثانی را دعوی قرار دادی قدری گنجائش رد و کد بود۔ چہ اول خاص است و مستلزم ثانی و ثانی عام است و مستلزم اول نیست۔ بالجملہ بہر اثبات خاص اگر عام را آورند کار کافی بر آید۔ ہاں جائیکہ عام خاص را لازم حمل باشد مصادرہ لازم خواہد آمد۔

اوٹ پٹانگ باتیں بھی انہوں نے ذکر کی ہیں۔ اس دلیل کی بنیاد دو مقدموں پر ہے کہ اس دلیل کو ثابت کرنے کے لئے وہ دونوں مقدمے ضروری ہیں۔

اول یہ کہ امامت اس شخص کی جو کمتر درجہ کا ہو اپنے سے افضل اور زیادہ فاضل پر نہیں ہو سکتی۔

دوسرے یہ کہ امام کو گناہوں کی برائیوں اور طاعات کی خوبیوں سے دوسروں کی بہ نسبت زیادہ آگاہی اور واقفیت ہونی چاہئے۔

لیکن تمہیں پتہ ہے کہ یہ دونوں مقدمے[1] باطل ہیں۔ پہلے مقدمہ کے باطل ہونے کی دلیل طالوت کی امامت ہے اور مذکورہ بالا (زیربحث) مضامین جو امام کے لئے عالم ہونے اور نہ ہونے کے بارے میں ہے۔ دوسرے مقدمے کے باطل کرنے کیلئے کافی ہے۔ ان سب باتوں کے باوجود اگر علامہ کو کوئی دلیل دستیاب نہ ہوئی تھی تو اس مصادرہ[2] علی المطلوب سے کون سا مقصد حاصل ہوا۔ آخر اس کہنے میں کہ امام کیلئے عصمت ضروری ہے اور اس قول میں کہ امام کے لئے زیادہ فاضل ہونا اور زیادہ عالم ہونا بہت ضروری ہے۔ چنداں فرق نہیں ہے کہ (علامہ حلی) اسکو دعویٰ اور اسکو دلیل بنا دیا۔ ہاں اگر اول کو دلیل اور دوسرے کو دعویٰ قرار دیتے تو بحث کرنے کی قدرے گنجائش تھی۔ کیونکہ اول خاص ہے اور ثانی کو مستلزم ہے اور ثانی عام ہے اور وہ اول کو مستلزم نہیں ہے خلاصہ

---

[1] دونوں مقدمے یعنی کمتر درجے والے کی فاضل تر پر امامت کا نہ ہو سکنا اور امام کا دوسروں کی بہ نسبت طاعات اور سیئات سے زیادہ واقف ہونا اس لئے غلط ہے کہ طالوت دونوں حالتوں میں حضرت شموئیل علیہ الصلوٰۃ والسلام سے کم درجہ تھا اور پھر اس کو امام بنایا گیا۔ مترجم

[2] دعوے ہی کو دوسرے عنوان سے دلیل بنا دینے کو مصادرہ علی المطلوب کہا جاتا ہے۔ یہ علم المناظرہ کی ایک اصطلاح ہے۔ مترجم

[3] مطلب یہ ہے کہ جہاں خاص ہو وہاں عام پایا جائے گا اور جہاں عام ہو وہاں خاص پایا جانا ضروری نہیں۔ مترجم

یہ ہے کہ اگر خاص کو ثابت کرنے کیلئے اگر دلیل میں عام کو پیش کریں گے تو کام نہیں چلیگا - ہاں وہم و خیال ہے کہ عام خاص کے لئے لازم ہوتا ہے ۔ مصادرہ علی المطلوب لازم آجاتے گا ۔

باقی ماند آنکہ چوں عصمت ضروری شد تنصیص نیز ضروری باشد ورنہ معرفت امام محال است - چہ معنوی امر است نہ امر خارجی کہ بچشم و گوش تواں دید و شنید - بہر ابطالش کافیست ایں کہ ایں ضرورتیست وہاں ادریں دعویٰ قدم بقدم نصاریٰ رفتہ اند کہ بشارت نبی اول بہ نبی ثانی شرط میکنند - ہاں اگر دلائل موجودہ بر ثبوت میرسید آنوقت دریں امر نیز بحث میکر دیم ۔ باایں ہمہ مرادش از تنصیص اگر تعیین و تشخیص نام و نشان و مفقود شکل و حسب و نسب است کہ مفادش تشخص جزئی باشد ایں چنیں تعیین در انبیا ہم مفقود تا یا آنکہ چہ رسد - از آدم علیہ السلام گرفتہ تا بہ نبی آخر الزمان صلوات اللہ علیہم اجمعین کسے نیست کہ از سابق ایں چنیں تعیین بہر او کردہ باشند - و اگر فرستادن براۓ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم چنیں کردہ باشند آں تعیین در حق کدام مومن بکار آمدہ - ہاں معجزات علمی و عملی را اگر گوئی بجا است - لیکن ایں تا ایں فرق است کہ محتاج بیان نیست و اگر مرادش ایں است کہ بوصفی تعبیر کنند کہ بجز یک کس بر کسی دیگر منطبق نشود ۔

باقی رہی یہ بات کہ چونکہ عصمت ضروری ہو گئی ہے تو اس کا اعلان بھی ضروری ہوگا ورنہ امام کی شناخت محال ہوجائے گی کہ یہ معنوی امر ہے نہ کہ خارجی کہ آنکھ اور کان سے دیکھ سکیں اور سن سکیں - اس کو باطل ثابت کرنے کے لئے کافی کا لاکرنا ضروری نہیں ہے - اور (علامہ طوسی) اس دعوے میں نصاریٰ کے قدم بقدم چلے ہیں کہ جو پہلے نبی کی طرف سے دوسرے نبی کے آنے کی بشارت دینا شرط قرار دیتے ہیں - ہاں اگر رد کئے گئے دلائل ثبوت کو پہنچ جاتے تو اس وقت ہم اس معاملے میں بحث کرتے - ان تمام باتوں کے باوجود اگر تنصیص سے علامہ کی مراد امام کا حسب و نسب شکل و صورت اور نام و نشان کا تعیین کرنا تو اس کا فائدہ تشخص جزئی ہوگا اور اس قسم کا تعیین انبیا میں بھی تعیین پایا جاتا کجا یہ کہ ائمہ میں پایا جائے - آدم علیہ السلام سے لیکر نبی آخر الزمان صلوات اللہ علیہم اجمعین تک ایک بھی نبی ایسا نہیں ہے کہ پہلے سے اس قسم کی تعیین اس کے لئے کسی نے کی ہو اور اگر فرض کر لو کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے اس قسم کی تعیین کی ہو تو وہ تعیین کس مومن کے لئے کام آئی - ہاں علمی[1] اور عملی معجزات کے متعلق اگر کہو تو درست ہے لیکن اس میں اور اس میں واضح فرق ہے کہ جو بیان کا محتاج نہیں اور اگر علامہ کی مراد یہ ہے کہ اس کا ایسا وصف بیان کریں کہ ایک کے سوا کسی دوسرے پر چسپاں نہ ہو سکے تو

اول ضرورتش مسلم ورنہ حاجت اعجاز کہ بالاتفاق ضروری است چہ باشد ۔
دوئم در جملہ انبیا مفقود خصوصاً در اول انبیا یعنی آدم علیہ السلام

اول تو اس کی ضرورت ہی کیا ورنہ اعجاز کی ضرورت کہ متفقہ طور پر ضروری ہے کیا رہیگی ۔
دوسرے تمام انبیا میں ایسی تعیین مفقود ہے خاص طور پر سب سے پہلے نبی[2] یعنی آدم علیہ السلام میں ۔

---

[1] یعنی علمی و عملی معجزات دیکھ کر لوگ ایمان لاتے اور نبی کی اس طرح تعیین ہوئی - مترجم
[2] کیونکہ آدم علیہ السلام سے پہلے کوئی نبی یا انسان ہی نہ تھا جو آدم علیہ السلام کی پیشگوئی کرتا یا ان کی تعریف کرتا لہٰذا کسی نبی کی تعیین کیسے ہو سکتی ہے تو پھر آدم علیہ السلام طوسی کے خیال کے مطابق نبی نہ ہو سکے تھے - مترجم

سوم گوئیم کہ ایں تعیین بر خلفاء اربعہ فرمودند چنانچہ آیۃ۔

وَعَدَ اللّٰہُ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مِنْکُمْ

اگر بدیدہ تدبر دیدہ شود بریں قدر گواہی وارد و ہمچنیں۔

عَلَیْکُمْ بِسُنَّتِیْ وَسُنَّۃِ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِیْنَ مِنْ بَعْدِیْ

وحدیث

اِقْتَدُوْا بِالَّذِیْنَ مِنْ بَعْدِیْ

بر امامت ائمہ اربعہ یا دوازدہ شان شاہد نمی تواں شد چہ لفظ مِنْ بَعْدِیْ کہ در حدیث دوم است سوائے شیخین رضی اللہ عنہما بر کسی راست نمی آید۔ و در حدیث اول ہمیں لفظ با لفظ راشدین پیوستہ تعیین خلفاء اربعہ میفرماید چہ معنی رشد کہ ہمانا اہتداء و اتباع نبویست من کل الوجوہ اگر یافتہ می شود چنانچہ از سیرۃ و صورۃ شاں ہویدا بود۔

بالجملہ اگر تعیین فرمودہ اند ہمیں مرداں فرمودہ اند نہ دیگراں و اگر مرادش از تنصیص آں باشد کہ خود امام

تیسرے ہم کہتے ہیں کہ یہ تعیین خلفاء اربعہ کے لئے ہے۔

چنانچہ آیت (حسب ذیل)

"اللہ نے تم میں سے ان لوگوں سے وعدہ کیا ہے جو ایمان لائے"

کو غور کی نگاہ سے دیکھا جائے تو اتنی بات پر گواہی دیتی ہے اور ایسے ہی

"تم میری[1] سنت اور میرے بعد کے خلفاء راشدین کی سنت کو اپنے اوپر لازم کرو۔"

اور حدیث ذیل

"تم میرے[2] بعد میں آنے والے لوگوں کی پیروی کرو۔"

چاروں اماموں یا ان کے بارہ اماموں کی امامت کے لئے گواہ ہو سکتی ہے کیونکہ "من بعدی" کے الفاظ جو کہ دوسری حدیث کے ہیں سوائے شیخین (حضرت ابوبکرؓ و عمرؓ) کے کسی پر ٹھیک نہیں ہوتے اور پہلی حدیث میں یہی لفظ راشدین کے لفظ کے ساتھ مل کر خلفاء اربعہ کی تعیین کر دیتا ہے کیونکہ رشد کے معنی کہ وہ رشد یقیناً نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی اور ان سے ہدایت حاصل کرنا ہے اور وہ رشد ان ہی حضرات میں پایا جاتا ہے جیسا کہ ان کی صورت اور سیرت سے ظاہر تھا۔

بالجملہ اگر تعیین فرمائی ہے تو ان ہی اشخاص کے لئے فرمائی ہے نہ کہ دوسروں کے لئے اور اگر اعلان سے ان

[1] پوری حدیث جو مشکوۃ "باب الاعتصام بالکتاب والسنۃ" میں ہے حسب ذیل ہے۔

عَنِ الْعِرْبَاضِ بْنِ سَارِیَۃَ قَالَ صَلّٰی بِنَا رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ذَاتَ یَوْمٍ ثُمَّ اَقْبَلَ عَلَیْنَا بِوَجْہِہٖ فَوَعَظَنَا مَوْعِظَۃً بَلِیْغَۃً ذَرَفَتْ مِنْہَا الْعُیُوْنُ وَوَجِلَتْ مِنْہَا الْقُلُوْبُ فَقَالَ رَجُلٌ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ کَاَنَّ ہٰذِہٖ مَوْعِظَۃُ مُوَدِّعٍ فَاَوْصِنَا فَقَالَ اُوْصِیْکُمْ بِتَقْوَی اللّٰہِ وَالسَّمْعِ وَالطَّاعَۃِ وَاِنْ کَانَ عَبْدًا حَبْشِیًّا فَاِنَّہٗ مَنْ یَّعِشْ مِنْکُمْ بَعْدِیْ فَسَیَرٰی اخْتِلَافًا کَثِیْرًا فَعَلَیْکُمْ بِسُنَّتِیْ وَسُنَّۃِ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِیْنَ الْمَہْدِیِّیْنَ تَمَسَّکُوْا بِہَا وَعَضُّوْا عَلَیْہَا بِالنَّوَاجِذِ وَاِیَّاکُمْ وَمُحْدَثَاتِ الْاُمُوْرِ فَاِنَّ کُلَّ مُحْدَثَۃٍ بِدْعَۃٌ وَکُلَّ بِدْعَۃٍ ضَلَالَۃٌ (احمد، ابو داؤد، ترمذی اور ابن ماجہ نے روایت کی مگر ترمذی اور ابن ماجہ نے صلوٰۃ کا ذکر نہیں کیا)۔ مترجم

را دربارۂ تقررش بر منصب امامت وحی از خدا آید۔ اگر تسلیم کنیم مطلبش نخواہد برآمد چہ وحی امام اگر حجت باشد بہر او حجت دباشد بہر دیگران کہ ہنوز درامامتش تامل دارند چہ کار خواہد کرد۔ چہ تسلیم قول نبی یا ولی بعد تسلیم نبوۃ وولایتش ضروری است۔ در تسلیم نبوۃ وولایتش تاثیری ندارد ورنہ ہمان مصادرہ علی المطلوب لازم خواہد آمد۔ وآنکہ دربارہ شرط بودن عدم سبق کفر دربارۂ امامت دست باآیۃ

لَا يَنَالُ عَهْدِي الظّٰلِمِيْنَ

زدہ اند۔ شاید بعالم سکر یا وقت وجد زدہ باشند۔ اگر فرض کنیم کہ در

اِنِّيْ جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ اِمَامًا

از امام امام مصطلح شیعہ مراد داشتہ اند از ظلم کہ در ظٰلِمِيْنَ معنون است ظلم بالفعل بکدام دستاویز گرفتہ اند۔ اگر فہم باشد در ہمچو آیات اشارۃ بملکات ومراتب بالقوۃ است ورنہ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ وغیرہ جملۂ قرآنی مضحکہ اطفال طہران خواہد شد۔ کس نمیداند کہ بہر متقیان بالفعل ہدایت دوا کدام مرض است۔ تحصیل حاصل امر بیہودہ است کہ از خداوند متین محال واگر تسلیم کنیم کہ مرتبۂ فعلی در ہمچو آیات مراد است لازم آید کہ ہدایۃ مشرکان و کافران وفاسقان وایمان وتوبہ اوشان محال باشد چہ در ہمین قرآن می فرمایند

کی مراد یہ ہے کہ خود امام کے منصب امامت پر تقرر کے وقت، خدا کی طرف سے وحی آتی ہے۔ اگر ہم مان بھی لیں تو طوسی کا مطلب کچھ نہ نکلے گا کیونکہ امام کی وحی اگر حجت ہوگی تو ماننے والوں کے لئے ہوگی۔ دوسروں کے لئے کہ ابھی اس کی امامت میں تامل رکھتے ہیں کیا فائدہ دے گی کیونکہ نبی یا ولی کے قول کو تسلیم کرنا اس کی نبوت یا ولایت کو ماننے کے بعد ضروری ہے۔ خود اس کی ولایت یا نبوت کو مان لینے میں کوئی اثر نہیں رکھتی ورنہ وہی مصادرہ علی المطلوب لازم آئے گا اور یہ کہ امامت کے بارے میں زمانۂ سابق میں کفر کا نہ ہونا شرط قرار دیا ہے اور اس آیت

میرا عہد ظالمین کو نہیں پہنچتا۔

کو دستاویز بنایا ہے تو شاید نشہ کے عالم میں یا بے ہوشی کے وقت بنایا ہوگا۔ اگر فرض کر لیں کہ

میں تجھے لوگوں کا امام بنانے والا ہوں

میں امام سے شیعوں کا اصطلاحی امام مراد لیا ہے تو پھر ظلم سے جو کہ ظالمین میں ہے بالفعل ظلم کا ہونا کس سند سے لیا ہے۔ اگر سمجھ ہو تو اس جیسی آیات میں بالقوہ مراتب اور ملکات کی طرف اشارہ ہے ورنہ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ وغیرہ قرآن کی آیتیں طفلک کے لئے بچوں کا کھلونا بن کر رہ جائیں گی۔ کوئی نہیں جانتا کہ بالفعل متقیوں کے لئے ہدایت کس مرض کی دوا ہے۔ حاصل شدہ بات کو حاصل کرنا فضول ہے جو کہ خدائے قدیر سے محال ہے اور اگر ہم تسلیم کریں کہ اس جیسی آیات میں مرتبۂ فعلی مراد ہے تو پھر لازم آتا ہے کہ مشرکوں، کافروں اور فاسقوں کی ہدایت اور ان کا ایمان اور توبہ محال ہے کیونکہ اسی قرآن میں فرماتے ہیں

---

لہ یہ آیت پورا مکمل آگے پیچھے ہے۔ آیات کا ترتیب اس طرح ہے: "وَاِذِ ابْتَلٰٓى اِبْرٰهٖمَ رَبُّهٗ بِكَلِمٰتٍ فَاَتَمَّهُنَّ ۭ قَالَ اِنِّىْ جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ اِمَامًا ۭ قَالَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِىْ ۭ قَالَ لَا يَنَالُ عَهْدِي الظّٰلِمِيْنَ (پارہ الم سورۂ بقرہ رکوع ۱۵) اللہ تعالیٰ نے ابراہیم علیہ السلام کو چند باتوں (احکام) میں آزمایا انہوں نے ان کو پورا کر دکھایا تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اے ابراہیم میں ضرور تجھے لوگوں کا امام بنانے والا ہوں۔ انہوں نے کہا اور میری ذریت میں سے بھی۔ فرمایا میرا عہد ظالمین کو شامل نہیں ہے۔" مترجم

۱- وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ
۲- وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ
۳- وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ

اکنوں بجز آنکہ ازیں الفاظ مراتب بالقوہ مراد دانند چارہ نیست - ورنہ قصص ایمان آوردن بسیارے از کافراں و توبہ کردن بسیارے از فاسقاں کہ در ہمیں قرآن موجود است چہ معنے داشتہ باشد - آیت

اِلَّا قَوْمَ يُوْنُسَ لَمَّآ اٰمَنُوْا كَشَفْنَا عَنْهُمْ الْعَذَابَ (قرآن کریم)

وہم دیگر آیات را یاد کن وہمہ آنہا را احکام و خطابات توبہ و ایمان را پیش نظر کن و باز بگو کہ اگر توبہ کافراں و فاسقاں از محالات بودی ایں وقوع توبہ چگونہ بودی وایں ہمہ خطابات چہ کار کشودی - مگر آنکہ نزد شیعیاں ایمان آوردن کافراں یا ہدایت شاں فیض شیطانی باشد کار خدا نباشد نعوذ باللہ من ذالک

وحق اینست کہ مراد از امام دریں آیۃ امام مصطلح مراد است ونہ از ظالمین دریں آیۃ ظالمان بالفعل و آنانکہ ہدایت یافتہ اند یا وقت خروج امام آخرالزماں یا پس و پیش آں ہدایۃ خواہند یافت دو مرتبہ ظلم از کفر و فسق و ظلم چناں منزہ بودند کہ آب و در تربہ

۱- اور اللہ قوم کافرین کو ہدایت نہیں دیتا -
۲- اور اللہ فاسقوں کی قوم کو ہدایت نہیں دیتا -
۳- اور اللہ ظالمین کی قوم کو ہدایت نہیں دیتا -

اب اس کے سوا کہ ان الفاظ سے بالقوہ[1] مراتب مراد لیں اور کوئی چارہ نہیں ہے - ورنہ بہت سے کافروں کے ایمان لانے اور بہت سے فاسقوں کے توبہ کرنے کے قصے کہ اسی قرآن میں موجود ہیں کیا معنی رکھتے ہیں - اور آیت (ذیل)

" مگر قوم یونس[2] جب وہ ایمان لے آئی تو ہم نے ان سے عذاب کو ہٹا دیا "

اور دوسری آیات کو یاد کیجئے اور توبہ کرنے والوں کی مدح اور توبہ و ایمان کے خطابات کو پیش نظر رکھئے اور پھر بتائیے کہ اگر کافروں اور فاسقوں کی توبہ محالات میں سے ہوتی تو پھر قوم یونس کی توبہ کا واقعہ کس طرح ممکن ہوتا اور یہ مذکورہ بالا تینوں خطابات کیا مشکل کشائی کرتے شاید کافروں کا ایمان لانا اور ہدایت پانا شیعوں کے نزدیک شیطانی فیض ہوگا، خدا کا فیض نہ ہوگا - تو ہم اس بات سے اللہ کی پناہ چاہتے ہیں

اور حق یہ ہے کہ نہ تو اس آیت میں امام سے اصطلاحی امام مراد ہے اور نہ ظالمین سے اس آیت میں بالفعل ظالم لوگ مراد ہیں اور جو لوگ کہ ہدایت یافتہ ہیں یا امام آخرالزماں (امام مہدی) کے نکلنے کے وقت یا اس سے آگے پیچھے ہدایت پائیں گے تو وہ

---

[1] بالقوہ کافرین، فاسقین اور ظالمین سے وہ کافر، فاسق اور ظالم مراد ہیں جن کی فطرت کفر، فسق اور ظلم کو ہمیشہ کے لئے قبول کر چکی ہو وہ کبھی ہدایت پر نہیں آتے۔ البتہ کتنے کافر ہوتے ہیں جو ایمان لے آتے ہیں لہٰذا وہ بالفعل تو کافر ہوتے ہیں لیکن بالقوہ نہیں کہ وہ مومن ہو جاتے ہیں جیسے قوم یونس علیہ السلام۔

[2] پوری آیت یہ ہے: فَلَوْلَا كَانَتْ قَرْيَةٌ اٰمَنَتْ فَنَفَعَهَآ اِيْمَانُهَآ اِلَّا قَوْمَ يُوْنُسَ لَمَّآ اٰمَنُوْا كَشَفْنَا عَنْهُمْ عَذَابَ الْخِزْيِ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَمَتَّعْنٰهُمْ اِلٰى حِيْنٍ (سورہ یونس رکوع ۱۰) یونس علیہ السلام کی قوم نینوی میں جو موصل کے پاس عراق میں ایک شہر ہے آباد تھی - یہ لوگ بت پرست تھے - پیغمبر نے ان کو بت پرستی سے منع فرمایا - مگر نہ مانے - آخر یونس علیہ السلام ان کو عذاب کی خبر دے کر اور غضب ناک حالت میں بستی کو چھوڑ کر چلے گئے - قوم کے لوگوں نے توبہ کی، بت توڑ ڈالے، سچے دل سے ایمان لے آئے تو اللہ تعالیٰ نے ان سے عذاب کو ہٹا لیا - مترجم

حلا از حرارۃ - آری چنانکہ آب از صحبۃ آتش حرارۃ بخود بگیرد و آنوقت اطلاق حار بر آں روا است ہمچناں کسانیکہ ہدایۃ یافتہ اند یا خواہند یافت بصحبۃ کفار و فساق وصف کفر و فسق و ظلم گرفتہ مصداق ایں اطلاقات معروفہ یعنی کافر و فاسق و ظالم می شوند۔

ہدایت یافتہ اپنی استعداد اور قوت کے مرتبے میں کفر، فسق اور ظلم سے ٹھیک اسی طرح پاک تھے جیسے کہ پانی مرتبہ قوت میں حرارت سے پاک ہوتا ہے۔ ہاں جیسا کہ پانی آگ کی صحبت سے حرارت کو اپنی طرف کھینچ لیتا ہے اور اسی وقت حار (گرم) کا لفظ اس پر بولا درست سمجھا جاتا ہے۔ اسی طرح سے وہ لوگ جنہوں نے ہدایت پالی یا ہدایت پائیں گے وہ کفار اور فاسق لوگوں کی صحبت سے کفر، فسق اور ظلم کا وصف لے کر ان مشہور اوصاف کے نام سے متصف ہو کر کافر، فاسق اور ظالم ہو جاتے ہیں۔

باقی ماند اینکہ اگر امام مصطلح شیعہ مراد نیست باز چہ مراد است از ما بشنو کہ ان شاء اللہ تیر بہدف می زنیم

باقی رہی یہ بات کہ اگر امام سے شیعوں والا اصطلاحی امام مراد نہیں ہے تو پھر کونسا مراد ہے۔ ہم سے سنئے کہ ان شاء اللہ ہم تیر نشانے پر لگاتے ہیں۔[1]

عزیز من: اول دو مقدمہ یاد دارد۔

**مقدمہ اول**

یکی اینکہ موافق:- مَا أَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُولٍ إِلَّا بِلِسَانِ قَوْمِهِ[2] مقصود از الفاظ قرآنی معنی حقیقی موضوعہ عرب مراد داری۔

**مقدمہ دوم**

دوم اینکہ "سَتَكُونُ إِمَامًا" نفرمودہ اند۔ إِنِّي جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ إِمَامًا۔ فرمودہ اند۔ اندریں دو مقدمہ اگر غور بکار بری خود بخود دانی کہ مفاد ایں آیت وعدۃ عطاء نبوۃ است چہ معنی امام در محاورات ہمیں پیشوا است در ہر امر کہ باشد لیکن دریں آیۃ ایں مطلق را مقید بجعل خود کردہ اند۔ کہ سوا از نوع نبوۃ امامتے یافتہ نشود۔ وبالجملہ

میرے عزیز! پہلے دو مقدمے یاد رکھئے

**مقدمہ اول**

ایک تو موافق "نہیں بھیجا ہم نے کوئی رسول مگر اس کی قوم کی بولی میں" حتی المقدور قرآن کے الفاظ سے اصلی معنی جو عربوں کے نزدیک تھے ہی تم مراد لو۔ (اردو والے معنی مراد نہیں لینا)

**مقدمہ دوم**

دوسرے یہ کہ "سَتَكُونُ إِمَامًا" (تو عنقریب امام ہو گا) نہیں فرمایا ہے بلکہ "میں آپ کو لوگوں کا امام بنانے والا ہوں"۔ فرمایا ہے۔ ان دو مقدمات میں اگر غور کو کام میں لاؤ تو تم خود جان لوگے کہ اس آیت کا مطلب نبوۃ عطا کرنے کا وعدہ ہے کیونکہ امام کے معنی عرب کے کلام میں اسی پیشوا کے ہیں خواہ وہ کسی امر کا پیشوا ہو لیکن اس آیت میں مطلق امامت کو اپنے بنانے ہوئے امام سے مقید

[1] ہم تیر نشانے پر لگاتے ہیں کو جملہ حضرت مولانا محمد قاسم صاحب کی جا بجا انکساریوں کے اظہار کے باوجود اس قلبی طاقت کا مظاہرہ کرتا ہے جو اہل علم اور صحت مند محققوں کی قلم یا زبان سے مناظرے یا مباحثے کے وقت نکل جاتا ہے اور سچ یہ ہے کہ حضرت قاسم العلوم کا مقام اس جیسے جملوں کے لئے موزوں اور برمحل ہوتا ہے۔ مترجم

[2] پوری آیت یہ ہے وَمَا أَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُولٍ إِلَّا بِلِسَانِ قَوْمِهِ لِيُبَيِّنَ لَهُمْ فَيُضِلُّ اللَّهُ مَنْ يَشَاءُ وَيَهْدِي مَنْ يَشَاءُ وَهُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ (پارہ ۱۳ سورۂ ابراہیم ۴)

امام جنسی است که نبی و ولی ثقی از انواع امت و فضل الٰہی بنی مفہوم بصورت خداوندی است که با ارسال رسل دم مساوات میزند و شاید ہمیں حکمت باشد که خدا و رسول صلی اللہ علیہ وسلم متصدی خلافت احدی از خلفا نشدند۔

**شبہ** و آنکہ در سینہ ات خطور کردہ باشد که ہر چہ بعالم از حوادث سر میزند ہمہ مجعول خدا تعالیٰ است۔

**جواب** جوابش این است که بجا است اما فرق واسطہ و بلا واسطہ است۔ در صورۃ اولیٰ منسوب بوسائط می شود و ہمیں است که احسان و ظلم را با ایشان نسبت میکنند و در صورۃ ثانیہ حوادث منسوب بخدا می باشد۔ مثل ارسال رسل و علم لدنی وغیرہ۔

اگر جای تنگ نمی شد مثالی عرض میکردم مگر بوجہ شہرۃ بر فہم آں عزیز میگذارم۔

و دلیل دیگر که برا ثبات امامت امام برحق حضرت رابع الخلفاء کردہ قابل آں نیست که اہل علم رو بجوابش کنند۔ تعداد اوصاف کرام کس نمیداند آری اگر میزانی بہر وزن اوصاف بمیان نہادہ می گفتند که پلہ اوصاف رابع الخلفاء بنسبت پلہ اوصاف خلفاء ثلثہ گران است۔ جای گنجائش انکار نبود۔ اکنون مارا ہمیں بس است که اگر تسلیم کنیم که امامت مفضول با وجود فاضل قبیح است وھو کما تری بل بینا ہیئت تا ہم چہ معلوم که خلفاء ثلثہ در وزن اوصاف معدودہ فاضل تر نشدند ورنہ وعدہ خداوندی که در بارہ خلافت از ایشان عجیب آید

کیا ہے تاکہ نوع نبوت کے سوا کوئی اور امامت نہ پائی جائے۔ بالجملہ امام ایک جنس ہے کہ نبی اور ولی بھی اس کی قسموں میں سے ہے اور نوع نبی کی فضل خدا کی طرف سے بخشے جانے کا مفہوم ہے جو ارسال رسل کے ساتھ برابری کا دم مارتا ہے اور شاید یہی حکمت ہوگی کہ خدا اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم خلفاء میں سے کسی ایک کی بھی خلافت کے درپے نہیں ہوئے۔

**شبہ** اور وہ بات جو تمہارے دل میں کھٹکتی ہوگی کہ دنیا میں جو حوادث بھی سرزد ہوتے ہیں وہ اللہ کے ہی پیدا کئے ہوئے ہوتے ہیں۔

**جواب** اس کا جواب یہ ہے کہ درست ہے لیکن واسطہ اور بلا واسطہ کا فرق ہے۔ پہلی صورت میں حوادث وسائط کی طرف منسوب سمجھتے ہیں اور یہی وجہ ہے کہ احسان اور ظلم کی ان کی طرف نسبت کرتے ہیں اور دوسری صورت میں واقعات خدا کی طرف منسوب ہوتے ہیں مثلاً رسولوں کا بھیجنا اور علم لدنی[1] وغیرہ۔

اگر جگہ تنگ نہ ہوتی تو میں ایک مثال پیش کرتا لیکن شہرت کی وجہ سے آنعزیز کی سمجھ پر چھوڑتا ہوں۔

اور دوسری دلیل کہ امام برحق چوتھے خلیفہ (حضرت علیؓ) کی امامت کے ثابت کرنے میں (دہلوی نے) بیان کی ہے اس قابل نہیں ہے کہ اہل علم اس کے جواب کی طرف منہ کریں۔ (انکی) صفات کی تعداد کوئی نہیں جانتا ہاں اگر کوئی ترازو اوصاف کے تولنے کے لئے درمیان میں رکھ کر کہتے کہ چوتھے خلیفہ (حضرت علیؓ) کی خوبیوں کا پلہ تینوں خلفاء کی خوبیوں کے پلے کی بہ نسبت بھاری ہے تو پھر انکار کی گنجائش نہ تھی۔ اب تو ہمیں یہی کافی ہے کہ اگر ہم تسلیم بھی کر لیں کہ مفضول کی امامت فاضل کے ہوتے ہوئے ٹھیک نہیں ہے جیسا کہ وہ آپ دیکھتے ہیں بلکہ دیکھ لیا پھر بھی کوئی حرج نہیں کیونکہ تینوں خلفاء اوصاف معدودہ کے وزن میں زیادہ فاضل تھے ورنہ خدا کا

[1] علم لدنی وہ علم ہوتا ہے جس میں بندے کے کسب کو دخل نہ ہو بلکہ اللہ تعالیٰ اپنی جانب سے تحصیل کے بغیر کسی کے دل میں ڈال دے جیسے خضر علیہ السلام کو علم جس کے بارے میں خود اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ وَعَلَّمْنَاهُ مِن لَّدُنَّا عِلْمًا ۔ مترجم

وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ الخ

بگوش ہمہ رسیدہ بترتیب مذکورہ ظہور نمودہ ۔ باقی انکار ثبوت ایں اوصاف از ذوات ثلثہ خلفا انکار بدیہات است کہ جوابش بجز انکار ثبوت اوصاف مذکورہ در حضرت علی رضی اللہ عنہ نمی تواں شد بیک طریق

ہر کسی را بہر کاری ساختند

ایں خدمت بمقابلہ رفاض خوارج شد ۔ با اینہمہ میگوئیم کہ اگر وفور شجاعت وغیرہ اوصاف معدودہ از کثرت وقائع معلوم وظہور آثار مشہورہ دریافتہ اند میدانم کہ تقدیم مصطفوی نیز نزد شیعیان نازیبندہ باشد ۔ مقتضای ایں دلیل آں است کہ حضرت مرتضی را اول پیشواء خلق میکردند ۔ آخر از دست حضرت مرتضی رضی اللہ عنہ کافر کشتہ شدند و حضرت سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم یکبار ہم کافری را بجہنم نرسانیدند وچنیں ۔

قیاس کن زگلستان من بہار مرا

چوں از کشف حقیقت جملہ مزخرفات طوسی کہ در بارہ امامت رقم زدہ بود ، فراغت یافتیم وخوب دانستی کہ مراد از

اِنِّيْ جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ اِمَامًا

وہ وعدہ جو خلافت کے بارے میں آیت ذیل کی نعمت نیاں ہے ۔

" وعدہ کیا ہے اللہ نے ان لوگوں سے جو تم میں سے ایمان لائے اور اچھے عمل کئے ۔"

سب کے کانوں تک پہنچ چکا ہے ، مذکورہ ترتیب ظہور میں آیا ۔ باقی ان اوصاف کو تینوں خلفاء کی ہستیوں میں ثبوت کا انکار ایک بدیہی چیز کا انکار ہے کیونکہ اس کا جواب حضرت علی رضی اللہ عنہ میں اوصاف معلومہ کے ثبوت کے انکار کے سوا نہیں ہو سکتا لیکن بموافق ( مصرعہ )

" ہر ایک آدمی کو کسی کام کے لئے بنایا ہے "

یہ خدمت روافض کے مقابلے میں خارجیوں نے انجام دی ہے ۔ ان سب کے باوجود ہم کہتے ہیں کہ حضرت علی میں شجاعت اور دوسرے اوصاف معدودہ کی فراوانی کو اور مشہور لڑائیوں سے دریافت کیا ہے تو پھر میں یہ جانتا ہوں کہ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا مقدم ہونا بھی شیعوں کے نزدیک نازیبا ہوگا ۔ اس دلیل کا تقاضہ یہ ہے کہ حضرت علی کو خلق کا اول پیشوا بناتے ۔ آخر حضرت علی کے ہاتھ سے سینکڑوں کافر مارے گئے اور حضرت سید المرسلین صلی اللہ علیہ نے ایک بار بھی ایک کافر کو جہنم میں قتل کرکے نہ پہنچایا ۔

" میرے باغ سے میری بہار کا اندازہ لگاؤ ۔"

جب طوسی کی تمام فضولیات کی حقیقت سے امامت کے بارے میں جو لکھی گئیں نقاب اٹھا کر ہم نے فراغت پائی اور تم نے خوب جان لیا کہ

" میں تجھے لوگوں کا امام بنانے والا ہوں ۔"

---

[1] پوری آیت یہ ہے وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْاَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ وَلَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ دِيْنَهُمُ الَّذِي ارْتَضٰى لَهُمْ ( سورۂ نور رکوع ۷ )

[2] روافض وہ فرقہ جو حضرت علی کرم اللہ کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا وصی اور خلیفہ بلا فصل مانتا ہے ۔ مترجم

[3] خارجی وہ فرقہ ہے جو حضرت علی کی اطاعت سے نکل کر ان کو مسلمان بھی نہیں مانتا ۔ یہ لوگ علمائے اسلام کے نزدیک دائرۂ اسلام سے خارج ہیں ۔ مترجم

چیست این نیز دانسته باشی کہ ایں قدر شیعہ کہ امام حسب مصطلح شیعہ نیز مجعول من اللہ باشد وحی برا و می آید و احکام خدا بر وی نزول می فرماید کامل پیدائی نیست چہ در مقام مناظرہ مدعیاں را دعوی بمجرد سودی نمی بخشد۔ دلیل محکم بدست می باید۔ واگر بالفرض دلیلی ناقض دعوی منکراں دعوے در انبان خود داشتہ باشد باز بکدام دہان وزبان آں دعوی را در محفل مناظرہ پیش خواہند کرد۔ اینجا قصہ چنیں است۔

نہ بینی کہ وقوع ایں چنیں امامت پس از رحلت حضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم منقوض بہمیں وصف خاتمیت است چہ امام مصطلح شیعہ اگر غور کردہ شود مرادف نبی است نزد شاں۔ وحی براو می آید و نسخ احکام سابقہ می فرماید۔ در نبی زیادہ ازیں چہ بودہ باشد۔ غرض از امام پیشوا اگر وانید نیز ہمیں باشد کہ در ہر قول و فعل و امر و نہی دیگراں اتباع دیگراں نکنند نبی باشد آں دیگراں یا ولی۔ واگر کنند بوجہ ارشاد او کنند بی واسطہ دیگراں را پیشوا خود دانند۔ چنانچہ ما در بسیاری از احکام آں انبیاء سابق حسب ارشاد نبوی صلعم میکنیم۔ پس وقتی کہ وحی آمد و نسخ احکام سابقہ نمود در نبوت چہ کمی است کہ نبی نگویند و امام می خوانند۔

سے کیا مراد ہے تو یہ بھی تمہیں معلوم ہو گیا ہو گا کہ شیعوں کا یہ دعویٰ کہ امام شیعوں کی اصطلاح کے مطابق بھی اللہ کی طرف سے بنایا جاتا ہے۔ اس پر وحی آتی ہے اور خدا اپنے احکام اس پر نازل فرماتا ہے قابل قبول نہیں ہے کیونکہ مناظرہ کے مقام میں مدعیوں کو صرف دعویٰ کر دینا کوئی فائدہ نہیں دیتا بلکہ اس کے لئے کوئی ٹھوس دلیل چاہیئے اور اگر بالفرض کوئی دلیل منکرین دعوے کے دعوے کو توڑنے والی اپنی زنبیل میں رکھتے ہوں تو پھر کس منہ اور زبان سے اس دعوے کو مناظرہ کی محفل میں پیش کریں گے۔ یہاں پر قصہ اسی طرح ہے۔ دیکھتے نہیں ہو کہ اس جیسی امامت کا حضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کی رحلت کے بعد واقع ہونا اسی وصف ختم نبوت کی وجہ سے ٹوٹ کر رہ گیا ہے کیونکہ شیعوں کا اصطلاحی امام اگر غور کیا جائے تو ان کے نزدیک وہ نبی کے ہم معنی ہے۔ اس پر وحی آتی ہے اور پہلے احکام کو وہ منسوخ بھی کرتا ہے تو نبی میں اس سے زیادہ کیا ہوتا ہے۔ غرض اس کے امام اور پیشوا بنانے سے یہی مطلب ہے کہ ہر قول فعل اور امر ونہی میں دوسرے لوگ اس کی پیروی کریں سوائے اس کا اتباع نہ کریں وہ دوسرے نبی ہوں یا ولی۔ اور اگر کریں تو اس کے حکم سے کریں۔ بغیر واسطے کے دوسروں کو اپنا پیشوا نہ جانیں چنانچہ ہم بہت سے احکام میں نبی صلعم کے ارشاد کے مطابق اگلے انبیاء کے احکام کی پیروی کرتے ہیں۔ پس جب امام پر وحی آئی اور اس نے پچھلے احکام کو منسوخ کر دیا تو پھر اس شیعوں کے امام کی نبوت میں کیا کمی رہ گئی کہ اس کو نبی نہ کہیں امام کہیں۔

## تحقیق حدیث

اِخْتِلَافُ اُمَّتِیْ رَحْمَةٌ

اکنوں وقت آں است کہ از معنی حدیث

اِخْتِلَافُ اَصْحَابِیْ رَحْمَةٌ

کہ حسب تحریر آنعزیز بیہقی در مدخل از ابن عباس و دارقطنی و دارمی و ابن عساکر از ابن عمر روایت کردہ اند و حاکم تصحیح آں نمودہ ہرچہ بذہن نارسا و ایں ہیچمداں آید یادگار خود گذاشتہ شود

## "تحقیق حدیث"

"میری امت کا اختلاف رحمت ہے"

اب ہم اس مقام پر پہنچ گئے ہیں کہ اس حدیث یعنی

"میرے صحابہ کا اختلاف رحمت ہے"

جیسا کہ آپ کی تحریر کے موافق بیہقی نے مدخل میں ابن عباسؓ سے اور دارقطنی اور دارمی اور ابن عساکر نے ابن عمرؓ سے روایت کی ہے اور حاکم نے اس کو صحیح کہا ہے اس ناچیز کے نارسا ذہن میں جو کچھ آتا ہے اپنی یادگار کے طور پر چھوڑ دیا جائے۔

**مقدمۂ دیگر** چون اینقدر محقق شد، مقدمہ دیگر بشنو کہ گاہی افعال عرضیہ[1] یعنی اوصاف عرضیہ با وجود نسبتی خاص میدارند کہ باعتبار آن نسبت فاعلیہ آن افعال معروضات آن را می سزد۔ مثلاً آئینہ وقت مقابلۂ آفتاب اگر معروض نوری باشد بعد ایصال آن نور تا بدر و دیوار وغیرہ اشیاء کہ مقابلِ آئینہ باشد و متقابل آفتاب نبود وجود آئینہ در میان ضروری است۔

بالجملہ یک مفعول گاہی واسطہ مفعولیۃ مفعول ثانی می خود۔ آئینہ و در و دیوار وغیرہ ہمہ در تنویر مفعول آفتاب اند و ہم آئینہ و در و دیوار وغیرہ فاعل ہمان یک آفتاب است و بس۔ مگر باین نظر کہ بظاہر بہ در و دیوار وغیرہ نور از آئینہ میرسد اگر آئینہ را در حق در و دیوار وغیرہ فاعل گویند بجا است و افعال ممکنات خصوصاً ارادیات ہم ازین قسم اند۔ فاعل حقیقی ہمان یک ذات پاک خدا تعالیٰ است و قوۃ ارادیہ یا دیگر قواء جملہ معروض و مفعول است و متخیل ظاہرہ کہ آنرا معاملۂ خود می انگاریم نیز مفعول او تعالیٰ است مگر اول واسطہ ایصال فعل و اثر ثانیاتی است و فرق درین قسم افعال و آن افعال کہ دوسرا مفعول را اقتضاء کنند، مثل اعطاء و علم وغیرہ آن است کہ در قسم ثانی

اور ان کا فاعل در حقیقت ان افعال متعدیہ کا فاعل ہی ہوتا ہے جیسے کہ یہ مطاوع ہوتے ہیں۔

**دوسرا مقدمہ** جب اس قدر تحقیق میں آگیا تو دوسرا مقدمہ سنو کہ کبھی عرضیہ افعال میری مراد ہے عرضی اوصاف اپنے معروض کے ساتھ ایک خاص نوعیت کا تعلق رکھتے ہیں کہ اس تعلق کے اعتبار سے ان افعال کا فاعل ہوں ان کے معروضات کے لئے موزوں ہوتا ہے۔ مثلاً آئینہ آفتاب کے سامنے ہونے کے وقت اگر نور کا معروض ہوتا ہے تو اس نور کو در و دیوار وغیرہ اشیاء تک پہنچانے کے لئے جو کہ آئینے کے مقابلے میں ہوں اور آفتاب کے بالمقابل نہ ہوں اس آئینہ کا وجود درمیان میں ہونا ضروری ہے۔

بالجملہ ایک مفعول کبھی دوسرے مفعول کی مفعولیت کا ذریعہ بن جاتا ہے۔ خود آئینہ اور در و دیوار وغیرہ سب تمام روشن ہونے میں آفتاب کے مفعول ہیں کہ آئینے اور در و دیوار وغیرہ کے لئے فاعل فقط ایک آفتاب ہے مگر اس خیال سے کہ ظاہر میں در و دیوار وغیرہ کو نور آئینے سے پہنچتا ہے اس لئے اگر آئینے کو در و دیوار وغیرہ کے حق میں فاعل کہیں تو درست ہے اور تمام ممکنات[2] عالم کے افعال خاص طور پر ارادی[3] افعال تمام اسی قسم سے ہیں۔ اصلی فاعل وہی ایک خدا تعالیٰ کی ذات پاک ہے اور قوت ارادیہ دوسری عملی قوتوں کے ساتھ معروض و منفعل ہے اور ظاہری مفعولات کہ ان کو ہم اپنے فعل کا محل وقوع خیال کرتے ہیں در اصل وہ بھی اللہ تعالیٰ کے منفعل ہیں۔ پہلا مفعول دوسرے مفعول تک فاعل

---

[1] عرضیہ افعال وہ کہلاتے ہیں جو ذاتی افعال نہیں ہوتے جیسے آئینے کا نور آئینے کا عرضی فعل ہے اصلی نہیں بلکہ آفتاب سے حاصل ہوا ہے جو اصلی ہے یہی معنی عرضی اوصاف کے ہیں۔ مترجم

[2] ممکنات عالم کے افعال سے مراد باری تعالیٰ کے سوا مخلوقات کے افعال مثلاً سورج، زمین وغیرہ کی گردش اور کائنات میں جو کچھ بھی ہوتا ہے وہ ممکنات عالم کے افعال ہیں۔ مترجم

[3] ارادی افعال وہ ہوتے ہیں جو انسان یا کوئی جاندار اپنے ارادے سے کرتا ہے مثلاً اٹھنا، بیٹھنا، چلنا پھرنا، کھانا پینا یہ سب ایسے افعال ہیں جو ارادے سے ظاہر ہوتے ہیں۔ مترجم

مقابل آنہا از ضروریات تحقق آں افعال می باشد۔ و در قسم اولی موقوف علیہ و ضروری بود تحقق فعل فقط یک مفعول می باشد از یک و زائد از آں چنانکہ ممکن است کہ باشد ہمچناں ممکن است کہ نباشد۔

حقیقی کے یہ فعل اور اثر کے پہنچانے کا واسطہ ہے اور اس قسم کے افعال اور ان افعال میں کہ دو تین مفعول کا تقاضہ کرتے ہیں۔ جیسے اعطاء وغیرہ، ان کے درمیان فرق یہ ہے کہ دوسری قسم (یعنی ان افعال میں جو دو تین مفعول چاہتے ہیں) میں ان کے مفعولات خود ان افعال کے مفہوم کے تحقق کے لئے ضروری ہیں۔ اور قسم اول میں موقوف علیہ اور ضروری فعل کے تحقق کے لئے صرف ایک مفعول ہوتا ہے ایک سے لے کر سو تک اور اس سے بھی زائد جیسا کہ ہونا ممکن ہے۔ اسی طرح نہ ہونا بھی ممکن ہے۔

## مقدمہ سوم

سوم آنکہ در بعضی افعال لازم مثل اختلاف و اتیلاف وغیرہ دو جہت مرکوز است کہ بیک جہت متعدی است و بیک جہت لازم۔ خلاصہ ایں تقریر اگر برآری ایں است کہ معانی اضافیہ را در تحقق و نیز در خود تحقق و فہم طرفین و حاشیتیہ ضروری است۔ فوقیۃ و تحتیۃ مثلاً در حق ارض اگر لازمی است بایں اعتبار کہ در طرف ثانی موجب تحقق مقابل خود است در حق طرف ثانی متعدی است۔ گو بظاہر بایں نظر کہ تحتیۃ و فوقیۃ انواع متقابلہ اند، از یک قسم نیست کہ وصول شی از ایں طرف بآنطرف متصور آید، اطلاق تعدی بحسب ظاہر بیجا باشد۔ لیکن ایں قدر ضروری است کہ ہر کہ را اول گیری لاجرم در طرف ثانیش موثر خواہی گفت کہ اصل تعدی است چہ بناء آں بر ہمیں تاثیر است و بیں جگر جائیکہ اختلاف نوعیہ ہم از میان برخیزد آنجا ایں مغلطہ ہم نباشد کہ در تجویز تاثیر تامل کنی مثلاً مفہوم تقابل و تخالف و توافق و تناقض ہر چند اضافی است لیکن ایں را اگر مقابل و مخالف و موافق و متناقض آں خوانی آں را نیز مقابل و مخالف و موافق و متناقض ایں دانی۔ مثل فوقیۃ و تحتیۃ و فاعلیۃ و مفعولیت اختلاف نوعیہ نیست کہ اینچنیں غلط خوردی لیکن تعدی را دانی کہ گاہے بلا واسطہ حرفی می باشد و وقتے بواسطہ حرفی از حروف جارہ با و علی و لی وغیرہ می باشد ایں فکر باریک ہمہ را

## تیسرا مقدمہ

تیسرا یہ کہ بعض لازم افعال جیسے اختلاف و ایتلاف وغیرہ میں دو حیثیتیں موجود ہیں کہ ایک حیثیت سے متعدی ہیں اور ایک حیثیت سے لازم۔ اس تقریر کا خلاصہ اگر تم نکالنا چاہو تو یہ ہے کہ اضافی معانی کے لئے کہ ان کے بننے اور وجود میں آنے کے سلسلے میں دونوں جانبوں اور دو طرفوں کا سمجھ میں آنا اور پایا جانا ضروری ہے مثلاً بلندی اور پستی کا پایا جانا اور ان کا سمجھا اپنے مقابل کے فہم و تحقق پر موقوف ہے۔ چنانچہ ظاہر ہے لیکن یہ بھی ظاہر ہے کہ اونچائی مثلاً چھت کے حق میں اور نیچائی مثلاً زمین کے بارے میں اگر لازم ہے تو اس لحاظ سے کہ وہ دوسری طرف میں اپنے مقابل کے واقع ہونے کا موجب ہے اس لئے وہ دوسری طرف کے حق میں وہ متعدی ہے۔ گو بظاہر اس خیال کے ساتھ کہ اونچائی اور نیچائی ایک دوسرے کے مقابل نوعیتیں ہیں۔ دونوں ایک ہی قسم کی نہیں ہیں کہ اس کا اس طرف سے اس طرف پہنچنا تصور میں آسکے۔ اس لئے متعدی ہونے کا اطلاق کرنا ظاہر کے اعتبار سے بے جا معلوم ہوتا ہے لیکن اس قدر ضروری ہے کہ جس کسی کو بھی تم پہلے لوگے لامحالہ وہ اپنے دوسرے مقابل میں موثر پاؤ گے کہ متعدی ہونے کی بنا یہی ہے کیونکہ اس کی بنیاد اسی تاثیر پر ہے لیکن جس جگہ کہ نوعیت کا اختلاف درمیان سے اٹھ جاتا ہو وہاں یہ غلطی بھی نہیں ہوگی کہ تاثیر کی تجویز میں تم تامل کرنے لگو مثلاً تقابل، تخالف، توافق

---

ؔ اس عبارت کا یہ مطلب ہے کہ چھت کی فوقیت اپنے حق میں اور زمین کی تحتیت اپنے حق میں لازم ہے متعدی نہیں ہے لیکن چونکہ چھت کی فوقیت زمین کی تحتیت کا موجب اور زمین کی تحتیت، چھت کی فوقیت کے متحقق ہونے کا موجب ہے اس لئے ان میں سے ہر ایک دوسرے کے حق میں متعدی ہے۔ مترجم

تعدی میگویند وظاہر بیاں فقط افعالی راکہ بے واسطہ متعدی شوند متعدی خوانند۔ مگر در لفظ مفہوم اختلاف چوں غور کردیم دانستیم کہ اختلاف ہر چند لازم است اما اضافی است و ہر دو طرفش از یکنوع می باشند ماہیں دو کس یا دو چیز اگر اختلاف و تخالف باشد ایں اگر مخالف آں است و مختلف ازاں، آں نیز مخالف ایں است و مختلف ازیں غرض ہر دو طرف یک مفہوم عارض می شود۔

اور تناقض کا مفہوم ہر چند کہ اضافی ہے لیکن تم اگر اس چیز کو اس چیز کا مقابل، مخالف و موافق اور اس کے متناقض کہو گے تو اس کو بھی اس کا مقابل، مخالف، موافق اور اس کے متناقض جانو گے کیونکہ اونچائی، نیچائی اور فاعل ہونے اور مفعول ہونے کی مانند نوعیت کا اختلاف نہیں ہے کہ اس قسم کی غلطی کھاؤ۔ لیکن متعدی ہونے کو تم جانتے ہو کہ کبھی تو کسی حرف کے واسطے کے بغیر ہوتا ہے اور کسی وقت حروف جارہ میں سے کسی حرف بؔ، علیٰ، الیٰ اور فی وغیرہ کے واسطے سے ہوتا ہے۔ باریک نظر والے سب کو متعدی کہتے ہیں اور ظاہر بیں صرف انہی افعال کو جو بغیر واسطہ حرف جر متعدی ہوتے ہیں متعدی کہتے ہیں لیکن (لفظ) اختلاف کے معنی میں جب ہم نے غور کیا تو جانا کہ اختلاف ہر چند لازم ہے لیکن اضافی ہے اور اس کے دونوں اطراف ایک ہی قسم کے ہوتے ہیں۔ دو آدمیوں یا دو چیزوں کے درمیان اگر اختلاف اور تخالف ہو یہ اگر اسکے مخالف اور اس سے مختلف ہے تو وہ بھی اس کے مخالف اور اس سے مختلف ہوگا۔ غرضکہ دونوں طرف ایک ہی مفہوم عارض ہے (یہ اس سے مختلف اور وہ اس سے مختلف ہے)

وچوں اینقدر محقق شد بداں کہ در اختلاف اصحابی وغیرہ اضافۃ اختلاف الی الاصحاب ہر چند بظاہر نظر اضافۃ مصدر الی الفاعل است لیکن اگر بغور بینی۔ بدانی کہ اضافت الی المفعول است مگر بواسطۂ فی۔ حاصل کلام اندریں صورۃ آں شد کہ

اور جب اسی قدر تحقیق میں آگیا تو جان لو کہ در اختلاف اصحابی وغیرہ اختلاف کی نسبت اصحاب کی طرف ہر چند بظاہر نظر میں مصدر کی اضافت فاعل کی طرف ہے لیکن اگر غور سے دیکھو تو جانو گے کہ اضافت مفعول کی طرف ہے لیکن لفظ جار فی کے ذریعہ سے ہے۔ اس صورت میں کلام کا حاصل یہ ہوا کہ

## الاختلاف فی اصحابی رحمۃ

وغرض شارع ازیں کلام آں است کہ اختلافی کہ در امۃ من از جانب او تعالیٰ افتادہ منشاء آں رحمت باشد نہ غضب و وجہش آں است کہ چوں اصحاب و امۃ را مد نظر و مقصود ولی اتباع نبوی صلی اللہ علیہ وسلم و امتثال اوامر و نواہی خداوندی باشد۔ باز اگر اختلاف باشد بمجبوری باشد یعنی بایں ہمہ اہتمام تمام بجانب اتباع و امتثال کہ از لفظ اصحابی و امتی ہویدا است ورنہ اطلاق ایں لفظ نازیبا است۔ چنانچہ پیدا است ممکن نیست کہ منشاء اختلاف حب جاہ یا کینہ پروری یا خواہشے از خواہشہای دنیوی نفسانی باشد اگر باشد نارسائی فہم یکے از مختلفاں باشد۔

"اختلاف میرے صحابہ میں رحمت ہے"

اور صاحب شریعت (پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم) کی غرض اس بات سے یہ ہے کہ جو اختلاف میری امت میں اس خدا تعالیٰ کی جانب سے واقع ہو اس کا منشا رحمت ہوگا نہ کہ غضب اور اس کی وجہ یہ ہے کہ چونکہ اصحاب اور امت کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ولی طور پر اتباع مد نظر اور مقصود ہے اور خدا تعالیٰ کے احکام اور نواہی کو بجالانا مقصود ہے تو پھر جو اختلاف ہوگا وہ مجبوری ہوگا یعنی اتباع اور امتثال کو پورے اہتمام کے ساتھ اختیار کرتے ہوئے اختلاف کرنا جیسا کہ اصحابی اور امتی سے ظاہر ہے ورنہ اس لفظ کا اطلاق نازیبا ہو جائیگا جیسا کہ ظاہر ہے (کیونکہ صحابہ ہیں) ممکن نہیں ہے کہ اختلاف کا منشا حب جاہ یا کینہ پروری یا دنیا و نفسانی خواہشات میں سے کوئی خواہش ہو اگر منشا کے اختلاف ہوگا بھی تو اختلاف کرنے والوں میں سے کسی ایک کی کم فہمی کی نارسائی ہوگی۔

لہ یعنی صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین اس بات کو پورا اہتمام کرتے ہیں کہ وہ منشائے نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کو پہچانیں کہ اس کا اتباع کریں لیکن اگر اس (باقی صفحہ ۲۲۴)

نظر بریں گنجائش مواخذہ نیست کہ عذاب و عتاب را مستوجب ناچار و اگذاشتن منزور افتادہ وچوں واگذاشتہ امت و اصحاب را وسعتی بہم رسید کہ درصورۃ اتفاق مکمی نبود و میدانی تو سیع چہ قسم رحمت و عنایۃ است

و آنکہ

"ستختلف امتی"

فرمودہ بوعید

کلھم فی النار

ترسانیدہ اند۔ آنجا اضافت فاعلیۃ اختلاف بجانب مختلفان است چنانچہ امتی را فاعل صیغہ ستختلف نہادہ اند و میدانی کہ انتساب فاعلیۃ بدو گونہ می باشد:۔

یکی بطور اصدار چنانچہ در افعال متعدیہ می باشد۔

دوم بطور انفعال چنانچہ در افعال لازمہ۔

باز انفعال را بدو قسم منقسم ساختہ اند۔

یکی آنکہ منفعل صفۃ عارضہ را از فاعل اعنی واسطہ فی العروض بگیرد و ذات او بحال خود ماند۔ اعنی حقیقتش دم عروض ہماں باشد کہ قبل عروض بود۔ چنانکہ در اکثر افعال لازمہ از قیام و قعود وغیرہ مشاہدہ میکنی۔ فات قائم و قاعد وقت عروض قیام و قعود ہم ہماں است کہ پیشتر از عروض بود۔

دوم آنکہ از حقیقۃ خود بر گردد قبل از عروض چیزے دیگر شدہ ایں قسم را صیرورۃ گویند۔ پس چنانکہ در

اس پر نظر رکھتے ہوئے مواخذہ کی گنجائش نہیں ہے کہ عتاب اور عذاب کو مستوجب ہو۔ ناچار (اختلاف کرنے والے کو) مواخذہ ترک ضروری ہوا اور جب چھوڑدیا تو اصحاب اور امت کو وسعت مل گئی جو کہ (امت کے) اتفاق کی صورت میں ممکن نہ تھی اور تمہیں معلوم ہے کہ یہ (امت کی) توسیع کس قسم کی رحمت اور عنایت ہے۔

اور وہ بات کہ

"عنقریب میری امت اختلاف کرے گی"

فرما کر اس دھمکی کے ساتھ کہ

"تمام جہنم میں ہیں"

ڈرایا ہے۔ اس جگہ اختلاف کے فاعل ہونے کی اضافت اختلاف کرنے والوں کی جانب ہے چنانچہ "امتی" کو "ستختلف" کے صیغہ کا فاعل رکھا ہے اور تمہیں معلوم ہے کہ فاعلیت کا منسوب کرنا دو طرح پر ہوتا ہے:۔

ایک تو صادر کرنے کے طور پر جیسا کہ متعدی افعال میں ہوتا ہے۔

دوسرے انفعال کے طور پر جیسا کہ لازم افعال میں ہوتا ہے۔

پھر انفعال کو دو قسموں میں تقسیم کیا ہے:۔

ایک یہ کہ متاثر ہونے والا عارض ہونے والی صفت کو فاعل یعنی واسطہ فی العروض سے حاصل کرے اور اس کی ذات اپنی حالت پر رہے یعنی اس کی حقیقت عارض ہونے کے وقت بھی وہی ہو جو عارض ہونے سے پہلے تھی جیسا کہ اکثر لازم افعال میں جیسا کہ قیام (کھڑا ہونا) اور قعود (بیٹھنا) وغیرہ میں تم دیکھتے ہو۔ کھڑا ہونے والا اور بیٹھنے والا کھڑا ہونے اور بیٹھنے کی حالت پیش آنے کے وقت وہی ہے جو کہ قیام و قعود سے پہلے تھا۔

دوسری قسم وہ ہے جو اپنی حقیقت سے بدل جائے کہ وہ عارض ہونے سے پہلے اور چیز تھی اور عارض ہونے کے بعد اور چیز بن گئی اس قسم کو صیرورۃ[1] کہتے ہیں پس جیسا کہ

(بقیہ حاشیہ ۲۲۳) منشا کے سمجھنے میں کوشش کے باوجود اگر ایک کو غلط فہمی ہو جاتی ہے اور وہ دوسرے اصحاب سے اختلاف کرتا ہے تو پھر اس اجتہادی غلط فہمی کی وجہ سے صحابی قابل مواخذہ نہیں ہے۔ مترجم

[1] ایک حقیقت یا ایک حالت سے دوسری حقیقت یا حالت کی طرف منتقل ہونے کو صیرورت کہا جاتا ہے۔ مترجم

"صلاطین خذ فا"

لطیفہ مثلاً "خذفیہ" عارض شود پنہاں و رجملہ صیرورات خیال باید کرد۔ و در چنیں مواقع ہرچند معروض صفت عارضہ ہماں است کہ معروض صفت زائلہ بود۔ چہ خذفیت برچیزی عارض بود نہ آنکہ طینیت من حیث ہو طینی معروض خذفیت شدہ ورنہ لازم آید کہ اجتماع آں دو مفہوم شود کہ ما بین آں نسبت منع جمع است و باہم ربط تضاد دارند زیرا کہ بقاء معروض در عروض وہم تا بقاء معروض آں چناں ضروری است کہ منکر شی بجز احتمال دیگری نباشد لیکن بایں نظر کہ منکر زوال یکی و عروض دیگری در نظر نمی باشد و تنہا عروض دیگری۔ معروض را اصلی وصف زائل معروض قرار میدہند۔

"ہو گئی یعنی مٹی ٹھیکری"

میں "مٹی ہونا" ختم ہو کر "ٹھیکرا ہونا" عارض ہو جاتا ہے۔ اسی طرح تمام صیرورات کو خیال کرنا چاہئے۔ اس جیسے موقعوں میں "عارض ہونے والی صفت" کا معروض ہرچند وہی ہے جو کہ صفت کا معروض تھا کیونکہ ٹھیکرا وہی چیز ہے جو کہ پہلے مٹی تھی۔ یہ نہیں کہ مٹی کے مٹی ہوتے ہوئے ٹھیکرا ہونا بھی اس کو عارض ہو گیا ورنہ تو یہ لازم آئے گا کہ دو ایسے مفہوم اکٹھے ہو جائیں جن کے درمیان نسبت منع الجمع[1] کی ہے اور وہ دونوں ایک دوسرے کی ضد ہیں (جیسا کہ آگ اور پانی) کیونکہ کسی کو کوئی چیز عارض ہوتی اس کا باقی رہنا، عارض ہونے کے وقت اور عارض ہونے کی جگہ تک ایسا واضح طور پر ضروری ہے کہ اس کا منکر بے وقوفوں کے سوا دوسرا نہیں ہو سکتا لیکن اس خیال کے

پیش نظر کہ ایک صفت کے زائل ہونے اور دوسری صفت کے عارض ہونے کو اعتبار یہ دونوں امر منظور ہوتے ہیں نہ کہ فقط دوسرے وصف کے عارض ہونا اس لئے معروض کو وصف زائل کے عنوان سے بھی معروض قرار دیتے ہیں۔

غرض افعالیکہ بہر صیرورۃ می باشد گو بظاہر بسیط بود و لیکن اگر بغور دیدہ شود بجو امکان خاص کہ مرکب از دو امکان عام متعارض باشد ایں چنیں افعال نیز مرکب از دو فعل متعارض می باشد چنانچہ اختلاف مشعر "ستختلف" نیز از ہمیں قسم است لاجرم فاعل آں کہ پیدا کنندۂ ایں اختلاف است اسحاق قرار دادند تا دانی کہ انحلاف اصلی کہ مصداق اسحاق بود در نبوی صلی اللہ علیہ وسلم بود برگزیدند و انتہا

غرض وہ افعال جو صیرورۃ کے لئے ہوتے ہیں اگرچہ بظاہر بسیط ہوتے ہیں لیکن اگر غور سے دیکھا جائے تو امکان خاص[2] کی مانند کہ جو دو متعارض امکان عام سے مرکب ہوتا ہے۔ اس قسم کے افعال بھی دو متعارض افعال سے مرکب ہوتے ہیں۔ چنانچہ "ستختلف" میں پایا جانے والا اختلاف بھی اسی صیرورۃ کی اسی قسم میں داخل ہے۔ اس لئے لازمی طور پر اس کا فاعل کہ وہی صفت اختلاف کا معروض ہے۔ اسحاق کو

---

[1] منع الجمع ایک ایسی نسبت ہے جو ایسی دو چیزوں کے درمیان پائی جاتی ہے جو ایک دوسرے کے ساتھ جمع نہیں ہو سکتیں جیسے آگ اور پانی کہ ان کا ایک جگہ جمع ہونا نہیں ہو سکتا۔ مترجم

[2] امکان خاص اور امکان عام منطق کی دو اصطلاحیں ہیں جن میں سے امکان عام میں صرف جانب مخالف کی عدم ضرورت کا اظہار مقصود ہوتا ہے اور امکان خاص میں جانب موافق اور جانب مخالف دونوں غیر ضروری ہوتی ہیں۔ مثلاً الانسان موجود ممکنہ خاصہ ہے کہ انسان کا وجود بھی ضروری نہیں ہے اور عدم وجود بھی ضروری نہیں۔ یہی ممکنہ عامہ کی مثال بن سکتی ہے کہ اس میں جانب مخالف کی عدم ضرورت کا اظہار ہوتا ہے دوسرے الفاظ میں امکان خاص دو امکان عام سے مرکب ہوتا ہے جس کے یہ معنی ہیں کہ امکان خاص مرکب ہے اور امکان عام بسیط ہوتا ہے۔ مترجم

والستہ باشد کہ استثناء الا واحدۃ استثناء منقطع است و ممکن کہ متصل باشد مگر تاویلش آں باشد کہ از حالت اصلی کہ وحدت بود بکثرت کذائی ظہور خواہد کرد ۔

بالجملہ اینجا انتساب اختلاف بجانب مختلفان انتساب فاعلیۃ است نہ انتساب مفعولیۃ کہ بواسطہ ما باشد چہ اگر مثل اختلاف امتی اینجا نیز اضافت بودی می تواں گفت کہ اضافت بمعنی فی است نہ بمعنی لام ۔ اینجا امتی را فاعل قرار دادہ اند نہ مفعول فیہ ۔

## وجہ دخول نار

و وجہ دخول نار ایں باشد کہ حالۃ سابقہ را کہ مصداق امتی بودی بود از خود گذاشتند چنانچہ فاعل گردانیدن اوشان دلیل برآں است و ایں از آں قبیل باشد کہ درحق اہل کتاب فرمودہ اند

فَاخْتَلَفُوْا مِنْ بَعْدِ مَا جَاءَتْهُمُ الْبَيِّنَاتُ بَغْيًا بَيْنَهُمْ

اہل یا وجود وضوح حقیقۃ دین و کتاب خود کہ بمجئی بینات را لازم است فقط بوجہ عدوان و بغی آں را بگذاشتند ۔ و دانی کہ ایں

قرار دیا تاکہ تم جان لو کہ اصلی حالت سے یعنی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے امتی ہونے کے مصداق سے وہ لوٹ گئے اور یہیں سے تم نے یہ بھی جان لیا ہوگا کہ (الا واحدۃ) (مگر ایک) کا استثنا منقطع ہے اور ممکن ہے کہ استثنا متصل ہو مگر اس کی توجیہ یہ ہوگی کہ امت اصلی حالت سے جو کہ وحدت تھی اس طرح کی کثرت میں ظہور پذیر ہوگی ۔

خلاصہ یہ کہ یہاں اختلاف کی نسبت اختلاف کرنے والوں کی جانب ان کے فاعل ہونے کے اعتبار سے ہے نہ کہ مفعول ہونے کے اعتبار سے جو بواسطہ حرف جار ہوتی ہے کیونکہ اگر اختلاف امتی کی طرح یہاں پر بھی اضافت ہوتی تو کہہ سکتے تھے کہ اضافت فی کے معنی میں ہے نہ کہ لام کے معنی میں۔ یہاں پر امتی کو فاعل قرار دیا ہے نہ کہ مفعول فیہ ۔

## آگ میں داخل ہونے کی وجہ

اور آگ میں داخل ہونے کی وجہ یہ ہوگی کہ پہلی حالت کو جو کہ "امتی" ہونے کا مصداق تھی انہوں نے اس کو خود چھوڑ دیا چنانچہ ان کو فاعل قرار دینا اس پر دلیل ہے اور یہ بالکل اسی طرح کی بات ہوگی جیسے کہ اہل کتاب کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے ۔

"اہل کتاب نے اختلاف کیا اس کے بعد کہ ان کے پاس واضح آیات آچکی تھیں ، آپس میں ضد کی وجہ سے ۔"[2]

یعنی اپنی کتاب اور دین کی حقیقت واضح ہو جانے کے باوجود جو صاف نشانیوں کے آنے کے بعد ضروری ہے صرف سرکشی اور بغاوت کی وجہ سے

---

[1] استثنائے منقطع وہ ہے جو مستثنیٰ منہ کے ذکر کے وقت فوراً کیا جائے ۔ مثلاً آج تمام طلبہ آئے اور تھوڑی دیر ٹھہر کر پھر کہا ۔ خالد کے سوا تو یہ منقطع استثنا کہلاتا ہے اور اگر استثنا کو مستثنیٰ منہ کے ساتھ بیان کر دیا جائے تو یہ متصل استثنا کہلاتا ہے جیسے آج تمام طلبہ آئے لیکن خالد نہیں آیا ۔ مترجم

[2] پوری آیت جو اہل کتاب کے بارے میں ہے یہ ہے "كَانَ النَّاسُ أُمَّةً وَاحِدَةً فَبَعَثَ اللّٰهُ النَّبِيِّيْنَ مُبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ وَأَنْزَلَ مَعَهُمُ الْكِتَابَ بِالْحَقِّ لِيَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ فِيْمَا اخْتَلَفُوْا فِيْهِ وَمَا اخْتَلَفَ فِيْهِ إِلَّا الَّذِيْنَ أُوْتُوْهُ مِنْ بَعْدِ مَا جَاءَتْهُمُ الْبَيِّنَاتُ بَغْيًا بَيْنَهُمْ فَهَدَى اللّٰهُ الَّذِيْنَ آمَنُوْا لِمَا اخْتَلَفُوْا فِيْهِ مِنَ الْحَقِّ بِإِذْنِهِ وَاللّٰهُ يَهْدِيْ مَنْ يَشَاءُ إِلٰى صِرَاطٍ مُسْتَقِيْمٍ" (سورہ بقرہ رکوع ۲۶)

چنیں اختلاف کہ منشاء آں صفت ذمیمہ بندہ باشد مانند عداوت و بغض وغیرہ قابلِ آں نیست کہ ازاں درگذرند۔

اہل کتاب نے اس کو چھوڑ دیا اور تمہیں معلوم ہے کہ اس طرح کا اختلاف کہ اس کا پیدا ہونا بندے کی بری عادت کی وجہ سے ہوتا ہے جیسا کہ سرکشی اور بغاوت وغیرہ اس قابل صفات نہیں کہ اسے اللہ تعالیٰ درگذر کریں۔

بالجملہ ایں اختلاف از افعال ارادیہ ایشاں است و اختلافی کہ رحمتش خوانده اند از حرکات اضطراریہ۔ و ثواب و عقاب منتفیٰ بر آں است، بر اضطرار نتواں شد۔ آری چنانکہ شکل نیکو و سیرۃ نیک اگر قابلِ ثواب نیست بجملہ رحمت ضرور است ہمچنیں اختلافی کہ مجبوری باشد اگر قابلِ ثواب نیست قابلیۃ اسم رحمۃ دارد و چوں نباشد ہر چہ از ارادہ بندہ نیست فاعلش محض ارادہ خداوندی است۔ لاجرم از افعال خداوندی باشد۔ اکنوں اگر محرک آں فعل نا سزا از افعال بندگاں شدہ آں را از اقسام قہر و غضب و آثار آں دانند و رنہ از آثار رحمۃ شمرند۔ زیرا کہ تحرک غضب را ارادہ نا سزا ضروری است و تحرک رحمۃ گاہی محرکی باشد کہ از بندگاں باشد، اعنی فعلی نیک خواہ قلبی باشد یا بدنی و گاہی بی سبب ہم رحمۃ عامہ حرکۃ نماید چنانچہ تکوین ہمہ عالم و عطاء استعدادات حسنہ و صفات حمیدہ و اشکال نیکو و دیگر نعماء بے اختیاری ہمیں طور صورۃ بستہ۔

بالجملہ یہ اختلاف ان کی ارادہ کی بھلائی کرتوتوں ہی سے ہے اور وہ اختلاف جس کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے رحمت فرمایا ہے وہ مجبوری کا ہے اور ثواب اور عذاب ارادہ پر ہوا کرتا ہے۔ حالت اضطراری پر نہ ہوگا۔ ہاں جیسی کہ خوبصورت شکل اور خوش خلقی اگر قابلِ ثواب نہیں ہے تو بجملہ رحمت ضرور ہے۔ اسی طرح وہ اختلاف کہ مجبوری سے ہو اگر ثواب کے قابل نہیں تو بھی رحمت کے قابل ضرور ہے اور کیوں نہ ہو جو چیز بندے کے ارادے سے نہیں ہے اس کا فاعل محض خدا کا ارادہ ہے لامحالہ وہ خداوندی افعال سے ہوگا۔ اب اگر اس نا درست فعل کا محرک بندوں کے افعال میں سے ہوا ہے تو اس فعل کو قہر و غضب کے اقسام اور اس کے آثار میں سے جانیں گے ورنہ رحمت کے آثار میں سے شمار کریں گے کیونکہ غضب کو حرکت میں لانے کے لئے برا ارادہ ضروری ہے اور رحمت کو حرکت میں لانے کا باعث کبھی تو وہ محرک ہوتا ہے جو کہ بندوں میں سے ہو یعنی نیک کام خواہ قلبی ہو یا بدنی اور کبھی بغیر سبب کے عام رحمت حرکت میں آتی ہے چنانچہ تمام دنیا کا پیدا ہونا اچھی قابلیتوں اور صفات حمیدہ کی بخشش اور حسین شکلیں اور دوسری غیر اختیاری نعمتیں اسی (عام رحمت) کے سبب ظہور میں آئیں۔

باقی ماند اینکہ اگر اختلاف متضمن صیرورۃ است می باید کہ در ہر دو جا صیرورۃ باشد لازم آید کہ مصداق اختی لیوداں بر ہم بود در ہر دو جا زائل گردیدہ باشد۔

باقی رہا یہ شبہ کہ اگر اختلاف صیرورۃ کو شامل ہے تو چاہئے کہ دونوں جگہوں میں صیرورۃ پائی جائے اور لازم آتا ہے کہ امتی ہونے کا مصداق جو کچھ بھی ہو دونوں جگہ زائل ہو جائے۔

**جواب** جوابش ایں است کہ اول چہ ضرور است کہ اختلاف ہر جا کہ باشد متضمن صیرورۃ باشد، الفاظ و معانی را بنگرید کہ گاہی متضمن صیرورۃ می باشد و گاہی نمی باشد، چنانچہ ماہران رسائل نحو دیدہ اند۔

**جواب** اس کا جواب یہ ہے کہ اول تو یہ کیا ضروری ہے کہ اختلاف جہاں بھی ہو وہ صیرورۃ کو شامل ہو الفاظ اور معانی کو دیکھو کہ کبھی صیرورۃ کو شامل ہوتے ہیں اور کبھی نہیں، چنانچہ علم نحو کے رسالوں کو پڑھنے والے جانتے ہیں۔

اں ایں قدر مسلم کہ بہر ترجیح معانی مشترکہ مرجحی باید، اینجا قرینہ حمل رحمۃ و آنجا قرینہ وعید، او قول نار ہمیں جانب میکشد کہ در

ہاں اس قدر مسلم ہے کہ مشترک معنوں میں ایک کو دوسرے پر ترجیح دینے کے لئے کوئی وجہ ترجیح ہونی چاہئے۔ یہاں پر اختلاف امتی میں رحمت کا

نظر بریں مصلحت دیانت قضا آں است کہ کلام را بر اصل معنی حمل کنند۔ ورنہ اندیشہ است ہر کہ مضرتی خواہد دید بجیلہ ہزل از گفتہ خود در خواہد یافت و ایں طرف فقط بجمتہ یکی از متخاصمین یا چند شاہد دیگر را ملزم خواہند نمود و در عالم فساد ہای فراواں از حلت و حرمت و ظلم و ستم و استہزاء آیات اللہ ظہور خواہند کرد و در صورت تکذیب مدعی ہزل نیز اگرچہ ایں قسم فسادات قدری رو دہد اما نہ چنداں بلکہ در صورت اعلان ایں اشتہار عام نوبت ہزل نخواہد آمد تا نوبت بفساد رسد۔ ہر کس را فکر انجام در دامن خواہد

اس پر نظر رکھتے ہوئے کہ قضا کی مصلحت اس میں ہے کہ کلام کو اصل معنی پر محمول کریں ورنہ بہت سے اندیشے ظاہر ہوں گے جو شخص نقصان دیکھے گا وہ دل لگی کا بہانہ کر کے نتائج دیکھ کر منہ پھیر لے گا اور دوسری بات یہ کہ عورت، گواہ اور دونوں فریقوں میں سے کسی ایک کے کہنے پر گواہ کے بغیر دوسرے کو ملزم ظاہر کریں گے اور دنیا میں بہت سے فساد حلال اور حرام ہونے اور ظلم و ستم اور اللہ کی آیات کے ساتھ مذاق کے ظہور پذیر ہوں گے اور مدعی ہزل کی تکذیب کی صورت میں بھی اگرچہ اس قسم کے تھوڑے بہت فسادات نمودار ہوں گے لیکن زیادہ نہیں بلکہ اس اشتہار عام کے اعلان کی صورت میں ہزل کی نوبت بھی نہ آئے گی کہاں فساد کی نوبت پہنچے، ہر شخص کو زمانہ دین میں انجام کی فکر دامن گیر ہو جائے گی۔

الغرض در ہیچ مواضع اگر نوبت داد و فریاد خواہد رسید قاضی دیدہ ایں عقود را نافذ خواہد گردانید از ینجا صحت مسئلہ نفوذ قضا قاضی ظاہراً و باطناً ہم دریافتہ باشی۔ یا اگر نکاح نمی بود آثار نکاح ہم متفرع خواہند شد و در حقیقت بااعتبار نفوذ حقیقی است نہ باعتبار حقیقی۔ مگر چوں ہم روایت ہلال بست و نہم اتفاق نیفتد اکمال عدۃ سی لازم خواہد آمد و برکات عید الفطر و عید الاضحیٰ ہم بحساب روئیت ماہ ہلال خواہند رسید و اگرچہ در واقع یکم شوال و دہم ذی الحجہ یک روز پیشتر بود۔ باقی اعتبار حقیقی در عموم آثار و از مؤثر و عموم لوازم از ملزوم ہیچ کلامی نیست۔

غرض یہ ہے کہ اور ایسے مواقع ہیں اگر داد و فریاد کی نوبت پہنچے گی تو دیکھ کر قاضی صاحب ان معاملات کو نافذ کر دیں گے اور اسی مقام سے تمہیں اس مسئلہ کی صحت بھی معلوم ہو گئی ہو گی کہ قاضی کا فیصلہ ظاہراً و باطناً نافذ ہو گا یہاں یہ کہ نکاح اگرچہ نہ ہو لیکن نکاح کے آثار مقام کے تمام متفرع ہوں گے اور آخر کار بات میں نفوذ حقیقی کے اعتبار سے کوئی کمی ہے۔ مگر چونکہ ہر اکثر کو انتیس کو چاند نہ دکھائی دیا تو تیس روز کی تعداد پوری کرنا لازم ہو گی اور عید الفطر اور عید الاضحیٰ کی برکتیں بھی چاند کے حساب سے نازل ہوں گی۔ اگرچہ واقع میں یکم شوال اور دسویں ذوالحجہ ایک روز پہلے ہو جائے۔ باقی حقیقی کے اعتبار سے اور مؤثر سے آثار کے عموم اور ملزوم سے لوازم کے عموم میں کوئی کلام نہیں ہے۔

بالجملہ اینجا ہنوز کلام در تحقیق ایں عقود است دیگر عقود مذکورہ بے نیت متحقق نشوند۔ و اگر متحقق شوند باز ہم زیادہ ازیں نیست کہ امر یا امور خارجیہ یا آثار خود بے نیت متحقق شوند اگر نیت نبود و اثر او ظاہر نشد و در یں صورت تحقق آثار نیت و اعتبار آں بہ مستقیم شد اگر ہر فعل اشیاء بر تحقق و وجود نیت بیکار است۔ چرا افعال اضطراری از ہر کس بوجود می آیند و در افعال اختیاری خطا و نسیان اتفاق می افتد۔ بالجملہ از صدیث

الحاصل اس مقام پر ابھی تک ان عقود، یعنی نکاح، طلاق وغیرہ کے واقع ہونے کے بارے میں کلام ہے، شاید کہ مذکورہ عقود نیت کے بغیر متحقق ہوں گے اور اگر متحقق ہو گئے تو پھر بھی اس سے زیادہ کیا ہے کہ امور خارجیہ میں سے ایک امر یا خود آثار نیت کے بغیر متحقق ہو گئے حتیٰ کہ نیت نہ تھی اور اس کا اثر ظاہر نہیں ہوا۔ ورنہ حالانکہ ہم نیت اور اس کے معتبر ہونے کے تمام مکہ واقع ہونے کی ضرورت کے درپے ہیں تاکہ ہر فعل کے پائے جانے اور واقع

---

۱ے مثلاً آگ مؤثر ہے اور اس کے آثار کھانا پکانا، پانی گرم کرنا وغیرہ لوازم ہیں۔ مترجم

۲ے مثلاً آگ ملزوم اور پانی گرم کرنا حرارت حاصل کرنا آگ کے لوازمات میں سے ہیں۔ مترجم

و ہم متاخراں میتواند شد۔ ایں را قیاس بر نسخ باید کرد۔

**تمہید ہشتم** ہشتم آنکہ باعتبار تقدم و تاخر زمانہ در افراد بنی آدم فرق و تفاوت در علم و شرف عمل و عدم آں نیست یعنی صفت تقدم باعث شرف در علم و عمل نتواں شد ورنہ انبیائے گذشتہ و اکابر عوام زمانہ سابق از خاتم المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم و علی آلہ و اصحابہ اجمعین افضل باشند و ایں دلیل است ما و شما را از اولیاء آئندہ و حضرت امام مہدی رضوان اللہ علیہم اجمعین گوئی سبقت بربایم۔ نی بلکہ شرف علم بر جودت عقل و فہم و شرف عمل بر شستگی و چستگی ہمت است آری از اتفاقات اکثر متقدمیں را سامان ایں دو شرف میسر آمدند و متاخریں را آنقدر میسر نیامدند مگر باایں ہمہ فضل خدا منحصر بر جہاں لا متناہی است۔ در ہر زمانہ یک دو فرد را چناں زیر دامن فضل خود میگیرد کہ رشک پیشیناں می گردد۔ آری اہل ہر روزگار بوجہ معاملات حسد انگیز و وقائع تہمت خیز کہ پیش نظر باشند چنداں اقتداء او شاں نمیکنند کہ بوجہ استماع محاسن متقدمین کہ معتقداں روایت کردہ اند و عدم استماع مساوی او شاں کہ اسباب روایت آں اکثر مفقود میگردند متقدمین را اقتدا میکنند لیکن آنانکہ فہم حقیقت شناس دارند از تقدم و تاخر زمانہ قطع نظر بر اقوال و افعال ہر کس را جداگانہ نظر انداختہ فرق مراتب میکنند۔ علاء نیاست آنچہ گفتہ اند۔

مجمل آیات[1] کی تفسیر اگلے اور پچھلے علماء سے ہو سکتی ہے۔ اس کو نسخ پر قیاس نہیں کرنا چاہئے۔

**ساتواں مقدمہ** ساتویں بات یہ ہے کہ زمانے کے آگے اور پیچھے ہونے کے اعتبار سے بنی آدم کے افراد میں علم کی زیادتی اور کمی اور عمل کی بزرگی اور اس شرف کے فقدان کا فرق نہیں ہے یعنی زمانے کا پہلے سے کسی کا پہلے ہونا علم و عمل میں شرف کا باعث نہیں ہو سکتا ورنہ گذشتہ انبیا اور گذشتہ زمانے کے عوام خاتم المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم و علی آلہ و اصحابہ اجمعین سے افضل ٹھہریں گے اور اس طرح ہم اور آپ پچھلے آئندہ کے اولیا اور حضرت امام مہدی رضوان اللہ علیہم اجمعین پر سبقت لے جائیں گے نہیں بلکہ علم کی بزرگی عقل و فہم کی عمدگی اور عمل کا شرف ہمت کی چستی اور شستگی پر ہے۔ ہاں اتفاقات سے اکثر متقدمین کو ان دونوں عزتوں کے سامان میسر تھے[2] اور متاخرین کو وہ سامان حاصل نہ ہوئے مگر ان سب کے باوجود خداوند تعالیٰ کا فضل اور کمال اسی طرح بے انتہا ہے۔ ہر زمانے میں ایک دو آدمیوں کو اللہ تعالیٰ اپنے فضل کے دامن میں لے لیتا ہے کہ متقدمین کے لئے وہ شخص قابل رشک ہو جاتا ہے۔ ہاں زمانے والے حسد انگیز معاملات اور تہمت لگانے والے واقعات کی وجہ سے کہ ان کے پیش نظر ہوتے ہیں۔ زیادہ کچھ ان کے پیچھے نہیں چلتے ہیں کہ ان لوگوں کی خوبیاں سننے کی وجہ سے جو کہ متقدمین نے روایت کی ہیں اور ان کے مقابلے میں دوسروں کی خوبیاں نہ سننے کی وجہ سے کہ ان کی خوبیوں کی روایت کے اسباب اکثر مفقود ہو جاتے ہیں۔ متقدمین کی اقتدا کرتے ہیں لیکن جو لوگ حقیقت شناس سمجھ رکھتے ہیں زمانہ کے آگے پیچھے ہونے سے قطع نظر ہر (قابل) شخص کے افعال و اقوال پر جداگانہ نظر ڈال کر درجوں کا فرق کرتے ہیں اور انہیں سے وہ بات نکلی ہے کہ کہتے ہیں۔

یُعْرَفُ الرِّجَالُ بِالْمَقَالِ وَلَا یُعْرَفُ الْمَقَالُ بِالرِّجَالِ (مقولہ عرب)

"آدمی گفتگو سے پہچانے جاتے ہیں اور گفتگو آدمیوں سے نہیں پہچانی جاتی۔"

---

1. مجمل وہ آیات ہوتی ہیں جن کے معنے واضح نہیں۔ مترجم
2. انہی لوگوں میں حضرت مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ ہیں کہ اگرچہ تیرہ سو سال بعد پیدا ہوئے لیکن کتنے ہی متقدمین علماء سے علم میں افضل ہیں۔ مترجم

## تمہید ہشتم

ہشتم آنکہ احکام فہم ثاقب عارفان دیدۂ بصیرت اوشان کشادہ اند اقوال شان اگرچہ در بادی النظر باہم متفاوت بنظر آیند مگر اکثر چنیں است کہ باہم متوافق و متحد المعنی می باشند لکن بوجہ قصور فہم ناظران اختلاف پیدا میگردد۔ الغرض (ہ)

قلندر ہرچہ گوید دیدہ گوید

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نیز فرمودہ اند :۔

اِتَّقُوْا فِرَاسَةَ الْمُؤْمِنِ فَاِنَّهٗ يَنْظُرُ بِنُوْرِ اللهِ

(حدیث)

جائے فراست ۔ آنکہ بوسیلۂ نورِ آفتاب و دیگر اشیائے منورہ می نگرند ادراکات اوشان ہمہ الا ماشاء اللہ صحیح باشد و متوافق ۔ و آنکہ نور خداوندی ۔ سرمایۂ ادراک اوشان بود رہ غلط کنند و مخالف یکدگر باشند۔ اندریں صورت دریں چنیں کساں تخالف چگونہ باشد۔ آری اگر بخلاف مفروض نقصان در فہم یا کدورت در دیدۂ بصیرت باشد چہ عجب۔

الغرض چنانکہ در ادراکات دیدۂ سر حوائل دیگر و غبار و دیگر اسباب مشہور و معلوم کہ بسیار قلیل الوجود اند موجب غلط کاری میشوند ہمچنیں در ادراکات دیدۂ بصیرت وہم و خیال و الفت و عادت وغیرہ اسباب و احوال مشہورہ باعث غلط کاری و کج بینی میگردند۔ لیکن پیدا است کہ دریں چنیں افراد ایں امور از عوارض مفارقہ قلیل الوجود علم اند۔ نہ از عوارض لازمہ یا کثیر الوجود تا احتمال صحت مغلوب شود۔ وہرچہ دریں بادی النظر

## آٹھواں مقدمہ

آٹھویں بات یہ ہے کہ جو لوگ روشن ضمیر کے مالک ہیں یا اللہ نے ان کو عقل کی آنکھ عطا کی ہے ان کی (بعض) باتیں اگرچہ بظاہر نظر میں آپس میں ایک دوسری کے خلاف دکھائی دیتی ہیں مگر اکثر یہ ہے کہ وہ باتیں باہم ایک دوسری کے موافق اور معنی میں متحد ہوتی ہیں۔ ہاں دیکھنے والوں کی کم فہمی کوتاہی کے باعث ان میں اختلاف پیدا ہو جاتا ہے۔ الغرض (ر ۵)

قلندر[1] جو کچھ کہتا ہے دیکھ کر کہتا ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی ارشاد فرمایا ہے :۔

" مومن کی فراست سے ڈرو کیونکہ وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے"

(حدیث)

(یہ حدیث) جائے غور ہے۔ جو لوگ آفتاب اور دوسری روشن چیزوں کے نور کے ذریعہ دیکھتے ہیں ان کے تمام ادراکات الا ماشاء اللہ صحیح اور ایک دوسرے کے موافق ہوتے ہیں اور جن کے ادراک کا سرمایہ نور خداوندی ہوتا ہے وہ غلط راہ میں پڑتے ہیں اور ایک دوسرے کے مخالف ہوتے ہیں۔ اس صورت میں ان جیسے لوگوں میں مخالفت کس طرح ہو سکتی ہے۔ ہاں اگر خلاف مفروض فہم میں کمی یا عقل کی نگاہ میں کوئی کدورت ہو تو پھر کیا عجب ہے (کہ مخالفت ہو)

الغرض جیسا کہ سر کی آنکھ کے ادراکات میں بھینگا پن (بھینگائی) اور گرد و غبار اور دوسرے مشہور اور معلوم اسباب جو کہ کم ہی ہوتے ہیں۔ غلط کاری کا موجب ہوتے ہیں۔ اسی طرح عقل کی آنکھ کے ادراکات میں وہم و خیال اور خصلت و عادت وغیرہ اسباب اور مشہور حالات غلط کاری اور کج بینی کا باعث ہو جاتے ہیں لیکن ظاہر ہے کہ ان جیسے افراد میں یہ امور علم کے قلیل الوجود اور غیر لازم عوارض میں سے ہیں نہ کہ عوارض لازمہ یا کثیر الوجود

[1] قلندر صوفیا کا ایک فرقہ ہے جو ذات خداوندی میں ڈوبا ہوا رہتا ہے اور مست رہتا ہے۔ یہ لوگ شریعت کے بظاہر پابند نہیں ہوتے نماز بھی نہیں پڑھتے ایک قسم کے دیوانے ہوتے ہیں جیسے بو علی قلندر پانی پتی۔ حضرت نظام الدین اولیاء کے خلیفہ تھے۔ بہت بلند مرتبے کے قلندر ۔ اس میں مست ہو کر ۔ ازحد ہم مشنادہ یعنی ایسے لوگ قابل مواخذہ نہیں ہوتے اور اولیاء اللہ ہوتے ہیں۔

آید آنرا اصل قرار داده درپے توفیق نشوند۔ بلکہ بوجہ مذکور ضرور است کہ ہمچو قاصراں در اقوال بزرگان تا مقدور توافق و تطابق جویند۔ ہاں اگر ناچار آیند پس ہرچہ کہ بدلائل نظر آید آں را اختیار فرمایند۔

**تمہید نہم** نہم آنکہ شئ واحد باعتبار اوصاف کثیرہ کہ بطور تبادل برآں متوارد باشند میتواند کہ حرام یا حلال باشد مثلاً حیوانات ماکول اللحم بشہادت آیت

حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ وَالدَّمُ وَلَحْمُ الْخِنْزِيرِ وَمَا أُهِلَّ لِغَيْرِ اللَّهِ بِهِ وَالْمُنْخَنِقَةُ وَالْمَوْقُوذَةُ وَالْمُتَرَدِّيَةُ وَالنَّطِيحَةُ وَمَا أَكَلَ السَّبُعُ إِلَّا مَا ذَكَّيْتُمْ وَمَا ذُبِحَ عَلَى النُّصُبِ وَأَنْ تَسْتَقْسِمُوا بِالْأَزْلَامِ

باسباب کثیرہ حرام میگردند چنانکہ باب مذکورہ فی الآیۃ راجع بدو قوت یا سوء نیت میگردند۔ ہاں در اختلاف نوعی موت و اہلال لغیر اللہ و ذبح علی النصب کلام نیست بالاتر حرمت بوجہ غصب یا جلالہ بودن نیز مسلم است۔ علی ہذا القیاس

میں سے تاآنکہ صحت کا احتمال منسوب ہو جائے اور جو کچھ ظاہری نظر میں آئے اس کو اصل قرار دے کر موافقت پیدا کرنے میں کوشش نہ کریں بلکہ مذکورہ وجہ کے باعث ضروری ہے کہ کوتاہ نظر لوگوں کی مانند بزرگوں کے اقوال میں حتی المقدور موافقت اور مطابقت تلاش کریں۔ ہاں اگر لاچار ہو جائیں تو پھر جو چیز دلائل سے نظر آئے اس کو اختیار کر لیں۔

**نواں مقدمہ** نویں بات یہ ہے کہ ایک چیز بہت سے اوصاف کے اعتبار سے کہ جو بدل بدل کر اس پر توارد ہوتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ چیز حرام یا حلال ہو جائے مثلاً وہ حیوانات جن کا گوشت کھایا جاتا ہے۔ آیت ذیل کی دلیل کے باعث کہ

"حرام کیا گیا ہے تم پر مردہ جانور اور خون اور خنزیر کا گوشت اور غیر اللہ کے نام پر ذبح کیا گیا ہو اور گلا گھٹ کر مرا ہو اور چوٹ سے اور گر کر مرا ہو اور سینگ سے مرا ہو اور جس کو درندوں نے کھایا ہو مگر جس کو تم نے ذبح کر لیا اور وہ جانور جو بتوں کے تھانوں پر ذبح کیا گیا ہو اور یہ کہ قسمت کا حال معلوم کرو تیروں[2] کے ذریعے"[1]

بہت سے اسباب کی وجہ سے (مذکورہ بالا جانور) حرام ہو جاتے ہیں اور اگر آیت میں مذکورہ باب دیکھیں تو سوء نیت کی طرف لوٹ جاتے ہیں مگر موت اور غیر اللہ کے نام پر ذبح کرنے اور تھانوں پر ذبح کئے گئے جانوروں کے بارے میں نوعی اختلاف میں کوئی شبہ نہیں ہے۔ بلکہ حرمت بوجہ غصب یا جلالہ ہونے[3] کے

---

[1] یہ آیت سورۃ مائدہ پارہ ۶ رکوع ۵ میں موجود ہے۔ مترجم

[2] قسمت کا حال تیروں کے ذریعے معلوم کرنا بھی حرام ہے۔ کفار مکہ نے خانہ کعبہ میں قریش کے سب سے بڑے بت ہبل کے پاس تیر رکھے ہوئے تھے کسی تیر پر امرنی ربی لکھا تھا اور کسی پر نہانی ربی لکھا تھا۔ لہٰذا ان کو جس کام کے کرنے میں تردد ہوتا تھا تیر کو نکالتے تھے اگر امرنی ربی نکلتا تو اس کام کو کر لیتے تھے اور اگر نہانی ربی نکلتا تو اس کام کو نہ کرتے تھے (تفسیر علامہ شبیر احمد عثمانی) حافظ ابن کثیر نے اسی تفسیر کو ترجیح دی ہے اور بعض نے ان تستقسموا بالازلام کا ترجمہ یہ کیا ہے "اور یہ کہ تقسیم کرو جوئے کے تیروں سے" یعنی زمانہ جاہلیت میں ذبح کئے ہوئے جانور کا گوشت تقسیم کرنے میں یہ تیر استعمال ہوتے تھے اور وہ ایک جوئے کی صورت تھی۔ (علامہ عثمانی)۔ مترجم

[3] اگر کوئی کسی کی مرغی چھین کر کھائے تو یہ غصب کی گئی مرغی حرام ہے اور اسی طرح جلالہ (جو گندگی کھاتے ہیں) مرغی یا گائے وغیرہ اگر نجاست خور ہوں اور ان کی اکثر غذا گندگی ہو تو ان کا بھی کھانا حرام ہے۔ ہاں اگر تین دن بند کر کے پھر ذبح کیا جائے تو جائز ہے۔ مترجم

ودبول و براز و خمر و دم وغیره اشیاء نجس گوشت ماکول اللحم اگر پخته شود آن وقت هم در حرمت تأمل نباشد۔

**تمهید دهم** دهم آنکه در اوصاف ماضیه و هم اوصاف آتیه باعتبار آنچه موصوف را تعبیر میکنند و این تعبیر تنها در عرف عامه محاورات قرآن و حدیث نیز شریک این عرف اند۔ و بر جواز این چنین استعمالات گواه۔ اطلاق شرکاء بر معبودان باطله وقت قیامت چنانکه میفرمایند۔

أَيْنَ شُرَكَاؤُكُمُ الَّذِينَ كُنتُمْ تَزْعُمُونَ

باعتبار ماضی است نه حال۔ و اطلاق مثوی بر جهنم در آیت

بِئْسَ مَثْوَى الْمُتَكَبِّرِينَ

باعتبار استقبال۔

**تمهید یازدهم** یازدهم آنکه ذکر استطرادی تنها معتاد متاخرین است بلکه متقدمین نیز هم مشرب اوشان اند بلکه متقدمین در کتاب خود و کلام جناب باری تعالی و کلام نبوی صلی الله علیه وسلم بادنی مناسبت از بحثی به بحثی انتقال میفرمایند۔

**بر سر مطلب** چوں این مقدمات یازده گانه ممهد شدند اکنون بر سر مطلب می آییم۔

**مدعای اصل** بشنوید لفظ ما در مَا أُهِلَّ بِهِ لِغَيْرِ اللَّهِ از الفاظ عموم است و اگر بالفرض آن را موصوفه گویند و موصوله نگیرند باز هم بوجه وقوع در سیاق نفی عام خواهد گردید چه در ایجاب و سلب اعتبار معنی است نه الفاظ و ظاهر است که حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ تا مَا أُهِلَّ بِهِ لِغَيْرِ

ہونے کی وجہ سے حرمت (کا آجانا) مسلم ہے۔ مثلاً اگر کسی پیشاب، پاخانہ، شراب اور خون وغیرہ نجس اشیاء میں حلال جانوروں کا گوشت پکایا جائے تو اس وقت بھی اس گوشت کی حرمت میں تامل نہ ہوگا۔

**دسواں مقدمہ** دسویں بات یہ ہے کہ کسی موصوف کو گذشتہ ہوئے اوصاف اور آنے والے اوصاف سے تعبیر کرتے ہیں اور یہ تعبیر نہ صرف ہمارے عرف میں ہے بلکہ قرآن و حدیث کے محاورات بھی اس عرف میں شریک ہیں اور ان جیسے استعمالات پر گواہ ہیں (چنانچہ) باطل معبودوں پر قیامت کے وقت شرکاء کا بولا جانا جیسا کہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں۔

"تمہارے وہ شرکاء کہاں ہیں جو تم اپنے زعم میں خیال کرتے تھے۔"

ماضی کے اعتبار سے ہے نہ کہ باعتبار حال کے اور لفظ مثوی کا اطلاق جہنم پر اس آیت

"برا ہو تو مثوی کا فریب کا"

استقبال کے اعتبار سے ہے۔

**گیارھواں مقدمہ** گیارھواں مقدمہ یہ ہے کہ ضمناً کسی کا ذکر نہ صرف متاخرین علماء کی عادت ہے بلکہ متقدمین بھی اس استطرادی ذکر میں متاخرین کے ساتھی ہیں بلکہ متقدمین اپنے پہلو میں اللہ تعالیٰ کے کلام اور کلام نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کو معمولی مناسبت کی وجہ سے ایک بحث سے دوسری بحث میں منتقل کر دیتے ہیں۔

**برسر مطلب** جب یہ گیارہ مقدمات تمہید کے طور پر بیان ہو گئے تو اب ہم اصل مطلب کی طرف آتے ہیں۔

**اصل مدعا** سنئے آیت مَا أُهِلَّ بِهِ لِغَيْرِ اللَّهِ میں مَا کا لفظ عام الفاظ میں سے ہے (یعنی ہر وہ جانور کے معنی میں) اور اگر فرض کر لو اس کو ہم موصوفہ کہیں (یعنی ایسا جانور) اور موصولہ نہ مانیں تو پھر بھی نفی کے سیاق میں واقع ہونے کی وجہ سے مَا عام ہو جائے گا کیونکہ اثبات و نفی میں معانی کا اعتبار ہے نہ کہ

اللهِ وَلَا تَاكُلُوا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللهِ عَلَيْهِ

که در جای دیگر از قرآن شریف وارد است در مفاد برابر است اگر باشد فرق عموم و خصوص باشد۔ الغرض در آیت

لَا تَاكُلُوا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللهِ عَلَيْهِ

دو احتمال است

۱- یکی آنکه مقصود منع از خوردن ذبائح نام بتان است و از عدم ذکر اسم الله عدم ذکر نام خدا باعتقاد عدم استحقاق خداوندی او دران ذبیحه و استحقاق بتان و شارکت اوشان در الوہیت و آثار مقتضیات آن۔ تا آنکه از عبادات حصه برائے اوشان جدا کردند، سجده کردند و نذرها نمودند۔ ذبائح بنام اوشان گردن زدند۔ اندرینصورت این ذکر نه کردن از قبیل آن ذکر نکردن خواهد بود که از آیت

لَا يَذْكُرُونَ اللهَ اِلَّا قَلِيلًا

مفهوم است چنانکه آن ذکر نکردن دیگر است و این ذکر نکردن که در منافقین است دیگر۔ همچنین ترک تسمیه خداوندی وقت ذبح که از مومنان موحدان بطور نسیان یا عمدا اتفاق افتد دیگر باشد و آن ذکر نکردن که از معتقدان بتان بوجود می آید دیگر۔ برین تقدیر همین آیت که بظاهر مخالف مذهب امام مالک و امام شافعی رحمهم الله اتفاق می نماید ماخذ حلت متروک التسمیه عمدا که نزد اوشان است خواهد بود۔

احتمال دوم آنکه کلام خداوندی بر ظاهر خود و بر عام است

الفاظ کو۔ اور ظاہر ہے کہ حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ ... وَمَا اُهِلَّ بِهِ لِغَيْرِ اللهِ اور لَا تَاكُلُوا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللهِ عَلَيْهِ کہ قرآن شریف میں دوسری جگہ آیا ہے، دونوں آیت حکم حرمت میں برابر ہیں۔ اگر فرق ہے تو صرف عام اور خاص کا فرق ہے (ایک آیت عام اور دوسری خاص ہے) الغرض اس آیت میں

لَا تَاكُلُوا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللهِ عَلَيْهِ

میں دو احتمال ہیں

۱۔ ایک تو یہ کہ بتوں کے نام پر ذبح کیے گئے جانوروں کے کھانے سے منع کرنا مقصود ہے اور اللہ کا نام نہ لینے سے خدا کے نام کے ذکر کا عدم (اعتقاد میں)، اس ذبیحہ میں خدا کے استحقاق کا نہ ہونا اور بتوں کا مستحق ہونا اور ان بتوں کا خدائی میں الوہیت کے آثار میں شریک ہونا یہاں تک کہ عبادات کا ایک حصہ ان بتوں کیلئے جدا کر دیا ان کو سجدہ کیا اور نذریں چڑھائیں۔ ان بتوں کے نام پر جانور ذبح کئے۔ اس صورت میں یہ (اللہ کا جانور پر ذبح کے وقت) نام نہ لینا اس نام نہ لینے کے قبیل سے ہوگا کہ جو آیت

لَا يَذْكُرُونَ اللهَ اِلَّا قَلِيلًا

سے مفہوم ہے جیسا کہ وہ ذکر نہ کرنا اور ہے اور یہ ذکر نہ کرنا جو کہ منافق مومنوں میں ہے اور اسی طرح خدا کے نام کا ذبح کے وقت نہ لینا کہ موحد مومنوں سے بھول کر یا جان کر اتفاق ہو جائے اور بات ہے اور وہ خدا کا نام ذبیحہ پر نہ لینا جو کہ بتوں کے معتقدین سے ظہور میں آتا ہے دوسری بات ہے۔ اس تقدیر پر یہی آیت کہ بظاہر امام مالک اور امام شافعی رحمہم اللہ تعالیٰ کے مذہب کے مخالف معلوم ہوتی ہے، قصداً متروک التسمیہ جانور کی حلت کا ماخذ کہ ان کے نزدیک حلال ہے، ہو جائے گا۔

دوسرا احتمال یہ ہے کہ خدا کا کلام اپنے ظاہر پر ہے

---

۱ سورہ مائدہ - مترجم

کہ نام خدا بوجہ قربان کردن بنام بتان ترک دادہ باشند یا بوجہ دیگر بریں تقدیر باز دو احتمال است۔

یکے[1] آنکہ از عدم ذکر یاد نکردن بقصد و تعمد مراد باشد و معاد لَمۡ یُذۡکَرِ اسۡمُ اللّٰہِ ترک اسم اللہ بود۔

دوم[2] عدم ذکر مطلق عام است کہ بتعمد باشد یا بہ نسیان۔

احتمال دوم ماخذ مذہب امام احمد است علیہ الرحمۃ و ہمیں است ظاہر معنی و احتمال اول ماخذ مذہب حنفی است و با قید تدبر ہمیں احتمال اقوی است بہ نسبت احتمال اول شق دوم۔

وجہ قوتش محتاج بیان نیست۔ بہر ہر کس و ناکس پیدا است کہ در صوم و صلوٰۃ و دیگر فرائض عبادات ہم تا سہی تا دم نسیان مرفوع القلم است۔ حکم تسمیہ وقت ذبح برابر فروترازان است۔ دریں حکم چگونہ مرفوع القلم نباشد۔

فرق این است کہ عبادات مذکورہ باشارہ

یَا اَیُّهَا النَّاسُ اعۡبُدُوۡا رَبَّکُمُ الَّذِیۡ خَلَقَکُمۡ وَالَّذِیۡنَ مِنۡ قَبۡلِکُمۡ لَعَلَّکُمۡ تَتَّقُوۡنَ

(قرآن کریم)

مطلوب بغرض نجات از نار و دیگر بلیات یا دخول در مرتبہ تقویٰ علی اختلاف الاحتمالات بود و اینجا یاد کردن نام مقدس بغرض

عام اس سے کہ خدا کا نام، بتوں کے نام پر نذر کرنے کی وجہ سے چھوڑ دیا ہو یا کسی اور وجہ سے، اس مفروضہ کی بنا پر پھر دو احتمال ہیں

ایک یہ کہ جانور کے ذبح کے وقت اللہ کا نام نہ لینے سے جان بوجھ کر یاد نہ کرنا مراد ہو اور لَمۡ یُذۡکَرِ اسۡمُ اللّٰہِ کا مقصد اللہ کے نام کا ترک کر دینا ہو۔

دوسرے مطلق اللہ کا نام نہ لینا عام اس سے کہ جان بوجھ کر ہو یا بھول چوک سے ہو۔

دوسرا احتمال امام احمد (ابن حنبل) علیہ الرحمۃ کے مذہب کا ماخذ ہے اور ظاہر معنی بھی یہی ہیں اور پہلا احتمال مذہب حنفی کا ماخذ ہے اور غور و فکر کے اعتبار سے شق دوم کے پہلے احتمال کی بنسبت یہی احتمال زیادہ قوی ہے۔

اس کی قوت کی وجہ محتاج بیان نہیں ہے کیونکہ ہر کس و ناکس پر واضح ہے کہ روزے اور نماز اور دوسری فرض عبادات میں بھی، بھولنے والا بھول کے وقت تک مرفوع القلم ہے۔ ذبح کے وقت اللہ کا نام لینے کا حکم اس سے کئی درجہ نیچے ہے۔ اس حکم میں وہ شخص کیوں قابل معافی نہ ہوگا۔

فرق یہ ہے کہ مذکورہ عبادات نماز روزہ وغیرہ آیت ذیل کے اشارے کے مطابق

اے لوگو عبادت کرو تم اپنے رب کی جس نے تمہیں اور تم سے پہلے لوگوں کو پیدا کیا تاکہ تم پرہیزگار ہو جاؤ۔
(قرآن کریم)

دوزخ اور دوسری بلیات سے نجات یا تقویٰ کے مقام میں مختلف احتمالات کی بنا پر داخل ہونا مطلوب ہے اور اس جگہ اللہ تعالیٰ

---

[1] یعنی اگر ذبح کرتے وقت اللہ کا نام جان کر یا بھولے سے چھوڑ دیا تو امام احمد کے نزدیک دونوں صورتوں میں ذبیحہ حرام ہوگا۔ مترجم

[2] یعنی اللہ کا نام ذبیحہ پر بھولے سے دیا جائے تو لَمۡ یُذۡکَرِ اسۡمُ اللّٰہِ عَلَیۡہِ میں شامل نہیں وہ ذبیحہ امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک جائز ہے۔ مترجم۔ [3] قرآن کریم پارہ اول رکوع ۳ سورۃ البقرہ۔ مترجم

حلت اکل و اباحت خوردن چنانکہ ترک عبادات مذکورہ بوجہ سہو قادح در حصول مطلوب و مقصود و غرض مذکور نیست۔ چنانکہ ہمہ میدانند ترک تسمیہ سہواً وقت ذبح درین مقصود کہ بغرض مقصود از عبادات نتواند رسید چگونہ قادح باشد۔

بالجملہ چنانکہ در

أَقِيمُوا الصَّلٰوةَ وَآتُوا الزَّكٰوةَ

و امثال ذٰلک باستثناء عقلی کہ ہم نصوص نقلی براں شاہد است ساہی و ناسی را ازیں خطابات مستثنیٰ داشتہ اند۔ اینجا ہم ایں استثناء را کار باید فرمود۔ و در جہ قوتش بنسبت شق اول ہمیں است کہ معنی مجازی و التزامی بی ضرورت داعیہ بر معنی حقیقی و مطابقی مقدم نتواں شد و ظاہر است کہ باعتبار معنی مطابقی

مَا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

مخصوص بذبائح نام بتان نیست۔ ہر جانوریکہ دم ذبح آں نام خدا یاد کردہ نشود در

مَا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ

داخل است۔ معہذا اگر ذکر نام خدا را شرط نگردانند چنانکہ مقتضاء مذہب شافعی و مالکی است آں دم حاصل مطلب ایں باشد کہ تزکیہ حلت از آثار ذکر نام خدا نیست۔ یا اینکہ یاد کردن را در حلت و تزکیہ دخلی نیست۔ تنہا نفس ذبح بہر نہج کہ باشد دریں بارہ کافی است۔

اندریں صورت ذکر نام خدا وقت ذبح فرض باشد یا مستحب حکمی جداگانہ باشد کہ از ترک و عدم آں در حلت و حرمت ہیچ حسابی نباشد۔ و اگر باشد بوجہ اقتران و انضمام معنی تبرک باشد۔ چنانکہ در تسمیہ وقت خوردن لقمہ حلال

کا مقدس نام لینا کھانے کی حلت اور اباحت کی غرض سے ایسا ہی ہے جیسا کہ بھول کی وجہ سے روزہ اور نماز عبادتوں کا چھوٹ جانا مطلب اور مقصد اور مذکورہ غرض کے حصول میں قادح نہیں ہے جیسا کہ تمام جانتے ہیں کہ بھول کر وقت ذبح بسم اللہ کا چھوٹ جانا اس مقصد میں کہ وہ عبادات کے غرض مقصود تک نہیں پہنچ سکتی کس طرح قادح ہوگا۔

حاصل یہ کہ جیسا کہ

أَقِيمُوا الصَّلٰوةَ وَآتُوا الزَّكٰوةَ

اور اس جیسی آیات میں عقلی استثناء کے ساتھ کہ نصوص منقولہ اس پر گواہ ہیں بھولنے والے کو ان خطابات سے مستثنیٰ رکھا ہے تو اس (مقام ذبح) میں بھی اس استثناء کو کام میں لانا چاہئے اور اس کی قوت کی وجہ شق اول کی نسبت یہی ہے کہ مجازی اور التزامی معنی کسی ضرورت کے تقاضے کے بغیر حقیقی اور مطابقی معنی پر مقدم نہیں ہو سکتے اور ظاہر ہے کہ مطابقی معنے کے اعتبار سے

مَا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

بتوں کے نام پر ذبح کئے گئے جانوروں کے ساتھ ہی مخصوص نہیں ہے بلکہ ہر وہ جانور کہ اس کے ذبح کے وقت اللہ کا نام یاد نہ کیا جائے۔

مَا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ

میں داخل ہے۔ اس کے ساتھ اگر خدا کا نام لینے کی شرط نہ لگائیں جیسا شافعی اور مالکی مذہب کا مقتضا ہے تو اس وقت یہ حاصل مطلب ہوگا کہ (ذبیحہ کی) پاکیزگی اور اس کی حلت خدا کے نام کے اثرات میں سے نہیں ہے یا یہ مطلب ہے، کہ خدا کو (ذبح کے وقت) یاد کرنے کو حلال اور پاکیزہ ہونے میں کوئی دخل نہیں ہے۔ صرف ذبح کا عمل خواہ کسی طریقے سے بھی ہو اس بارے میں کافی ہے۔

اس صورت میں ذبح کے وقت خدا کے نام کا ذکر فرض ہو یا مستحب ایک علیحدہ حکم ہوگا کہ اس نام کے ترک کر دینے اور اس کے نہ لینے سے جانور کا حلال اور حرام ہونا کسی حساب میں نہیں ہے اور اگر کسی حساب میں ہے تو اللہ کے نام کے ذبیحہ کے ساتھ شامل

امیدواریم۔ یا وردم کشانیدن آب وغیرہ توقع محمد ساریم نہ
آنکہ اگر نام خدا برد نخورد وش حلال نبود لیکن چنانکہ ایں طرف
ایں است در ذکر نام غیر خدا ہم اگر اثری باشد بالائی باشد کہ
در صلب فعل ذبح آں را دخلی نبود اندریں صورت مثل بیع فاسد
کہ امر ممنوع مجاور عقد جا شدہ نہ آنکہ مثل بیع باطل داخل در
صلب عقد اثر ذکر نام غیر اگر می بود کراہت می بود نہ حرمت
غلیظہ کہ بہ تصریح حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ بہ سبب اِنَّهٗ لَفِسْقٌ
مہری بر آں کردہ اند۔ ایں کلام استطرادی بود کہ در بعض مطاوی
تقریر انشاء اللہ تعالیٰ بکار خواہد آمد۔

اصل مطلب ایں است کہ جملہ حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ ہمانا
بمعنی لَا تَاْكُلُوْا است۔ و آیۂ مذکورہ در معنی خود با آیت

وَلَا تَاْكُلُوْا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

دم مساوات میزند۔ و اگر آیت اول با آیت ثانی تعلق
نیست بلکہ ایں چیز دگر است و آں چیز دگر، تاہم در بودن
حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ
بمعنی لَا تَاْكُلُوْا کلام نیست۔ نعم اگر ہست ہمہ سہل است
ورنہ ہمہ دشوار۔ بالجملہ کار کہ لَا تَاْكُلُوْا کردہ حُرِّمَتْ

ہو جانے سے محض برکت حاصل ہوتی ہے جیسا کہ حلال غذا کے کھانے
کے وقت بسم اللہ کہنے پر بھی برکت کی امید ہوتی ہے یا پانی وغیرہ پر
دم کرانے میں ہم توقع رکھتے ہیں نہ یہ کہ اگر خدا کا نام کوئی نہ لے تو اس
کا کھانا حلال نہ ہوگا لیکن جیسا کہ اس طرف یہ اثر ہے خدا کے سوا کا
نام لینے میں بھی اگر کوئی اثر ہوتا ہے تو وہ بالائی ہوتا ہے کہ فعل ذبح
کے اندر اس کا کوئی دخل نہیں ہوتا۔ اس صورت میں بیع فاسد کی طرح
جس میں عقد بیع کے ساتھ کوئی ناجائز شرط لگا دی جاتی ہے نہ یہ کہ بیع
باطل کی مانند عین عقد میں داخل ہو غیر اللہ کے نام لینے کا اثر اگر ہوتا
تو مکروہ ہوتا نہ کہ سخت حرام کہ حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ کی وضاحت کے
بعد اِنَّهٗ لَفِسْقٌ کی قسم کے ذریعہ اس پر مہر لگا دی ہے۔ یہ ضمنی کلام
تھا کہ تقریر کے بعض گوشوں میں انشاء اللہ تعالیٰ کام آئے گا۔

اصل مطلب یہ ہے کہ جملہ حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ ٹھیک
لَا تَاْكُلُوْا کے معنی میں ہے اور آیت مذکورہ اپنے معنی
کے اعتبار سے

وَلَا تَاْكُلُوْا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

کی آیت کے ساتھ برابری کا دعویٰ کرتی ہے اور اگر پہلی آیت دوسری
آیت کے ساتھ علاقہ نہیں رکھتی ہے بلکہ یہ چیز اور ہے اور وہ اور، تو پھر بھی
حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ کے
لَا تَاْكُلُوْا کے معنی میں ہونے میں شبہ نہیں ہے اگر سمجھ ہے تو
سب کچھ آسان ہے ورنہ سب باتیں دشوار ہیں۔ حاصل کلام یہ کہ

۱؎ اگر کسی نے اپنی بکری بیچی اور یہ شرط لگائی کہ اس کے پیٹ میں جو بچہ ہے وہ میرا ہے تو ایسی بیع فاسد کہلاتی ہے جس میں کوئی ایسی شرط لگائی جائے
جو بیع کو فاسد کر دے۔ فاسد بیع کہلاتی ہے۔ ایسی بیع کا حکم یہ ہے کہ جب تک خریدار کے قبضہ میں نہ آجائے تب تک وہ خریدی ہوئی چیز اس کی
ملک میں نہیں آتی اور جب قبضہ کر لیا تو ملک میں آگئی لیکن حلال اور طیب نہیں ہے۔ اس کو کھانا، پہننا یا کسی اور طرح کام میں لانا درست نہیں بلکہ
ایسی بیع کا توڑ دینا واجب ہے۔ دوبارہ صحیح طور پر بیع کریں (شامی جلد ۴)

۲؎ جو بیع شرع میں بالکل ہی غیر معتبر اور لغو ہو اور ایسا سمجھیں کہ اس نے بالکل خریدا ہی نہیں اور اس نے بیچا ہی نہیں ایسی بیع کو باطل کہتے ہیں مثلاً
تالاب کی مچھلیوں کی بیع باطل ہے جب تک پکڑ کر نہ دی جائیں بیع منعقد نہیں ہوگی۔ ایسی بیع کا حکم یہ ہے کہ خریدنے والا اس کا مالک نہیں ہوا

عَلَیْکُمْ نیز در پی آن است۔ و آنچہ بتقدیم اسم اللہ بر علیہ حصر وجوب یاد کردن نام خدا کردہ از آنچہ بر آں تنہا نام غیر یا با نام خدا خوانند منع فرمودہ اند۔ در

مَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَیْرِ اللّٰهِ

بتصریح ازاں باز داشتہ اند

الحاصل ایں دو آیت کریمہ باہم متعانق اند۔ اگر فرق پیدا کنند زیادہ ازیں نتوانند کہ آیت لَا تَاْكُلُوْا مَیْتَةً و ہم آں ذبیحہ را شامل باشد کہ اصلاً نام کسی بر آں نخواندہ باشد و حُرِّمَتْ عَلَیْکُمْ وقتیکہ حرمت را بہ

مَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَیْرِ اللّٰهِ

بچسپانند ازیں دو قسم خالی بر می آید۔ مگر ظاہر است کہ ایں فرق از عموم و خصوص صلہ برخاست ایجاب و سلب را اصلاً دراں مداخلت نیست تا بنام آں زنند۔ پس اگر لفظ مَا در مَا اُهِلَّ بِهٖ موصولہ است لاجرم عام باشد۔ و ہرچہ در صلہ باشد اگرچہ در حکم نکرہ باشد عام گردد۔ چنانکہ الف لام استغراق نکرہ را عام گرداند چنانچہ واقفان فنون عربیہ دانستہ باشند باز آں عموم ہم باعتبار انواع و افراد ذبائح باشد و ہم باعتبار اوقات اہلال۔ چہ معنی مصدری ذکر کہ در لَعَرِیۡدُ کرتیم فرمودہ اند بوجہ دخول آں در سیاق نفی عام گردید و افادۂ حصر ذکر خدا گرداند و اگر موصوفہ است و ہم میدانند کہ نیست البتہ نظر بہ مفہوم مَا اُهِلَّ عام نتواں گفت مگر و تحکیم در سیاق

جو کام لَا تَاْكُلُوْا نے کیا ہے وہی عمل (جانور کی حرمت کا) حُرِّمَتْ عَلَیْکُمْ نے کیا ہے اور اِسْمُ اللّٰهِ کو علیہ سے پہلے لا کر خدا کا نام یاد کرنے میں مسئلہ کو محصور کر کے اس ذبیحے سے کہ جس پر صرف غیر اللہ کا نام یا اللہ کے نام کے ساتھ غیر اللہ کا نام لینا منع فرما دیا ہے چنانچہ

مَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَیْرِ اللّٰهِ

میں تصریح کے ساتھ اس سے باز رکھا ہے۔

حاصل یہ ہے کہ یہ دونوں آیات کریمہ ایک دوسری کے ساتھ بغلگیر ہیں۔ اگر کوئی فرق نکالیں بھی تو اس سے زیادہ نہیں نکال سکتے کہ آیت لَا تَاْكُلُوْا مَیْتَةً کو اور اس ذبیحے کو بھی شامل ہے کہ سرے سے اس پر بالکل کسی کا نام لیا ہی نہ ہو اور آیت وحُرِّمَتْ عَلَیْکُمْ جس وقت کہ حرمت کو

مَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَیْرِ اللّٰهِ

کے ساتھ چسپاں کریں تو ان دونوں قسموں[1] سے خالی ہو کر باہر آتی ہے مگر ظاہر ہے کہ یہ فرق صلہ کے عام اور خاص ہونے کی وجہ سے پیدا ہوا۔ ایجاب اور سلب کی اس میں بالکل مداخلت نہیں ہے۔ تاکہ اس کے نام سے نامزد کریں۔ پس اگر مَا اُهِلَّ بِهٖ میں مَا موصولہ ہے تو یقیناً مَا عام ہوگا۔ اور جو کچھ صلہ میں ہوگا اگرچہ وہ نکرہ کے حکم میں ہوگا لیکن وہ مَا عام ہو جائے گا جیسا کہ استغراق کا الف۔ لام نکرے کو عام بنا دیتا ہے چنانچہ فنون عربیہ سے واقف جانتے ہوں گے۔ پھر وہ عموم ذبائح کے انواع و افراد کے اعتبار سے ہوگا اور ذکر کے اوقات کے اعتبار سے بھی۔ کیونکہ ذکر کے مصدری معنی جو کہ لَعَرِیۡدُ کر میں پوشیدہ رکھے ہیں اس کے نفی کے سیاق میں داخل ہونے کی وجہ سے عام ہو گئے اور ذکر خدا کے حصر کا اس نے فائدہ

(بقیہ حاشیہ) بلکہ اس کا مالک بیچنے والا ہے جب جو لہٰذا خریدنے والے کو نہ تو اس کا کھانا جائز ہے اور نہ کسی کو دینا جائز ہے۔ (فتاویٰ عالمگیری)

[1] دونوں قسموں سے مراد ایک تو جس پر اللہ کا نام نہ لیا گیا ہو اور نہ کسی اور چیز کا اور دوسری قسم مُردہ جانور ہے۔ مترجم

حرمت کرباﷲ تا ﷲ کلوا در مفاد خود بنا بر است اگفندہ تعبیر انگندہ شود۔ آں وقت مردمانِ فہمیدہ را دریں قدر تامل نیماند کہ ما اگرچہ موصوف بود و نکرہ مگر بوجہ وقوع آں در سیاق نفی ہماں عموم کہ بود باز آمد۔ وچوں ما عام شد صفتش نیز کہ اُحِلَّ بِہٖ لِغَیْرِ اللّٰہِ است عام باشد۔ چہ اول مقتضاء اتصاف ہمیں است دوّم وقوع موصوف در سیاق نفی خود مستلزم وقوع صفت در سیاق آنست۔ چہ پیدا است کہ ہر چہ از متممات محمول و متممات آں در سالبہ باشد ہمہ در سیاق آں بود۔

پہنچایا اور اگر ما (آیت مذکورہ میں موصولہ نہیں بلکہ) موصوفہ ہے اور سب جانتے ہیں کہ موصوفہ نہیں ہے تو (اس وقت) البتہ اُحِلَّ کے مفہوم پر نظر رکھتے ہوئے ما کو عام نہیں کہہ سکتے مگر جس وقت کہ حرمت کے سیاق میں جو کہ لاتاکلوا کے ساتھ اپنے معنی میں برابر ہیں رکھ کر غور کیا جائے تو اس وقت سمجھدار آدمیوں کو اتنی بات میں تامل نہیں رہتا ہے کہ ما اگرچہ موصوفہ اور نکرہ ہوگا اس کے سیاق نفی میں واقع ہونے کی وجہ سے وہی عموم جو کہ تھا لوٹ آیا اور جب ما عام ہوگیا تو اس کی صفت بھی جو کہ اُحِلَّ بِہٖ لِغَیْرِ اللّٰہِ بے عام ہوگی کیونکہ موصوف ہونے کا پہلا تقاضا یہی عام ہونا ہے۔ دوسرے موصوف (یعنی ما) کا سیاق نفی میں واقع ہونا خود صفت کے نفی کے سیاق میں واقع ہونے کو مستلزم ہے کیونکہ ظاہر ہے کہ جو کچھ محمول کے متممات اور اس محمول کے متممات سالبہ میں ہوتے ہیں وہ سب نفی کے سیاق میں ہوتے ہیں۔

غرض ازیں کلام آنست کہ ہر حادثہ را از مکان و زمان و فاعل و مفعول چارہ نیست۔ پس ہر مفہومیکہ از مفہومات مصادیق حادثہ باشد تعقل آں بے تعقل اشیاء مشار الیہا نتواں شد۔ اگرچہ تعقل اجمالی باشد۔

اکنوں بفرمائید کہ زیادہ ازیں چہ نقصان باشد کہ اشیاء مذکورہ را تتمہ نتواں گفت۔

میری غرض اس کلام سے یہ ہے کہ ہر حادثہ کیلئے مکان اور زمان اور فاعل اور مفعول یہ کا ہونا ضروری ہے۔ پس وہ ہر مفہوم بلکہ اور حادثہ کے مصادیق کے مفہومات میں سے ہو اس کا سمجھنا ان مذکورہ اشیاء کے سمجھنے کے بغیر نہیں ہوسکتا خواہ وہ تعقل اجمالی ہی کیوں نہ ہو۔ اب فرمائیں کہ اس سے زیادہ اور کیا نقصان ہوگا کہ مذکورہ اشیاء کو متمم نہ کہہ سکیں گے۔

## بحث کان ناقصہ

کان را اگر ناقصہ گویند مطلبش ہمیں است کہ خواہ مخواہ لحاظ خبر ضروری است۔ تا بافتراں آں افادہ و استفادہ مطلب تواں کرد۔

باقی ماند اینکہ (اندریں صورت در

كَانَ زَيْدٌ قَائِمًا

و

ضَرَبَ زَيْدٌ عَمْرًا

چہ فرق ماند کہ اَوّل را در عداد ناقصہ شمردند و ایں را نہ شمردند۔

## کان ناقصہ کی بحث

کان کو اگر ناقص کہیں تو اس کا مطلب یہ ہے کہ خواہ مخواہ (کان کی) خبر کا لحاظ رکھنا ضروری ہے تاکہ اس خبر کو ملانے کے ساتھ مطلب کا خود فائدہ حاصل کرنا اور دوسروں کو فائدہ پہنچانا حاصل ہوسکے۔

باقی رہی یہ بات کہ اس صورت میں

كَانَ زَيْدٌ قَائِمًا

اور

ضَرَبَ زَيْدٌ عَمْرًا

میں کیا فرق رہا جب کہ کان والے جملے کو ناقصہ کی گنتی میں شمار کیا اور دوسرے کو نہ کیا۔

**جواب** جوابش این است که صدور فعلی از کسی چیزی دیگر است وقوع آن بر کسی دیگر چیز دیگر۔ باعتبار اول هر فعل لازم است اگرچه متعدی باشد و باعتبار ثانی متعدی متعدی است۔ و وجهش همین است که در صورت اول خلاصہ اخبار مضمون جملہ صدور فعل الضرب عن زید باشد و ظاهر است که اخبار از زید در اشتقاق بجانب مفعول نخواهد۔ ہاں اگر غرض از سرد این قسم افعال اخبار از اعتبار ثانی بود آن وقت لحاظ مفعول ضروری است پس باعتبار اول ہر فعل لازم و تام است و باعتبار ثانی ہر فعل ناقص و متعدی و این دو اعتبار در کان هم جاری است۔ وهمین است که قسمی را تامہ نام نہادند مگر چون استعمال کان در آن معنی بس قلیل است و بازآن معنی باین وجه که خبر از تحقق ذات فاعل میداد نہ صفت آن معروض است که در مرتبہ معنون بوے اضافت هم در آن نیست تا غرض معتد بہا متعلق شود بمقابلہ معنی ثانی که مفاد ناقصہ است و اضافتی است خالص نوع مباین بنظر آمد و در ضرب وغیرہ ہر چند معنی نقصان چنانکہ یافتی ہمان قدر باشد که در کان ناقصہ مگر چون غرض باظہار و اخبار ہر یکی ازین دو اعتبار متعلق میشود باز ہر دو اعتبار اضافت محض بودند کان را دو قسم کرده

یکی را تامہ و دیگری را ناقصہ پس تمیز نام نہادند۔ و در ضرب وغیرہ این فرق نقصان و تمام چندان نبود بلکہ باعتبار ہر دو معنی نقصان بلا تمیز بود۔ اگرچہ تبادل صدور که خبر از تحقق فعل میدہد و در حق صدور آن فعل بمثابہ تمام است و در حق کان تامہ باعتبار اول تامہ توان گفت۔

**جواب** اس کا جواب یہ ہے کہ کسی سے فعل کا صادر ہونا دوسری بات ہے اور اس کام کا کسی دوسرے پر واقع ہونا دوسری چیز ہے۔ اول کے (یعنی صادر ہونے کے) اعتبار سے ہر فعل لازم ہے۔ اگرچہ وہ متعدی ہو اور دوسرے جملے کے اعتبار سے متعدی المتعدی ہے اور اس کی وجہ یہی کافی ہے کہ پہلی صورت میں زید کا خلاصہ ہے اور (دوسرے میں) زید سے مارپیٹ کے فعل کے صادر ہونے کو مضمون ثابت ہوتا ہے اور ظاہر ہے کہ اشتقاقات کی خبر دینے سے مفعول کی طرف کوئی توجہ نہیں ہوگی۔ ہاں اگر اس قسم کے افعال کے بیان سے دوسرے جملے کے اعتبار سے خبر دینا مقصود ہو تو اس وقت مفعول کا لحاظ ضروری ہے۔ پس پہلے اعتبار سے ہر فعل لازم اور تام ہے اور دوسرے اعتبار سے ہر فعل ناقص اور متعدی ہے اور یہ دونوں اعتبار کان میں بھی جاری ہوسکتے ہیں اور یہی وجہ ہے کہ (کان) کی ایک قسم کا کان تامہ نام رکھا لیکن چونکہ کان کا استعمال اس معنی میں بہت کم ہے اور پھر وہ معنی اس وجہ سے کہ فاعل کی ذات کے متحقق ہونے کی خبر دیتا ہے نہ کہ اس کی صفت کی محض مفرد ہے کہ اس کے ساتھ مرتبہ معنون میں اضافت بھی اس میں نہیں ہے کہ اس سے کوئی خاص غرض متعلق ہو اور دوسرے معنی کے مقابلہ میں جو کہ کان ناقصہ کا حاصل ہے اور خالص اضافت ہے کہ نوع کے مغائر نظر آتے اور ضرب نصر وغیرہ میں ہر چند نقصان کے معنی جیسا کہ تم نے سمجھ لیا ہے اتنے ہی ہیں جتنے کہ کان ناقصہ میں۔ مگر چونکہ ان دونوں اعتباروں سے ہر ایک کا خبر کو لے اور ظاہر کرنے سے ایک غرض متعلق ہے۔ پھر دونوں اعتبارات محض اضافت تھے اس لئے کان کی دو قسمیں کرکے ایک کا کان تامہ اور دوسرے کا کان ناقصہ تمیز کے لئے نام رکھا اور ضرب وغیرہ میں یہ کمال اور نقصان کا فرق اتنا نہ تھا بلکہ ہر دو معنی کے اعتبار سے اس کا نقصان برابر تھا اگرچہ صدور تاویل سے جو فعل کے ثبوت کی خبر دیتا ہے اور صادر ہونے کے حق میں وہ فعل زید کی جگہ میں ہے لیکن کان تامہ کے حق میں پہلے اعتبار سے تامہ کہا جاسکا۔

الغرض تسمیہ کان یا ناقصہ بغرض تمیز از کان تامہ است
نہ بہر تمیز از افعال دگر یا آنکہ کان ناقصہ را بمقابلہ نسبت خبریہ وضع
کردہ اند وباقی افعال را بہر محمول - غرض از ضرب زید ہماں
است کہ از ضرب زیدٌ ضاربٌ اگرچہ اشارہ بنسبت خبریہ ہم باشد
چنانکہ اشارہ بسوی زمانہ می بود در کان زیدٌ قائماً یا ضارباً
مقصود ہماں اظہار و اخبار نسبت است . اگرچہ بضرورت اشارہ
بجانب محمول ہم باشد - وچوں اصل نقصان در ہر مفہوم ناقص از
نقصان نسبت میخیزد آنکہ بمقابلہ نسبت موضوع بود بتسمیہ ناقص
از دیگراں اولیٰ است کہ نقص آنہا در اصل موضوع کہ تعبیر و تعیین
فرمودہ باشد نہ آنکہ اصل موضوع لہ باشد -

بہرحال در نقصان ہمچو مضامین کہ آنہا از فاعل و مفعول
وغیرہ متعلقات افعال ناگزیر است کلام نیست بلکہ افعال لازمہ
ہم قطع نظر از فاعل ناقص اند -

الغرض ہر کہ متمم چیزی است و مقوم آں - آں چیز بی آں
ناقص است - پس آں چیز اگر در حیز نفی یا اثبات آید ہمہ متممات
آں در ہماں چیز باشد - و ہر حکمیکہ بجہت وقوع آں ولا چیز
متفرع شدنی است ہمہ را فرا گیرد - اگر عموم است در ہمہ راہ
یابد و اگر خصوص است در ہمہ - چوں ایں کلام بغرض تحقیق نقصان
مذکور بود و تحقیق نقصان مذکور بغرض تنقیح و تحقیق چیز و تشریح
وقوع دراں اکنوں لازم آں است کہ باز پس گریم و از

الغرض کان کا ناقصہ نام رکھنا کان تامہ سے تمیز کے
واسطے ہے نہ کہ دوسرے افعال سے تمیز دینے کے لئے - یا یہ ہے
کہ کان ناقصہ کو نسبت خبریہ[1] کے مقابلے میں وضع کیا ہے اور باقی
افعال کو محمول[2] کے لئے - ضرب زیدٌ سے غرض وہی ہے جو کہ
ضرب زیدٌ ضاربٌ سے ہے - اگرچہ نسبت خبریہ کی طرف بھی اشارہ
ہو جیسا کہ زمانے کی طرف اشارہ ہوتا ہے اور کان زیدٌ قائماً
یا ضاربًا میں مقصود وہی نسبت کا اظہار اور انکشاف ہے - اگرچہ
ضرورت کی وجہ سے محمول کی طرف بھی اشارہ ہو اور چونکہ ہر ناقص
مفہوم میں اصل نقصان، نسبت کے نقصان کی وجہ سے پیدا ہوتا
ہے تو جو نسبت کے مقابلے میں وضع کیا گیا ہے وہ ناقص نام رکھنے میں
دوسروں کی بنسبت زیادہ اولیٰ ہے کہ ان کے نقص کو اصل موضوع لہ
میں رکھ دیا اور شامل کر دیا ہے نہ یہ کہ وہ اصل موضوع لہ ہو -

بہرحال ایسے مضامین کے ناقص ہونے میں جن کو فاعل و
مفعول وغیرہ متعلقات افعال ضروری ہیں، کلام نہیں ہے بلکہ لازم
افعال بھی فاعل سے قطع نظر ناقص ہیں -

الغرض جو بھی کسی چیز کو پورا کرنے والا اور اس کو قائم
رکھنے والا ہے وہ چیز اس متمم اور مقوم کے بغیر ناقص ہے - پس وہ
چیز اگر نفی یا اثبات کی جگہ میں آجائے تو اس کے تمام متممات اسی چیز
میں ہوں گے اور ہر وہ حکم کہ اس کے واقع ہونے کی وجہ سے اس چیز
میں متفرع ہونے کے قابل ہے سب کا احاطہ کرے گا - اگر حکم عام
ہے تو تمام میں راہ پائے گا اور اگر خصوص ہے تو وہ بھی سب میں پہنچ
جائے گا - چونکہ یہ کلام مذکورہ کمی کے تحقق کی غرض سے تھا اور مذکورہ

---

[1] نسبت خبریہ سے مراد یہاں ایسا تعلق ہے جو کان کے اسم کے متعلق کسی بات کی خبر دے رہا ہو جیسے کان زیدٌ قائماً میں کان کے اسم
یعنی زید کے قیام کی قائماً کے ذریعے خبر دی جا رہی ہے - یہی نسبت خبریہ ہے - مترجم

[2] علم نحو میں جس کا نام خبر ہے اس کو منطق میں محمول کہا جاتا ہے مثلاً کان زیدٌ قائماً میں زید مبتدا اور قائماً خبر ہے لیکن منطق میں
قائماً خبر کو محمول کہا جاتا ہے - مترجم

اصل مطلب گوئیم۔

## مراجعت بسوئے اصل مطلب

چوں جملہ تَسۡوِیۡلُ ذِکۡرِ اسۡمِ اللّٰہِ عَلَیۡہِ منفیہ است واصل منفی ذکر است اوقات وازمان کہ از متممات آں است۔ چہ ذکر امری است زمانی نیز منفی خواہند بود۔ وبدیں وجہ ذکر باعتبار اوقات عام خواہد بود۔ واگر طالبی را بخیال آید کہ ازمان واوقات ذکر مذکور نیست وہرچہ مذکور نیست آنرا داخل در چیزو سیاق نفی شمردن نشاید تا عموم لازم آید۔

**جواب** جوابش ایں است کہ ہمچو سَمَجۡلٌ کہ نکرہ است وبر ہر انسانی کہ باشد اطلاقش صحیح است۔ ذکر نیز نکرہ است وبر ہر ذکری کہ باشد اطلاقش درست وپیدا است کہ ذکر ہر دم را ذکر تواں گفت وفردی از افراد ذکر تواں خواند پس در صورت وقوع ذکر در حیز نفی کہ بوجہ تقضی تَسۡوِیۡلُ ذِکۡرِ لازم آمدہ لاجرم عموم افراد ذکر لازم خواہد آمد۔ وازیں عموم عموم اوقات وازمان ذکر ضروری خواہد شد۔ مع ہذا اگر فعلی با فاعل نو بجایستہ خبری انداستہ وفعل وفاعل بگوش سامع رسانیدہ وازیں طرف متعلق گردانیدہ باری از طرف تعیین زمانہ ہماں تردد وطلب بحال خود است۔ اگر پس از سوال یا قبل آں ازاں ہم گفتہ شود آں زمانہ لاجرم از متممات کلام سابق خواہد بود نہ سخن مستقل کہ از سیاق نفی سابق دامن کشاں بجائی دیگر قرار گیرد وچوں از تعیین زمانہ ہیچ نگفتہ اند وبدلالت التزامی از زمان غیر معین از ازمان ماضیہ خبر دادند کہ ہماں نکرہ است پس بوجہ دخول آں در حیز نفی معلوم عموم چرا لازم نیاید۔

نقصان کا تحقق چیز کی تحقیق اور تنقیح کی غرض سے اور اس خبر میں واقع ہونے کی تشریح کی وجہ سے تھا اس لئے اب یہ ضروری ہے کہ ہم پھر (اصل مضمون کی طرف) واپس ہوں اور اصل مطلب بیان کریں۔

## اصل مطلب کی طرف واپسی

چونکہ جملہ تَسۡوِیۡلُ ذِکۡرِ اسۡمِ اللّٰہِ عَلَیۡہِ منفیہ ہے اور اصل وہ چیز جس کی نفی کی گئی ہے ذکر ہے تو اوقات اور ازمان جو اس کے متممات میں سے ہیں کیونکہ ذکر زمانی امر ہے تو وہ بھی منفی ہوں گے اور اس وجہ سے ذکر اوقات کے اعتبار سے عام ہو گا اور اگر کسی طالب کے خیال میں یہ آئے کہ ذکر کے ازمان اور اوقات مذکور نہیں ہیں اور جو چیز مذکور نہیں اس کو نفی کے سیاق اور حیز میں شمار کرنا لائق نہیں تاکہ عموم زمانہ لازم آئے۔

**جواب** اس کا جواب یہ ہے کہ سَمَجۡلٌ کی طرح کہ نکرہ ہے اور ہر انسان پر جو بھی ہو اس کا بولنا درست ہے تو ذکر بھی نکرہ ہے اور جو ذکر بھی کہ ہو اس پر اس کا اطلاق درست ہے اور ظاہر ہے کہ ہر وقت کے ذکر کو ذکر کہہ سکتے ہیں اور اس کو ذکر کے افراد میں سے کہہ سکتے ہیں۔ پس نفی کی جگہ میں ذکر کے واقع ہونے کی صورت میں کہ تَسۡوِیۡلُ ذِکۡرِ کے تقضی کی وجہ سے لازم آیا ہے تو یقیناً ذکر افراد کا عام ہونا لازم آئے گا۔ اور اس عموم افراد سے ذکر کے ازمان اور اوقات کا عموم ضروری ہو گا۔ اس کے ساتھ ساتھ اگر کسی شخص نے اپنے فاعل کے ساتھ فعل کو فاعل کی طرف فعل کے مسند ہونے کی خبر سننے والے کے کان تک پہنچا دی اور اس طرف سے مطمئن کر دیا تو پھر بھی زمانے کی تعیین کی طرف سے وہی طلب کا تردد اپنے حال پر ہے۔ اگر سوال کے بعد یا اس سے پہلے اس کے متعلق بھی کہا جائے تو وہ زمانہ یقیناً کلام سابق کے متممات میں سے ہوگا نہ مستقل بات کہ سابق نفی کے سیاق سے دامن کھینچتے ہوئے کسی دوسرے مقام پر قرار پکڑے اور چونکہ زمانے کی تعیین کے متعلق کچھ نہیں کہا ہے

اور دلالت التزامی کے ذریعہ ازمنہ ماضی کے متعلق غیر معین زمانے کی خبر دی ہے کہ وہ بھی نکرہ ہے پس اس کے معلوم

**غلجانِ دیگر** اصول علما و دیگر آنکہ شاید بدل بصورت پیش نخلد لہذا بر آوردن آن اول مناسب دیدہ شد۔ گوشندہ را می رسد کہ گوید کہ ما در مَآ اُهِلَّ بِهٖ و مَا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ موصول است لیکن چنانکہ درین دو جملہ موصول گفتیم۔

كُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

نیز موصول خواہیم گفت۔ چہ سوائے نفی و اثبات در كُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ

و در

لَا تَاْكُلُوْا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

ہیچ فرق نیست ہمہ ارکان متحد الماده اند۔ اندرین صورت بوجہ عموم موصول چنانکہ پیشتر گفتہ شد صلہ نیز عام خواہد بود۔ و قیاس نیز ہمین است۔ الف لام داخل بر اسم فاعل و مفعول منجملہ موصولات است۔ و وقت دخول ان اسم فاعل کہ پیشتر نکرہ بود عام میگردد۔ و ہمچنین جملہ فعلیہ مثل یاتینی بدخول الذی و من وغیرہ موصولات عام میگردد۔ و ہمین است کہ حکم شرط میگیرد۔ حالانکہ جملہ فعلیہ در حکم نکرات است۔ چنانچہ دانندگان میدانند۔

الغرض کلمہ ما در مَا ذُكِرَ نیز عام خواہد بود و صلہ اش کہ ذکر ہست بوجہ عموم موصول نیز عام خواہد شد و بوجہ عموم زمانی در ہر وقت کہ نام خدا گفتہ باشند خوردن حیوانات ماکول اللحم حلال گردد۔ عام است از ینکہ وقت ذبح گفتہ باشند یا وقت دیگر۔ و اگر درینجا تقیید وقت ذبح خواہند کرد در لَا تَاْكُلُوْا و مَآ اُهِلَّ نیز تقیید وقت ذبح لازم

نفی کی جگہ میں داخل ہونے کی وجہ سے عموم کیوں لازم نہ آئے۔

**ایک اور خلجان** اب ایک اور خلجان باقی رہ جاتا ہے جو کہ شاید مجبورًا طبیعت انسان کے دل میں کھٹکے

لہذا اس خلجان کا نکالنا اول مناسب سمجھا گیا۔ کسی کہنے والے کو یہ حق پہنچتا ہے کہ وہ یہ کہے کہ لفظ ما آیت مَآ اُهِلَّ بِهٖ اور مَا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ میں موصول ہے لیکن جیسا کہ ہم نے ان دونوں جملوں میں اس کو موصول کہا تو

كُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

میں بھی ما کو موصول کہیں گے کیونکہ نفی اور اثبات کے سوا

كُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ

اور

لَا تَاْكُلُوْا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

میں کوئی فرق نہیں ہے۔ سب ارکان مادہ میں متحد ہیں۔ اس صورت میں موصول کے عام ہونے کی وجہ سے جیسا کہ پہلے کہا گیا صلہ بھی عام ہوگا اور قیاس بھی یہی ہے۔ اسم فاعل اور مفعول کے اول میں آنے والا الف لام بھی موصولات میں سے ہے اور اس الف لام کے اسم فاعل کے اول میں آنے کے وقت سے پہلے کرہ وہ اسم فاعل نکرہ تھا اب عام ہو جاتا ہے اور اسی طرح جملہ فعلیہ جیسے یاتینی اس کے اول میں الذی اور من وغیرہ اسماء موصولات کے آنے سے فعل عام ہو جاتا ہے اور یہی وجہ ہے کہ وہ شرط کا حکم اختیار کر لیتا ہے حالانکہ جملہ فعلیہ نکروں کے حکم میں ہوتا ہے جیسا کہ جاننے والے جانتے ہیں۔

الغرض لفظ ما آیت مَا ذُكِرَ میں بھی عام ہوگا اور اس کا صلہ بھی کہ ذُكِرَ ہے موصول کے عام ہونے کی وجہ سے عام ہوگا اور زمانے کے عام ہونے کی وجہ سے جس وقت میں بھی کہ خدا کا نام لیا جائے گا گوشت کھائے جانے والے جانور حلال ہو جائیں گے۔ عام اس سے کہ ذبح کے وقت نام لیا جائے یا دوسرے وقت۔ اور اگر اس جگہ وقت ذبح نام لینے کی قید لگائیں گے تو لَا تَاْكُلُوْا اور

خواہد آمد۔

چوں از تقریر و تحریر ایں غلیان فارغ شدیم تحریر جوابش نیز می پردازیم۔

**جواب** اوّل می باید شنید کہ در آیت لَا تَاْكُلُوْا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ کہ در آیت كُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ صلہ را بقید عَلَيْهِ مقید کردہ اند و در آیت مَا اُهِلَّ صلہ را بقید بِهٖ مقید نمودہ اند۔ چوں در مفاد ہر دو قید فرق بین است ایں مجموعہ را بہر وجوہ بداں مجموعہ قیاس نباید فرمود۔ علیٰ را در ضرر استعمال میکنند و وقت اضرار ذبیحہ ہماں وقت ذبح است و بآ را ہر چند در معانی کثیرہ می آرند مگر اینجا بہر استعانت آوردہ اند و مرجع بِہٖ ہماں حیوان معلوم است کہ در ہر وقت استعانت ایں کار بآں متصور است۔ بلکہ

اَلشَّيْءُ اِذَا اُطْلِقَ يُرَادُ بِهِ الْفَرْدُ الْكَامِلُ (ترجمہ)

و میدانی کہ اطلاق حیوان یا اشارہ بآں علیٰ وجہ الکمال اگر متصور است قبل از ذبح متصور است و چوں کارد بر ذبح بر حلق نہادند و راندند نتیجہ ایں فعل جیست ہمیں حیوانیتش را بودن میخواہند۔

الغرض در
لَا تَاْكُلُوْا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

مَا اُهِلَّ میں بھی ذبیحہ کے وقت کی قید لازم آجائے گی۔

جب اس غلیان کی تقریر اور تحریر سے ہم فارغ ہو چکے تو اس کا جواب لکھنے کی طرف بھی ہم متوجہ ہوتے ہیں۔

**جواب** اوّل تو یہ بات سننی چاہئے کہ آیت لَا تَاْكُلُوْا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ کہ آیت كُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ میں صلہ کو لفظ عَلَيْهِ کی قید کے ساتھ مقید کیا ہے اور آیت مَا اُهِلَّ میں صلہ کو لفظ بِهٖ کی قید کے ساتھ مقید کیا ہے۔ چونکہ دونوں قیدوں کے مفاد میں صاف فرق ہے اس لئے اس مجموعہ کو تمام وجوہ سے اس مجموعہ پر قیاس نہ کرنا چاہئے۔ حرف علیٰ کو ضرر کے معنی میں استعمال کرتے ہیں اور ذبیحہ کے ضرر کا وقت ذبح کا وقت ہے اور حرف ب کو ہر چند بہت سے معنی کے لئے استعمال میں لاتے ہیں لیکن یہاں (آیت) میں استعانت (مدد حاصل کرنے) کے لئے لاتے ہیں اور لفظ بِهٖ کا مرجع وہی معلوم حیوان ہے کہ ہر وقت اس کام میں استعانت اس کے ساتھ خیال میں آتی ہے بلکہ

جب کوئی چیز مطلق[1] بولی جاتی ہے تو اس چیز کا اعلیٰ فرد مراد ہوتا ہے۔

اور تم جانتے ہو کہ حیوان کے لفظ کا اطلاق یا اس کی طرف اشارہ اگر کمال کے درجے پر متصور ہے تو جانور کے ذبح ہونے سے پہلے (جانور ہونے کا کمال) متصور ہے اور جب اس کے گلے پر چھری رکھ دی اور چلا دی تو پھر اس ذبح کے فعل کا نتیجہ معلوم ہے کہ کیا ہے یہی ہے کہ اس کی حیوانیت کو ہی بالکل[2] چھیلنا چاہتے ہیں۔

الغرض
لَا تَاْكُلُوْا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

---

[1] شلاً مطلق رجانور کا فرد کامل شیر ہے لہٰذا اطلاق حد جانور سے اس کا فرد کامل شیر مراد لیا جائے گا۔ مترجم

[2] کیونکہ ذبح سے پہلے پورے جسم اور روح کے مجموعے کو جانور کا فرد کامل کہا جاتا ہے۔ جب چھری چلا کر جانور ذبح کر دیا گیا تو اب یہ کامل جانور نہ رہا۔ لہٰذا ذبح سے پہلے ہی جانور کہلانے کا مستحق ہے۔ مترجم

و

كُلُوا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

اشعار وقت ذبح از الفاظ جلا می برآید نه از خارج و در

مَا أُهِلَّ بِهِ لِغَيْرِ اللّٰهِ

اشاره بوقت ذبح از هیچ کلمه فهمیده نمیشود. و اگر بالفرض معنی کلمه علیٰ که به ضرر می آید فقط همیں، اهلال مهر ذبح گیرند و نیت و اهلال اضرار راهم منجمله اضرار قرار دهند البته ما ذکر و ما لم یذکر نیز مثل ما اهل باعتبار اوقات عام باشد مگر از ینقدر عموم بجز ایں چه لازم آید که ایں چنیں جانور را بخورید اما اینکه چگونه خورید هرگز ازیں کلام ثابت نیست نه صراحۃً نه اشارۃً. به نسبت ایں مضمون ایں کلام ساکت است. چنانکه

خَلَقَ لَكُمْ مَا فِي الْأَرْضِ جَمِيعًا

از طریق استعمال ما فی الارض ساکت است. البته ایں وقت محل امر

كُلُوا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

بمقابله ما اهل به لغیر اللہ که قربانی نام غیر باشد ترغیب اکل قربانیہا بنام خدا خواہد بود که قبل از ذبح بنام او تعالیٰ مقرر کرده باشند.

غرض از عموم اوقات ذکر عموم کیفیات اکل لازم نمی آید آں عموم بطفیل عموم کلمه ما بدست آمد. ایں عموم از کلام که در دست گشت. و چوں ایں کلام از کیفیت اکل و مقدمات و مبادی آں ساکت است رجوع بشارع لازم آمد.

اناں طرف طریقہ ذبح تعلیم فرمودند هم خوردن بدست راست و تسمیه وقت اکل بر داشتن و وقت نشستن تعلیم فرمودند

اور

كُلُوا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

وقت ذبح اشارہ جملے کے الفاظ ہی سے نکلتا ہے نہ کہ خارج سے اور

مَا أُهِلَّ بِهِ لِغَيْرِ اللّٰهِ

میں وقت ذبح اشارہ کی طرف کسی لفظ سے بھی نہیں سمجھا جاتا ہے اور اگر بالفرض لفظ علیٰ کے معنی جو کہ ضرر کے لئے آتا ہے وہ لگا (اس سے مراد) صرف ذبح کے وقت (غیر اللہ کا) نام لینا اور نیت اور اہلال اضرار کو ہم منجملہ اضرار قرار دیں تو البتہ ما ذکر اور ما لم یذکر بھی ما اہل کی طرح اوقات کے اعتبار سے عام ہوگا۔ مگر اس قدر عموم سے اس کے سوا اور کیا لازم آتا ہے کہ اس جیسے جانور کو کھالو لیکن یہ بات کہ کس طرح کھاؤ اس کلام سے ہرگز ثابت نہیں ہے نہ صاف طور پر نہ اشارے کے طور پر اس مضمون کے بارے میں یہ کلام خاموش ہے۔ جیسا کہ

خَلَقَ لَكُمْ مَا فِي الْأَرْضِ جَمِيعًا

ما فی الارض کے طریقہ استعمال سے خاموش ہے۔ البتہ اس وقت لفظ کلوا کا (جو کہ امر حاضر ہے) مطلب

كُلُوا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

میں ما اہل بہ لغیر اللہ کے مقابلہ میں جو کہ قرینہ الکلام پر ہو، خدا کے نام کی قربانیوں کے کھانے کی رغبت دلانا ہوگا جو کہ ذبح سے پہلے اس تعالیٰ کے لئے نذر کے طور پر مقرر کی ہوں گی۔

غرض ذکر نام خدا کے اوقات کے عموم سے اکل کی کیفیات کا عام ہونا لازم نہیں آتا ہے (بلکہ) وہ عموم تو لفظ ما کے عموم کے ذریعہ حاصل ہوا۔ اس عموم اوقات کو کس لفظ سے صحیح کریں گے اور چونکہ یہ کلام اکل کی کیفیت اور اس کے مبادی اور مقدمات سے خاموش ہے اس لئے شارع علیہ السلام کی طرف رجوع کرنا ضروری ہے

اس طرف سے ذبح کرنے کا طریقہ بتلا دیا اور داہنے ہاتھ سے کھانے اور لقمہ اٹھانے کے وقت بسم اللہ کہنا اور بیٹھنے کا طریقہ

است نہ ذکر لسانی۔ و ہمچنیں اگر ذکر غیر خدا علت حرمت
است چناں کہ آیت مَآ اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ
شاہد بر آں است ذکر جنانی است نہ ذکر لسانی۔ یا از اگر
ذکر زبانی را دریں بارہ دخل دادہ اند آنچناں دخل دادہ
اند کہ در صدور آثار روحانی جسم را یا در صدور آثار فاعل
آلہ را دخل دادہ اند۔

بالجملہ اگر صورت و ظاہر را دخل است برتبہ ثانی است
و اولا و بالذات علت ہمہ آثار ہمول ذکر جنانی است
پس اگر روح عمل یعنی نیت ازیں قسم است و صورت
ازاں قسم اعتبار معنی و روح خواہند کرد۔ نہ اعتبار
صورت و ظاہر۔ و ہویدا است کہ در صورت تقرب الی الغیر
اگر نام خدا وقت ذبح بردہ شود روح عمل از قسم دگر
است و صورت آں از قسم دگر۔

نظر بر قاعدہ ممہدہ کہ ہمیں دم عرض کردہ شد و
در تمام اعمال عبادات و غیر آں بلا نکیر جاری است
احکام روح عمل کہ نیت تقرب الی الغیر است غالب خواہند
آمد و ذبیحہ از جملہ محرمات خواہد گردید۔

علاوہ بریں تقدم اسم اللہ علیہ در ہر دو آیت یعنی
كُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

و

لَا تَأْكُلُوْا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ
دلالت بر ذکر خالص دارد۔ چہ تقدیم ہمچو اشیاء دریں چنیں
مواقع چنانکہ از مسلمات علم معانی است دلالت بر حصر
مے کند کہ مفادش اینجا ہماں ذکر خالص است بی شائبہ
ذکر غیر۔ در حق ما نحن فیہ اگر ذکر زبانی را ذکر ہم گویند
ذکر خالص نتواں گفت، کہ دل محو غیر است۔ و ذکر بیدل
توجہ قلبی بتعظیم و توقیر مذکور آنچناں نیست کہ انکارش تواں کرد

ہے نہ کہ ذکر لسانی۔ اور اسی طرح اگر غیر اللہ کا ذکر حرمت کی
علت ہے جیسا کہ آیت مَآ اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ
اس پہ گواہ ہے تو یہ قلبی ذکر ہے نہ کہ زبانی ذکر۔ پھر بھی اگر
لسان کے ذکر کو اس ذبح کے بارے میں دخل دیا ہے تو یہ ایسا
ہی ہے جیسا کہ روحانی آثار کے صدور میں جسم کو یا فاعل کے
آثار کے صادر ہونے میں آلہ کو دخل دیا ہے۔

الحاصل اگر صورت اور ظاہر کو دخل ہے تو وہ دوسرے
مرتبے میں ہے اور آثار کی طرح اول طور پر اور ذاتی طور پر علت
کی علت قلبی ذکر ہے پس اگر عمل کی روح یعنی نیت اسی قسم سے
ہے اور صورت اس قسم سے تو پھر معنی اور روح کا اعتبار کریں گے نہ کہ صورت
اور ظاہر کا۔ اور ظاہر ہے کہ غیر اللہ کے تقرب کی صورت میں اگر خداوند
تعالیٰ کا نام ذبح کے وقت لیا جائے تو عمل کی روح دوسری قسم
سے ہے اور اس کی صورت دوسری قسم سے۔

تمہیدی اصل پر جو ابھی عرض کی گئی نظر رکھتے ہوئے
حالانکہ یہ اصل تمام عبادات اور غیر عبادات کے اعمال میں کسی
انکار کے بغیر جاری ہے عمل کی روح کے احکام کہ جس میں غیر خدا کی
طرف تقرب کی نیت ہے غالب آ جائیں گے اور ذبیحہ حرام ہو جائیگا
علاوہ بریں اِسْمُ اللّٰهِ کا عَلَيْهِ سے دونوں آیتوں یعنی
كُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

اور

لَا تَأْكُلُوْا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ
پہلے آنا خالص ذکر پر دلالت کرتا ہے کیونکہ اس جیسی چیزوں کا
اس جیسے مواقع میں تقدیم جیسا کہ علم معانی کے مسلمات میں سے ہے
حصر پر دلالت کرتا ہے کہ اس کا مقصد اس جگہ بے شائبہ ذکر
غیر وہی خالص ذکر ہے اور جس مسئلے میں ہم بحث کر رہے ہیں اس میں
اگر ہم زبانی ذکر کو بھی ذکر کہتے ہیں تو خالص نہیں کہہ سکتے کیونکہ دل
غیر میں محو ہے اور مذکورہ توقیر و تعظیم کے ساتھ قلبی توجہ کا ذکر

بلکہ گنجائش انکار اگر ہست در ذکر لبدی ذکر زبانی است نہ بالعکس۔ اندریں صورت نتواں گفت کہ ذبیحہ معلوم از مَا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ است بلکہ از قسم

مَا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

است۔ وبدیں سبب بحکم

لَا تَأْكُلُوا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

بجملۂ ممنوعات و محرمات است۔ زیرا کہ مفادِ آیت تائید و تحقیق تقدیم مذکور بحصر شہر باشد ایں است کہ ہر چہ فقط نام خدا براں نخوانده شده باشد آنرا نخورید و ظاہر است کہ ایں مفہوم چنانکہ آں جانور را شامل است کہ اصلا نام خدا نخوانده باشند بلکہ در غفلت آنرا کشتہ باشند ہمچنیں آں جانور را نیز شامل است کہ ہم نام خدا گفتہ باشند و ہم یاد غیر کردہ باشند ہاں اگر جانوراں حلال مملوک غیر بودندے آں وقت نثار بنام آں غیر روا بودی و اگر مشترک در خدا و غیر بودی اشتراک آں غیر در ذکر بجای خود بودی۔ اکنوں کہ ملک خالص بہر خدا است ذکر خدا نیز خالص باید کرد و اصلا دیگراں را در ذکر شریک نباید کرد کہ شرک لازم خواہد آمد چہ حقیقت اشتراک شرک کہ از اکبر کبائر است و مغفور نتواں شد ہمیں است کہ مملوک خدا را مشترک در خدا و غیر خدا پندارد۔ ورنہ شی مشترک را اگر بکار ہمہ شرکا و آرند چہ گناہ است بلکہ اندریں صورت ممانعت ازیں کار گناہ از جملہ معاصی می شد کہ بالبداہت ظلم است و ظلم گناہی است کہ ہمہ دانند۔ آری اگر در شئے اجازت انساں طرف باشد بقدر اجازت اختیار است کہ در کار خود آرند یا بدیگری سپارند۔ ورنہ ہرگز روا نیست خصوصا چیزے کہ بہر خود دارند یا حصول کہ بہر خود گذارند۔ مثلاً دستور سلاطین است کہ

ہوتا ایسا نہیں ہے کہ اس کا انکار کر سکیں بلکہ انکار کی گنجائش اگر ہے تو زبانی ذکر کے ذکر ہونے میں ہے نہ برعکس۔ اس صورت میں نہیں کہہ سکتے کہ معلوم ذبیحہ وہ ہے جس پر اللہ کا نام یاد کیا گیا ہے بلکہ یہ تو

مَا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

کی قسم سے ہے اور اس سبب سے (آیت حسب ذیل)

مت کھاؤ تم اس ذبیحے کو جس پر اللہ کا نام ذکر نہ کیا گیا ہو کے حکم کے مطابق وہ ذبیحہ ناجائز اور حرام ہے۔ کیونکہ وہ سرہ آیت کا مقصد جبکہ (اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ پر) ذکر کی گئی تقدیم حصر پیدا کرنے والی ہوتی ہے کہ وہ جانور جس پر اللہ کا نام زبان سے نہ لیا گیا ہو اس کو مت کھاؤ اور ظاہر ہے کہ یہ مفہوم جیسا کہ اس جانور کو شامل ہے کہ اس پر لوگوں نے بالکل خدا کا نام نہ پکارا ہو (بلکہ ذکر خدا سے) غفلت میں اسکو مارا ہو۔ اسی طرح اس جانور کو بھی شامل ہے کہ جس پر خدا کا نام زبان سے لیا ہو اور غیر اللہ کو بھی یاد کیا ہو۔ ہاں اگر حلال جانور غیر کی ملکیت میں ہوتے تو اس وقت اس غیر کے نام پر قربان کرنا درست ہوتا اور خدا اور غیر خدا میں (دو جانور) مشترک ہوتے تو اس غیر کی ذکر میں شرکت بجائے خود ہوتی۔ اب جبکہ ملک خالص خدا کے لئے ہے تو خدا کا ذکر بھی بلا شرکت غیرے خالص کرنا چاہیے اور ہرگز دوسروں کو ذکر میں شریک نہ کرنا چاہیے کیونکہ (شریک کر لے سے) شرک لازم آئیگا اور شریک ٹھہرانے اور شرک کی اصل حقیقت جو گناہوں میں سب سے بڑا گناہ ہے اور جسکی بخشش نہیں ہو سکتی یہی ہے کہ خدا کی مملوک چیز کو خدا اور غیر خدا میں مشترک خیال کریں۔ ورنہ مشترک چیز کو اگر تمام شرکاء کے کام میں لائیں تو کیا گناہ ہے بلکہ اس صورت میں اس کام (گناہ) کی ممانعت منجملہ معاصی ہوتی جو کہ بدیہی طور پر ظلم ہے اور ظلم ایسا گناہ ہے جس کو سب جانتے ہیں۔ ہاں اگر کسی شئ میں اس طرح سے اجازت ہو تو بقدر اجازت اختیار ہے کہ اپنے کام میں لائیں یا کسی اور کے سپرد کر دیں ورنہ ہرگز درست نہیں ہے خاص طور پر

برا راضی رعیت محصول مقرر کنند و برامراء رعیت وقت ملاقات نذری نہند پس اگر آں محصول و نذر رعایا را کسی در خزانہ دیگراں داخل کنند و پیش دیگراں کشند لاجرم مستوجب سزائی جرم بغاوت گردند کہ ہر آئینہ بجز توبہ و انقیاد رستگاری ممکن نیست و ہمچنیں اگر کسی تاج وغیرہ ملابس سلطانی براندام خود راست کند و ماہی و مراتب وغیرہ علامات سلطانی در برابر گیرد و القاب سلطانی و آداب شاہی از حاضراں و غائباں تو اہد بدرجہ اولیٰ آنکس و اعوان و انصار و احباب و خیر اندیشاں او مورد عتاب سلطانی شوند کہ تلافی آں بجز خم کردن سر تسلیم نمی تواں شد باقی سوائے ایں قسم امور ہر چہ رعایا را در بارہ آں اجازت دادہ اند در ارتکاب آں ہیچ محذوری نیست و آں چہ منع کردہ اند مثل چرانیدن جانوراں در حمی[1] یا آمدن ہر کس و ناکس وقت بے وقت بدربار بریں قسم امور گاہے مے گیرند و گاہے میگذارند ہمیں طور اگر محصول سرکاری بر وقت نرسید یا بوجہ افلاس نرسانیدہ بریں تقصیر ہم وقتی لیس [illegible] رسانندگی یا گذاشتن آں حکم می رانند۔

## تمثیل عبادات و نذر و قربانی

اکنوں بدیدۂ عقل بنگر کہ ہمیں معاملہ با خداوند مالک الملک با بندگان خود کردہ زکوٰۃ وغیرہ حقوق مالی را محصول سرکاری پندار، نماز وغیرہ تعظیمات بدنی را القاب و آداب سلطانی انگار و قربانی را نذر وقت ملاقات باید شناخت

وہ چیز جو اپنے لئے رکھیں یا جو محصول اپنے لئے ادا کریں مثلاً بادشاہوں کا دستور ہے کہ رعایا کی اراضی پر کوئی محصول مقرر کرتے ہیں اور رعایا کے امیر لوگوں پر ملاقات کے وقت نذرانہ مقرر کرتے ہیں پس اگر وہ محصول اور سرکاری رعایا کا نذرانہ کسی اور کے خزانے میں داخل کریں اور دوسرے کے سامنے لیجا کر رکھدیں تو لازمی طور پر بغاوت کے جرم کی سزا کے مستوجب ہونگے کیونکہ توبہ اور اطاعت کے بغیر البتہ خلاصی ممکن نہیں ہے۔ اسی طرح اگر کوئی شخص تاج وغیرہ سلطانی لباس اپنے جسم پر پہنے اور بادشاہی لوازمات ماہی و مراتب وغیرہ علامات سلطانی اپنے برابر میں رکھے اور حاضرین اور غیر حاضرین سے سلطانی القاب اور شاہی آداب کا طالب ہو تو ایسا آدمی اور اس کے اعوان و انصار، احباب اور خیر اندیش بدرجہ اولیٰ سلطانی عتاب میں آجائیں گے کہ اس جرم کی تلافی سر تسلیم خم کرنے کے سوا اور کچھ نہیں ہو سکتی باقی اس قسم کے سوا اور امور جن کے بارے میں رعایا کو بادشاہ نے اجازت دے رکھی ہے ان کے ارتکاب میں کوئی مضائقہ نہیں ہے اور جن چیزوں سے رعایا کو منع کر دیا ہے مثلاً بادشاہ کی چراگاہ میں جانوروں کا چرانا یا ہر کس و ناکس کا وقت بے وقت دربار میں چلے آنا تو اس قسم کی باتوں پر کبھی مواخذہ کرتے ہیں اور کبھی چھوڑ دیتے ہیں اسی طرح اگر سرکاری محصول وقت پر نہیں پہنچایا یا افلاس کی وجہ سے نہ پہنچایا تو اس قصور پر بھی کبھی سزا دیتے ہیں اور کبھی اس کے درگذر کرنے کا حکم نافذ کرتے ہیں۔

## عبادات اور نذر و قربانی کی مثال

اب عقل کی نگاہ سے غور و دیکھو کہ یہی معاملے خدائے مالک الملک نے اپنے بندوں کے ساتھ کئے ہیں۔ زکوٰۃ وغیرہ مالی حقوق کو سرکاری محصول سمجھو۔ نماز وغیرہ بدنی تعظیمات کو سلطانی القاب و آداب خیال کرو اور قربانی کو ملاقات کے وقت کا نذرانہ

[1] حمی وہ جگہ کو کہتے ہیں جس میں کسی دوسرے کو چرانے کی اجازت نہ ہو اس سے پیغمبر کریم کی حمی کہا جاتا ہے جس میں کسی غیر کو تصرف کرنے سے روکا جائے (منجد [illegible]) مترجم

وگناہ اں واشتن چرانیدن می باید پنداشت۔

وجہ تشبیہ ہمہ امور ظاہر است۔ باایں ہمہ ایں ذکر استطرادی[1] است وایں مقام دگر۔ اگر گویم چگونہ گویم کہ ناز یبا است غرض اصلی باید گفت۔ آں ایں است۔

جاں نثاری نیز منجملہ خصائص خداوندی است کہ بہر دیگراں نتواں کرد واگر دریں باب اجازت بودی قربانی را منجملہ عبادات بشمردندی پس وقتیکہ ما ہمہ مخلوق ومملوک خدا باشیم واموال وافعال ما ہمہ مخلوق آں مالک الملک وایں طرف جاں نثاری از خصائص چنانچہ حرمت

مَا أُهِلَّ بِهِ لِغَيْرِ اللهِ

مقید بہ عند الذبح داری یا عام نیز ہمیں جا است۔ بازذبح بنام سدو[2] چگونہ روا بود۔ اندریں صورت نام خدا یک بار چہ صد بار یا ہزار بار نیز اگر خوانند چناں باشد کہ خنزیر را نام خدا گفتہ ذبح کنند ونوش جاں فرمایند اندریں جا فائدہ یاد خدا وقت ذبح دریافتہ باشی کہ حلال را از حرام گردیدن بازمے دارد۔ نہ آں کہ حرام را حلال مے گرداند۔ چنانچہ

اَلْيَوْمَ اُحِلَّ لَكُمُ الطَّيِّبٰتُ (القرآن الکریم)

بدیں جانب اشارہ ہم دارد۔

بہچاننا چاہئے اور گناہوں کو شاہی چراگاہ میں اپنے جانوروں کو چرانے کا عمل گمان کرنا چاہئے۔

ان تمام امور کی وجہ شبہ ظاہر ہے۔ باایں ہمہ یہ ذکر خارج از بحث ہے اور یہ مقام دوسرا ہے۔ اگر میں کہوں تو کس طرح کہوں کہ نامناسب ہے۔ بلکہ اصلی مدعا بیان کرنا چاہئے اور وہ یہ ہے۔

جان کو قربان کرنا بھی ان خصوصیات میں سے ہے جو خدا تعالیٰ کے لئے خاص ہیں جو دوسروں کیلئے قربان نہیں کر سکتے اور اگر اس بارے میں اجازت ہوتی تو قربانی کو عبادات میں سے خیال کر کے ذکر کرتے۔ پس جبکہ ہم سب خدا کی مخلوق اور مملوک ہیں اور ہم سب کے افعال اور اموال اس مالک کی مخلوق ہیں اور اس طرف جان کی قربانی خدا کے لئے خاص ہے تو پھر

مَا أُهِلَّ بِهِ لِغَيْرِ اللهِ

جانور کا حرام ہونا عند الذبح کے ساتھ مشروط کرو یا عند الذبح کی قید کے بغیر حرام رکھو تو یہ حکم جب اسی آیت سے نکلتا ہے تو پھر شیخ سدو[2] کا بکرا کیسے جائز ہوگا۔ اس صورت میں خدا کا نام ایک بار کیا سو بار یا ہزار بار بھی لیں گے تو وہ ایسا ہوگا جیسا کہ خنزیر پر خدا کا نام لیکر ذبح کریں اور کھا جائیں یہاں سے ذبح کے وقت خدا کی یاد کا فائدہ تم نے معلوم کر لیا ہوگا کہ حلال کو حرام ہونے سے یاد خدا باز رکھتی ہے۔ نہ یہ کہ حرام کو حلال کر دیتی ہے۔ چنانچہ (آیت ذیل)

آج تمہارے لئے پاکیزہ چیزیں حلال کر دی گئیں

اس طرف بھی اشارہ کرتی ہے۔

[1] استطراد کے معنی بھاگتے ہوئے کا بیجا ذکر کرنا کرنے کے ہیں اور کلام میں خارج از بحث مضمون کی طرف جانے کو بھی استطراد کہتے ہیں۔ مقصود اس جملے میں حضرت کا وہ کلام صاحب نے بھی جو معنی مراد لئے ہیں۔ مترجم [2] شیخ سدو ہندوستان میں ایک بزرگ گزرے ہیں جن کی قبر پر ضعیف الاعتقاد مسلمان بکرے چڑھاتے ہیں اور اس بکرے کو خوب پرورش کرتے وقت ... کرتے ہیں اور پھر اگر قبر پر چڑھاتے ہیں یا جہاں کہیں بھی ذبح کر کے کھلاتے ہیں وہ شیخ سدو کا بکرا ہی کہلاتا ہے۔ مترجم

[3] مولانا کا مطلب یہ ہے کہ چونکہ وہ بکرا غیر اللہ کے نام پر بنا وہ حرام ہے ایسا بکرا یا جانور جس میں غیر اللہ کی نذر کی نیت ہو وہ بسم اللہ پڑھ کر ذبح کرنے سے حلال نہیں ہوتا جیسا کہ خنزیر یا اور کوئی حرام جانور کہ اگر اس کو بسم اللہ پڑھ کر ذبح کیا جائے تو وہ حلال نہیں ہو سکتا۔ مترجم

**تفصیل اجمال** تفصیل ایں اجمال آنکہ اگر ذوق سلیم است ہمچو آفتاب روشن است کہ وصف طیبات از وصف حل بدلالت ایں آیت مقدم است و علت آں۔ وہمچنیں بدلالت آیت

قُلْ لَّآ اَجِدُ فِيْمَآ اُوْحِيَ اِلَيَّ مُحَرَّمًا عَلٰى طَاعِمٍ يَّطْعَمُهٗٓ اِلَّآ اَنْ يَّكُوْنَ مَيْتَةً اَوْ دَمًا مَّسْفُوْحًا اَوْ لَحْمَ خِنْزِيْرٍ فَاِنَّهٗ رِجْسٌ اَوْ فِسْقًا اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ ۚ (قرآن کریم)

روشن است کہ وصف رجس از صفت حرمت مقدم است وعلت آں۔ وے دانی کہ مکلفان مطیع بعد استماع ایں آیات اگر ذبح خواہند کرد اول طیب را از رجس خواہند شناخت۔ آں وقت کارد بنام خدا خواہند راند دریں صورت بضرورت معلوم شد کہ ایں وصف حل از ذبح و ذکر نام خدا مقدم است نہ موخر۔ تا از آثار ذبح بنام خدا شمردہ شود۔ نظر بریں کار ذبح بنام خدا بجز ایں چہ باشد کہ حلال را از حرام گردیدن باز دارد وطیب را از رجس گشتن نگاہدارد۔

وازیں جا دریافتہ باشی کہ حلال گویان متروک التسمیہ عمدًا وسہوًا یا فقط عمدًا نیز دستاویزی بس عمدہ دارند۔ واصلی بس محکم۔ ایں نیست کہ قول بے سروپا گفتہ اند اگرچہ جواب آنچہ مخالف حنفیہ باشد پیشتر شنیدہ۔

بالجملہ کار ذبح بنام خدا آنست کہ شنیدی نہ آنکہ حرام را حلال کرداند ورنہ خنزیر وسگ نیز ببرکت ایں نام پاک حلال گشتندی۔

نظر بریں اول می باید دید کہ موجب حرمت در

**اجمال کی تفصیل** اس اجمال کی تفصیل کہ اگر ذوق سلیم ہے تو آفتاب کی طرح روشن ہے یعنی طیبات کا وصف حلت کے وصف سے اس آیت بالا کی روشنی میں مقدم ہے اور اسکی علت ہے اور اسی طرح اس آئندہ آیت

کہدیجئے کسی کھانے والے پر جو وہ کھاتا ہے
کوئی جانور جس کے بارے میں مجھ پر وحی بھیجی گئی ہیں
حرام نہیں پاتا ہوں مگر مردہ جانور یا بہنے والا خون یا
خنزیر کا گوشت کہ وہ پلید ہے یا فسق جس پر غیر
اللہ کا نام لیا گیا ہو۔ (قرآن کریم)

اس آیت کی دلالت سے روشن ہے کہ گندگی کا وصف حرمت سے پہلے پایا جاتا ہے اور اس کی علت ہے اور تمہیں معلوم ہے کہ اطاعت گذار مکلف مسلمان ان آیتوں کو سننے کے بعد اگر ذبح کریگے تو اول طیب اور پلید کو آپس میں پہچانینگے پھر خدا کے نام کیساتھ چھری چلائیں گے اس صورت میں ضروری طور پر معلوم ہوا کہ یہ حلت کا وصف ذبح اور خدا کے نام کے ذکر سے مقدم ہے نہ کہ موخر تاکہ خدا کے نام پر ذبح کے آثار سے شمار کیا جائے۔ اس پر نظر رکھتے ہوئے ذبح کا عمل خدا کے نام پر اس کے سوا اور کیا ہوگا کہ حلال کو حرام ہونے سے باز رکھے اور پاکیزہ کو پلید ہونے سے محفوظ رکھے۔

اور یہیں سے تم نے معلوم کر لیا ہوگا کہ جان کر یا بھول کر یا صرف عمدًا متروک التسمیہ ذبیحہ کو حلال کہنے والے بھی ایک بہت عمدہ سند اور ایک محکم اصل رکھتے ہیں۔ یہ نہیں ہے کہ انہوں نے بے سروپا بات کہی ہے اگرچہ حنفیہ مذہب کے خلاف کہنے والے کا جواب پہلے تم نے سن لیا ہے۔

بالجملہ ذبح کا کام بنام خدا یہ ہے جو تم نے سن لیا یہ نہیں کہ حرام کو حلال کردے ورنہ خنزیر اور سگ بھی اس پاک نام کی برکت سے حلال ہو جاتے۔

اس کے پیش نظر دیکھنا چاہیئے کہ

مَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ

چیست. اگر عدم ذکر نام خدا است قول حلال بظاہر راست باشد و اگر ذکر نام غیر موجب حرمت است حرام گویان صحیح و درست بود۔

| | |
|---|---|
| **موجب حرمت در مَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ** | چوں نظر بغور کردیم دانستیم کہ موجب حرمت در مَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ |

ذکر نہ کردن نام خدا نیست ورنہ میتہ و نطیحہ و متردیہ و مَاکَلَ السَّبُعُ ہمہ دریں امر برابر اند از اصل ہمہ طیب اند اما نام خدا بطور معہود ذکر نہ کردہ شد. اگر فرق باشد ایں باشد کہ در میتہ وغیرہ نام خدا و فعل ذبح ہر دو مفقود اند. و در

مَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ

فقط نام خدا از دست رفتہ

بہر حال در فقدان علت کہ مجموعہ فعل ذبح و نام خدا است در ہر دو جا کلام نیست. اندریں صورت چہ ضرور بود کہ

مَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ

را قسمی علاحدہ گردانیدند. لفظ

مَا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

کافی بود. ایں تطویل لاطائل دریں چنیں کلام معجز نظام نبایستی۔

و ازیں ہم درگذشتیم لفظ اَوْ فِسْقًا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ اگر فہم باشد بہ شور سابق بریں قدر دلالت وارد کہ وصف فسق کہ دریں آیت بجانب مذبوح ماخوذ است از صفت حرمت مقدم است و آں از فعل ذبح۔

مَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ

میں حرمت کا موجب کیا ہے. اگر خدا کے نام کا ذکر نہ کرنا ہے تو حلال کہنے والوں کا قول بظاہر درست ہے اور اگر نام غیر خدا کا ذکر موجب حرمت ہے تو حرام کہنے والوں کا قول صحیح اور درست ہے۔

| | |
|---|---|
| **مَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ میں موجب حرمت** | جب ہم نے غور سے دیکھا تو جانا کہ مَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ |

میں حرمت کا موجب خدا کے نام کا ذکر نہ کرنا نہیں ہے ورنہ مردار اور سینگ لگ کر مرا ہوا اور گر کر مرا ہوا اور درندے[له] کا کھایا ہوا سب اس معاملے میں برابر ہیں کیونکہ اصل میں تو یہ سب طیب ہیں لیکن خدا کا نام معلوم طور پر ذکر نہیں کیا. اگر فرق ہے تو یہی ہے کہ مردار وغیرہ میں خدا کا نام اور فعل ذبح دونوں مفقود ہیں. اور

مَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ

میں صرف خدا کا نام لینے سے رہ گیا ہے

بہر حال علت کے فقدان سے جو کہ فعل ذبح اور نام خدا کا مجموعہ ہے دونوں مقام میں کلام نہیں ہے. اس صورت میں کیا ضرور ہے کہ

مَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ

کو علیحدہ کوئی قسم ٹھہرائیں.

مَا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

کے الفاظ کافی تھے. اس جیسی بے فائدہ تطویل ایسے کلام معجز نظام میں نہیں چاہیے تھی.

اور چلئے ہم اس سے بھی گذر گئے لفظ اَوْ فِسْقًا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ اگر سمجھ ہو تو بہ شور سابق اتنی بات پر دلالت کرتا ہے کہ وصف فسق کہ اس آیت میں مذبوح کی جانب ماخوذ ہے وہ صفت حرمت سے مقدم ہے اور وہ ذبح کے فعل سے متقدم ہے۔

---

له مَا اَكَلَ السَّبُعُ جسے درندہ کھا گیا ہو [illegible] اگر تم اسے زندہ پاکر بسم اللہ اللہ اکبر کہہ کر [illegible] ذبح کر لو [illegible] اس جانور کا کھانا جائز نہیں ہے۔ مترجم

وایں را ہم نگذارید۔ آیت

وَ اُحِلَّتْ لَكُمُ الْاَنْعَامُ اِلَّا مَا یُتْلٰی
عَلَیْكُمْ فَاجْتَنِبُوا الرِّجْسَ مِنَ الْاَوْثَانِ
وَاجْتَنِبُوْا قَوْلَ الزُّوْرِ حُنَفَآءَ لِلّٰهِ غَیْرَ
مُشْرِكِیْنَ بِهٖ

واگر بنگرند۔ اہل فہم را دریں قدر تامل نمی ماند کہ فاجتنبوا تفریع است بر ماقبل۔ وحاصل ایں تفریع ایں است کہ ہمہ انعام باستثناء ما یتلی از اصل حلال طیب اند رجس اوثان آں را حرام گردانیدہ ورجس اوثان را مصداق کہ ہمیں شرک است، کہ مقرش دل بود نہ زبان و محلش جان بود نہ لسان

واگر بالفرض رجس اوثان ہمیں ذکر نام غیر است کہ وقت ذبح باشد آں نیز بوجہ دلالت بر معنی شرک است نہ من حیث اللفظ۔ اگر نعوذ باللہ لات وعزی نام خدا بودی ونعوذ باللہ نام بتی آنچہ بسم اللہ می کند بسم اللات می کرد و آنچہ بسم اللات والعزی می کند بسم اللہ میکرد وایں مضمونی است کہ انکارش بجز احمقاں از دیگراں توقع ندارم۔ اندریں صورت موصوف بالذات بوصف تحریم معنی بود نہ لفظ۔ آرے چنانکہ بتاثیر خشوع وخضوع قیام وقعود ورکوع وسجود طاعت می گردد ہمچنیں بسم اللہ باقتران معنی محلل۔ وبسم اللات والعزی باقتران معنی محرم می گردد

غرض چنانکہ وصف طاعت در افعال نماز بالعرض عارض میگردد وتنہا افعال مخصوصہ چناں کہ در نماز منافقاں یافتہ طاعت نیست بلکہ چناں کہ نور بر زمین وقت طلوع آفتاب عارض می گردد وموصوف بالذات وفاعل تنویر آفتاب است ہمچنیں موصوف بالذات بوصف تحلیل ہماں نیت ومعنی

اور اسکو بھی جانے دیجئے آیت (ذیل)

حلال کئے گئے تمہارے لئے چوپائے مگر وہ جو تمہیں
بتلائے جاتے ہیں بچو اتھوں (بتوں) کی طرف سے پلیدی سے اور
بچو جھوٹے قول سے ہو کر اللہ کے دین کی طرف جھکتے ہوئے
اس کے ساتھ شریک نہ ٹھہراتے ہوئے

کو اگر دیکھیں تو اہل فہم کو اتنی بات میں تامل نہیں رہتا ہے کہ فاجتنبوا ماقبل پر متفرع ہے، اور اس تفریع کا حاصل یہ ہے کہ تمام چوپائے ما یتلی کے سوا اصل سے حلال اور طیب ہیں بتوں کی پلیدی نے ان کو حرام کر دیا۔ اور رجس اوثان کو تم جانتے ہو کہ یہی تو شرک ہے، کہ اس کی جائے قرار دل ہوتا ہے نہ کہ زبان اور اس کا محل جان ہوتی ہے نہ کہ لسان۔

اور اگر بالفرض رجس اوثان یہی غیر نام خدا کا ذکر ہے جو کہ ذبح کے وقت ہوتا ہے تو وہ بھی معنی پر دلالت کی وجہ سے شرک ہے نہ کہ لفظ کی حیثیت سے۔ اگر نعوذ باللہ خدا کا نام لات وعزی ہوتا اور اور نعوذ باللہ اللہ کسی بت کا نام ہوتا تو پھر بسم اللہ جو کام کرتی ہے بسم اللات کرتا اور جو کام بسم اللات والعزی کرتا ہے وہ بسم اللہ کرتی۔ اور یہ ایک ایسا مضمون ہے کہ اس کے انکار کی بیوقوفوں کے سوا اور کسی سے میں توقع نہیں رکھتا۔ اس صورت میں وصف تحریم کے ساتھ موصوف بالذات معنی ہیں نہ کہ لفظ۔ ہاں جیسا کہ خشوع وخضوع کے اثر سے قیام، قعود اور رکوع وسجود اطاعت ہو جاتے ہیں اسی طرح بسم اللہ معنی کے اتصال سے محلل ہوتی ہے اور بسم اللات والعزی معنی کے اقتران کی وجہ سے محرم (حرام بنانے والی) بن جاتی ہے۔

غرض جیسا کہ بندگی کا وصف نماز کے ارکان میں بالعرض عارض ہوتا ہے اور تنہا افعال مخصوصہ جیسا کہ منافقوں کی نماز میں ہوتے ہیں اطاعت نہیں ہے، بلکہ جیسا کہ آفتاب کے نکلنے کے وقت دھوپ زمین پر عارضی طور پر پھیلتی ہے اور موصوف بالذات اور دھوپ کا فاعل آفتاب ہے اسی طرح موصوف بالذات بوصف تحلیل

است کہ تقرب محض است وطاعت بحت الفاظ
دریں بارہ موصوف بالعرض اند نہ آنکہ اصل تحلیل وتحریم کار
الفاظ است ومعانی ازیں قضیہ خبر ندارند۔ باقی ضرورت
الفاظ از کلام سابق ہویدا است خصوصاً درحق دیگراں کہ سبیل
اطلاع اوشاں بر معنی مکنون خاطر ذابح جز استماع الفاظ
یکے نیست۔

### تقدم نیت بر فعل

اکنوں بشنوید کہ نیت را بر فعل تقدم ذاتی است وہم زمانی آرے
نیت سابق وفعل لاحق باہم چناں متصل باشند کہ زمان سابق
وزمان لاحق لیکن ازاں جا کہ فعل ونیت ہر دو زمانی اند و
غیر قار الذات از اول تا آخر فعل کہ تجدد رو دہد نیت ہم
متجدد ماند تا اقتران نیت متصل وتقدم آں براں از
دست نرود۔

الغرض اجزاء متجددہ نیت از اجزاء متجددہ فعل ہم
سابق باشند وہم مقترن بود۔ للہذا تحقق نیت در زمان فعل
نیز لازم آید۔ پس ہر کہ جانورے را کہ نیت تقرب بود الی
الغیر بود وذبح بنام خدا کردہ باشد حرام گفتہ نظرش
بر اصلیت نیت است دربارہ تحلیل وتحریم۔ وہر کہ قید
عند الذبح افزودہ نگاہش بر اتصال واقتران مذکور است
کہ شنیدی۔ بہر حال زمان نیت وفعل متحد باشد یا متقدم
ومؤخر اقتران زمانی کہ مفاد عند باشد از دست نمی
رود ودر صورت اتحاد زمانہ چناں ظاہر است کہ خود اتحاد
زمانہ چناں چہ دریافتی ودر صورت تقدم وتاخر کہ اصل
اقتران واتحاد است نیز کم ازیں نیست۔ چہ مقارنت زمانی
مابین جزء سابق زمانہ وجزء لاحق آں چناں است کہ
گنجائش انکار بود۔ اندریں صورت مظروف جزء اول خلاف

دیکھ نیت اور معنی ہیں جو کہ تقرب محض ہیں اور طاعت مجرد۔ الفاظ
اس بارے میں موصوف بالعرض ہیں نہ یہ کہ اصل تحلیل وتحریم الفاظ کا
کام ہے اور معانی کو اس قضیہ کی خبر نہیں ہے۔ باقی الفاظ کی ضرورت
تو وہ تمہیں پہلے بیان سے معلوم ہو چکی بالخصوص دوسروں کے حق میں
کہ انکی اطلاع کی ذبح کرنے والے کے دل کے اندر چھپے ہوئے معنی
پر الفاظ کے سنے بغیر اور کوئی صورت نہیں ہے۔

### فعل سے پہلے نیت

اب سنئے کہ نیت کو فعل پر ذاتی تقدم حاصل ہے اور زمانی تقدم بھی
ہاں۔ سابق نیت اور لاحق فعل آپس میں ایسے متصل ہوتے ہیں جیسا
کہ زمان سابق اور زمان لاحق متصل ہوتے ہیں لیکن چونکہ فعل اور نیت
دونوں زمانی اور غیر قار الذات ہیں اس لئے اول سے آخر تک فعل
کہ نت نیا ہوتا رہتا ہے نیت بھی متجدد رہتی ہے تاکہ نیت کا فعل سے
اتصال اور اس کا فعل پر تقدم ہاتھ سے جانے نہ پائے۔

غرض یہ کہ نیت کے متجددہ اجزاء فعل کے اجزاء متجددہ
سے بھی سابق ہوتے ہیں اور اس کے ساتھ ملے ہوئے بھی۔ للہذا نیت کا تحقق
فعل کے زمانے میں بھی لازم آتا ہے پس جو شخص کہ کسی جانور کو کہ اسکے
ذریعہ تقرب کی نیت غیر خدا کی طرف ہو اور اس کو خدا کے نام پر ذبح
کیا ہو حرام کہتا ہے اس کی نظر تحلیل وتحریم کے بارے میں نیت کی
اصلیت پر ہے اور جس نے عند الذبح کی قید بڑھائی اس کی نگاہ مذکورہ
اتصال واقتران (نیت بافعل) پر ہے جیسا کہ تم نے سن لیا بہر حال
نیت اور فعل کا زمانہ متحد ہو یا مقدم ومؤخر اقتران زمانی جو کہ عند الذبح
کا مفاد ہے ہاتھ سے نہیں جاتا ہے اور اتحاد زمانہ کی صورت میں تو کس
طرح ظاہر ہے جیسا کہ خود اتحاد زمانہ چنانچہ تمہیں معلوم ہو چکا ہے اور
تقدم وتاخر کی صورت میں بھی کہ اصل اتحاد اور اقتران ہے اس سے
کم نہیں ہے کیونکہ زمانی مقارنت زمانے کے سابق اور اس کے لاحق
جزء میں ایسی نہیں ہے کہ انکار کی گنجائش ہو۔ اس صورت میں جزء اول کا

جزو ثانی نیز باہم مقترن بود۔

باقی اینکہ در صورت تقدم وتاخر ہر دو را عند الآخر مے تواں گفت یا فقط متاخر را عند المتقدم گویند و متقدم را عند المتاخر نگویند ایں امر قابل آں است کہ مرد عاقل را موجب تردد شود۔ چونکہ بناء اطلاق عند بر مقارنت شود آں در طرفین برابر است۔ در بارۂ اطلاق عند و اضافت آں بیکے ازیں دو فرق کردن حکم بے جا است کہ سواء کم بہا دانا دیگراں نیست۔

چوں ایں کلام طول انجامید باز بسر ادوم ومیگویم کہ باوجود ابتناء تحلیل وتحریم بر نیت وجہ افزائش عند الذبح یا آں بود کہ مقارنت بین النیۃ والفعل باشد و احتراز تبدیل نیت بود یا آنکہ اشارہ بدستور آں زمانہ است نہ قید احترازی۔ اندریں صورت ایں قید زائد کہ از مفسران است بمجرد تبود خبرہ بدستور یا حاجت باشد کہ در کلام ربانی یافتہ مے شوند در سورۂ البقرہ فرمایند۔

وَاِنْ كُنْتُمْ عَلٰى سَفَرٍ وَّلَمْ تَجِدُوْا
كَاتِبًا فَرِهٰنٌ مَّقْبُوْضَةٌ

ظاہر کلام مشعر بر تعلیق جواز رہن در سفر است بشرطیکہ کاتب موجود نہ بود و ہمچنیں در سورۂ آل عمران فرمودہ اند

وَاِذَا ضَرَبْتُمْ فِى الْاَرْضِ فَلَيْسَ
عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَقْصُرُوْا مِنَ
الصَّلٰوةِ اِنْ خِفْتُمْ اَنْ يَّفْتِنَكُمُ
الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

ظاہر ایں کلام نیز مشعر برآں است کہ جواز قصر نماز معلق است بخوف فتنہ کفار چنانچہ بعض کساں بخدمت حضرت عرض کردند کہ صلوٰۃ خوف را در کلام اللہ میابیم و صلوٰۃ

منظروف اور جزو ثانی کا منظروف بھی آپس میں متصل ہوتے ہیں۔

باقی رہی یہ بات کہ تقدم وتاخر کی صورت میں عند الآخر کہ سکتے ہیں یا فقط متاخر کو عند المتقدم کہیں اور متقدم کو عند المتاخر نہ کہیں یہ بات اس قابل نہیں ہے کہ عاقل آدمی کو تردد کا موجب ہوجائے۔ کیونکہ جس وقت کہ عند کے اطلاق کی بنیاد مقارنت پر ہوگی تو وہ دونوں طرفوں میں برابر ہے عند کے اطلاق اور اس کے ان دونوں میں سے کسی ایک کی طرف اضافت کرنے کے بارے میں فرق کرنا بے جا دعویٰ کا شخص ہے کہ کم فہموں کے سوا دوسروں کا کام نہیں۔

چونکہ یہ کلام طول تک پہنچ گیا اس لئے چھوڑ ا پس چلتا ہوں اور کہتا ہوں کہ حلال اور حرام کی بنیاد نیت پر ہونے کے باوجود عند الذبح کی قید بڑھانے کی وجہ یا یہ ہو کہ نیت اور فعل کے درمیان اتصال ہو اور نیت کی تبدیلی سے اجتناب یا یہ کہ اس زمانے کے دستور کی طرف اشارہ ہے نہ کہ قید احترازی۔ اس صورت میں یہ زائد قید جو کہ مفسرین کی طرف سے لگائی گئی ہے اسی طرح کی ہے جس کی ضرورت یا دستور کی خبر دینے والی قیود ہوتی ہیں جو کہ کلام ربانی میں پائی جاتی ہیں۔ سورۂ بقرہ میں فرماتے ہیں۔

اگر تم سفر میں ہو اور تمہیں کاتب نہ ملے تو
مرہونہ چیز کو قبضہ میں دے دو۔

کلام کا ظاہری حال سفر میں رہن کے جواز کو کاتب نہ ہونے کی شرط پر معلق کرنے کی خبر دے رہا ہے اور اسی طرح سورۂ آل عمران میں فرمایا ہے

جب تم زمین میں سفر کرو تو نماز میں قصر کرنے
کا کوئی مضائقہ نہیں ہے۔ بشرطیکہ تمہیں کافروں
کے فتنے کا اندیشہ ہو

یہ کلام ظاہری طور پر اس بات کی اطلاع دے رہا ہے کہ نماز کے قصر کا جواز کفار کے فتنے کے خوف پر معلق ہے چنانچہ بعض اصحاب نے حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا کہ ہم صلوٰۃ

سفر در کلام اللہ نیست۔ علیٰ ہذا القیاس آیت

وَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ مِنْكُمْ طَوْلًا اَنْ يَّنْكِحَ الْمُحْصَنٰتِ الْمُؤْمِنٰتِ فَمِمَّا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ مِّنْ فَتَيٰتِكُمُ الْمُؤْمِنٰتِ

بظاہر دلالت بریں امر دارد کہ جواز نکاح اماء معلق است بعدم طول محصنات چنانچہ شافعیہ ہمیں را اختیار کردہ اند۔ اما باریک بیناں دریں حسین دیدند کہ تجویز رہن بغرض اطمینان خاطر بائع و قرض دہندہ است۔ و دریں غرض سفر و حضر یکساں است۔ آرے ضرورت رہن اکثر در سفر و وقت موجود نہ بودن کاتب افتد۔ چہ در حضر اکثر ہمیں است کہ توانگراں متاع خویش بدست دارند معاملہ ہا دست بدست کنند و مفلساں بقبالہا و تمسکات بائع را مطمئن گردانند مگر توانگراں در سفر خالی دست و باز کاتباں و نویسندگاں کمیاب۔ پس وجہ ضرورت رہن افتد لہٰذا ایں حکم را با سفر و عدم کاتب علاقہ نیست کہ حکم جواز رہن را مقید بداں گردانند

بالجملہ نظر اہل عقل بر علاقہ باہمی باشد کہ در میان احکام و علل آں ضروری است۔ و ایں چناں است کہ اکثر چراغاں وقت شب روشن کنند و سبب آں حدوث ظلمت پندارند۔ نہ فقط وقت شب۔ و ہمیں وجہ اگر در مکانی تنگ و تاریک باشند در روز ہم چراغ روشن کنند و ایں روشنی را کار بیہودہ و بے وقت نپندارند و شب چہاردہم را اکثر حرکات و سکنات بے چراغ گذارند و از تارکاں امر ضروری نشمردہ شوند ہمچنیں علت قصر تعب و صرف گردیدن اوقات در قطع راہ قرار دادند و

خوف کو کلام اللہ میں پاتے ہیں لیکن صلوٰۃ سفر کلام اللہ میں نہیں ہے علیٰ ہذا القیاس آیت (ذیل)

اور جو شخص تم میں سے آزاد مومن عورتوں سے نکاح کرنے کی طاقت نہیں رکھتا تو مومن نوجوان باندیوں میں سے کسی سے نکاح کرے جو تم میں سے کسی کی مملوک ہو۔

بظاہر اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ باندیوں سے نکاح کا جواز آزاد عورتوں سے نکاح کی طاقت نہ رکھنے پر معلق ہے چنانچہ امام شافعیؒ کے مقلدوں نے اسی مسلک کو اختیار کیا ہے لیکن دین حسین کے باریک بیں حضرات نے تاڑ لیا کہ (سفر میں) رہن کی تجویز بائع اور قرض دہندہ کے اطمینان کی غرض سے ہے اور اس غرض میں سفر و قیام دونوں برابر ہیں۔ ہاں رہن کی ضرورت اکثر سفر میں اور کاتب کے موجود نہ ہونے کے وقت میں پڑتی ہے کیونکہ عام طور پر قیام کی حالت میں یہی ہوتا ہے کہ مالدار لوگ اپنی پونجی ساتھ رکھتے ہیں اور معاملہ دست بدست کرتے ہیں اور مفلس لوگ دستاویزات اور تمسکات کے ذریعے بائع کو مطمئن کر دیتے ہیں مگر سفر میں مالدار لوگ بھی خالی ہاتھ ہوتے ہیں اور پھر کاتب اور منشی بھی کمیاب ہوتے ہیں اس لئے رہن کی ضرورت پڑتی ہے لہٰذا اس حکم کو سفر اور عدم موجودگی کاتب کے ساتھ کوئی تعلق نہیں ہے کہ رہن کے جواز کو اس کے ساتھ مقید کر دیں۔

بالجملہ اہل عقل کی نظر باہمی تعلق پر ہوتی ہے جو کہ احکام اور ان کی علتوں کے درمیان ضروری ہے اور یہ ایسے ہی ہے جیسا کہ چراغاں اکثر رات کے وقت کرتے ہیں اور اس کا سبب تاریکی کا پیدا ہونا خیال کرتے ہیں نہ صرف وقت شب کا ہونا اور اسی طرح اگر ہم کسی تنگ اور تاریک مکان میں ہوں تو دن کے وقت بھی چراغ روشن کرتے ہیں اور اس روشنی کو فضول اور بے وقت نہیں خیال کرتے اور چودھویں رات اکثر حرکات و سکنات میں چراغ کے بغیر گذارتے ہیں اور چراغ نہ جلانے والوں کیلئے ضروری نہیں سمجھتے اسی طرح قصر نماز کی علت تھکاوٹ اور راستہ طے کرنے میں

بجا قرار دادند۔ چہ ایں امر لاریب مقتضی تخفیف در عبادت است۔ در ایں قدر حالت امن و خوف مساوی است۔ اندریں صورت معنائے قید اِنْ خِفْتُمْ نہ ایں باشد کہ اگر خوف نبود قصر جائز نیست۔ بلکہ اگر باشد ایں باشد کہ پس از غور واضح می شود یعنی چوں در اوائل غزوات خوف کفار در انگیزۂ اہوال شدہ تا ہنوز نماز بر ہماں مقدار بود کہ در حضر گزارند صحابہؓ را اندیشہ صعوبت بدل آمد۔ بدل خود گفتہ باشند کہ نہ نماز گذاشتنی است نہ جہاد دیدہ باید چہ پیش آید۔

بجواب ایں اندیشہ فرمودند کہ اگر خوف کفار بدل دارید و بدیں سبب اندیشۂ وقوع در گناہ است تدبیر ایں اندیشہ پیشتر کردہ ایم۔ نماز را در سفر یعنی حالت ضرب فی الارض مختصر گردانیدہ ایم۔ در تقصیر نماز بر شما ہیچ گناہی نیست۔

ہمچنیں در جواز نکاح زناں بندیوان و عدم طول و استطاعت نکاح حرہ ہیچ علاقہ نیست زن از اصل ہر قسم کہ باشد بہر مرد آفریدہ شدہ۔ البتہ در صورت اختلاف کفر و اسلام حسن معاشرت کہ غرض اصلی از نکاح است متصور نیست کہ با ایں سامان عداوت محبت و حسن معاشرت مجتمع نتواں شد۔ نظر بریں می تواں گفت تراضی طرفین کہ اصل نکاح است ہرگز بوجود نخواہد آمد۔ باقی آں چہ در بارۂ کفو پاس خاطر بندگاں فرمودہ از قسم رخصت است نہ از قبیل عزیمت۔ باز نقصان و عیب کفو اگر عائد میشود بجانب زن مے شود کہ فراش کمتر از خود گردید ایں عارست نہ بجانب مرد کہ از فراش کمتر در علو مراتب مرد خللی نمیتواں رسید۔ و ہمیں است کہ اولیائے زن در بارۂ نکاح با غیر

اوقات کا صرف کرنا ائمہ مجتہدین نے قرار دیا اور درست قرار دیدیا کیونکہ یہ امر بلا شبہ عبادت میں تخفیف کا تقاضہ کرتا ہے اتنی بات میں امن اور خوف کی حالت برابر ہے۔ اس صورت میں اِنْ خِفْتُمْ کی شرط کا فائدہ یہ نہیں ہے کہ اگر خوف نہ ہو تو قصر جائز نہیں۔ بلکہ اگر فائدہ ہے تو یہ ہے جو کہ غور کے بعد واضح ہوتا ہے یعنی جب ابتدائی غزوات میں کفار کا خوف مسلمانوں کے لئے پریشانی کا موجب ہوا اور ابھی تک نماز اتنی ہی ادا کرتے تھے جتنی کہ قیام کی حالت میں ادا کرتے ہیں۔ صحابہؓ کو دشواری کا اندیشہ محسوس ہوا۔ انہوں نے اپنے دل میں کہا ہوگا کہ نہ تو نماز ہی چھوڑنے کے قابل چیز ہے اور نہ جہاد ہی۔ دیکھئے کیا ظہور میں آتا ہے۔

اس اندیشے کے جواب میں فرمایا کہ اگر کفار کا خوف دل میں رکھتے ہو اور اس سبب سے گناہ میں واقع ہو جانے کا اندیشہ ہے تو ہم نے اس اندیشے کا سدباب پہلے ہی کر دیا ہے (اور وہ یہ کہ) نماز کو سفر یعنی ضرب فی الارض کی حالت میں ہم نے مختصر کر دیا ہے (اس لئے چار رکعت والی) نماز کو قصر کرنے میں تم پر کوئی گناہ نہیں ہے۔

اسی طرح باندیوں کے ساتھ نکاح اور آزاد عورت کے ساتھ نکاح کی طاقت نہ رکھنے میں کوئی تعلق نہیں ہے عورت اصل سے جس قسم کی بھی ہو خواہ آزاد ہو یا باندی مرد کیلئے پیدا کی گئی ہے البتہ کفر و اسلام کے اختلاف کی صورت میں اگر مرد مسلمان اور عورت کافر ہو حسن معاشرت کہ نکاح کی اصلی غرض ہے تصور نہیں ہے کہ اس عداوت کے سامان کے ہوتے ہوئے محبت اور حسن معاشرت دونوں جمع نہیں ہو سکتے اس پر نظر رکھتے ہوئے کہہ سکتے ہیں کہ دونوں طرف کی رضامندی جو کہ اصل نکاح ہے ہرگز وجود میں نہیں آئیگی باقی جو کچھ کفو کے بارے میں بندوں کی دلجوئی کیلئے فرمایا ہے تو وہ رخصت کی قسم میں سے ہے نہ کہ عزیمت کے قبیل سے۔ پھر کفو کا عیب اور نقصان اگر عائد ہوتا ہے تو عورت کی جانب ہوتا ہے کہ اپنے سے کمتر کے ساتھ ہمبستری عار ہے نہ کہ مرد کی جانب کہ فراش کمتر سے مرد کی بلندی

کفو جواز فسخ کنانیدن شوند زاولیا و مرد را اعتبار نسب بر مرد داشتند نه بر زن مرد اگر عالی نسب است نسب اولاد عالی است در شرع۔ و اگر کم نسب است نسب شاں کم۔ مگر درین بارہ نظر بر زن و نسب او نیست چناں چہ دانندگاں مے دانند۔

نظر برین حلت نکاح اماء مشروط بعدم طول نمی نماید چہ عند اللہ ہمہ برابر اند۔ اگر ہست فرق تقوی است و عدم آں کہ

اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰكُمْ

و میدانی کہ تقوی را با احرار و حریت اختصاص نیست تا تعلیق نکاح امت بر عدم طول حرہ از جزائم تصور بدہ شود ہمچنیں در نسب قادح نیست، موجب عار نمی تواں گفت تا از رخص فہمیدہ شود۔ آرے عادت مردم و رواج ایشاں ہمچنیں است کہ تا وقت اقتدار نکاح حرہ زناں بندیاں را بنکاح نمی آرند و بدیں وجہ بصورت شرط وجزا فرمودہ اند۔

وَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ مِنْكُمْ الخ

ورنہ در خارج تحقق یکی متعلق بتحقق دگر نیست

بالجملہ ایں ہمہ قیود از قسم شروط اند کہ تعلیق باں اظہر است بنسبت قید عند الذبح کہ ظرف محض است و فقط اقتران زمانی بظروف و مضاف الیہ خود مے خواہد و میدانی کہ اقتران زمانی در اتفاقات ہم مے باشد بلکہ اکثر ہمیں است پس اگر قید عند الذبح فقط بوجہ دلالت اقتران مذکور علت حکم حرمت مَآ اُهِلَّ بِهٖ بطوری گردیدہ کہ اقتران مذکور اگر مفقود شود حرمت نیز مبدل

مراتب میں کوئی خلل پیدا نہیں ہو سکتا ہے اور یہی وجہ ہے کہ عورت کے ورثا غیر کفو کے ساتھ نکاح کے بارے میں نکاح کو فسخ کرا دینے کے مجاز ہوتے ہیں نہ کہ مرد کے ورثہ۔ اور نسب کا اعتبار مرد پر رکھا ہے نہ کہ عورت پر۔ مرد اگر عالی نسب ہے تو اولاد کا نسب بھی شریعت کے نزدیک بلند ہو گا اور اگر مرد کم نسب ہے تو اولاد کا نسب بھی کم ہو گا مگر اس بارے میں عورت اور اسکے نسب پر نظر نہیں رکھی گئی چنانچہ جاننے والے جانتے ہیں۔

اس بنا پر باندیوں کے ساتھ نکاح کا حلال ہونا آزاد عورت کے ساتھ نکاح کی عدم استطاعت پر موقوف نہیں معلوم ہوتا ہے کیونکہ اللہ کے نزدیک سب برابر ہیں۔ اگر فرق ہے تو تقوی کا فرق ہے اور غیر تقوے کا کیونکہ

تم میں سے اللہ کے نزدیک زیادہ مرتبہ والا زیادہ متقی ہے

اور تمہیں معلوم ہے کہ تقوے کی احرار اور حریت کے ساتھ کوئی خصوصیت نہیں ہے کہ باندی کے ساتھ نکاح کو آزاد کے ساتھ نکاح کی عدم استطاعت پر معلق تصور کیا جائے۔ اسی طرح نسب میں قادح نہیں ہے۔ اسکو موجب عار نہیں کر سکتے کہ رخصت سمجھا جائے۔ ہاں لوگوں کی عادت اور انکا رواج اسی طرح ہے کہ آزاد عورتوں کیساتھ نکاح کی استطاعت کی صورت میں باندیوں سے نکاح نہیں کرتے ہیں اور اسی وجہ سے شرط و جزا کی صورت میں فرمایا ہے۔

وَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ مِنْكُمْ الخ

ورنہ خارج میں ایک کا تحقق دوسرے کے تحقق سے متعلق نہیں ہے

الحاصل یہ سب قیود شرطوں کی قسم سے ہیں کہ ان پر معلق ہونا بنسبت عند الذبح کی قید کے جو کہ محض ظرف ہے زیادہ ظاہر ہے اور صرف اپنے مظروف اور مضاف الیہ کے ساتھ زمانی اتصال چاہتا ہے اور تمہیں پتہ ہے کہ زمانی اتصال اتفاقیہ امور میں بھی ہوتا ہے۔ بلکہ اکثر یہی ہے پس اگر عند الذبح کی قید فقط مذکورہ اتصال کی دلالت کی وجہ سے مَآ اُهِلَّ بِهٖ کی حرمت کے حکم کی علت اس طرح بن جائے کہ اگر مذکورہ اتصال مفقود ہو جائے

بعلت گردد۔ قیود مذکورہ منصوصہ قرآنی بدرجہ اولیٰ بلکہ بمدارج فزوں تر ازاں بطور مذکور علت احکام معلومہ خواہند شد۔ چہ اول قیود مذکورہ افزودہ خدا تعالیٰ اند۔ و قیدِ عند الذبح قید افزودۂ بعض مفسرین۔ دوم قیود مذکورہ بوجہ دلالت بر تعلیق اشبہ بالعلت اند و قیدِ عند فقط ظرف زمانی است کہ اقترانِ زمانی را خواہد نہ علیت را۔

بالجملہ مابین احکام شرعیہ اعنی حلت و حرمت وغیرہ و اوصاف شئ حلال و حرام لاجرم ارتباط علیت و معلولیت بود۔ و چوں نباشد کہ حکم اثری است کہ آنرا موثر ضرور است۔ و مے دانی کہ موثر ہماں علت باشد نہ غیر۔

علاوہ بریں اطلاق حکم بر حکم و اطلاق حکمت بریں دین نظر بہمیں ارتباط است۔

**تفصیل اطلاق حکم بر حکم و اطلاق حکمت بریں دین**

تفصیل ایں اجمال آنکہ نسبت حکمیہ یا حقیقی است یا غیر حقیقی۔ و علامت شناختن ایں فرق ہمیں ادراک ارتباط مذکور است۔ اگر بین الشیئین علاقہ مذکور و دیعت نہادہ اند علت محکوم علیہ حقیقی است و معلول محکوم بہ حقیقی کہ در اصطلاح شرع بحکم معبر می شود۔ و نسبت فیما بین نسبت حکمیہ حقیقی واگر بین الشیئین ارتباط علیت و معلولیت نیست

تو حرمت بھی حلت کے ساتھ بدل جائے تو مذکورہ قیود منصوصہ قرآنی بدرجہ اولیٰ بلکہ مدارج میں طور مذکور کے ساتھ اس سے زیادہ طور پر احکام معلومہ کی علت ہو جائیں گے کیونکہ اول مذکورہ قیود خداوند تعالیٰ کی بڑھائی ہوئی ہیں اور عند الذبح کی قید بعض مفسرین کی بڑھائی ہوئی قید ہے۔ دوسرے مذکورہ قیود تعلیق پر دلالت کرنے کی وجہ سے علت کے ساتھ زیادہ مشابہ ہیں اور عند الذبح کی قید صرف ظرف زمانی ہے کہ زمانی اقتران کو چاہتی ہے نہ کہ علیت کو۔

بالجملہ احکام شرعیہ یعنی حلت و حرمت وغیرہ اور حلال و حرام چیز کے اوصاف کے درمیان ضروری طور پر علیت اور معلولیت کا رابطہ ہوتا ہے اور کیوں نہ ہو کہ حکم ایک اثر ہے کہ اس کے لئے موثر کا ہونا ضروری ہے اور تمہیں معلوم ہے کہ موثر وہی علت ہوتی ہے نہ کہ اور کوئی۔

علاوہ بریں حکم پر حکم کا اطلاق اور اس دین پر حکمت کا اطلاق اسی ربط پر نظر رکھنے کی وجہ سے ہے۔

**حکم پر حکم کے اطلاق اور اس دین پر حکمت کے اطلاق کی تفصیل**

اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ نسبت حکمیہ[1] یا حقیقی ہوتی ہے یا غیر حقیقی اور اس فرق کے پہچاننے کی علامت یہی ارتباط مذکور کا ادراک ہے۔ اگر دونوں چیزوں کے درمیان مذکورہ تعلق ودیعت رکھا ہے تو محکوم علیہ کی علت حقیقی ہے اور معلول محکوم بہ حقیقی ہے کہ شرع کی اصطلاح میں اس کو حکم کے ساتھ تعبیر کیا جاتا ہے اور نسبت حکمیہ کے درمیان نسبت حقیقی[2] ہے۔ اور اگر دو چیزوں

---

[1] ایک چیز کا دوسری چیز سے تعلق قائم کرنے کا نام نسبت ہے جیسے زَیْدٌ قَائِمٌ میں قیام کی نسبت زید کی طرف کی گئی ہے۔ اسی تعلق کو نسبت حکمیہ یا حکم کہا جاتا ہے ... [illegible]

[2] [illegible]

اگرچہ بہ پیرایہ قضیہ ہر دو را کشیدہ یکے را اول نہادہ محکوم علیہ قرار دادہ باشند و دیگر را ثانی نہادہ محکوم بہ تاہم حقیقت شناساں اول را محکوم علیہ و ثانی را محکوم بہ نگویند۔ و نسبت فیما بین را نسبت حقیقیہ۔ مثلاً گاہی گویند اَلنَّجِسُ حَرَامٌ و گاہی اشارہ بآبی کہ نجس باشد کردہ گویند هٰذَا الْمَاءُ حَرَامٌ نظر بظاہر ہر دو کلام قضیہ است حامل النسبۃ۔ مگر در اول و ثانی فرق بسیار است۔

در قضیہ اولیٰ حرمت محمول نجس است کہ علت اوست و در ثانی حرمت محمول ماء است کہ علت آں نتواں شد ورنہ ہر آبی کہ باشد حرام گردد پس نسبت قضیہ اولیٰ حقیقی ہست و نسبت قضیہ ثانیہ غیر حقیقی۔ و ہر کہ ایں قدر فرق کردن داند ہماں حکیم دین است۔

بالجملہ وجہ تسمیہ علم دین بحکمت اینست کہ عرض کردم۔ نظر بریں ضرور است کہ ہر حکم را علتی باشد باز اگر ہماں علت را محکوم علیہ آں حکم قرار دادہ اند فبہا ورنہ باید دریافت کہ آں کدام است۔ تا وجود معلول بی علت و وجود بالعرض بے موصوف بالذات لازم نہ آید۔

چوں در ما نحن فیہ نظر کردیم علت حرمت اہلال لغیر اللہ بنظر آمد۔ و قید عند الذبح بہر اشعار آں است کہ در اہلال

کے درمیان علیت اور معلولیت کا تعلق نہیں ہے اگرچہ قضیہ[1] کے پیرایہ میں دونوں کو کھینچ کر ایک کو اول رکھ کر محکوم علیہ قرار دیا ہو اور دوسرے کو ثانی درجے میں رکھ کر محکوم بہ تاہم حقیقت کے پہچاننے والے اول کو محکوم علیہ اور دوسرے کو محکوم بہ نہیں کہتے ہیں۔ نہ فیما بین نسبت کو نسبت حقیقیہ کہتے ہیں۔ مثلاً کبھی کہتے ہیں۔ النجس حرام (نجس حرام ہے) اور کبھی ناپاک پانی کی طرف اشارہ کر کے کہتے ہیں۔ هذا الماء حرام (یہ پانی حرام ہے) ظاہر پر نظر رکھتے ہوئے دونوں کلام نسبت رکھنے والا قضیہ ہیں لیکن پہلے اور دوسرے میں بہت فرق ہے۔

پہلے قضیہ میں حرمت نجس کی محمول ہے کہ اسکی علت نہیں ہو سکتی ورنہ ہر پانی بھی کہ ہو حرام ہو جائیگا۔ پس پہلے قضیہ کی نسبت حقیقی ہے اور دوسرے قضیہ کی غیر حقیقی۔ اور جو شخص اتنا فرق کرنا جانتا ہے وہی دین کا حکیم[2] ہے۔

بالجملہ علم دین کا حکمت نام رکھنے کی وجہ یہ ہے جو میں نے عرض کی۔ نظر بریں ضروری ہے کہ ہر حکم کی کوئی علت ہو پھر اگر اسی علت کو اس حکم کا محکوم علیہ قرار دیا ہے تو فبہا ورنہ معلوم کرنا چاہئے کہ وہ کون ہے تاکہ علت کے بغیر معلول کا وجود اور بالعرض کا وجود موصوف بالذات کے بغیر لازم نہ آئے۔

جب ہم نے زیر بحث مسئلے میں غور کیا تو حرمت کی علت اہلال لغیر اللہ سمجھ میں آئی اور عند الذبح کی قید اس بات کی اطلاع

(بقیہ حاشیہ صفحہ سابقہ ۲۹۵) نسبت حقیقی کہتے ہیں اور اگر اس لفظ کو کبھی اس کے وضعی معنی کے سوا کسی اور معنی میں مجازاً استعمال کیا جاتا ہے تو اس دوسرے معنی کی طرف نسبت کو مجازی کہتے ہیں گویا اصل معنی کی طرف نسبت تو نسبت حقیقی ہے اور دوسرے معنی کی طرف نسبت نسبت مجازی ہوگی۔ مثلاً شیر حیوان کی طرف نسبت کے اعتبار سے نسبت حقیقی رکھتا ہے اور بہادر آدمی کی طرف شیر کی نسبت نسبت مجازی کہلائے گی۔ مترجم

[1] علم نحو میں جو جملہ خبریہ کہلاتا ہے اس کو منطق میں قضیہ کہتے ہیں مثلاً زَیْدٌ عَالِمٌ علم نحو میں جملہ خبریہ ہے جس میں زید مبتدا اور عالم خبر ہے علم منطق میں قضیہ ہے جس میں زید موضوع اور عالم محمول کہلاتا ہے جیسے النجس حرام میں النجس موضوع اور حرام محمول اور ھذا الماء حرام میں الماء موضوع اور حرام محمول ہے۔ مترجم [2] حضرت مولانا محمد قاسم صاحب اسی حقیقت کو سمجھنے کے باعث دین کے حکیم تھے اور حکمت آپ کی ذات کا خاص جوہر تھا جو حکمت قاسمیہ کے نام سے مشہور ہے۔ حکمت قاسمیہ پر انوار قاسمی جلد دوم زیر تصنیف میں سیر حاصل بحث کی ہے جو مولانا کی علمی میراث ہے۔ مترجم

مذکور و ذبح اقتران زمانی باشد۔ بایں طور کہ ایں
اگر در جزو سابق از زمان افتادہ ایں را در جزو لاحق
بی فصل نہادہ اند۔ ایں نیست کہ فصل بالاجنبی خلل
انداز کار تاثیر اول در ثانی شود۔ وے دانی کہ ایں جا
فصل بالاجنبی اگر متصور است نسخ قصد اول
بی آنکہ قصد دیگر بدل آں کردہ باشد یا تبدیلی
نیت للہ منصور است پس رافع نیت یا نیت دیگر باشد
کہ متضاد اول بود یا فقط عدم التقرب بود۔ و در صورت
دیگر ہماں نسخ عزم اول خواہد بود کہ مستلزم فسخ
عزم ذبح است۔ ایں صورت با ما نحن فیہ
علاقہ نماند۔

باقی ماند صورت اولی آں البتہ بظاہر از ما نحن فیہ
علاقہ دارد۔ یعنی بظاہر می توان گفت کہ ایں جانور منجملہ

مَا أُهِلَّ بِهِ لِغَيْرِ اللهِ

است۔ لیکن آنانکہ نظر غائر دارند می شناسند کہ علت
حرمت نیت اولی بود کہ باہلال اول دیگراں را متنبہ ساختہ
بود۔ چوں آں نیت متبدل بہ ثانی شد معلول اول نیز متبدل
بہ معلول ثانی شد۔ زیرا کہ علت با معلول دست و
گریباں باشد۔ خصوصاً در صورت تساوی۔ علت
اگر بوجود می آید معلول بوجود می آید و اگر بعدم میرود
بعدم میرود۔ و اگر آں مستمر ماند ایں نیز مستمر می ماند
و اگر منقطع مے گردد آں نیز منقطع می گردد۔ چہ نیت
مثل ایمان امری است زمانی غیر قار الذات و آنچہ
بزبان می گویند خبری است ازاں و علامتی ست
براں نہ آنکہ حقیقت ایمانی ہمیں الفاظ و کلام است

گئی ہے کہ اہلال مذکور اور ذبح میں زمانے کا اتحاد ہے
اور اتحاد بھی اس طرح کہ یہ (اہلال) اگر زمانے کے پہلے حصے میں
واقع ہوا تو ذبح کو بلا فاصلے کے جزء لاحق میں رکھا ہے۔ یہ نہیں
ہے کہ اجنبی کا فصل دوسرے میں اول کی تاثیر کے کام میں خلل انداز
ہو۔ اور تم جانتے ہو کہ یہاں پر اگر اجنبی کا فصل متصور ہے تو
پہلے ارادے کو فسخ کے ساتھ بغیر اسکے دوسرے کا ارادہ اس کے
بدلے میں کیا جائے یا اللہ کے لئے نیت کی تبدیلی متصور ہے کیونکہ پہلی
نیت کو ختم کر دینے والا یا تو دوسری نیت ہوگی جو کہ اول کے
متضاد ہو یا سرے سے نیت ہی نہ ہو۔ دوسری صورت میں اسی
پہلی نیت کا فسخ ہوگا جو کہ ذبح کے ارادے کے فسخ کو مستلزم
ہے۔ یہ صورت ہمارے زیر بحث مسئلے سے تعلق نہیں رکھتی۔

باقی رہی پہلی صورت۔ تو وہ البتہ ہمارے زیر بحث مسئلے
سے تعلق رکھتی ہے یعنی بظاہر کہہ سکتے ہیں کہ یہ جانور منجملہ

مَا أُهِلَّ بِهِ لِغَيْرِ اللهِ

ہے۔ لیکن جو لوگ گہری نظر رکھتے ہیں وہ پہچانتے ہیں کہ حرمت
کی علت پہلی نیت تھی کہ اہلال کے ذریعہ پہلے تو دوسروں کو
متنبہ کر دیا تھا مگر جب وہ نیت دوسری نیت سے بدل گئی
تو معلول اول بھی معلول ثانی سے تبدیل ہو گیا۔ کیوں کہ علت
معلول کے ساتھ دست و گریباں ہوتی ہے خاص طور پر تساوی
کی صورت میں علت اگر وجود میں آتی ہے تو معلول بھی وجود
میں آتا ہے اور اگر علت نابود ہو جاتی ہے تو معلول بھی نابود
ہو جاتا ہے۔ اگر علت مسلسل رہتی ہے تو معلول بھی مسلسل رہتا
ہے اور اگر علت منقطع ہو جائے تو معلول بھی منقطع ہو جاتا ہے کیونکہ
نیت ایمان کی طرح زمانی غیر قار الذات[1] امر ہے اور یہ جو زبان سے
کہتے ہیں تو یہ نیت کی خبر ہے اور اس نیت کی نشانی ہے نہ یہ

[1] زمانی غیر قار الذات یعنی جو اپنے زمانے کے اعتبار سے بدلتا ہے جس کو ایک حال پر اس کو قرار نہ ہو۔

ورنہ لازم آید کہ مومناں ہم وقت تلفظ بکلمۂ اسلام مسلمان و مومن باشند و در باقی اوقات منجملہ کفار، ہمچنیں تلفظ بہ بسم اللہ وقت ذبح تعبیری است کہ امر معنوی و علامتی است براں کہ سوا ایں لفظ ہاں امر معنوی ہر کس و ناکس پے نمی برد گو عاقلاں سلیم الفطرت از بعض علامت بشناختہ باشند لیکن ایں قسم دلالات اول در حق ہر کس و ناکس مفید نیست دوم ہر وقت و علامات ظاہری اطلاع بر امور باطنی نتواں شد۔ بلحاظ ذلک قانون عام فہم وضع کردند یعنی وقت ذبح بسم اللہ شرط گردانیدند تا دیگراں را حرج پیش نیاید و چوں پاس یک کس برلحاظ جملہ بنی آدم غالب نتواں شد و در تحلیل بہر یکے و تحریم بہر باقیاں تفرقے بحسب بود در حق ذابح نیز با آنکہ نیتش درست بود حرام داشتند و چناں کہ یک شاہد رویت ہلال عید را تابع جملہ بنی آدم داشتہ بودند، اینجا نیز ایں کس را تابع باقیاں گردانیدند۔

علاوہ بریں ضرورت ظاہر فعل کہ بہر نیت مثل جسم است برائے جان از کلام سابق دریافتہ باشی۔ الغرض چنانکہ اصل صلوٰۃ حضور دل است با اینہمہ ضرورت ارکان مخصوصہ از قیام و قعود و رکوع و سجود افتاد ہمچنیں گرچہ اصل حلت ہماں نیت دلی باشد تاہم بہر حلت ضرورت فعل ذبح بنام خداست تا روح و جسم پیوستہ ثمرآں شامل شوند کہ ازیں نوع مقصود است۔

ایں ہمہ کہ گفتہ شد بر بنائے مذہب حنفی بود۔ باقی ماند مذہب شافعی و مالکی بر بناء آں ضرورت ایں قدر ہم نیست چہ حلال گفتن امام شافعی و امام مالک رحمہم اللہ تعالیٰ

کہ ایمان کی حقیقت یہی الفاظ اور کلام ہے ورنہ لازم آتا ہے کہ مومن لوگ بھی کلمۂ اسلام کے پڑھنے کے وقت مسلمان اور مومن ہوں اور باقی اوقات میں منجملہ کفار کے ہوں۔ اسی طرح ذبح کے وقت بسم اللہ کا پڑھنا دل کی نیت پر نشانی ہے کہ بسم اللہ کے سوا اس دل کی نیت کے اظہار کیلئے اور کسی لفظ کی طرف کوئی نہیں جاتا اگرچہ سلیم الفطرت عقلا بعض علامتوں سے پہچان لیں۔ لیکن اس قسم کی دلالتیں اوّل تو ہر کس و ناکس کے حق میں مفید نہیں ہیں۔ دوسرے ہر وقت ظاہری نشانیاں باطنی معاملات پر اطلاع کا باعث نہیں ہو سکتیں۔ لہٰذا علماء نے ایک عام فہم قانون وضع کیا یعنی ذبح کے وقت بسم اللہ کو شرط قرار دیا تاکہ دوسروں کو تنگی پیش نہ آئے اور جب ایک آدمی کا لحاظ تمام بنی آدم کے لحاظ پر غالب نہ ہو سکا اور ایک کے لئے حلال ہونے اور باقی لوگوں کے لئے حرام ہونے میں کلمۂ بسم اللہ کی تفریق ہے تو ذبح کرنے والے کے حق میں بھی اسکے باوجود کہ اسکی نیت درست ہو حرام رکھا اور جیسا کہ عید کے چاند کی رویت کے ایک گواہ کو تمام بنی آدم کے تابع رکھا تھا تو یہاں بھی اس شخص کو باقی کے تابع بنا دیا۔

اس کے علاوہ ظاہر فعل کی ضرورت جو کہ نیت کے لئے روح کے واسطے جسم کی مانند ہے پچھلے بیان سے تم نے معلوم کر لی ہوگی۔ غرض یہ ہے کہ جیسا کہ اصل نماز دل کی حضوری ہے لیکن باایں ہمہ ارکان مخصوصہ قیام، قعود، رکوع اور سجود کی ضرورت پڑی۔ اسی طرح اگرچہ حلت کی اصل دلی نیت ہوتی ہے پھر بھی حلت کے لئے خدا کے نام کے ساتھ ذبح کرنے کی ضرورت ہے تاکہ روح اور جسم مل کر اس نتائج کو پیدا کریں جو اس قسم سے مقصود ہیں۔

یہ سب کچھ جو کہا گیا مذہب حنفی کی بنیاد پر کہا گیا۔ باقی رہا شافعی و مالکی مذہب تو ان کے مذہب کی بنیاد پر اتنی بات کی بھی ضرورت نہیں کیونکہ امام شافعی اور امام مالک رحمہم اللہ تعالیٰ

متروک التسمیہ را عمداً گر تسمیہ کردہ باشد یا سہوا دلیل است واضح برآنکہ علت حلت و حرمت ہماں نیت است خود او شاں و تلفظ تسمیہ وقت ذبح دلیل است براں خبر است ازاں نہ آنکہ اصل وعلت حکم فقط تلفظ است و معنی را دراں دخل نیست نظر بریں واضح است کہ در صورت ظہور و تحقق نیت بغیر اللہ تلفظ کنند یا نہ کنند ذبیحہ حرام باشد چو بنائے علت ذبیحہ مسلم اگرچہ عمداً ترک تسمیہ کردہ باشد ہمیں بود کہ اثر توحید از اقرار و ہر کار او ظاہر است بعد شہادت ایں دلیل اکنوں چہ حاجت است کہ از تلفظ استخبار حقیقت کنند یا ازیں علامت حال باطن پرسند مگر چنانکہ ایں طرف وضوح دلیل عام دربارہ اطلاع مافی الضمیر کافی شد ضرورت علامت خاص یعنی تسمیہ نیفتاد ہمچنیں بطرف ثانی نیز ہمیں وضوح مافی الضمیر را کافی باید فہمید واز علامت خاص یعنی تسمیہ خلا نباید پرسید کہ اول خبر تلفظ بعد شہادت قرائن مسموع نمی تواں شد چنانکہ گذشت۔

دوم چوں خبر موافق واقع یعنی تلفظ مطابق نیت ضرور نشد چنانکہ ہمیں دم واضح شد خبر مخالف واقع یعنی تلفظ نام خدا وقتیکہ نیت لغیر اللہ باشد بگوید ضرور باشد علاوہ بریں ہر خبر را در خارج مصداقی باشد کہ مطابق وعدم تطابق آں معیار صدق و کذب است و بہر اطلاع مطابقت و نا مطابقت ضرور است کہ[1] مخبر از مخبر عنہ نیز خبردار باشد نظر بریں لازم است کہ علم تحقق مصداق مذکور از علم مطابقت سابق باشد و پیدا است کہ بسم اللہ خبر است مگر چو مثل کُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ

متروک التسمیہ جانور کو حلال کہنا خواہ جان کر بسم اللہ ترک کریں یا بھول کر اس بات کی واضح دلیل ہے کہ حلت اور حرمت کی علت انکے نزدیک درحقیقت نیت ہے اور ذبح کے وقت بسم اللہ کا پڑھنا اس نیت پر دلیل اور اس کے متعلق خبر ہے نہ یہ کہ حکم کی علت اور اصل صرف بسم اللہ کا پڑھنا ہے اور معنی کو اس میں دخل نہیں ہے نظر بریں واضح ہے کہ غیر اللہ کی نیت کے تحقق اور ظہور کی صورت میں بسم اللہ پڑھیں یا نہ پڑھیں ذبیحہ حرام ہوگا۔ کیونکہ مسلمان کے ذبیحے کی حلت کی بنیاد اگرچہ اس نے جان کر بسم اللہ چھوڑ دی ہو یہی ہے کہ توحید کا اثر اسکے ہر کام اور اقرار سے ظاہر ہے اس دلیل کی شہادت کے بعد اب کیا ضرورت ہے کہ تلفظ کے متعلق حقیقت کی خبر معلوم کریں یا اس علامت سے باطن کا حال پوچھیں مگر جیسا کہ اس طرف عام دلیل کی وضاحت مافی الضمیر کی اطلاع کے بارے میں کافی ہو گئی تو خاص علامت یعنی بسم اللہ کہنے کی ضرورت نہ پڑی اسی طرح دوسری طرف بھی مافی الضمیر کی اسی وضاحت کو کافی سمجھنا چاہیئے کیونکہ قرائن کی شہادت کے بعد اوّل تو بسم اللہ پڑھنے کی خبر سنی نہیں جاسکتی جیسا کہ گذر چکا ہے۔

دوسرے واقع کے موافق جب خبر یعنی نیت کے مطابق تلفظ ضروری نہ ہوا جیسا کہ ابھی واضح ہوا تو واقع کے خلاف خبر یعنی خدا کے نام کا تلفظ جبکہ نیت غیر اللہ کی ہو کس طرح ضروری ہوگی اسکے علاوہ ہر خبر کے لئے خارج میں ایک مصداق ہوتا ہے اس خبر کا مطابق یا غیر مطابق ہونا صدق و کذب کا معیار ہے اور مطابقت اور غیر مطابقت کی اطلاع کیلئے ضروری ہے کہ خبر دینے والا مخبر عنہ سے بھی خبردار ہو۔ بنا بریں ضروری ہے کہ مصداق مذکور کے تحقق کا علم مطابقت کے علم سے پہلے ہو اور تمہیں معلوم ہے کہ بسم اللہ خبر ہے مگر چو کُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ

[1] جس کے متعلق خبر دی جائے۔ مترجم

بلکہ اَنْتِ طَالِقٌ بدلالتِ التزامی کار انشا ہم کردہ باشد و مخبر عنہ بہر ایں خبر ہمیں تقریب باطنی است کہ کسی بنیت است۔ پس اول علم متحقق نیت باید تا معیار مطابقت و لا مطابقت شود۔ لیکن نیت از امور قلبی و احوال باطنی است کہ اطلاع برآں بجز بدلالت لفظی و دلالت قرائن متصور نیست۔ ازیں جا کہ مردانستہ باشی کہ در صورت اختلاف تلفظ و قرائن، اعتبار قرائن را باشد نہ تلفظ را۔ پس آناں کہ بظاہر

كُلُوا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللهِ عَلَيْهِ إِنْ
كُنْتُمْ بِآيَاتِهِ مُؤْمِنِينَ

فریفتہ ذبیحہ اسمٰعیل شیخ سدو وغیرہ را حلال گفتہ اند بحقیقت الامر پی نبردہ اند

مراد شارح ایں است کہ اگر شما را علم بذکر نام خدا ذبیحہ حاصل شود در خوردنش تامل نباید کرد۔ باقی حال علم و عدم علم خود دریافتی کہ چگونہ حاصل می شود۔ و وجہ مراد بودن علم قطع نظر ازاں کہ گذشت امر ایں ہم است کہ در ہمہ معاملات ہر کارے بار مربوط بعلم اند اگر کسے معاملہ اہل ایمانی کردنی است مثل نکاح وغیرہ اول علم ایمان باید و اگر معاملہ کفر کردنی است اول اطلاع کفر می باید و اگر معاملہ دوستانہ می کشد خبر از دوستی و محبت می باید۔ و اگر معاملہ دشمنانہ می نماید اول تحقیق دشمنی لازم است۔

بہر حال خوردن ذبیحہ کسی آنگاہ حلال باشد کہ اطلاع ذکر نام خدا حاصل شدہ باشد۔ مگر مصداق ذکر حسب ایماء مذہب مالکی و شافعی ہماں ذکر قلبی است و تلفظ آں یکے از سامان ہای اطلاع آنست بلکہ عمدہ تر از ہمہ سامان ہای آں۔

بلکہ اَنْتِ طَالِقٌ کہا تو دلالت التزامی[1] کے ذریعہ انشا کا کام بھی کیا ہوگا اور مخبر عنہ اس خبر کے لئے یہی باطنی تقریب ہے جسکو نیت کہا جاتا ہے۔ پس پہلے نیت کے تحقق کا علم چاہئے تاکہ مطابقت اور غیر مطابقت کا معیار ہو جائے لیکن نیت دل اور باطنی احوال اور معاملات میں سے ہے کہ اس پر تلفظ سے یا قرائن کی دلالت کے بغیر اطلاع خیال میں نہیں آسکتی یہیں سے تم نے جان لیا ہوگا کہ قرائن اور تلفظ بسم اللہ کے اختلاف کی صورت میں قرائن کا اعتبار ہوگا نہ کہ تلفظ کا۔ پس جن لوگوں نے

كُلُوا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللهِ عَلَيْهِ إِنْ
كُنْتُمْ بِآيَاتِهِ مُؤْمِنِينَ

کے ظاہر پر فریفتہ ہو کر شیخ سدو کے نام پر ذبیحہ کو حلال کہا ہے وہ حقیقت میں مسئلہ کی تہ تک نہیں پہنچ سکے۔

شارح کی مراد یہ ہے کہ اگر تمہیں ذبیحہ پر خدا کا نام لینے کا علم حاصل ہو جائے تو اس کے کھانے میں تامل نہیں کرنا چاہئے باقی علم اور لاعلمی کا حال تم نے خود سمجھ لیا ہے کہ کس طرح حاصل ہوتا ہے اور علم کے مراد ہونے کی وجہ اس بات سے قطع نظر جو پہلے گزری یہ بھی ہے کہ تمام معاملات میں ہر کام کا دار و مدار علم پر ہے اگر کسی کو اہل ایمان جیسا معاملہ کرنا ہے جیسے نکاح وغیرہ تو پہلے ایمان کا علم چاہئے اور اگر کفر کا معاملہ کرنا ہے تو اول کفر کی اطلاع چاہئے اور اگر کوئی دوستانہ معاملہ کرنا چاہتا ہے تو دوستی اور محبت کی خبر چاہئے اور اگر دشمنوں جیسا معاملہ کرنا ہے تو پہلے دشمنی کی تحقیق لازم ہے۔

بہر حال کسی کے ذبیحہ کا کھانا اس وقت حلال ہوگا کہ خدا کے نام کے ذکر کی اطلاع حاصل ہو گئی ہو۔ مگر ذکر کا مصداق مالکی اور شافعی مذہب کے اشارے کے مطابق وہی قلبی ذکر ہے اور اس ذکر قلبی کا بسم اللہ کے ذریعہ تلفظ اسی قلبی ذکر کی اطلاع کے اسباب میں سے ایک سبب ہے بلکہ اس اطلاع کے سامانوں میں سے تمام سے زیادہ اچھا۔

[1] اسکی تعریف پہلے مکتوبات میں آچکی ہے۔ مترجم

و موافق مشرب حنفی ذکر کلی مشکک است کہ اولیٰ و اقدم افراد آں ذکر قلبی است ۔ و ذکر زبانی بدرجۂ ثانیہ است یا آنکہ بطور عموم مجاز ذکر را از معنیٰ اصلی کہ ذکر قلبی بود چنانچہ ترجمہ اش در فارسی بہ یاد شاہد برآں است عام گردانیم ذکر قلبی و لسانی ہمہ را فرا گرفتہ اند مگر بہر حال علت اطلاق ذکر بر ذکر لسانی ہمول دلالت اوست بر ذکر قلبی کہ بناء خیر بودن آں از آں بیان است پس اگر دلالتش بداں دروغ برآید ایں اسم از پیشانیش محو خواہد شد و اطلاق ذکر ایں وقت غلط خواہد بود و منجملہ

مَا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

خواہد گردید نہ از قسم

مَا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

تا محلّلاں را مجال دست آویزی بآیت

كُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

بود آری اگر تسمیہ ذبح ہمچو الفاظ نکاح و طلاق و عتاق در تاثیر خود محتاج نیت نبودی ۔ چنانچہ در بادی النظر از کلام ہدایت انجام حضرت سرور انام صلی اللہ علیہ وسلم

ثَلٰثٌ جِدُّهُنَّ جِدٌّ وَ هَزْلُهُنَّ جِدٌّ

ہمیں می تراود ۔ اگرچہ تحقیق ایں معنی در مقامات گذشتہ آمدہ البتہ اگر بر ظاہر آیت

كُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ

چسپیدہ ایں قسم ذبائح را کہ نیت بہر غیر خدا است و بر زبان نام پاک او تعالیٰ ۔ چنانچہ در بزِ شیخ سدّو می باشد اگر حلال می گفتند البتہ بجائی خود بود مگر اول تخصیص نبوی صلی اللہ علیہ وسلم امور ثلاثہ مذکورہ را

اور حنفی مسلک کے موافق ذکر کلی مشکک[۱] ہے کہ اسکے زیادہ مقدم اور زیادہ اول افراد میں سے قلبی ذکر ہے اور زبانی ذکر دوسرے درجہ پر ہے ۔ یا یہ کہ بطور عموم مجاز کے طور پر ذکر کو اصلی معنی سے کہ قلبی ذکر ہوتا ہے جیسا کہ اس کا فارسی میں یاد سے ترجمہ اس پر گواہ ہے عام قرار دے کہ قلبی اور لسانی ذکر نے تمام کو گھیر لیا ہے مگر ہر حال میں ذکر لسانی کو ذکر کہنے کی علت ہی اسکی ذکر قلبی پر دلالت ہے کہ ذکر لسانی سے ذکر قلبی کے بہتر ہونے کی بنیاد اسی پر ہے پس اگر وہ ذکر قلبی پر ذکر لسانی کی دلالت جھوٹی ہو تو یہ نام اس کی پیشانی سے مٹ جائیگا اور اس وقت ذکر کا اطلاق اس پر غلط ہوگا اور

مَا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

میں داخل ہو جائے گا نہ کہ

مَا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

کی قسم سے تاکہ حلال کہنے والوں کو

كُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ

سے سند پکڑنے کی مجال ہو ۔ ہاں اگر ذبح کے وقت اللہ کا نام لینا نکاح، طلاق اور عتاق کے لفظوں کی طرح تاثیر میں خود نیت کا محتاج نہ ہوتا جیسا کہ ظاہر نظر میں کلام ہدایت انجام حضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم تین چیزیں ہیں کہ ان کی جد بھی جد ہے اور ان کی ہنسی بھی جد ہے سے یہی مترشح ہوتا ہے ۔ اگرچہ اس معنی کی تحقیق مقدمات میں گذر چکی اس وقت البتہ اگر ( اس ) آیت

كُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ

کے ظاہر پر چسپاں کر کے اس قسم کے ذبائح کو کہ جن میں غیر خدا کی نیت ہے اور زبان پر اس بلند خدا کا پاک نام جیسا کہ شیخ سدو کے بکرے میں ہوتا ہے ، اگر حلال کہتے تو اپنی جگہ ٹھیک ۔ مگر اول نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے مذکورہ تینوں امور ( نکاح ، طلاق ، اعتاق ) کی تخصیص

[۱] کلی مشکک کے متعلق ہم پہلے کسی مکتوب کے حاشیے میں لکھ چکے ہیں ۔ مترجم

باآنکه ہزل آں نیز حکم جد دارد در بارہ غموہ، اگر نیت ذابح ہر قسم کہ باشد کافی است۔

دوم فرق قربانی وغیر قربانی و ہدایا و بدان وغیرہ احکام کہ محض بر فرق نیت مبنی است دلیلی است روشن بر آنکہ باوجود اتحاد صورت ذبح و ذکر مقرر ایں فرق از نیت خاستہ و اگر بالغرض دریں بارہ تسمیہ ذبح نیز ہم عنان نکاح و طلاق و عتاق باشد باز ہم چہ سود کہ نیت را در نکاح ہم تاثیری است کہ ہمہ میدانند۔ حدیث

مَنْ كَانَتْ هِجْرَتُهُ إِلَى دُنْيَا يُصِيبُهَا
أَوِ امْرَأَةٍ يَتَزَوَّجُهَا

وحدیث فاظفر بذات الدین

اول بریں قدر دلالت دارد۔ دوم نکاحیکہ بقصد اتباع سنت سنیہ یا احتراز از زنا یا قصد صحبت صالح یا صالحہ بوقوع آمدہ بالیقین از نکاحیکہ بغرض تلذذ یا تحصیل مال بستہ شود افضل است و مجمل حدیث

ثَلَاثٌ جِدُّهُنَّ جِدٌّ الخ

آں است کہ نکاح و طلاق وغیرہ بانیت و بی نیت ہر طور کہ باشد برابر مثمر و موجب آثار اصل نکاح و طلاق می باشند اما آنکہ در صورت نیت ہم تفاوتی رو نمی دہد و فرقے پدید نمی آید ہرگز از کلام نبوی صلی اللہ علیہ وسلم در ذہن عاقلی نمی آید و میدانی کہ در صورت نیت لغیر اللہ ایں نیست کہ نیت نیست تا چشم عقلاں خشک شود بلکہ نیت است اما لغیر اللہ چنانچہ ظاہر است کہ

اس طور پر کہ ان تینوں کو مذاق میں کہنا بھی حقیقت کا حکم رکھتا ہے ہر قسم کے ذبح کرنے والے کی نیت کے آثار کے ظاہر ہونے کیلئے کافی ہے

دوسرے قربانی اور غیر قربانی اور ہدایا[1] اور بدن وغیرہ احکام کا فرق جو کہ صرف نیت کے فرق پر مبنی ہے اس بات پر روشن دلیل ہے کہ ذکر مقرر بسم اللہ اور ذبح کی صورت کے اتحاد کے باوجود یہ فرق نیت سے پیدا ہوا ہے۔ اور اگر بالفرض اس بارہ میں ذبح کے وقت کی بسم اللہ بھی نکاح، طلاق اور عتاق کے ہم مرتبہ ہو جائے تو پھر کیا فائدہ کیونکہ نیت کو نکاح میں بھی ایسی تاثیر ہے جس کو سب جانتے ہیں۔ حدیث

(جس شخص کی ہجرت دنیا کی طرف ہو کہ وہ اسے پانا چاہتا ہے یا عورت کی طرف کہ اس سے نکاح کرنا چاہتا ہے تو اسکی ہجرت اسی کے لئے ہے)

اور حدیث فاظفر بذات الدین (دیندار عورت سے نکاح کر کے کامیاب ہو جاؤ) اول اسی قدر پر دلالت رکھتی ہے۔ دوسرے وہ نکاح کہ سنت سنیہ یا زنا سے بچنے کیلئے یا صالح آدمی کا صالحہ عورت کیساتھ صحبت کے ارادے سے وقوع میں آیا ہو یقیناً ایسا نکاح اس نکاح سے جو لذت حاصل کرنے یا مال لینے کی غرض سے ہو افضل ہے اور اس حدیث

ثَلَاثٌ جِدُّهُنَّ جِدٌّ

کے معنی یہ ہیں کہ نکاح اور طلاق وغیرہ بہ نیت اور بغیر نیت جس طور سے بھی کہیں ہوں، اصلی نکاح اور طلاق کے اثرات کا موجب اور مثمر ہونگے لیکن یہ کہ نیت کی صورت میں بھی کوئی بھی فرق نمودار نہیں ہوتا تو یہ بات ہرگز نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام سے کسی عقلمند کے ذہن میں نہیں آتی ہے اور تم جانتے ہو کہ غیر اللہ کی نیت کی صورت میں یہ بات نہیں ہے کہ نیت نہیں ہے کہ حلال کہنے والوں کی

[1] ہدایا اور بدن سے مراد قربانی کے وہ جانور ہیں جنکو حاجی مکہ کے مواقع میں ذبح کرتے ہیں۔ مترجم

اضافت خداوندی یا اضافت غیر خداوندی از لوازم مخصصات نیت است نہ چیز دگر. و اگر بایں لحاظ کہ در نکاح و طلاق عمل ہمیں الفاظ ایجاب وقبول یا اَنْتِ طَالِقٌ مثلاً می باشد کہ در صورت ہزل نیت اصلی زیر دامن آں نمی باشد و ایں جا عمل کہ خواستگار نیت است اما قدم است تسمیہ بمقابلہ نیت خدا یا غیر خدا افتادہ مترددی ما بحال آید کہ از تفاوت آنچہ کہ مذکور شد تفاوت در عمل ذبح کہ ریختن خون است ظہور خواہد کرد. مگر ایں تفاوت را با تسمیہ چہ کار کہ آں از نیت ذبح یکسو افتادہ است و ازیں جہت مے تواں گفت کہ عمل تسمیہ بظہور آمد و بر نیتی قرار عمل نیست و ہمانا بشابہ نکاح و طلاق ہزل است کہ خالی از نیت می باشد۔

**جواب شبہ**

جواب شبہ اول ہمہ مفہوم مخالف است کہ از تخصیص

ثَلٰثٌ جِدُّهُنَّ جِدٌّ

می برآید و بتائید اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّيَّاتِ نزد حنفیہ واجب الاطاعت گردیدہ

**ذبح بے تسمیہ نزد حنفیہ حرام**

دوم ازیں شق ابلہاں را البتہ مے تواں فریفت. اما عاقلاں را بایں چنیں مغوات فریفتن خیال باطل است. نزد حنفیہ اراقت دم از محل مخصوص با تسمیہ فعل واحد است در حق تزکیہ اگرچہ فی حد ذاتہ ہر دو از امور متغایرہ باشد و بلیش اگر ہمیں جا نگر کہ تنہا فعل ذبح بی تسمیہ کار ہیچ از تزکیہ نیست ورنہ متروک التسمیہ عمداً را حرام نمی گفتند و نہ تنہا تسمیہ قطع نظر از اراقت دم از محل معلوم کار تزکیہ تواں کرد ورنہ جانوری را کہ بسم اللہ گفتہ بسنگ کشتہ باشند حلال مے دانستند الغرض صورت نیتی کہ بنام فعل ذبح بود ہماں نیت از پردہ تسمیہ ظہور خواہد کرد.

دل خوش ہو جائے بلکہ نیت ہے تو پھر اشبہ کے نئے ہے کیونکہ ظاہر ہے کہ اضافت خداوندی یا اضافت غیر خداوندی نیت کے مخصوص کرنے والے لوازم میں سے ہے نہ کسی اور چیز کے اور اگر اس لحاظ سے کہ نکاح اور طلاق میں انہی ایجاب وقبول کے الفاظ کا عمل یا اَنْتِ طَالِقٌ کو (تجھے طلاق ہو) مثال کے طور پر لیجئے ہو سکتا ہے کہ مذاق کی صورت میں اصلی نیت اسکے اندر ہوتی ہے اور یہاں پر وہ عمل جو کہ نیت کا خواہشمند ہے خون بہانا ہے خدا یا غیر خدا کی نیت کے مقابلے میں تسمیہ واقع نہ ہو کر کسی شک کرنے والے کے دل میں آئے کہ آنکارے کے فرق سے جن کا ذکر ہو چکا ذبح کے فعل میں کہ خون بہانا ہے فرق ظہور میں آئیگا لیکن اس فرق کو تسمیہ سے کیا تعلق کہ وہ ذبح کی نیت سے الگ واقع ہوا ہے اور اس سبب سے کہہ سکتے ہیں کہ عمل تسمیہ ظہور میں میں آ گیا اور اس کا قرار کسی نیت پر نہیں ہے اور وہی ہزل کے طلاق اور نکاح کی جگہ ہے جو کہ نیت سے خالی ہوتا ہے۔

**جواب شبہ**

اس کا پہلا جواب تو وہی مخالف مفہوم ہے جو کہ

ثَلٰثٌ جِدُّهُنَّ جِدٌّ

کی تخصیص سے نکلتا ہے اور اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّيَّاتِ کی تائید سے حنفیہ کے نزدیک واجب الاطاعت ہو گئی۔

**حنفیہ کے نزدیک بغیر بسم اللہ پڑھے ذبیحہ حرام ہے**

دوسرے شبہ کو البتہ بے وقوفوں کو البتہ فریفتہ کر سکتے ہیں لیکن عقلمندوں کو ان جیسی فضولیات سے فریفتہ کرنا باطل خیال ہے. حنفیہ کے نزدیک خاص جگہ سے بسم اللہ پڑھ کر خون بہانا پورا ایک ہی فعل ہے تزکیہ کے حق میں اگرچہ فی حد ذاتہ دونوں کے دونوں (بسم اللہ اور خون بہانا) ایک دوسرے کے خلاف ہیں اسکی دلیل اگر پوچھتے ہو تو غور کرو کہ بسم اللہ کے بغیر صرف ذبح کا فعل تزکیہ کا کام کرنے والا نہیں ہے ورنہ متروک التسمیہ عمداً کو حرام نہ کہتے اور نہ صرف بسم اللہ پڑھنا خاص جگہ سے خون بہانے سے علیحدہ ہو کر تزکیہ کا کام کر سکتا ہے ورنہ اس جانور کو جسکو بسم اللہ کہہ کر پتھر سے مار ڈالا ہو

نیت قبول نعمت الٰہی است کہ فرمان

**کُلُوا مِنَ الطَّیِّبَاتِ وَاعْمَلُوا صَالِحًا**

دربارہ قبول آں صادر شدہ۔ بالجملہ تسمیہ چیز جدا گانہ نیست بظاہر از متممات و آلات فعل ذبح است و فعل ذبح در حق آں ہمچہ فاعل است ہمہ آلہ۔ اگرچہ در وجود خود نیز فعلی است از افعال

**نظر را تیز کردہ بنگر** | واگر نظر را تیز کردہ بنگری قصہ معکوس است۔ تیز کافی است فاعل تذکیہ بسم اللہ است و اراقت دم از محل معلوم اند آلات آں اما جائی چنانکہ دانستی تذکیہ از تذکیہ ای تسمیہ ظاہری است و جائی از آثار تسمیہ باطنی کہ ہماں نیت تقرب یا نیت قبول نعمت است۔ وجہش خود فہمیدہ باشی۔ چہ تذکیہ از زکی بالذات آید کہ نام او تعالیٰ است نہ ایں فعل کہ او را بہ زکی و غیر زکی وصف نتواں کرد۔

**تذکیہ چیست** | واگر گوئی تذکیہ عبارت از جدا کردن خون نجس است کہ از فعل ذبح بہ آید نہ صفتی است وجودی تا او خواہش از خارج توقع تواں بست۔

**جواب** | جوابش ایں است کہ اول تذکیہ را تسلیم نمی کنم کہ موضوع بہر ایں معنی است ورنہ لازم بود کہ مجرد اراقت بطوریکہ باشد خصوصاً وقتیکہ از موضع معلوم بہ آوردہ شود۔ دریں باب کافی می شد۔ چہ اراقت دم و ریختن خون محتاج بسم اللہ نیست کہ بے تسمیہ میسر نہ آید۔

وازینجا است کہ آں گفتی تسمیہ بہر فعل ذبح بجائی خود نیست دوم اگر مراد از تذکیہ ہمیں است تاہم چہ زیاں۔ ایں وقت بگوئیم کہ حلت و اباحت اکل فقط بر تذکیہ موقوف نیست چیزی دیگر نیز باید کہ بی تسمیہ بدست نمی آید۔ اعنی اثر کہ فیض تسمیہ تواں گفت نیز ضروری است دربارہ تعیین

کرنا چاہیے اور اسکی ضیحت میں قربانی کی نیت یا نعمت الٰہی کو قبول کرنے کی نیت ہے کہ حکم

کھاؤ تم پاکیزہ چیزیں اور نیک عمل کرو

اسکی قبولیت کے بارے میں صادر ہوئی ہے۔ الحاصل بسم اللہ کوئی علیحدہ چیز نہیں ہے بظاہر فعل ذبح کے آلات اور متممات میں سے ہے اور ذبح کا فعل اس کے حق میں آلے کیلئے فاعل کی طرح ہے۔ اگرچہ وجود کی حد میں خود بھی افعال میں سے ایک فعل ہے۔

**نظر کو تیز کر کے دیکھو** | اور اگر نظر کو تیز کر کے دیکھو گے تو قصہ برعکس ہے۔ تذکیہ کا فاعل بسم اللہ ہے اور مقررہ جگہ سے خون بہانا اس کے آلات میں سے ہے۔ لیکن کسی جگہ جیسا کہ تم نے جان لیا ہے تذکیہ ذبیحہ ظاہری تسمیہ کے سبب آثار میں سے ہے اور کسی جگہ ذکر قلبی کے آثار میں سے ہے کہ وہی تقرب کی نیت یا قبول نعمت کی نیت ہے۔ اسکی وجہ تم نے خود سمجھ لی ہوگی۔ کیونکہ تذکیہ زکی سے بالذات آتا ہے کہ اس اللہ تعالیٰ کا نام ہے نہ یہ فعل کہ اسکو زکی اور غیر زکی کے ساتھ وصف نہیں کر سکتے۔

**تذکیہ کیا ہے** | اور اگر تم کہو کہ تذکیہ نجس خون کے دور کر دینے کا نام ہے جو کہ ذبح کے عمل سے حاصل ہے نہ کہ وجودی صفت ہے تاکہ خارج سے اس کے داخل کرنے کی توقع باندھ سکیں۔

**جواب** | اس بات کا جواب یہ ہے کہ اول تو میں تذکیہ ہی کو تسلیم نہیں کرتا جو کہ اس معنی کے لئے موضوع ہے ورنہ لازم ہوگا کہ صرف خون بہانا جس طرح سے بھی ہو خاص طور پر اس وقت معلوم جگہ سے نکالا جائے اس بارے میں کافی ہوتا۔ کیونکہ خون کا بہانا اور خون کا گرانا بسم اللہ کا محتاج نہیں ہے کہ بسم اللہ کے بغیر میسر نہ آسکے۔

اور یہیں سے معلوم ہوا کہ بسم اللہ کہنے کا آلہ فعل ذبح کے لئے بجائے خود نہیں ہے۔ دوسرے اگر تذکیہ سے مراد یہی ہو تو پھر کیا نقصان ہے۔ اس وقت ہم کہتے ہیں کہ کھانے کی حلت اور اباحت صرف تذکیہ پر موقوف نہیں ہے دوسری چیز بھی چاہیے جو بسم اللہ کے بغیر حاصل نہیں ہو سکتی ہے یعنی وہ اثر بھی جس کو بسم اللہ کا فیض کہہ سکتے

نام آں اثر اختیار ماست۔ ہر چہ خواہند ہمیں نمایند تزکیہ گویند یا نام دگر نہند بہر حال ذکر نام خدا ضروری است تا برکت ایں نام پاک گوشت مذبوح ما مبارک نماید یعنی ذکر ایں امر باشد کہ ایں نعمت از عطایای خداوندی است نہ خود آفریدہ ایم نہ بزور بازوی خود از خزانہ یا گودام حق تعالیٰ کشیدہ ایم۔ بالجملہ ایں کار کار بسم اللہ است۔

باقی ماند ایں کہ تلفظ آں بکار است یا فقط تعقل آں نیز کافی است۔ ایں قصہ پیشتر مفصل مرقوم شد مگر ہر چہ باد اباد بہر حال بے اعانت مادہ قدوم از تنہا تسمیہ امید تزکیہ یا برکت و شامل ایں نتواں داشت کہ اسباب تطہیر نجس العین را پاک نکردہ اند ورنہ بول و براز و لحم خنزیر و خون و ریم و منی را پاک گردانیدن دشوار نبود۔

**اثر بسم اللہ خواندن نہ بر ہر جانور است**

بالجملہ قابل اثر بسم اللہ نہ ہر جانور است بلکہ فقط طیبات و آنہم نہ بہر طور بلکہ بعد اراقت دم کہ خون از انجاس است نہ طیبات تا گوشت مخلوط بدم و آمیختہ بخون را بخورند و ہیچ نترسند و پیدا است کہ قبل از اراقت دم اگر جانوری میرد و کشتہ شود خونش ہمہ در گوشت او محبوس گردد۔ و چوں اندریں صورت خون نجس العین بود بطوری با گوشت مخلوط شد کہ تدبیر آمدنش ہیچ نماند و صورت جدا کردنش از گوشت ہیچ نیست اگر بسم اللہ صد بار ہم خواندہ شود کاری نہ برآید و تزکیہ صورت نہ بندد۔

بالجملہ فعل ذبح بطور معلوم و مشروع گوشت مذبوح را چناں پاک و صاف میگرداند کہ یک قطرہ ہم در دروں نمی گذارد اکنوں اگر نجاستے دگر نیست قابل آں شد کہ تسمیہ کار خود کند و مزکی و مبارک گرداند ورنہ آں نجاست دگر مانع قبول باشد خنزیر را دیدیم کہ ہمہ گوشت و پوست او از ہمہ مردم متنفر شدہ

ہی ضروری ہے۔ ہاں اس اثر کے نام کے مقرر کرنے کے بارے میں ہمیں اختیار ہے جو چاہیں نام رکھیں۔ خواہ اس کو تزکیہ کہیں یا کوئی اور نام رکھیں۔ بہر حال نام خدا کا ذکر ضروری ہے تاکہ اس پاک نام کی برکت ذبح کئے ہوئے گوشت کو بابرکت بنا دے یا یوں کہو کہ بسم اللہ اس امر کی یاد دلانے والی ہے کہ یہ نعمت خداوندی بخششوں میں سے ہے نہ ہم نے خود پیدا کی ہے نہ اپنے زور بازو سے خدا تعالیٰ کے گودام اور ستور سے ہم نکال کر لائے ہیں۔ بالجملہ یہ کام بسم اللہ کا کام ہے۔

باقی رہی یہ بات کہ بسم اللہ کا منہ سے بولنا مطلوب ہے یا صرف اس کا تعقل بھی کافی ہے تو یہ قصہ پہلے تفصیل کے ساتھ لکھا گیا ہے۔ مگر کچھ بھی ہو بہر حال خون بہانے کی مدد کے بغیر صرف اکیلی بسم اللہ سے تزکیہ یا اس طرح کی کسی برکت کی امید نہیں رکھ سکتے کیونکہ تطہیر کا سامان نجس العین کو پاک نہیں کر سکتا۔ ورنہ پیشاب پاخانہ خنزیر کا گوشت خون پیپ منی کو پاک کر دینا کچھ دشوار نہیں ہے۔

**بسم اللہ پڑھنے کا اثر ہر جانور پر نہیں ہوتا**

بالجملہ ہر جانور بسم اللہ کے اثر کو قبول کرنے والا نہیں ہے بلکہ فقط پاکیزہ جانور اور وہ بھی نہ ہر طرح بلکہ خون خارج کر دینے کے بعد کیونکہ خون نجس ہے نہ کہ پاکیزہ تاکہ خون سے لتھڑے ہوئے اور خون میں بھیگے ہوئے گوشت کو کھائیں اور بالکل نہ گھبرائیں۔ اور ظاہر ہے کہ خون بہانے سے پہلے اگر کوئی جانور مر جائے اور کشتہ ہو جائے تو اس کا خون تمام کا تمام اس کے گوشت میں جذب اور تحلیل ہو جاتا ہے اور چونکہ اس صورت میں خون نجس العین ہوتا ہے کسی طور سے گوشت میں مل گیا کہ اس کے نکالنے کی کوئی تدبیر باقی نہیں رہی اور نہ گوشت سے اس کو علیحدہ کرنے کی کوئی صورت نہیں ہے تو ایسی صورت میں اگر سو بار بھی بسم اللہ پڑھی جائے تو کوئی کام نہیں بنتا اور تزکیہ کی صورت پیدا نہیں ہوتی ہے۔

بالجملہ ذبح کا عمل مقررہ طور اور شریعت کے مطابق ذبح کئے ہوئے جانور کو ایسا پاک صاف کر دیتا ہے کہ ایک قطرہ بھی اندر نہیں رہنے دیتا۔ اب اگر دوسری کوئی اور نجاست نہیں ہے تو وہ اس قابل ہو گیا کہ بسم اللہ اپنا عمل کرے اور ذبیحہ کو پاک اور بابرکت بنا دے ورنہ دوسری نجاست قبولیت کو مانع ہو گی جیسے خنزیر کو دیکھا کہ اسلام

وقتیکہ جلاّلہ را بوجہ خوردن قاذورات کروہ گردانیدہ باشند علتش ہمیں تغذی نجاست بود ہر چہ اصل وہم غذا وطبیعی او آں باشد چگونہ بایں وجہ ممنوع نبود لیکن پیدا است کہ اندریں صورت علت ممانعت نجاست ظاہری گوشت باشد و سگ و گرگ و دیگر حیوانات غیر ماکول اللحم را دیدیم کہ غذائے آنہا اصل نجس نیست البتہ اخلاق ذبول وارند بدتر از سبعیت خلق دیگر چہ باشد۔

نظر بریں علت ممانعت آنہا نجاست ظاہری گوشت نبود اما تولد اخلاق ذمیمہ کہ از خوردن گوشت آنہا مثل عروض حرارت یا برودت بر مزاج خورندہ از غذائے گرم یا بارد متوقع است و تجربہ معلوم، البتہ علت ممانعت آنہا بود مگر ہر چہ باشد باد نجاست ظاہری اصل گوشت بود یا قوت تولید اخلاق ذمیمہ آنچناں نیست کہ بہ تدبیری جدا تواں کرد بلکہ اتصال نجاست لحم خنزیر کہ در حقیقت براز است بصورت گوشت و ہم اتصال قوت تولید مذکورہ بدرجہا ازاں اتصال بالا است کہ بعد مردن خون را با گوشت حاصل می شود۔ بایں وجہ قابلیت تزکیہ با برکت یا ہر چہ نام نہند دریں مواقع توقع تواں داشت تا بسم اللہ خواندہ پاک یا مبارک گردانند۔

بالجملہ بسم اللہ دریں بارہ اصل است و فعل ذبح متمم و آلہ۔ نظر بریں ضرور است کہ نیت را اگر علاقہ باشد اول بہ تسمیہ باشد و ثانیاً بفعل ذبح نہ آنکہ مجرد فعل ذبح عنوان نیت مکنون است۔ و میدانی کہ تعلق نیت بدر زیادہ از آں

گوشت اور کھال تک ہی کیا پاخانے سے تربیت پاتا ہے جب جلالہ[1] (وہ مرغی) کو گندگیوں کے کھانے کی وجہ سے مکروہ گردانا گیا ہو اور اسکی علت یہی نجاست کا کھانا ہو تو جو چیز کہ اسکی طبعی اور اصل غذا ہی اس وجہ سے کیوں ممنوع نہ ہو لیکن ظاہر ہے کہ اس صورت میں ممانعت کی علت گوشت کی ظاہری نجاست ہوگی اور کتا اور بھیڑیا اور دوسرے حیوانات جن کا گوشت حلال نہیں کو ہم نے دیکھا کہ انکی غذا اصل میں نجس نہیں ہے لیکن پھر بھی ان کی عادتیں خراب ہیں اور درندگی سے زیادہ بُری اور کیا عادت ہوگی۔

اس علت پر نظر رکھتے ہوئے ان جانوروں کی ممانعت گوشت کی ظاہری نجاست نہ تھی لیکن بُرے اخلاق کا پیدا ہونا کہ ان کے گوشت کھانے کی وجہ سے مثلاً کھانے والے کے مزاج پر گرم یا ٹھنڈی غذاؤں کی وجہ سے حرارت یا برودت کا عارض ہونا متوقع ہے اور تجربہ سے معلوم ہے اس لئے یہ باتیں البتہ انکی ممانعت کی علت تھیں مگر جو کچھ بھی ہو خواہ اصل گوشت کی ظاہری نجاست ہو یا بُرے اخلاق کے پیدا ہونے کی قوت ایسی علت نہیں ہے کہ کسی تدبیر سے اس کو جدا کر سکیں بلکہ خنزیر کے گوشت کی نجاست کا اتصال ہو کہ گوشت کی صورت میں در حقیقت پاخانہ ہے اور مذکورہ تولید کی قوت کا اتصال اس اتصال سے بدرجہا زیادہ ہے جو کہ مرنے کے بعد خون کو گوشت کیساتھ حاصل ہوتا ہے۔ اس وجہ سے تزکیہ یا برکت کی قابلیت یا جو کچھ نام رکھیں اس موقع پر اسکی توقع نہیں رکھ سکتے کہ ہم بسم اللہ پڑھ کر اس کو پاک یا مبارک بنا لیں۔

حاصل کلام یہ کہ بسم اللہ اس بارے میں اصل ہے اور ذبح کا عمل اس کا متمم اور آلہ ہے۔ اس بات کے پیش نظر ضرور ہے کہ نیت کا اگر تعلق ہوگا تو اول بسم اللہ سے ہوگا اور بعد میں عمل ذبح سے نہ یہ کہ صرف ذبح کا فعل پوشیدہ نیت کا عنوان ہے اور تمہیں معلوم ہے

[1] وہ مرغی جو ہمیشہ گندگی کھاتی ہو۔ مترجم

است کہ در لحوم خنزیر و سگ و گرگ و بول و براز نہادہ اند کہ وقت اضطرار و نسیان و خطا و عدم علم استعمال این ناپاکی نامبارح است ۔ اما بہ نسبت نیت بدہیچ وقت اجازت نیست پس وقتیکہ تسمیہ مقرون بہ نیت حسی این ناپاکیہا را پاک نگرداند فقط لفظ تسمیہ تنہا نیت ناپاک را کہ در ناپاکی بمدارج بالا تمانال است چگونہ پاک گرداند و پیدا است کہ در مَا اُهِلَّ بِهٖ لِلّٰهِ وَمَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ حسن و قبح ہرچہ باشد از نیت تقرب الی اللہ و از نیت تقرب الی غیر اللہ باشد نہ از تنہا لفظ تسمیہ خدا و غیر خدا کہ عدم تعلق الفاظ بذبائح خود روشن است کہ نادان ہم دراں متامل نشود عاقل در کنار۔

آری تعلق ملک کہ امری است معنوی و اضافی از ہم جنس خود اثر پذیرد یعنی نیت نیک و بد کہ نیز امرے است معنوی و اضافت را دراں مدخل است ہمچو مدخل فصل و تشخص در جنس و نوع و اتصال است با او ہمچو اتصال تخصصات بملک پیوستہ کار خود مے تواں کرد مگر ایں قسم اتصال و مداخلت چناں نیست کہ سواد رجوع و تبدیل نیت زائل شود و بہ تدبیری علاقہ مسلوبہ را ازیں خبث پاک و صاف گرداند و پیدا است کہ سرمایہ حلت در اموال ہمیں علاقہ ملک است خواہ قہرا اول باشد یا بہ بیع و شرا و ہبہ صورت بندد یا بوجہ اباحت تحلیل استعمال حاصل آید ۔ اندریں صورت چنانکہ ایں اضافت یک جانب خود را کہ مالک است چناں حسن و قبیح میگرداند کہ اگر نیت نیک است مورد مراحم و الطاف میگردد ۔ و اگر نیت بداست موجب سخط و عقاب ہمچناں طرف ثانی را کہ مملوک است حسن و قبیح گرداند ۔ اگر نیت نیک است گوشت آں مبارک و میمون

کہ بری نیت کی برائی اس سے زیادہ ہے کہ خنزیر اور کتے اور بھیڑیے کے گوشتوں اور بول و براز میں رکھدی ہے کہ اضطرار نسیان اور بھول چوک اور علم نہ ہونے کے وقت ان ناپاکیوں کا استعمال مباح ہے لیکن بری نیت کی کسی وقت اجازت نہیں ہے پس جس وقت کہ بسم اللہ بھی نیت کیساتھ مل جائے ان ناپاکیوں کو پاک نہیں کر دیتی تو صرف بسم اللہ کا تنہا لفظ ناپاک نیت کو جو کہ ناپاکی میں اس سے کتنے ہی درجے زیادہ ہے کس طرح پاک بنا سکتا ہے اور ظاہر ہے کہ مَا اُهِلَّ بِهٖ لِلّٰهِ اور مَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ میں حسن و قبح جو کچھ بھی ہو تقرب الی اللہ کی نیت کی وجہ سے اور تقرب الی غیر اللہ کی نیت کے باعث ہوگا نہ صرف اللہ اور غیر اللہ کے نام کے لفظ سے کہ ذبح کئے گئے جانور کے جسم سے الفاظ کا تعلق نہ ہونا خود روشن ہے کہ نادان بھی اس میں تامل نہیں کرتا چہ جائیکہ عاقل۔

ہاں ملک کا تعلق جو کہ ایک معنوی اور اضافی امر ہے اپنے ہم جنس سے اثر قبول کرتا ہے یعنی نیک و بد کی نیت کہ نیز معنوی امر ہے اور اضافت کو اس میں دخل دینے کی جگہ ہے جیسا کہ فصل و تشخص کا دخل جنس و نوع میں ہے اس کے ساتھ ایسا اتصال ہے جو کہ تخصصات کے اتصال کی طرح ملک کے علاقے کی وجہ سے اپنا کام ہمیشہ کر سکتا ہے مگر اتصال و مداخلت کی یہ قسم ایسی نہیں ہے کہ نیت کی تبدیلی اور اس سے رجوع کے بغیر زائل ہو اور کسی تدبیر سے مسلوبہ تعلق کو اس ناپاکی سے پاک صاف کر دیں اور ظاہر ہے کہ اموال میں حلت کا سامان اسی ملکیت کا تعلق ہے ۔ خواہ اول سے حاصل ہو یا بیع و شرا اور ہبہ سے ملکیت حاصل ہو یا بوجہ اباحت کے استعمال سے فائدہ حاصل ہو جائے اس صورت میں جیسا کہ یہ اضافت اپنی ایک جانب کو کہ مالک ہے اس طرح اچھا اور برا بنا دیتی ہے کہ اگر نیت نیک ہے تو مہربانیوں اور عنایتوں کا مصدر ہو جاتا ہے اور اگر نیت بری ہے تو قہر اور عقاب کا مستوجب بنا دیتی ہے اسی طرح طرف ثانی کو جو کہ مملوک ہے اچھا اور برا بنا دیتی ہے ۔ اگر نیت نیک ہے

گردد چنانکہ در قربانی ہا باشد و اگر نیت بد است گوشت آں را حرام سازد۔ و ایں صورت ہماں است کہ ما در پے تحقیق آں ایستیم۔

بالجملہ نیت را تا مال مملوک رسائی است وصفی کہ از آں نیت است حالاں ساری میگردد چوں نگردد کہ احکام و آثار ذاتی اضافت ہمچو اصل اضافت قیام بہ ہر دو شیئین دارد۔ ازیں جہت ضرور است کہ آثار نیت متعلقہ با اضافت بہر دو جانب سرایت کنند زیادہ ازیں اگر دریں بارہ قلم رانم دگر ایں دفتر بطول انجامد با ایں ہمہ در رسالہ کہ در بارہ تراویح رقم زدہ ام ایں بحث را واشگاف نوشتہ ام اگر ہوسے باشد در آنجا می باید دید۔

## وجہ قید عند الذبح

اکنوں مخفی کہ گفتنی است ایں است کہ بتقریرات گذشتہ ہمچو روز روشن شد معنی قید عند الذبح نہ آں است کہ محللان مَآ اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ فہمیدہ اند بلکہ غرض ازیں قید احتراز از آں است کہ اول نسبت جانور نیت غیر اللہ کردہ بتوفیق ربانی توبہ کردہ باز گردیدہ باشد کہ اندریں صورت آں جانور بعد ذبح حلال خواہد شد و اثر نیت اولی اصلا باقی نخواہد ماند یا غرض ازیں قید بیان واقع آں زمانہ است۔ چنانچہ قیود مندرجہ آیات مسطورہ الآتی

وَاِنْ كُنْتُمْ عَلٰى سَفَرٍ

وغیرہا نیز محض اشارہ ہمیں قسم دارند۔ چنانچہ پیشتر دانستہ باشی

## مطابقت قول شاہ عبد العزیز و دیگر مفسراں

و بریں تقریر ہر فہمیدہ و نافہمیدہ دانستہ باشد

---

تو جانور کا گوشت با برکت اور مبارک ہو جائے گا جیسا کہ قربانی میں ہوتا ہے اور اگر نیت بری ہے تو اس جانور کے گوشت کو حرام کر دیتا ہے اور یہ صورت وہی ہے کہ ہم اس کی تحقیق کرنے کے پیچھے لگے ہوئے ہیں۔

بالجملہ نیت کو مملوکہ مال تک رسائی حاصل ہے جو وصف کہ نیت کی طرف سے ہے اس میں سرایت کر جاتا ہے اور کیوں سرایت نہ کرے کہ اضافت کے ذاتی آثار اور احکام اصل اضافت کی مانند دونوں جانبوں میں قیام رکھتے ہیں اس سبب سے ضروری بات ہے کہ اضافت سے تعلق رکھنے والی نیت کے آثار دونوں جانب سرایت کریں۔ اس سے زیادہ اگر اس بارے میں قلم چلاؤں تو پھر یہ دفتر طویل ہو جائے گا ان سب باتوں کے باوجود میں نے تراویح کے متعلق رسالے میں جو میں نے لکھا ہے اس بحث کو صاف صاف لکھ دیا ہے اگر زیادہ خواہش ہے تو اس میں دیکھنا چاہئے۔

## عند الذبح کی قید کی وجہ

اب وہ بات جو کہنے کے قابل ہے یہ ہے کہ گذشتہ بیانات سے دن کی طرح یہ بات روشن ہو گئی کہ عند الذبح کی قید کے معنی وہ نہیں ہیں جو مَآ اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ کو حلال سمجھنے والوں نے سمجھے ہیں بلکہ اس قید سے غرض اس بات سے احتراز ہے کہ اول کسی جانور کے متعلق غیر خدا کی نیت کرکے خدا کی توفیق سے توبہ کرکے واپس لوٹ گیا ہو کیونکہ اس صورت میں وہ جانور ذبح کے بعد حلال ہو جائیگا اور پہلی نیت کا اثر بالکل باقی نہیں رہیگا۔ یا اس قید سے غرض اس زمانے کے واقعہ کا بیان ہے چنانچہ حسب ذیل آیات میں قیود

یعنی وَاِنْ كُنْتُمْ عَلٰى سَفَرٍ

وغیرہا بھی محض اسی قسم کی طرف اشارہ رکھتی ہیں چنانچہ پہلے تمہیں معلوم ہو گیا ہوگا۔

## مطابقت قول شاہ عبد العزیز صاحب و دیگر مفسرین رحمہم اللہ علیہم

اور اس تقریر پر ہر سمجھدار اور نا سمجھ

کہ در قول حضرت شاہ عبد العزیز قدس اللہ اسرارہ و قول مفسرانِ دیگر ہرگز تخالفی نیست۔ البتہ در بادی النظر مردمان سادہ لوح را مخالفت بنظر می آید و سرمایۂ نزاع بہم میرسد و یکی بادیگری دست و گریبان میگردند و اگر بالفرض والتقدیر چنانکہ روز را شب گویند خصومت بپیشرفی حجت تحن خود بپرورد بحکم آنکہ در مقدمات سابقہ عرض کردہ باشم کہ

یُعْرَفُ الرِّجَالُ بِالْمَقَالِ لَا الْمَقَالُ بِالرِّجَالِ

## بلندی مقام علمی شاہ عبد العزیز

و تقدم و تاخر زمانی را در اعتبار علم و عدم آں دخلی نیست۔ واجب است کہ اول در کلام جملہ مفسران نظر اندازند و باز انصاف را پیش نظر داشتہ بفرمایند کہ شاہ عبد العزیز قدس اللہ اسرارہ در فہم دقائق شرعیہ و اغراض خداوندی و مقاصد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم از کدام کس کم اند اگر از ما پرسند ما را دریں قدر ہرگز تامل نیست کہ شاہ صاحب قدس اللہ اسرارہ در فہم دقائق از اکثر پیشینیان گوئی سبقت بردہ اند و میدانم ہر کرا عقل رسا دادہ اند اگر چشم بصیرت و دیدۂ عقل خود را از چرک حسد و کینہ پاک کردہ خواہد دید لاریب بر قول احقر مہر خواہد کرد۔ البتہ کسانیکہ ازیں دولت محروم اند یا سینہ را بکینہ آلودہ اند ہمانساں روز را شب خواہند گفت۔

## ذکر مکرر شاہ عبد العزیز

باز میگویم اگر علم و فہم شاہ صاحب از دیگراں زائد نیست بلکہ مساوی است یا کم تاہم چہ حرج کہ ہم پیشینیاں گفتہ اند ؎

گاہ باشد کہ کودک ناداں
بغلط بر ہدف زند تیرے

و ہم احقر بآں مضمون اشارہ کردہ اندریں صورت محاکمہ بین القولین و مناظرہ بین الدلیلین می باید کرد کہ

جان گیا ہوگا کہ حضرت شاہ عبد العزیز صاحب قدس اللہ اسرارہ اور دوسرے مفسرین کے قول کے درمیان ہرگز کوئی مخالفت نہیں ہے البتہ ظاہر نظر میں سادہ لوح آدمیوں کو مخالفت نظر آتی ہے اور نزاع کا سامان بہم پہنچتا ہے اور ایک دوسرے کیساتھ دست و گریباں ہوتے ہیں اور اگر بالفرض و التقدیر جبکہ دن کو رات کہنے لگیں تو جھگڑا اور بحث دلیل کہ ذریعہ سے کیسے جائیں گے جیسا کہ سابقہ مقدمات میں میں نے عرض کیا ہے کہ آدمی گفتگو سے پہچانے جاتے ہیں نہ کہ گفتگو آدمیوں سے پہچانی جاتی ہے

## شاہ عبد العزیز کی علمی بلند مقامی

اور تقدم و تاخر زمانی کو علم اور عدم علم کے اعتبار میں کوئی دخل نہیں ہے ضروری ہے کہ اول تمام مفسرین کے کلام پر نظر ڈالیں اور پھر انصاف کو پیش نظر رکھتے ہوئے فرمائیں کہ شاہ عبد العزیز قدس اللہ اسرارہ شریعت کی باریک باتوں اور خداوندی نشانوں اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے مقاصد کو سمجھنے میں کس عالم سے کم ہیں۔ اگر ہم سے پوچھیں تو ہم کو اتنی بات میں ذرا تامل نہیں ہے کہ شاہ صاحب قدس اللہ اسرارہ دقائق کے سمجھنے میں متقدمین میں اکثر اہل علم سے آگے بڑھ گئے ہیں اور میں جانتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے جس کسی کو عقل رسا عطا فرمائی ہے اگر اپنی چشم بصیرت اور عقل کی آنکھ کو حسد اور کینے کے میل سے پاک کرکے دیکھے گا تو بلاشبہ احقر کے قول پر مہر تصدیق لگا دیگا البتہ جو لوگ اس دولت سے محروم ہیں یا سینے کو کینے سے آلودہ کئے ہوئے ہیں اسی طرح دن کو رات کہے جائیں گے

## شاہ عبد العزیز کا ذکر مکرر

میں پھر کہتا ہوں کہ اگر شاہ صاحب کا علم اور فہم دوسرے علماء سے زیادہ نہیں ہے بلکہ برابر یا کم ہے تو بھی کیا مضائقہ کہ اگلے بزرگوں نے کہا ہے

کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ ایک ناداں بچہ
غلطی سے بھی نشانے پر تیر مار بیٹھتا ہے

اور احقر نے بھی اس مضمون کی طرف اشارہ کیا ہے اس صورت میں دونوں اقوال (شاہ عبد العزیز اور دیگر مفسرین) میں فیصلہ اور دونوں کی

یکے از مقدمات سابقہ فقط ہمیں غرض عرض کردہ بودم

واین راہم بگذاریم می گوئیم

## مَا اُھِلَّ بِہٖ لِغَیْرِ اللّٰہِ

ہماں باشد کہ وقت ذبح نام غیر بر زبان بندد و تشہیر سابق و نیت اولی را دریں باب یکے مداخلت نباشد مگر ما حصل ایں جملہ بجز ایں چہ باشد کہ ایں قسم را بطور اصطلاح شرعی تحت جملہ مَا اُھِلَّ بِہٖ لِغَیْرِ اللّٰہِ نباید گفت۔ مگر ازیں قدر حلال نتواں گفت کہ ایں خیال آرزو دل است محال آری اگر حرمت منحصر در مَا اُھِلَّ بِہٖ لِغَیْرِ اللّٰہِ بودی چشم محللاں خنک گردیدی و شائقین ذبیحہ شیخ سدو وغیرہ را در خوردن آں تردد پیش نیامدی۔ وقتیکہ اسباب حرمت کثیر باشند فقط ازیں قدر شاد نباید شد۔

باقی ماند اینکہ ازیں جا ازاں اسباب کدام است البتہ ایں سخن گفتنی و شنیدنی است۔

### سرمایۂ حرمت ایں قسم جانوراں

میگویم سرمایۂ حرمت ایں قسم جانوراں ہماں نیت غیر اللہ است و وجہ مداخلت آں دریں قضیہ از اوراق سابقہ بچو روز روشن گشت۔ و اینکہ در ذیل اسباب حرمت آں جا ذکر نہ کردہ اند قابل آں نیست کہ بر بناء آں تردد باید کرد۔ غصب و سرقہ گوشت و جلالہ بودن جانور نیز در عداد اسباب حرمت مذکور نیست۔ اندریں صورت جرمیکہ بجانب شاہ صاحب قدس اللہ اسرارہ عائد خواہد شد ہمیں قدر خواہد بود کہ آنچہ از قسم مَا اُھِلَّ بِہٖ لِغَیْرِ اللّٰہِ نبود در بحث مَا اُھِلَّ بِہٖ لِغَیْرِ اللّٰہِ در آوردند و آنچہ ازیں قطار نبود دریں سلک کشیدند۔ مگر صدہا مباحث کہ استطراداً در کلام مفسراں دیرینہ و ہم دیگر مصنفاں

---

دلیلوں میں مناظرہ کرنا چاہئے کہ سابقہ مقدمات میں سے ایک میں اسی غرض سے میں نے عرض کر دیا تھا۔

اور اس کو بھی چھوڑ دیں ہم کہتے ہیں

## مَا اُھِلَّ بِہٖ لِغَیْرِ اللّٰہِ

وہی ہوگا کہ ذبح کے وقت غیر اللہ کا نام زبان سے لیں اور پہلی تشہیر اور پہلی نیت کو اس بارے میں کوئی دخل نہ ہو۔ مگر ان سب کا ثمرہ اسکے سوا کیا ہے کہ اس قسم کو نجملہ مَا اُھِلَّ بِہٖ لِغَیْرِ اللّٰہِ اصطلاح کے طور پر نہ کہنا چاہئے مگر اتنی بات سے حلال نہیں کہہ سکتے کیونکہ یہ خیال آرزوئے محال ہے ہاں اگر حرمت مَا اُھِلَّ بِہٖ لِغَیْرِ اللّٰہِ میں منحصر ہوتی تو حلال کہنے والوں کی آنکھیں ٹھنڈی ہوجاتیں اور شیخ سدو وغیرہ کے ذبیحے کو یعنی اس کے کھانے میں کوئی تردد پیش نہ آتا۔ جب حرمت کے اسباب بہت ہوں تو فقط اتنی بات سے خوش نہ ہو جانا چاہئے۔

باقی رہی یہ بات کہ یہاں ان اسباب میں سے کونسا سبب ہے تو البتہ یہ بات کہنے اور سننے کے قابل ہے۔

### اس قسم کے جانوروں کی حرمت کا سبب

میں کہتا ہوں کہ اس قسم کے جانوروں کی حرمت کا سبب غیر اللہ کی نیت ہے اور اس معاملے میں اس کی مداخلت کی وجہ گذشتہ اوراق میں دن کی طرح روشن ہو چکی ہے۔ رہی یہ بات کہ حرمت کے اسباب کے ذیل میں اس کا ذکر نہیں کیا ہے اس بات کے قابل نہیں ہے کہ اسکی بناء پر تردد کرنا چاہئے۔ جانور کا غصب اور گوشت کی چوری اور جانور کا جلالہ (نجاست کھانے والا) ہونا بھی حرمت کے اسباب کی گنتی میں نہیں ہے۔ اس صورت میں جو جرم کہ جناب شاہ صاحب قدس اللہ اسرارہ کے اوپر عائد ہوگا وہ اتنا ہی ہوگا کہ جو جانور مَا اُھِلَّ بِہٖ لِغَیْرِ اللّٰہِ کی قسم سے نہ تھا وہ مَا اُھِلَّ بِہٖ لِغَیْرِ اللّٰہِ کی بحث میں وہ لے آئے اور جو سلسلۂ بحث میں نہ تھا وہ اس سلک میں انہوں نے پرو دیا مگر سینکڑوں مباحث

بادنیٰ مناسبت مذکور می شوند ہمہ۔ از قسم جرائم معدود خواہند شد۔ تنہا شاہ صاحب را دریں جرم گرفتن کار انصاف نیست۔ با ایں ہمہ در تسمیہ باوصاف بر جا اعتبار حال نمی باشد۔ گاہی زمانۂ ماضی را دریں باب قدوۂ خود می نمایند و وقتی زمانۂ استقبال را مطمح نظر می گردانند چنانچہ در مقدمات مسطورہ دانستہ۔ پس اگر شاہ صاحب بلحاظ زمانۂ گذشتہ ایں قسم را کہ ما در پے تحقیق آں ہستیم فقط باعتبار معنی لغوی و لحاظ زمانۂ ماضی منجملہ مَا أُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ شمردند اول گناہ نیست کہ ایں قدر شور بے جا از چار طرف برخاستہ مگر اگر آرزوی تبرک شیخ سدو ایں ہمہ جا بے جا گویانیدہ باشد اگر لائق مقام واگذاشت است کہ حُبُّكَ الشَّيْءَ يُعْمِي وَيُصِمُّ والمجنون مرفوع عنہ القلم واللہ اعلم۔

ضمنی طور پر پرانے مفسرین اور دوسرے مصنفین کے کلام میں ادنیٰ تعلق کی وجہ سے مذکور ہوتے ہیں وہ تمام جرائم کی قسم میں شمار کئے جائینگے۔ اکیلے شاہ صاحب کو اس جرم میں پکڑ لینا انصاف کی بات نہیں ہے۔ ان سب کے باوجود وصفی اسماء میں ہر جگہ زمانۂ حال کا اعتبار نہیں ہوتا ہے کبھی گذشتہ زمانہ کو اس بارے میں پیش نظر رکھتے ہیں اور کسی وقت زمانۂ استقبال کو مطمح نظر بناتے ہیں چنانچہ مذکورہ مقدمات میں تم نے معلوم کر لیا ہے۔ پس اگر شاہ صاحب نے زمانۂ گذشتہ کے لحاظ سے اس قسم کو کہ ہم جسکی تحقیق کے پیچھے لگے ہوئے ہیں فقط لغوی معنی کے اعتبار سے اور زمانۂ ماضی کے لحاظ سے منجملہ مَا أُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ شمار کیا تو یہ اول گناہ نہیں ہے کہ اس قدر بے جا شور چاروں طرف سے اٹھ کھڑا ہوا مگر یہ بات ہو گئی کہ شیخ سدو کے تبرک کی آرزو نے یہ سب بیجا اور بے جا باتیں کہلائی ہونگی۔ اگر یہ ہے تو درگذر کا مقام ہے کیونکہ تمہارا کسی چیز سے محبت کرنا تمہیں اندھا اور بہرا بنا دیتا ہے اور مجنون اس قابل ہوتا ہے کہ اس پر کچھ نہ لکھا جائے واللہ اعلم

نوٹ:۔ اس مکتوب کا ترجمہ ۲۸ ذیقعدہ ۱۳۸۸ھ مطابق ۱۶ فروری ۱۹۶۹ء بروز اتوار شروع کیا گیا اور بحمد اللہ ۱۵ ذوالحجہ ۱۳۸۸ھ مطابق ۴ مارچ ۱۹۶۹ء کو بوقت عشاء ۸ بجے ختم ہوا۔ مترجم

# خلاصہ مکتوب ہفتم

و

# تعارف مکتوب الیہ مولانا احمد حسن صاحب امروہوی

حضرت مولانا احمد حسن صاحب امروہوی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت حجۃ الاسلام نور اللہ مرقدہٗ کے عزیز ترین شاگرد تھے، شکل وصورت اور تقریر میں ہو بہو مولانا محمد قاسم صاحب نظر آتے تھے۔ اسی لئے عام طور پر معاصرین ان کو مثیل قاسمی کہتے تھے۔ "تذکرۃ الکرام" کے مصنف نے مولانا احمد حسن صاحب کا ذکر حسب ذیل الفاظ میں کیا ہے۔

**پیدائش اور باپ دادا کا نام** "علامہ زماں، افتخار زمانیاں، استاذ الاساتذہ، افضل الفضلاء، امام المحدثین، ذہین فطین، خوشرو، خوش خو، خوش تقریر، صاحب وجاہت و بزرگ عہد تھے۔ شاہ ابو القاسم بن حضرت شاہ راجن بدر چشتی کے پوتے، پیر اکبر حسین کے بیٹے ۱۲۶۷ھ میں ولادت ہوئی۔

**وطن امروہہ اور سادات حسینی** آپ امروہہ ضلع مراد آباد میں حسینی سادات کے خاندان سے تعلق رکھتے تھے، اسی لئے مولانا محمد قاسم صاحب ان کو میر صاحب کہکر پکارا کرتے۔

**ابتدائی تعلیم** آپ نے ابتدائی تعلیم اور عربی و فارسی کی ابتدائی اور درمیانی کتابیں اپنے وطن امروہہ کے اعلیٰ اساتذہ مولانا رافت علی صاحب، مولانا کریم بخش صاحب بخشی اور مولانا محمد حسین صاحب جعفری سے پڑھیں۔ مولانا رافت علی شیعوں کے مقابلے میں سنیوں کے بہت بڑے مناظر تھے اور انہوں نے شیعوں کے رد میں کئی کتابیں لکھی تھیں جن میں سے اکثر طبع ہو کر شائع ہو چکی تھیں۔ دوسرے استاد مولانا کریم بخش صاحب مولانا قاری امام الدین بخشی امروہی خلیفہ شاہ غلام علی دہلوی و استاذ قاری عبدالرحمٰن صاحب پانی پتی کے صاحبزادے تھے۔ ان اساتذہ کے علاوہ امروہہ کے ماہر اور حاذق طبیب حکیم امجد علی خاں صاحب سے آپ نے طب کی تعلیم حاصل کی۔

**حضرت مولانا محمد قاسم صاحب سے تلمذ** امروہہ سے آپ حجۃ الاسلام مولانا محمد قاسم صاحب کی خدمت میں حاضر ہوئے اور جہاں جہاں نانوتہ، میرٹھ، دیوبند میں حضرت الاستاذ قیام کرتے وہیں مولانا احمد حسن بھی ساتھ ہوتے۔ فیض صحبت قاسمی اور تعلیم قاسمی نے شاگرد کو کندن کر دیا اور اس شفقت اور محبت سے پڑھایا جو پہلے زمانے کے اساتذہ کا دستور

تھا۔ الغرض مولانا امروہوی کامل ہو کر نکلے اور استاد کی زندگی میں ہی درس و تدریس کا کام شروع کر دیا۔ آپ کی تعلیم کے حصول کا دور تقریباً ۱۲۷۶ھ سے ۱۲۸۱ھ تک معلوم ہوتا ہے۔ یا یوں سمجھئے کہ دار العلوم دیوبند کی بنیاد ۱۲۸۳ھ سے ۱۲۹۲ھ تک کے درمیانی عرصے کا دور ہے۔

**بیعت** پہلے اپنے استاذ محترم مولانا محمد قاسم صاحب سے بیعت کی اور آپ کی وفات کے بعد حاجی امداد اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے روحانی فیوض و برکات حاصل کئے۔

**ملازمت** تعلیم کے حصول کے بعد آپ نے خورجہ ضلع بلند شہر کے عربی مدرسے میں سب سے پہلے ملازمت کی جسکی بنیاد حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نے رکھی تھی۔ یہاں آپ صدر مدرس رہے۔ بعد ازاں گلاوٹھی، سنبھل اور پھر دہلی کے مدارس میں صدر مدرس رہے۔ دہلی کا مدرسہ جس میں ملازم رہے مدرسہ عبد الرب تھا جیسا کہ امیر الروایات سے واضح ہے مولانا خلیل الرحمن صاحب کو جو سند اپنے قلم سے لکھ کر دی ہے اس کے الفاظ یہ ہیں۔

"کتبہ و حررہ احقر الزمن احمد حسن حسینی عفی عنہ فی المدرسۃ العربیۃ الواقعۃ فی الدھلی"

اسی زمانے میں حضرت مولانا محمد قاسم صاحب ۱۲۹۲ھ میں دہلی میں منشی ممتاز علی صاحب کے مطبع مجتبائی میں کام کرتے تھے مولانا فخر الحسن صاحب بھی مدرسہ عبد الرب میں ملازم رہے ہیں۔

**مدرسہ شاہی مراد آباد** خورجہ، سنبھل، دہلی کے مدارس کے بعد مولانا احمد حسن صاحب مدرسہ شاہی مراد آباد میں جو مدرسۃ الغربا کے نام سے نامزد تھا بحیثیت صدر مدرس ملازم ہو گئے۔ یہ مدرسہ صفر ۱۲۹۶ھ میں مولانا محمد قاسم صاحب کے ایماء سے قائم کیا گیا تھا۔ رمضان ۱۳۰۳ھ تک اس مدرسے سے تعلق رہا۔ اسی عربی مدرسے کے شاگردوں میں مولانا حافظ عبد الرحمن صاحب صدیقی امروہوی محشی بیضاوی، قطب الوقت مولانا حافظ عبد الغنی صاحب پھلاودی ضلع میرٹھ، مولانا محمد یحییٰ صاحب شاہجہانپوری (مرتب افادات احمدیہ قلمی)، مولانا محمود حسن صاحب سہسوانی، مولانا عبد الحق صاحب ساکن پیلی بھیت قاضی عبد الباری صاحب ساکن گنگوہ کشمیر اور مولانا خادم حسین صاحب امروہوی خاص خاص شاگرد ہو کر نکلے۔ ۱۳۰۳ھ میں سات سال کی ملازمت کے بعد وہاں سے مستعفی ہو گئے۔

**مدرسہ عربیہ جامع مسجد امروہہ** یہ مدرسہ امروہہ سے مدارس عربیہ ہندوستان میں قاسم العلوم کے جاری کردہ ہیں۔ مولانا احمد حسن صاحب نے مراد آباد سے آکر پھر اسکو ترقی دی۔ مدرسے کے لئے تعمیرات کا بھی اضافہ کیا۔ مسجد کے مشرق میں دار الحدیث اور اس پاس کئی درسگاہیں بنوائیں جہاں آپ تفسیر و حدیث، فقہ اور دیگر مضامین پڑھاتے تھے وہاں طب کی تعلیم بھی دیتے تھے۔

**مولانا احمد حسن صاحب دار العلوم دیوبند میں مدرس کی حیثیت میں** جس زمانے میں امروہہ کے مدرسے کی ترقی میں آپ مصروف تھے تو ابتدائے مدرسہ کے چند سال بعد دار العلوم دیوبند کی مجلس شوریٰ نے آپ کو دیوبند بلا لیا۔ لیکن ابھی آپ کو دار العلوم دیوبند پڑھاتے ہوئے دو ماہ گذرے تھے کہ اہل امروہہ دیوبند آئے اور ان کو واپس لے گئے اور انکے واپس جانے کی ارکان مجلس دیوبند نے بخوشی اجازت دیدی۔ یہاں واپس ہو کر مولانا پھر

کہیں ملازمت کے سلسلے میں نہیں گئے۔ آخر جو سب کا انجام ہوتا ہے مولانا کا بھی ہوا اور ۲۹ ربیع الاول سنہ ۱۳۳۰ھ مطابق ۱۹ مارچ سنہ ۱۹۱۲ء کی رات میں عشاء کی نماز کے بعد آپ کا انتقال ہو گیا۔ جناب مولانا حافظ محمد احمد صاحب نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ نے نماز جنازہ پڑھائی جو ان دنوں اتفاق سے امروہہ گئے ہوئے تھے اور جامع مسجد امروہہ کے صحن کے جنوبی گوشے میں دفن کر دیئے گئے انا للہ و انا الیہ راجعون۔ مزید حالات ہماری کتاب انوار قاسمی جلد اول میں پڑھیے۔

مولانا احمد حسن کی تقریریں ہندوستان کے گوشے گوشے میں ہوئیں۔ ہندوستان کے خاص مقررین میں حضرت شاہ محمد اسمٰعیل صاحب شہید، حضرت مولانا محمد قاسم صاحب، حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی شمار ہوتے ہیں۔ انہی خواص میں مولانا احمد حسن صاحب بہترین مقرر تھے اور بعد ازاں حلقۂ دارالعلوم دیوبند میں ایک خاتم المقررین علامہ شبیر احمد صاحب عثمانی گذرے ہیں اور پھر مولانا محمد طیب صاحب ہیں اور مولانا حفظ الرحمٰن صاحب سیوہاروی اور ان سے پہلے مولانا مظہر الدین شیرکوٹی ایڈیٹر الامان و وحدت، دہلی فاضل دیوبند بہترین مقرر تھے۔

مولانا احمد حسن صاحب علوم عقلیہ اور نقلیہ دونوں میں ید طولیٰ رکھتے تھے اور حق یہ ہے کہ اپنے زمانے کے اعلیٰ اور ارفع علماء میں سے تھے۔ مولانا شبیر احمد صاحب عثمانی نے انکی وفات پر جو مضمون تحریر فرمایا اور جو القاسم ربیع الثانی ۱۳۳۰ھ میں شائع ہوا لکھتے ہیں:-

"مولانا احمد حسن صاحب کی تقریر، تحریر، ذہانت، تبحر، اخلاق اور علوم عقلیہ اور نقلیہ میں کامل دستگاہ ضرب المثل تھی اور سب سے زیادہ قابل قدر اور ممتاز کمال مولانا کا یہ تھا کہ حضرت قاسم العلوم والخیرات کے دقیق اور غامض علوم کو ان ہی کے لب و لہجہ اور طرز ادا میں نہایت صفائی اور سلاست کے ساتھ بیان فرماتے تھے۔"

مولانا نے سنہ ۱۹۱۱ء میں موتمر الانصار مراد آباد کے اجلاسوں کی صدارت فرمائی اور ایک خطبہ صدارت بھی لکھا اور ایک زبردست وعظ بھی بیان فرمایا۔ اس کے بعد دنیا سے رخصت ہو گئے اور میرٹھ کی موتمر الانصار کے جلسے میں جو کہ دارالعلوم دیوبند میں مولانا عبید اللہ سندھی کی کوشش سے قائم ہوئی تھی شرکت نہ فرما سکے۔ ؎

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

آئندہ کا مکتوب حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نے انہی کے جواب میں تحریر فرمایا ہے مولانا احمد حسن صاحب نے ہندوستان میں مسلمانوں کو سود لینے کے بارے میں مولانا سے اس بارے دریافت کیا تھا کہ کیا ہندوستان جبکہ غیر مسلم انگریزوں کے زیر نگیں ہے تو کیا یہ دار الحرب ہے اور کیا دار الحرب کے ہوتے ہوئے مسلمان اگر سود لیں تو جائز ہے یا نہیں؟

## خلاصہ مکتوب قاسمی

حضرت مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے جس تحقیق سے اس مسئلے کا جواب دیا ہے یہ حقیقت میں انہی کا کام تھا۔ مکتوب میں آپ دیکھیں گے کہ مولانا نے ایک مجتہد اور فقیہ کی حیثیت سے قلم اٹھایا ہے اور مسئلے کے کسی پہلو کو تشنہ نہیں چھوڑا۔

بلکہ ائمہ مجتہدین کے اجتہادات پر بھی کہیں کہیں آپ کو حاکمانہ انداز نظر آئے گا اور بعض حالات میں کسی خاص امام کے قول کو ترجیح دینا انکے اپنے منفردانہ رنگ کی غمازی کرتا نظر آتا ہے۔

حضرت مولانا محمد قاسم صاحب علیہ الرحمۃ تحریر فرماتے ہیں کہ ہندوستان اگر دارالحرب ہو تو جب تک دارالحرب سے سود لیکر دارالاسلام کو ہجرت نہ کر جائیں اس وقت تک یہ سود کا روپیہ ملکیت میں نہیں آتا اور نہ اس کا دارالحرب میں رہتے ہوئے کھانا حلال ہی ہے۔ اسی طرح اگر کفار دارالاسلام میں سے مسلمانوں کا مال چھین کر دارالکفر میں لے جائیں تو اب انکا قبضہ مکمل ہو جائے گا۔ لیکن جب تک مسلمانوں کا مال کفار کے قبضے میں دارالاسلام کے اندر موجود ہے اس کا حکم غصب کا حکم ہے ان اموال کو کفار سے دارالاسلام میں واپس لینے کی قوی امید کی جا سکتی ہے۔ الغرض جس طرح دارالاسلام میں رہتے ہوئے اموال مسلمین کو کفار چھین لیں تو وہ کلیۃً قبضہ نہیں سمجھا جاتا اسی طرح دارالحرب میں مسلمان اگر حربی سے سود لیں تو اس پر اس وقت تک مکمل قبضہ نہیں ہوگا جب تک دارالاسلام کو ہجرت نہ کر جائیں۔

یہ لکھ کر مولانا لکھتے ہیں۔ اس طرح مال پر ملکیت ہو جانے کے بعد اموال کی پاکیزگی کا مسئلہ دوسرا ہے یعنی جس طرح شراب اور خنزیر کو بیع کے ذریعہ حاصل کرنا چاہیں تو مسلمان کے لئے یہ بیع باطل ہے اسی طرح سود اور جوئے اور چوری اور غصب کا مال مسلمان کے لئے حرام ہے۔ بعد ازاں مولانا لکھتے ہیں:۔

اگر کوئی مسلمان امان طلب کر کے دارالحرب میں چلا گیا یا حکومت دارالحرب کی ذمہ داری پر دارالحرب میں ہی مقیم ہو گیا اور کسی کافر یا دارالحرب کے کسی مسلمان سے سود یا جوئے کا معاملہ کیا تو ان سے بیع و شرا کی مانند ملک انتقال کے لئے وہ سود یا قمار کا معاملہ مفید نہ ہوگا اس سبب سے ضروری طور پر کفار کی ملک رہے گا کیونکہ یہ ملک ان کا ملک ہے اور قبض کلی ان کا قبض کلی ہے تو جب تک مذکور مسلمان دارالحرب میں ہے تو حنیفہ کے اصول کے مطابق سود اور جوئے کے مال کا مالک نہ ہوگا جو اس نے ان ذرائع سے حاصل کیا ہے ہاں جب دارالحرب سے سود اور جوئے کے مالوں کو باہر لے آیا اور دارالاسلام میں آ گیا تو غلبۂ اقتدار اور نئے قبضے کی وجہ سے اس مال کا مالک ہو گیا اور یہ قول کہ لا ربوٰ بین المسلم والحربی یعنی مسلمان اور حربی میں سود نہیں ہے حلال ہو گیا۔۔۔۔۔۔ لیکن جو شخص اس دیار (ہندوستان) کی آب و ہوا سے دل لگائے ہوئے ہے (یعنی ہندوستان میں رہتا ہے)۔۔۔۔۔ اس کی نظر میں (اگر ہندوستان) دارالحرب بھی ہو پھر بھی اس قسم کے (سود کے) مال کا حلال سمجھنا اس کی خام خیالی ہے۔۔۔۔۔۔۔ بالفرض اگر ہندوستان میں سود کے مال سے فائدہ حاصل کرنا جائز بھی ہو تو یہ جواز اس کے عدم جواز سے بدتر ہوگا۔

آگے چل کر مولانا محمد قاسم صاحب تحریر فرماتے ہیں:۔

میرے عزیز کسی چیز کی اباحت معصیت کے اٹھ جانے کو لازم نہیں آتی۔۔۔۔۔۔ چونکہ صاحب شریعت کا مقصد گناہ سے پرہیز اور طاعت کی طرف متوجہ کرنے کے سوا اور کچھ نہیں ہے اس لئے گناہوں سے بچنے اور طاعتوں کی تحصیل کی کوشش کرنی چاہئے اور اباحت اور غیر اباحت کو نہیں دیکھنا چاہئے۔ جو اباحت لوگوں کے اصرار اور کم ہمتی

کی وجہ سے ہو جیسا کہ لہسن، مسور، پیاز کی اباحت میں آپ نے سنا تو اس اباحت کو کم بختوں کے بارے میں خدا کے غضب اور نافرمانی پر مبنی سمجھنا چاہیئے اور اس سے پرہیز کرنے کی کوشش کرنی چاہیئے۔

اگر فرض کر لو دارالحرب میں سود کے مال سے فائدہ حاصل کرنا حلال بھی ہو تو اس کو بالکل معصیت خیال کرنا چاہیئے۔ اس اباحت کا مطلب وہی ہجرت کر جانا ہے۔"

پھر حضرت مولانا محمد قاسم صاحب مستند فقہا کے حوالے سے یہ لکھتے ہیں کہ دارالاسلام اس وقت تک دارالحرب نہیں بنتا۔ جب تک وہ تمام صورتیں باطل نہ ہو جائیں جن سے دارالاسلام دارالاسلام رہتا ہے بلکہ دارالاسلام اس وقت تک رہتا ہے جب تک کہ اسلام کے علائق میں سے کوئی تعلق باقی رہتا ہے یہی مرجح ہے بلکہ دارالحرب کے اگر بعض قرائن ختم ہو جائیں کہ اس میں مسلمانوں کے احکام جاری ہوتے ہیں تو دارالحرب دارالاسلام بن جائے گا۔

ان فقہا کے اقوال سے صرف اتنی بات ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے کہ دارالاسلام کب تک دارالاسلام رہتا ہے اور یہ کہ دارالحرب کب دارالاسلام بن جاتا ہے۔ مقصد صرف یہ ہے کہ اسلام کے احکام کے اجراء کے باعث کوئی ملک دارالاسلام رہتا ہے لیکن کیا ہندوستان میں اسلام کے حکم برطانیہ کے زمانے میں رائج تھے اگر نہیں تو پھر ہندوستان کیا ہے اس کے متعلق مولانا آخر میں تحریر فرماتے ہیں۔

## ہندوستان مولانا محمد قاسم کی نظروں میں دارالحرب تھا

مطلب کا خلاصہ یہ ہے کہ اول تو ہندوستان کے دارالحرب ہونے میں شبہ ہے جیسا کہ منقولہ روایات سے آپ کو معلوم ہو گیا اگرچہ اس ناچیز کے نزدیک راجح یہی ہے کہ ہندوستان دارالحرب ہے۔ دوسرے مسلمان پناہ گزیں کو دارالحرب کے رہنے والے سے اور وہاں کے مقیم مسلمان سے دارالحرب میں سود لینے کے جواز میں اختلاف ہے اور وہ بھی ایسا اختلاف کہ تمام امت ایک طرف ہے اور تنہا امام ابو حنیفہؒ اور امام محمدؒ ایک طرف۔

# مکتوب ہفتم

در بیان عدم جواز گرفتن سود مسلمانان را در ہندوستان و ہم در

ہندوستان میں مسلمانوں کو سود لینے کے ناجائز ہونے پر اور نیز رہن

بیان عدم جواز آمدنی اراضی مرہونہ وغیرہ

رکھی گئی زمینوں کی آمدنی کے ناجائز ہونے کے بیان میں

(بنام مولانا سید احمد حسن صاحب امروہوی تلمیذ قاسمی رحمہما اللہ علیہما)

## ساتواں مکتوب

کہ اصل مکتوبات کی کتاب میں آٹھواں ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

کمترین بی تمیزاں بخدمت عزیز عزیزاں مولوی سید احمد حسن صاحب زاد اللہ عمرہ وقدرہ

سلام مسنون بجا آوردہ گذارش پیرا است۔ دو ورق آں عزیز باستدعاء تحقیق جواز و عدم جواز اخذ ربا مستامنان اہل اسلام را از دار حرب رسیدہ سرمایۂ کامرانیہا گردیدند۔ مگر ایں مسئلہ را دیدم کہ از اعظم مسائل عظیمہ و اہم مہمات دینیہ است ناخنم

بے تمیزوں میں سب سے زیادہ بے تمیز عزیزوں میں سے ایک عزیز مولوی سید احمد حسن صاحب زاد اللہ عمرہ وقدرہ۔

سلام مسنون بجا لاکر عرض پرداز ہے۔ آں عزیز کے دو خط مستامنین[1] اہل اسلام کو دار حرب سے سود لینے کے جواز اور عدم جواز کے متعلق پہنچکر کامرانیوں کا سرمایہ بنے۔ مگر میں نے اس مسئلہ کو دیکھا کہ عظیم الشان مسائل میں سے زیادہ عظیم اور

---

[1] مستامن وہ شخص کہلاتا ہے جو کفار کی حکومت میں رہنے کے لئے ان سے امن طلب کر کے رہے۔ مترجم

در گرہ کشائی از چنیں ابحاث ہیچ است۔ آنانکہ شبہا دراز بدود چراغ چشم را سرمہ سا کردہ اند۔ بمطالعہ کتب فقہ زانوے ادب (تہ) نکردہ عمر دراز بسر آوردند اگر دریں چنیں مضامین لب بجنبانند زیبا است کہ ایں کار کار او شان است۔ من نابکار را دریں کار ہا سر فرود آوردن نشاید کہ ہر کاری و ہر مردی۔ تاہنوز عبور بر مسائل ضروریہ ہم میسر نیست تا تحقیق از چنیں مسائل کہ دریں قدر عمر رفتہ یکروز ہم ضرورت تفتیش آں نیفتادہ چہ رسد۔ مگر خاطر عزیزاں عزیز است۔ آنچہ بصفحہ خاطرم می نگارند من دریں صفحہ میگزارم مگر اول سخنی چند قابل گزارش میدارم بشنو۔

## اینکہ علت حدوث و بقاء ملک قبض است

اول اینکہ علت حدوث و بقاء ملک قبض است نہ غیر کہ علت ہمیں یک باشد۔ و آنچہ بیع و شراء و اجارہ و ہبہ و وصیت و میراث را از موجبات ملک شنیدہ باشی بنائش برہمیں است کہ باین اسباب استحقاق قبض بہم میرسد و ہمیں است کہ بر بایع تسلیم و قبض دادن واجب آمد و مشتری را بیع قبل القبض ممنوع گشت و ہبہ قبل القبض ناتمام ماند و آنکہ وصیت و میراث را قبل القبض مفید ملک مے بینی از مسامحات نظر سرسری است۔ در بیع و ہبہ قبضہ بائع و واہب قبل تسلیم موجود است و ہم خود موجود تا وقتیکہ خود بدو نسپارد و نتواں گفت کہ مشتری و موہوب قابض و متصرف شدند۔

دینی مہمات میں سے ایک اہم معاملہ ہے میرا ناخن تدبیر اس جیسی بحثوں میں گرہ کشائی سے عاجز ہے۔ جن لوگوں نے لمبی لمبی راتوں میں چراغ کے سامنے آنکھوں کو تپایا ہے اور فقہ کی کتابوں کے مطالعہ کرتے وقت زانوئے ادب کو تہ موڑ کر عمر دراز بسر کی ہے اگر ان جیسے مضامین میں لب ہلائیں تو زیبا ہے کہ یہ کام انہی کا کام ہے۔ مجھ جیسے ناکارہ کو ان کاموں میں غور کرنا لائق نہیں ہے کیونکہ ہر آدمی کا جدا کام ہوتا ہے۔ ابھی تک ضروری مسائل پر بھی عبور میسر نہیں ہے۔ کجا ان جیسے مسائل کی، کہ اتنی عمر گذر گئی ایک دن بھی تفتیش کی ضرورت نہیں پڑی، تحقیق کہاں سے ہوتی لیکن عزیزوں کی خاطر داری مقصود ہے۔ اس لئے جو کچھ بھی اشارے میرے دل پر لکھتے ہیں وہ میں ان صفحات میں لکھ چھوڑتا ہوں۔ مگر اول چند باتیں قابل گذارش ہیں سن لیجئے۔

## پہلا مقدمہ یہ کہ علت حدوث و بقا ملک قبضہ ہے

اول یہ کہ ملک کے باقی رہنے اور حدوث کی علت قبضہ ہے نہ اور کچھ کہ علت صرف یہی ایک ہے رہا بیع و شراء، اجارہ اور ہبہ اور وصیت و میراث کو ملک کے اسباب میں سے تم نے سنا ہی ہے انکی بنیاد بھی اسی قبضے پر ہے کہ ان اسباب کی وجہ سے قبضے کا استحقاق حاصل ہوتا ہے اور یہی وجہ ہے کہ بیچنے والے پر بیچی گئی چیز کا سپرد کرنا اور قبضہ دینا ضروری ہوا اور خریدار کو قبضے سے پہلے کسی چیز کا بیچنا ممنوع ہوا اور ہبہ بھی قبضہ سے پہلے ممکن نہیں اور یہ بات کہ وصیت اور میراث کو قبضے سے پہلے ملک کیلئے مفید پاتے ہو تو یہ سرسری نظر کی بھول ہے بیع اور ہبہ میں بائع اور ہبہ کرنے والے کا قبضہ سپرد کر دینے سے پہلے موجود ہے اور خود بھی موجود۔ جب تک خود اس کو حوالے نہ کرے نہیں کہا جا سکتا کہ خریدار اور جس کو کوئی چیز ہبہ کی گئی ہے وہ اس پر قابض اور متصرف ہو گئے۔

بالجملہ ارتفاع قبض بایع و واہب و قیام قبض مشتری و موہوب بجایش بی تسلیم بایع و واہب صورت نہ بندد و در میراث و

بالجملہ بیچنے والے اور ہبہ کرنے والے کے قبضے کا اٹھ جانا اور خریدار اور جس شخص کو مال ہبہ کیا گیا اس کے قبضے کا قائم ہونا

وپیدا است کہ ایں افعال ہمہ ارادیات اند وہر فعل ارادی را تصور غایت ضروری وظاہر است کہ غایت وغرض ایں افعال نتیجہ است در حق آں افعال بغایتہ خفی الصلاقہ چہ در وسط مقدمات دیگر افتادہ اند کہ پس از ترتیب آنہا نتیجہ لازم آید مگر چوں علم ایں ہمہ مقدمات الہامی است نتیجہ خود بخود بدل می افتد ہمچنیں حصول اطمینان با خوارق و دعوی نبوت و رسالت علاقہ دارد کہ بی سابقہ تعلیم در جذر ہر قلب ودیعت نہادہ اند حتی کہ فساد ہمیں ودیعت موجب عجائب پرستیہا در اکثر افراد بنی آدم گردید۔

ازیں جا ایں ہم واضح شدہ باشد کہ نظریہ معارض یقین واطمینان نیست یقین را در بدیہیات اولیاتی منحصر نتوان گفت کہ بی وساطت مقدمہ دیگر بذہن ریختہ باشد انحصار نیست اندریں صورت اگر گویند کہ یقین باعتبار نسبت عام است از نظر و بداہت و تواتر اخبار بیجا باشد و اعتراض لزوم دور از تعریف متواتر ساقط شود۔

## تعریف ونتیجہ خبر متواتر

خبر متواتر آں باشد کہ موجب اطمینان و یقین بود وظاہر است کہ یقین واطمینان بمعنی مذکور را در نفس خود توقفی بر تواتر نیست مگر اکنوں از وجہ دلالت خبر متواتر بر صدق خبری باید گفت۔ می باید شنید کہ چناں کہ خبر من حیث الخبر منحصر در صادق و کاذب نیست و ازیں جا احتمال صدق و کذب ہر دو در ہر خبر

میں تیرنے کے لئے ہاتھ پاؤں مارنے لگتا ہے۔ اور ظاہر ہے کہ یہ تمام افعال ارادی ہیں اور ہر ارادی فعل کے لئے مقصود وغایت ضروری ہے اور ظاہر ہے کہ ان افعال کا مقصد اور غایت نتیجہ ہے ان افعال کے حق میں جو بہت ہی پوشیدہ تعلق والے ہیں کہ دوسرے مقدمات کے وسط میں واقع ہوئے ہیں کہ انکی ترتیب کے بعد کوئی نتیجہ لازم آتا ہے۔ مگر چونکہ ان تمام مقدمات کا علم الہامی ہے اس لئے نتیجہ خود بخود دل میں آجاتا ہے یہی حال معجزات اور رسالت اور نبوت کے دعوے کیساتھ دلی اطمینان کو ایسا تعلق ہے کہ پہلے سے جانے بغیر انسان کے دل کی گہرائی میں امانت رکھدیا ہے یہاں تک کہ اسی امانت کا فساد اکثر آدمیوں میں عجیب چیزوں کی پرستش کا موجب ہوا۔

یہیں سے یہ بات بھی واضح ہوگئی ہوگی کہ کوئی نظر یقین اور اطمینان کے آڑے آنے والا نہیں ہے۔ یقین بدیہیات[1] اولیہ یعنی ان مقدمات میں جو کہ دوسرے مقدمے کی وساطت کے بغیر ذہن میں آجائیں، انحصار نہیں ہے اس صورت میں اگر کہیں کہ یقین نسبت کے اعتبار سے عام ہے تو اخبار کے تواتر اور بداہت اور نظر کرنے سے بجا ہوگا اور متواتر کی تعریف سے دور کے لزوم کا اعتراض ساقط ہو جائے گا۔

## خبر متواتر کی تعریف اور نتیجہ

خبر متواتر وہ کہلاتی ہے جو اطمینان اور یقین کی موجب ہو اور ظاہر ہے کہ مذکورہ معنی میں یقین اور اطمینان کا تحقق سمجھنا تواتر پر موقوف نہیں ہے۔ مگر اب مجھ خبر متواتر کی کسی خبر کی سچائی پر دلالت کی وجہ کے متعلق کچھ کہنا چاہئے تو سنئے کہ جیسا کہ خبر بحیثیت اسکے کہ وہ خبر ہے صادق اور کاذب ہونے میں منحصر نہیں ہے اور یہیں سے صدق اور کذب دونوں کا احتمال ہر خبر میں پیدا ہو

[1] بدیہیات اولیہ ایسے یقینیات کو کہا جاتا ہیں جو دلیل کی محتاج نہیں اور یقین کے مرتبہ میں ان کو اول درجہ دیا جاتا ہے اور اس میں شک و شبہ کی گنجائش نہیں ہے۔ مترجم

پیداشد همچنیں وضع اصل خبر بہر بیان واقع است وانسان مجبول بر ایصال نفع بنی نوع خود کرد یکی از سامان اوہمیں بیان واقع است ۔ در اکثر و نیز ہمیں طور مخلوق بر باز داشتن ضرر بنی نوع خود است کہ منجملہ سامان آں نیز باشد ۔ و وجہش ہمیں محبت برادرانہ است کہ اتحاد نوعی علت اوست بالجملہ صدق گفتار مقتضائے اصل فطرت است ۔ قطع نظر از عروض عوارض وہجوم موانع دروغ را وجہی نباشد ۔ ہاں اگر طبع کسی از جادۂ مستقیم محبت نوعی منحرف شود و رہین غرضی فاسد شود یا سببی از اسباب غلط کاری رہزن خیالات علمیہ شود، باشد کہ عمداً دروغ گوید یا بغلط رہ غلط پوید مگر چوں خالق بیچوں خلق خود را گوناگوں آفریدہ ۔ اگر یکے غبی است دیگری ذکی و اگر یکے سادہ کار است دیگری پرکار وہوشیار در صورت تواتر اخبار و اتفاق ابناء روزگار احتمال غلط کاری محو و متلاشی گردد ۔ اما اینکہ غرضے فاسد ہم باعث این گفتار نشدہ بماں ساں بدل حقیقت حقیقت شناساں خلیدہ ماند کہ بود چہ غلبہ ہواء بر اکثر افراد بشر بچشم سر مشہود است ۔ نظر بریں اتفاق گروہ اعظم بر غرض فاسد ہماں ساں ممکن است کہ اتفاق جم غفیر بر غرض صحیح و بہر نظیر ہمیں اتفاق جماعات بی پایاں بر مذاہب حقہ و باطلہ کافی است ۔ غرض شرکت اغراض از جماعات کثیرہ ممکن است و بدیں سبب کذب عمد ممکن چہ کذب عمد بی تحریک غرضی فاسد متصور نیست ۔ آری غلط کاری بی اختیاری از جماعات کثیرہ بوجہ مذکور متوقع نیست چہ سبب اعظم غلط کاری نقصان قوت علمیہ باشد یا قلت تدبر و ظاہر است کہ در صورت اتفاق جماعت کثیرہ ادراک ذکی مصحح علم غبی باشد ۔

گیا، اسی طرح اصل خبر کی وضع کسی واقعہ کے بیان کیلئے ہے اور انسان کی فطرت میں انسان کو نفع پہنچانا رکھدیا گیا ہے چنانچہ نفع رسانی کی ایک صورت کسی واقعہ کا بیان کرنا بھی ہے ۔ اکثر اوقات اور نیز اسی طرح سے اپنے ہم جنس دوسرے انسان کے ضرر سے لئے آپکو بچانا بھی اس کی فطرت میں ہے کہ یہ بھی نفع رسانی کی صورتوں میں سے ایک ہے اور نفع رسانی کی وجہ یہی برادرانہ محبت ہے کہ اسکی علت انسانیت کی نوعیت میں باہم شرکت ہے ۔ الحاصل صدق گفتار فطرت کا اصل تقاضہ ہے ۔ عروض عوارض اور موانع ہجوم دروغ کی کوئی وجہ نہیں ہو سکتی ۔ ہاں اگر کسی کی طبیعت بنی نوع کی محبت کی سیدھی راہ سے بدل جائے اور کسی فاسد غرض کی مرہون ہو جائے یا غلط کاریوں کے اسباب میں سے کوئی سبب علمی خیالات پر ڈاکہ ڈالدے تو ممکن ہے کہ وہ جھوٹ بول دے یا غلط راستے پر غلط طور پر دوڑ پڑے مگر چونکہ بے مثل خالق نے اپنی مخلوق کو بھانت بھانت کا بنایا ہے یعنی اگر ایک کند ذہن ہے اور دوسرا ذہین، ایک سادہ کار ہے اور دوسرا چالاک اور ہوشیار تو خبروں کے تواتر اور زمانے والوں کا کسی چیز پر متفق ہونے کی صورت میں غلط کام کرنیکا احتمال جاتا رہیگا لیکن یہ بات کہ کوئی فاسد غرض بھی تو اس گفتگو کا باعث نہیں کہ اسی طرح حقیقت شناسوں کے دل میں چبھتی رہی ہو کہ بھی کیونکہ خواہش نفس کا غلبہ اکثر آدمیوں پر سر کی آنکھوں کے ذریعہ دیکھا گیا ہے ۔ اس کے پیش نظر ایک بہت بڑے گروہ کا کسی فاسد غرض پر متفق ہو جانا اسی طرح ممکن ہے جیسا کہ ایک بڑے سارے ہجوم کا کسی صحیح غرض کیلئے متفق ہو جانا ۔ اور اس اتفاق کی نظیر کیلئے بے انتہا جماعتوں کا حق اور باطل مذہبوں پر اتفاق رائے ہونا کافی ہے ۔ غرض اغراض کی شرکت تو بہت سی جماعتوں سے ممکن ہے اور اس سبب سے جان کر جھوٹ بولنا ممکن ہے کیونکہ عمداً جھوٹ بغیر کسی فاسد غرض کے خیال میں بھی نہیں آسکتا ۔ ہاں اختیار کے بغیر غلط کام کرنا بڑی بڑی جماعتوں

وحزم واحتیاط مستدیرہ بجا بر غفلات طبعی مغفلان شود.

خلاصہ مرام آں کہ کلام اگر ناشی از اصل فطرت است احتمال تعمد کذب نیست۔ آری وہم غلطی باشد مگر ایں وہم در صورت اتفاق جم غفیر محو و متلاشی شود۔ وچوں نشود چہ انگشتاں برابر نباشند نتواں گفت کہ در دورہ از ادوار ہمہ اغبیاء و مغفل زایند۔ واگر ناشی از اصل فطرت نیست بلکہ بعثش غرضی است فاسد باتفاق تصحیح آں نتواں کرد۔ چہ اعوجاج طبائع افراد کثیرہ از ارادات حسنہ ممکن۔ بلکہ مشہود و ازاں جا کہ ایں ہر دو امر یعنی عدم اتفاق در صورت اول بر غلط و امکان اتفاق بر تعمد کذب در ثانی نزد ہر کس و ناکس مسلم است بلکہ در جذر فطرت ہر کس و ناکس چناں ودیعت نہادہ اند کہ علم بکیدن پستاں و نتیجہ آں در قلب طفل نوزاد و علم دست و پا زدن بہر شناوری آب و نتیجہ آں در دل بچہ کاؤ میش۔ ہر کس را می بینم کہ وقت تردد در امری بجانب غلبہ آرا اہل رائے مائل می شود و گواہی اہل غرض را مقبول نمی دارد۔ لیکن چناں کہ باعث قوی بر صدق و موجب راستبازی پاس خدا تعالیٰ می باشد ہمچنیں غرضی فاسد تر از تعصب مذہب و پاس وحمیت دینی نمی بینم عیاں را چہ بیاں۔ احوال ابنائے روزگار وہم گذشتگان را دیدہ و شنیدہ ایم۔

سے مذکورہ وجہ کی بنا پر امید نہیں کیا جا سکتا کیونکہ غلط کاری کا زیادہ تر سبب قوت علمیہ کی کمی کا ہونا ہے یا حالت تدبر کا اور ظاہر ہے کہ ایک بڑی جماعت کے اتفاق کی صورت میں ہر آدمی کی سمجھ غبی کے غلط علم کی تصحیح کر سکتی ہے لہٰذا ایک بڑا احتیاط اور تدبر کا ری نا سمجھ لوگوں کی طبعی غفلت کی مکافات کا باعث ہو سکتی ہے۔

مقصد کا خلاصہ یہ ہے کہ اگر اصل فطرت سے کلام نکلا ہے تو جان کر جھوٹ بولنے کا احتمال نہیں ہے۔ ہاں غلطی کا وہم ممکن ہے مگر یہ وہم ایک بڑے ہجوم کے اتفاق کی صورت میں مٹ جائیگا اور گم ہو جائیگا اور کیوں نہ مٹ جائے کہ سب انگلیاں[1] برابر نہیں ہوتیں یہ نہیں کہا جا سکتا کہ تمام زمانہ والوں میں سے کسی ایک زمانے کے تمام لوگ غبی اور بے وقوف پیدا ہوں اور اگر جھوٹ اصل فطرت سے نہیں ہے بلکہ اس کا سبب کوئی فاسد غرض ہے تو لوگوں کے اتفاق سے اس غلطی کی تصحیح کر سکتے ہیں کیونکہ بہت سے لوگوں کی طبیعتوں کا ٹیڑھا پن اچھے ارادوں کے باوجود بھی ممکن ہے بلکہ دیکھا گیا ہے اور جہاں سے کہ یہ دونوں باتیں یعنی پہلی صورت میں غلط بات پر اتفاق نہ ہونا اور دوسری صورت میں عمداً جھوٹ پر متفق ہونے کا امکان ہر کس و ناکس کے نزدیک مسلم ہے بلکہ ہر کس و ناکس کی فطرت کی گہرائی میں ایسے طور پر امانت رکھدیا ہے جیسا کہ بچے کی فطرت میں پستان چوسنے کا علم اور نئے پیدا ہونے والے بچے کے دل میں اس چوسنے کا نتیجہ اور پانی میں تیرنے کیلئے ہاتھ پاؤں ہلانے کا جاننا اور بھینس کے بچے کے دل میں تیر کر نجات پانے کا نتیجہ رکھدیا ہے۔ میں ہر شخص کو دیکھتا ہوں کہ کسی امر میں تردد کے وقت اہل رائے لوگوں کی رائیوں کے غلبے کی طرف جھک جاتا ہے اور اہل غرض کی گواہی کو قبول نہیں کرتا۔ لیکن جیسا کہ سچ بولنے کا پختہ سبب اور راستبازی کا بہتر موجب خدا تعالیٰ کا لحاظ ہوتا ہے اسی طرح

[1] اگر بعض سے غلطی ہو گئی ہے تو دوسرے اس غلطی کو صحیح کر سکتے ہیں کیونکہ سب لوگ غلط وہم میں مبتلا نہیں ہو سکتے۔ مترجم

**دربارۂ تواتر**

نظر بریں تواتری کہ ناشی از پاس خدا تعالیٰ نماید بہترین تواتر را باعتبار اعتماد واعتبار باشد، و تواتر کہ ناشی از تعصب وحمیت بود بدترین تواتر را باعتبار اعتماد واعتبار باشد، چوں ما در ما نحن فیہ نظر کردیم تواتر یہود و نصاریٰ بمقابلہ اہل اسلام وادیان متاخرہ یافتیم۔ و تواتر یکہ در اہل اسلام است بمقابلہ کسی دیگر نیست۔ اول بپاس ملت وحمیت اوشاں می نماید ودوئم بپاس ملتی و دینی نیست۔ چہ ایں غلغلہ کہ فلاں کس دعوی نبوت وختم رسالت میکند خود آغاز دین اسلام است نہ آنکہ دین اسلام محقق ومبعد از سابق بود و باز ایں شور بوجہ حادثہ یا واقعہ تازہ از میان برخاست۔

الغرض بر سامع متواترات اول تمیز مناشی اخبار ضروری است پس انسان عمل بمقتضاء آں پس جائیکہ مظنہ تعصب وحمیت باشد رفع ایں تردد اول ضروری است، چوں پس از تفتیش حقیقت حال مقدمات خفیفہ ہم می بر آید حقیقت ایں چنیں امور عظام چوں نخواہد برآمد۔

**معدوم شدن تورات وانجیل**

اچوں تجسس کردیم ابتدائے روایت تورات وانجیل بریکے یکے، دو دو کس انتہا یافت۔ چہ باقرار علمائے یہود تورات یکبار در واقعہ بخت نصر یک لخت معدوم شد۔ و باز پس از مرور دہور شخصی از یاد خود نویسانید وہمچنیں اصل انجیل بعالم وجودی ندارد۔ و باعتراف علماء نصاریٰ تراجم آں موجود اند۔ و پیداست کہ مترجم یک کس

مذہبی تعصب اور دینی غیرت اور لحاظ سے زیادہ میں کوئی فائدہ غرض نہیں دیکھتا ہوں۔ جو چیز عیاں ہو اسکے بیان کی ضرورت نہیں ہاں ہم نے پہلے زمانے والوں اور گذشتہ لوگوں کے حالات دیکھے اور سنے ہیں۔

**تواتر کے بارے میں**

اس بات کے پیش نظر وہ تواتر جو خوف خدا تعالیٰ کا لحاظ رکھتے ہوئے ظہور میں آئے گا اعتبار اور اعتماد کے لحاظ سے بہترین تواتر ہوگا۔ اور جو تواتر تعصب وحمیت کی وجہ سے پیدا ہوگا تو وہ اعتماد اور اعتبار کے لحاظ سے بدترین تواتر ہوگا۔ جب ہم نے مسئلہ زیر بحث میں غور کیا تو یہود اور نصاریٰ کے تواتر کو مسلمانوں کے مقابلے میں اور بعد میں آنیوالے مذاہب کے مقابلے میں پایا اور جو تواتر کہ مسلمانوں میں ہے کسی اور کے مقابلے (ضد) میں نہیں ہے۔ اول کا تعصب انکی حمیت اور ملت کے لحاظ کا باعث دکھائی دیتا ہے اور دوسرا ملت اور دین کے لحاظ میں نہیں۔ کیونکہ یہ شور کہ فلاں شخص نبوت اور ختم رسالت کا دعویٰ کرتا ہے خود دین اسلام کے آغاز سے ہے۔ نہ یہ کہ دین اسلام پہلے سے حقیقت میں آیا تھا اور پھر کسی تازہ واقعہ اور حادثہ کی وجہ سے درمیان میں سے اٹھ کھڑا ہوا۔

غرض یہ کہ متواتر خبروں کے سننے والے پر اول خبروں کے منشا کا تمیز کرنا ضروری ہے بعد ازاں اسکے مقتضا کے مطابق عمل کرنا۔ پس جس جگہ تعصب اور حمیت کا گمان ہو تو وہاں اس تردد کا دور کرنا اول ضروری ہے۔ جب بال کی کھال نکالنے سے چھوٹے چھوٹے معاملات کی حقیقت حال منکشف ہو جاتی ہے تو ایسے عظیم امور کی حقیقت کیوں منکشف ہوگی۔

**انجیل اور توریت کا گم ہونا اور ان میں تواتر کا مفقود ہونا**

جب ہم نے تحقیق کی تو توریت اور انجیل کی روایت ایک ایک، دو دو آدمیوں پر ختم ہو گئی۔ کیونکہ علمائے یہود کے قول کے مطابق توریت ایک مرتبہ بخت نصر کے جنگ کے واقعہ میں بالکل معدوم ہو گئی اور پھر کچھ زمانوں کے گذر جانے کے بعد ایک شخص نے اپنی یاد سے لکھائی۔ اسی طرح اصل انجیل دنیا میں وجود نہیں رکھتی اور علمائے نصاریٰ کے اقرار کے مطابق اسکے ترجمے موجود ہیں۔ اور

سلہ جیسا کہ مرزا صاحب نے خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں نبوت کا دعویٰ کیا تھا۔ مترجم

باشد نہ جماعت ۔ اندریں صورت اقوال تورات و انجیل در ہر دورہ از متواترات نماند۔

## منسوخ نشدن تورات وانجیل

وآنکہ میگویند کہ تورات و انجیل منسوخ نخواہد شد قولی است از اقوال تورات و انجیل و چنیں دیگر متواترات ایشاں ۔ با ایں ہمہ معنی از کلمات کہ دریں بارہ مستند اوشان است باعتبار دلالت مطابقی وسوق قرینہ اگر گیرند فقط ایں قدر است کہ اخبار من ہمہ واقع شدنی است نہ آنکہ احکام آوردہ من منسوخ نخواہد شد۔

غرض ایں چنیں گفتار کہ زمین و آسمان از جائے خود برود۔ اما سخن من از جائے خود نرود دلالت بر عدم منسوخیت تورات وانجیل نمی کند۔ آری بمقتضائے حمیت ملت و تعصب مذہب ایں کلمات را بایں معنی گرہ دادہ اند۔ باستماع آوازۂ دین عیسوی اول یہودیاں ایں وتیرہ آغاز نہادند۔ آخر باستماع غلغلۂ ظہور خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم نصرانیان ہمچو یہودیاں ہمیں تدبیر حفاظت ملت خود نمودند۔

## مذہب امام رازیؒ و سعد الدینؒ در تواتر اقوال یہود و نصاریٰ وقول قاسم العلوم دربارۂ ایشاں

اگرچہ اماں امام فخر الدین (رازی) و ملا سعد الدین (تفتازانی) را اتفاق تنقیح احوال کتب یہود و نصاریٰ نشد۔ نظر بظاہر اقوال یہود و نصاریٰ از متواترات فہمیدند۔ اگر دریں زمانہ ایں بزرگان می بودند کتب متعلقہ اقوال یہود و نصاریٰ کہ علمائے دیں زمانہ بعرق ریزیہا فراہم کردہ اند با آغوش اوشاں می نہادیم۔

ظاہر ہے کہ ترجمہ کرنیوالا ایک آدمی ہو تو ہے نہ کہ بہت سے۔ اس صورت میں توریت اور انجیل کے اقوال ہر زمانہ میں متواتر نہیں رہتے۔

## توریت اور انجیل کے منسوخ نہ ہونیکا دعویٰ

اور وہ جو کہتے ہیں کہ توریت اور انجیل منسوخ نہ ہوگی تو یہ توریت اور انجیل کے اقوال میں سے ایک قول ہے اور اسی حال انکے دوسرے متواترات کا حال ہے انکے با وجود ان لفظوں کے معنی کے اس بارے میں انکے سند ہیں دلالت مطابقی اور قرینہ کے لحاظ سے اگر لیں تو صرف اتنے ہیں کہ میری (لائی) توریت کی خبریں تمام واقع ہونیکے قابل ہیں نہ یہ کہ میرے (توریت کے) لائے ہوئے احکام منسوخ نہ ہونگے۔

غرض اس قسم کی گفتگو کہ زمین اور آسمان اپنی جگہ سے ٹل جائے لیکن میری بات اپنے مقام سے نہیں ٹلیگی توریت اور انجیل کے منسوخ نہ ہونے پر دلالت نہیں کرتی۔ ہاں ملت کی حمیت اور مذہب کے تعصب کے تقاضے سے یہ توریت اور انجیل کے منسوخ نہ ہونے کا ان الفاظ میں دعویٰ کیا ہے۔ عیسائی مذہب کی شہرت سنتے ہی اول یہودیوں نے یہی طریقہ شروع کیا۔ پھر خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کے نبی بنے کا غلغلہ سن کر عیسائیوں نے بھی یہودیوں کی طرح اسی طرح سے اپنی ملت کی حفاظت کی تدبیر کی۔

## امام رازی اور سعد الدین تفتازانی کا یہود و نصاریٰ کے تواتر میں اور حضرت مولانا محمد قاسم صاحبؒ کا قول

لیکن چونکہ امام فخر الدین رازی اور ملا سعد الدین تفتازانی کو یہود اور نصاریٰ کی کتابوں کے حالات کی چھان بین کا اتفاق نہیں ہوا۔ اس لئے یہود و نصاریٰ کے ظاہری اقوال پر نظر رکھتے ہوئے ان کو متواتر سمجھ لیا۔ اگر اس زمانے میں یہ بزرگ ہوتے تو یہود اور نصاریٰ کے اقوال سے متعلق کتابوں کو جو اس زمانے کے علماء نے بڑی محنت سے فراہم کی ہیں ان کے سامنے رکھتے۔

القصہ ایں اتفاق کلمۂ یہود و نصاریٰ اول در ہر قرن متواتر نیست۔ باز مظنۂ پاس ملت ظاہرہ با ہر وقائع کثیرہ کہ آں ہم بتواتر رسیدند باعتراف حقیقت دین محمدی صلی اللہ علیہ وسلم از علماء یہود و نصاریٰ شاہد۔

## تواتر دعویٰ نبوت محمدیؐ

القصہ ایں ہمہ مقدمات یکی بدیگری آں مظنہ بہ پیرایۂ تحقق و واقعیت نمایاں شد۔ آری تواتر دعویٰ نبوت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم و اظہار معجزات و ادعاء ختم نبوت بطوریکہ احتمال معنی دیگر نماند ازیں ہمہ الواث پاک است

اول تواتر بشرائط خود در ہر قرن موجود و باز مظنۂ غرض فاسد منشاء ایں اتفاق نمی نماید۔ و ایں طرف پس از تحقیق تواتر دیگر معارض ایں تواتر نہ برآمد۔ و نہ دلیل عقلی یا نقلی مزاحم آنست۔ نظر بریں ایں خبر ضرور مفید یقین باشد و اگر ایں افادۂ یقین نکند حصول یقین اعنی اطمینان قلبی از رو سمع بطوری نبودی۔ حالاں کہ در ضرورت یقین و فعلیت آں در بعض اخبار احدے را گنجائش کلام نیست و اگر بالفرض افادۂ یقین مصطلح نمی نماید باری از غلبۂ ظن چہ کم۔ و ما می بینیم کہ بر وجوب حکم بمقتضاء غلبۂ ظن نہ تنہا نقل و نقلیات شاہد است عقل نیز ہمیں فتویٰ مے دہد۔ حال نقل خود ظاہر است۔

آیت

وَإِنْ جَاءَكُمْ فَاسِقٌ بِنَبَإٍ فَتَبَيَّنُوا أَنْ تُصِيبُوا قَوْمًا بِجَهَالَةٍ (قرآن کریم)

ہم بریں امر دلالت دارد و اگر آرندۂ خبر فاسق نیست عادل

قصہ مختصر یہ کہ یہود اور نصاریٰ کے کلمے کا اتحاد اول تو ہر قرن میں متواتر نہیں ہے۔ پھر ظاہر ملت کے پاس اور لحاظ کا گمان کہ بہت سے واقعات کہ وہ بھی تواتر سے پہنچے دین محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کی حقیقت کے اعتراف سے متعلق یہود و نصاریٰ کے علماء کی طرف سے گواہ ہیں۔

## نبوت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کے دعوے پر تواتر

ان تمام مقدمات کو ایک دوسرے کیساتھ ملاکر وہ گمان تحقق اور واقعیت کے لباس میں نمایاں ہوگیا۔ ہاں نبوت محمدی کے دعوے تواتر اور معجزات اور ختم نبوت کا دعویٰ اس طریقے پر کہ کسی دوسرے معنی کا احتمال ہی نہ ہے ان تمام برائیوں سے پاک ہے۔

اول تو تواتر مع اپنی شرطوں کے ہر قرن میں موجود ہے اور پھر فاسد غرض کا گمان نبوت محمدی پر اتفاق کا منشا بھی معلوم نہیں ہوتا اور اس طرف تحقیق کے بعد اور کوئی تواتر اس نبوت محمدی کے تواتر کے مقابل میں نہیں نکلا اور نہ اس تواتر کے خلاف کوئی عقلی یا نقلی دلیل بھی ہے اس لئے اس اصول کے پیش نظر یہ نبوت محمدی کی خبر یقین کیلئے مفید ہے اور اگر یہ بھی یقین کا فائدہ نہیں دیتی تو یقین کا حصول یعنی اطمینان قلبی کانوں کے ذریعہ اس طرح نہ ہوتا۔ حالانکہ یقین کی ضرورت اور اس کی فعلیت میں بعض خبروں میں کسی کو کلام کی گنجائش نہیں ہے اور اگر بالفرض اصطلاحی یقین کا فائدہ نہیں دیتا تاہم غلبۂ گمان سے کیا کم ہے۔ اور ہم دیکھتے ہیں کہ ظن کے غلبے کے منشا کے مطابق حکم کے واجب ہونے پر نہ صرف نقل اور نقلیات گواہ ہیں بلکہ عقل بھی یہی حکم دیتی ہے اور نقل (قرآن و حدیث) کا حال خود ظاہر ہے۔ آیت (ذیل)

اگر تمہارے پاس کوئی بدکار خبر لائے تو تحقیق کر لیا کرو ایسا نہ ہو کسی قوم کو بغیر تحقیق ناواقفیت کے مصیبت میں ڈال دو

بھی اسی بات پر دلالت کرتی ہے اور اگر خبر لانے والا بدکار نہیں

است حاجت ایں تبیین نیست وچوں امر بہ تبیین نباشد اشارہ بآں باشد کہ اکنوں حالت منتظرۂ تحقیق طلب نماند۔ ہرچہ دانستید موافق آں عمل نمایید باز اتفاق جملہ علماء بر قبول خبر واحد مجتمع الشرائط شاہد مدعا است۔ چو بچو اخبار یقین مصطلح حاصل نتواں شد، اگر احتمال تعمد کذب نیست باری احتمال خطاء ہماں ساں موجود۔ مگر چوں ایں احتمال بس قلیل الوقوع است چنداں اعتبار را نشاید۔ احتمال صدق کہ اصل موضوع لہٗ کلام است و موافق مقتضی فطرۃ کار خود خواہد کرد۔

الغرض ایں غلبہ علم موجب غلبہ ارادہ بمقتضائے علم خواہد شد۔ وظاہر است کہ غلبہ ارادہ یکی از دو جانب فعل اختیاری موجب ترجیح آں بر جانب دیگر باشد۔ و ایں طرف ہویدا است کہ سرمایۂ فعل ہمیں ارادہ آں فعل باشد۔ چناں کہ علت آں عدم ارادہ و علت ترک فعل ارادہ آں فعل باشد۔ مگر چوں وقت تردد، دو ارادہ چناں متعارض باشند کہ وقت شک دو علم اگر ارادہ غالب آمد وقوع فعل لازم آید۔ چہ ارادہ را بشرط عدم موانع فعل لازم و در صورت غلبہ بقدر غلبہ ارادہ موجود آری بقدر تعارض بوجہ تعارض کان لم یکن شد واز ہمیں تقریر وجوب عقلی بر غلبۂ ظن بر آمد۔ مگر ظاہر است کہ در صورت افادہ غلبہ ظن نیز، مطلب ہماں بر آمد۔ چہ وقوع عمل در ہر صورت برابر است۔ افادہ ظن باشد یا افادہ یقین، فرق اگر باشد در علم و ثمرات آں از تکفیر و تضلیل باشد۔ مگر آناں کہ دیدۂ حقیقت بین و عقل حق شناس دارند خود دانستہ باشند کہ اندریں صورت ایمان تام ہمیں تسلیم بقدر

بلکہ قسا ہی اعتماد ہے، تو پھر اس تحقیق کی ضرورت نہیں ہے اور جب معاملہ تحقیق کا نہ ہو تو اس طرف اشارہ ہے کہ اب انتظار کی گئی حالت تحقیق طلب نہیں رہی۔ جو کچھ تم نے جان لیا اس کے مطابق عمل کرو۔ پھر جملہ علماء کا اتفاق خبر واحد کی قبولیت پر جس میں صحت کی تمام شرطیں موجود ہوں مقصد کی تائید کرتا ہے کیونکہ اخبار آحاد کے ذریعہ اصطلاحی یقین حاصل نہ ہو سکا تو اگرچہ کذب کا احتمال نہیں ہے تاہم خطا کا احتمال اسی طرح موجود ہے۔ مگر چونکہ یہ احتمال بہت ہی کم واقع ہوتا ہے اس لئے چنداں قابل اعتبار نہیں۔ صدق کا احتمال جو کہ کلام کا اصل موضوع لہٗ ہے اور فطرت تقاضے کے موافق ہے۔ اپنا کام خود کریگا۔

الغرض یہ علم کا غلبہ مقتضائے علم کے مطابق ارادے کے غلبے کا موجب ہوگا اور ظاہر ہے کہ اختیاری فعل کی دونوں جانبوں میں سے ایک کا غلبہ دوسری جانب پر ترجیح کا موجب ہوگا۔ اور اس طرف ظاہر ہے کہ فعل کا سرمایہ یہی اس فعل کا ارادہ ہوتا ہے۔ جیسا کہ اس کے عدم کی علت عدم ارادہ ہوتا ہے اور ترک فعل کی علت اس فعل کے عدم کا ارادہ ہوتا ہے مگر چونکہ تردد کے وقت دو ارادے ایسے ایک دوسرے سے مقابلے میں تن جاتے ہیں جیسا کہ شک کے وقت دو علم ایک دوسرے کے مقابل ہو جاتے ہیں اگر ارادہ غالب آگیا تو فعل کا واقع ہونا ضروری ہو جاتا ہے کیونکہ ارادے کے لئے موانع کے نہ ہونے کی شرط کے ساتھ فعل لازم ہے اور غلبے کی صورت میں بقدر غلبہ ارادہ موجود ہے۔ ہاں بقدر تعارض ایسا ہو گیا جیسا کہ تھا ہی نہیں اور اسی تقریر سے غلبۂ ظن پر عقلی وجوب غالب آیا۔ مگر ظاہر ہے کہ ظن کے غلبے کے افادے کی صورت میں بھی مطلب وہی نکلا کیونکہ عمل کا واقع ہونا ہر صورت میں برابر ہے خواہ ظن کا افادہ ہو یا یقین کا افادہ فرق اگر ہوگا تو علم اور اس کے نتائج تکفیر اور تضلیل میں ہوگا لیکن جو لوگ حق بین آنکھ اور حق شناس عقل رکھتے ہیں وہ خود جانتے

غلبۂ ظن باشد. چہ اکنوں کہ ہمہ اسباب علم بالاء خبر متواتر مفقود و تکلیف زیادہ ازیں نہ عقلاً درست است نہ نقلاً پس با وجود خبر متواتر ترک تسلیم بقدر مذکور ناشی از شوخیہا و شوخ چشمیہا باشد. وہمیں است کفر واللہ اعلم بالصواب.

## خبر متواتر موجب یقین

بالجملہ خبر متواتر بالیقین موجب اطمینان قلبی است

ہزار ہا کس را مشاہدہ باید کرد کہ چنانکہ در مشاہدات قلوب او شاں مطمئن است ہمچنیں باستماع از جم غفیر کہ بے غرضانہ گفتہ باشند اطمینان حاصل است اتفاق طبیعت بسکون در ہر دو صورت موجود اندریں صورت ایں را مفید گفتن و آں را نگفتن بجز تحکم ہیچ نیست. و آنکہ در بارہ افادہ یقین متواتر ظاہر بیناں را ایں خدشہ پیش می آید کہ چوں در ہر خبر واحد احتمال کذب موجود در مجموعہ ہم ہمیں احتمال باشد. جوابش اہل نظر باریک را از وجہ دلالت خبر متواتر بر صدق واضح شدہ باشد. مگر چوں اجمال بتفصیل نمی رسد. قدرے مفصل مے نگارم.

## احکام افراد بدو گانہ

احکام افراد بدو گونہ باشد یکے احکام مطلقہ کہ بسوئے مطلق

دریں مقید یعنی فرد ماخوذ است منسوب باشند. مثلاً نطق زید بجانب انسانیت او کہ درو ماخوذ است.

دوئم احکام مشخصہ کہ راجع بسوئے تشخص باشند. مثلاً کیفیات آواز زید و عمرو وغیرہ از خوبی و زشتی و بلندی و پستی کہ در افراد مختلفہ مختلف باشند یا سیلان قطرہ و کوتاہی مساحت وی و کمی وزن آں

ہونگے کہ اس صورت میں ایمان بقدر غلبۂ ظن تسلیم کرنے کا نام ہے کیونکہ اب تمام علم کے اسباب خبر متواتر سے بالا مفقود ہیں۔ اس سے زیادہ تکلیف نہ عقلی طور پر درست ہے نہ نقلی طور پر پس خبر متواتر کے باوجود بقدر مذکور تسلیم نہ کرنا شوخیوں اور شوخ چشمیوں کی پیداوار ہے اور یہی کفر ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

## موجب یقین خبر متواتر

الحاصل خبر متواتر یقینیاً اطمینان قلبی کا موجب ہے۔ ہزاروں آدمیوں کو دیکھنا چاہئے کہ جیسا کہ آنکھوں سے دیکھی ہوئی چیزوں میں ان کے دل مطمئن ہو جاتے ہیں اسی طرح جم غفیر سے سننے کہ انہوں نے بغیر کسی غرض کے کہی ہو اطمینان حاصل ہوتا ہے دونوں صورتوں میں طبیعت کیلئے تسکین موجود ہے اس صورت میں اس کو مفید کہنا اور اس کو مفید نہ کہنا دھاندلی کے سوا اور کیا ہے اور متواتر خبر سے یقین کا فائدہ دینے میں سطحی نظر رکھنے والوں کے لئے جو یہ خدشہ پیش آتا ہے کہ جب ہر خبر واحد میں کذب کا احتمال موجود ہے تو مجموعے میں بھی یہی احتمال ہوگا۔ اس کا جواب باریک نظر رکھنے والوں کیلئے خبر متواتر سے صدق پر دلالت کی وجہ سے واضح ہو گیا ہوگا۔ مگر چونکہ اجمال تفصیل کے درجے کو نہیں پہنچتا ہے اس لئے قدرے مفصل کہتا ہوں۔

## افراد کے دو قسم کے احکام

افراد کے احکام دو قسم کے ہوتے ہیں۔ ایک تو احکام مطلقہ جو

اس مطلق کی طرف کہ اس مقید یعنی فرد میں ماخوذ ہے منسوب ہوں۔ مثلاً نطق زید اس کی انسانیت کی جانب میں کہ اس میں ماخوذ ہے۔

دوسرے احکام مشخصہ جو کہ تشخص کی طرف لوٹتے ہیں مثلاً زید اور عمرو کی آوازوں کی کیفیات اچھی اور بری زور سے اور آہستہ سے جو کہ مختلف افراد میں مختلف ہوتی ہیں یا قطرے کا بہاؤ اور اسکی جسمانی کوتاہی اور اسکے وزن کی

کہ اول از احکام مطلقہ است وثانی از احکام مشخصہ۔
چوں ایں قدر معلوم شد معلوم باید کرد کہ احکام
مطلقہ در صورت اجتماع افراد ہماں ساں باشند
کہ بودند۔ واحکام مشخصہ متغیر گردند۔ چہ مجموعہ شخص دیگر
شد مگر چوں ایں جا نظر کردیم احتمال کذب را از
احکام مشخصہ یافتیم۔ واحتمال صدق را از احکام
مطلقہ۔ وجہش خود ظاہر است ومن ہم گفتہ آمدہ ام
کہ اصل وضع کلام بہر اخبار واقع و اظہار مرام
است و باز محبت نوعی باعث ایں اظہار و اخبار
واحتمال کذب ناشی از احتمال غلط فہمی است یا از
احتمال غرضی فاسد۔ اگر از طرف غرض فاسد اطمینان
کلی بہم رسد یا جتماع آراء واتفاق کلمات بطوریکہ گفتم
احتمال کذب زائل شد۔ آری ہماں احتمال صدق
باقی ماند و پیدا است کہ یقین ہمیں بقاء احتمال واحد
وزوال احتمال ثانی است۔ وایں بداں ماند کہ یک
رشتہ چنداں مستحکم ومحکم نباشد اما اگر رشتہا ی
چند بہم آرند آں ضعف مرتبہ تشخص زائل شود۔ وآں
قوت از احکام اطلاق است چہ رشتہ موضوع بہر
تعلیق باشد بدستور ماند۔

غرض ہر خبر مصدق خبر دیگر است وبہم پیوستہ احتمال
صدق شیئاً فشیئاً قوت پذیرد وازیں جا امکان حصول یقین
بہ تزاید۔ اخبار عاقلاں را معلوم شدہ باشد
واللہ اعلم وعلمہ اتم واحکم

گی کہ اول احکام مطلقہ سے ہے اور دوسری احکام مشخصہ
سے۔ جب اتنی بات معلوم ہو گئی تو یہ بھی معلوم کرنا چاہیئے
کہ احکام مطلقہ اجتماع افراد کی صورت میں اسی طرح جیسے کہ
تھے اور احکام مشخصہ بدل جاتے ہیں کیونکہ شخص کا مجموعہ دوسرا
ہو گیا۔ مگر جب ہم نے یہاں دیکھا تو کذب کے احتمال کو ہم نے
احکام مشخصہ میں سے پایا۔ اور صدق کے احتمال کو احکام مطلقہ
میں سے پایا۔ اس کی وجہ خود ظاہر ہے اور میں بھی وہ وجہ
بیان کرکے آیا ہوں کہ کلام کی اصل وضع (بناوٹ) امر واقع
کی خبر دینے اور دلی مقصد کے اظہار کے لئے ہے اور پھر نوعی محبت[1]
اس اظہار اور اخبار کا باعث ہے اور جھوٹ کا احتمال
غلط فہمی کے احتمال سے پیدا ہونے والا ہے یا کسی فاسد غرض کے
احتمال کی وجہ سے اگر غرض فاسد کی طرف سے کلی اطمینان حاصل
ہو جائے تو راویوں کے اجتماع اور الفاظ کے اتفاق سے جیسا کہ
ہم نے کہا کذب کا احتمال زائل ہو گیا۔ ہاں وہی صدق کا احتمال باقی رہ
گیا اور ظاہر ہے کہ یقین ایک احتمال کا باقی رہ جانا اور دوسرے احتمال
کا زائل ہو جانا ہے اور یہ ایسا ہے کہ ایک دھاگہ کوئی زیادہ مضبوط اور
پختہ نہیں ہوتا لیکن اگر چند دھاگے آپس میں ملائیں تو تشخص کے مرتبے کا
وہ ضعف زائل ہو جائیگا اور وہ قوت ہو کر اطلاق کے احکام
سے ہے۔ کیونکہ دھاگا کسی چیز کو لٹکانے (باندھنے) کیلئے ہی بنایا
جاتا ہے۔ وہ قوت بدستور رہیگی۔

غرض ہر خبر دوسری خبر کی تصدیق کرتی ہے اور دھاگے کی
طرح آپس میں مل کر تدریجی قوت پکڑتی ہے اور یہیں سے خبروں کے
زیادہ ہونے سے یقین حاصل ہونے کا امکان عقلمندوں کو معلوم
ہو گیا ہوگا۔ واللہ اعلم وعلمہ اتم واحکم

نوٹ:- اس مکتوب کا ترجمہ ۲۸ ذوالحجہ ۱۳۸۸ھ مطابق ۱۸ مارچ ۱۹۶۹ء بروز منگل دو بجکر تیس منٹ پر شروع کیا اور ۳ محرم ۱۳۸۹ھ مطابق ۲۲ مارچ ۱۹۶۹ء بروز پیر گیارہ بجکر پچیس منٹ پر ختم ہوا۔ الحمد للہ۔

[1] جیسے انسان کی محبت اپنی نوع انسان کے ساتھ۔ مترجم

# تعارف مکتوب الیہ

و

## خلاصۂ مکتوب دہم بنام نواب محی الدین

یہ مکتوب نواب محی الدین صاحب مرحوم ساکن مراد آباد کے نام ہے۔ نواب صاحب مراد آباد کے ایک بڑے گھرانے کے چشم و چراغ تھے آپ کو حضرت مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے شرف تلمذ حاصل تھا۔ بھوپال ریاست میں عرصے تک قاضی کے عہدے پر قائم رہے دار العلوم دیوبند کی سالانہ روئداد دیکھنے سے پتہ چلتا ہے کہ آپ دار العلوم کی مجلس شوریٰ کے تا وفات ممبر رہے۔ چنانچہ سال بسال آپ کا نام مجلس شوریٰ کے ممبروں کی فہرست میں موجود ہے۔ آپ نے دار العلوم کی بہت سی خدمات انجام دی ہیں۔ نہایت دیندار، متقی عالم اور متقی پرہیزگار لوگوں میں سے تھے۔ باوجودیکہ نواب گھرانے میں پیدا ہوئے لیکن طبیعت میں مسکینی تھی۔

**خلاصۂ مکتوب** حضرت مولانا محمد قاسم صاحبؒ نے آیات و احادیث متشابہ کو متشابہ کہنے کی وجہ بیان فرماتے ہوئے لکھا ہے کہ چونکہ ان آیات و احادیث میں حق باطل کے ساتھ مشتبہ ہو جاتا ہے اس لئے متشابہات کو متشابہات کہا جاتا ہے۔ آیت متشابہ یا حدیث متشابہ میں اصل مقصد پر غیر مقصد کا شبہ ہو جاتا ہے۔ ایک تو متشابہات کو متشابہات کہنے کی یہ وجہ ہے اور دوسری وجہ یہ ہے کہ جب ایک متشابہ آیت یا حدیث کی دوسری آیت اور دوسری حدیث کے معنی کے ذریعہ تائید اور تفسیر کر کے اس کے معنی متعین کئے گئے ہوں تو چونکہ یہ آیتیں اور حدیثیں ایک ہی جیسی ہوتی ہیں اس لئے ان کو متشابہات کہا جاتا ہے کہ ایک دوسرے کے متشابہ ہیں۔ حدیث حسب ذیل جس کا مطلب مولانا محی الدین صاحب نے مولانا محمد قاسم صاحب سے پوچھا ہے متشابہات میں سے ہے۔

| | |
|---|---|
| قال قلت یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم این کان ربنا قبل ان یخلق خلقہ قال کان فی عماء ما تحتہ ہواء وما فوقہ ہواء وخلق عرشہ علی الماء (مشکوٰۃ بحوالہ ترمذی) | راوی نے کہا کہ میں نے کہا اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم اپنی مخلوق کے پیدا کرنے سے پہلے ہمارا رب کہاں تھا۔ فرمایا عماء میں تھا کہ اس کے نیچے ہوا اور اس کے اوپر ہوا تھی اور اس نے اپنے عرش کو پانی پر پیدا کیا۔ |

حجۃ الاسلام متشابہات کا مطلب بیان کرنے کے بعد حدیث بالا کا مطلب لکھتے ہیں۔

عماء مد کے ساتھ ابر کو کہتے ہیں لیکن غیب کا بادل اور پانی اور غیب کا آسمان اور آفتاب اور ہی رنگ ہے اور اس ظاہری دنیا کا بادل، پانی، آسمان اور سورج اور طرح کے ہوتے ہیں۔ اس دنیا میں اگر بادل ہے جو کہ آسمان کے نیچے اور زمین کے اوپر ہوتا ہے تو غیب کی دنیا میں عماء کا مطلب ہے۔ اس بادل سے وجود کو بادل کہنا چاہئے جو کہ خدا کی ذات کے مرتبہ کے نیچے ہے اور اشیاء عالم کے مرتبے سے بلند ہے اور جیسا کہ نباتات کی نشوونما اس دنیا کے بادلوں کی بارش سے ہوتی ہے ٹھیک اسی طرح تمام دنیا کی نمائش اس بھلائیوں اور برکتوں کے بادل کے پانی کی آمیزش سے ہے۔ الغرض تمام دنیا کے وجود کے باعث وجود منبسط ہے اور وہ وجود بادل میں پانی کی طرح غیب کے بادل میں چھپا ہوا تھا اور ممکنات پر فیضان کرتا تھا جس نے دنیا کو بنایا اور ہوا کی تعریف خلا ہے اس غیب کے بادل کے نیچے بھی ہوا تھی اور اوپر بھی۔ ہوا کے معنی خالی جگہ کے بھی آتے ہیں۔ جیسے قرآن کریم میں وَاَفْئِدَتُهُمْ هَوَآءٌ فرمایا گیا ہے کہ ان کے دل خالی ہیں تو مطلب یہ ہوا کہ وجود منبسط اور اس کی ذات غیب کے جس بادل میں جلوہ گر ہے اس کے اوپر اور اس کے نیچے خلا ہی خلا تھا اور جس طرح ہوا آنکھ سے دکھائی نہیں دیتی اسی طرح اس وجود کے اوپر اور نیچے ہر جگہ خلا ہی خلا نظر آتا تھا جس کا مفہوم یہ ہوا کہ بادل سے پہلے کچھ نہ تھا اور بعد کوئی چیز نہیں اسے اشارہ ہے گویا اس حدیث میں ہوا کے مفہوم سے اسی پہلو پر اشارہ ہے کہ کان اللہ ولم یکن معہ شیء کہ اللہ ہی تھا اور اس کے سوا کچھ نہ تھا۔ اس کے بعد عرش کو پانی پر پیدا کیا تو جیسا کہ احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ زمین اور کائنات کے پیدا کرنے سے پہلے پانی ہی پانی تھا اور پھر اس میں سے زمین کو پیدا کیا گیا اسی لئے اس سے پانی پر عرش کو بنایا اور کائنات پر محیط ہے۔ ہماری سمجھ میں جو آیا خلاصہ لکھ دیا ہے جو آپ سمجھ سکیں خود پڑھ کر سمجھ لیجئے۔

# مکتوب دہم

## در شرح حدیث ابی رزینؓ

**قال قلت یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم این کان**
"ابو رزین نے کہا کہ میں نے پوچھا اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہمارا رب اپنی مخلوق
**ربنا قبل ان یخلق خلقہ قال کان فی عماء ما تحتہ**
کے پیدا کرنے سے پہلے کہاں تھا۔ فرمایا کہ وہ بادل میں تھا کہ اس کے نیچے ہوا تھی اور اس کے
**ھواء وما فوقہ ھواء وخلق عرشہ علی الماء کہ**
اوپر بھی ہوا تھی اور اس نے اپنے عرش کو پانی پر بنایا" یہ
**در مشکوٰۃ از ترمذی مروی است۔**
حدیث مشکوٰۃ میں ترمذی سے مروی ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین الرحمٰن الرحیم مالک یوم الدین والصلوٰۃ والسلام علی سید المرسلین محمد وآلہ واصحابہ اجمعین۔

اما بعد ہیچ کارہ بلکہ ناکارہ محمد قاسم غفر اللہ ذنوبہ وستر عیوبہ بخدمت سراپا کرمت عزیزم مولوی محی الدین محمد خاں جعلہ اللہ کما یشاء۔

پس از سلام مسنون مدعا نگار است کہ دو بار پیام جناب تقدس مآب مفتی حسین احمد صاحب دربارۂ تحریر شرح حدیث ابی رزینؓ۔

قال قلت یا رسول اللہ این کان ربنا قبل

تمام تعریفیں اللہ تمام جہانوں کے پروردگار کیلئے ہیں جو نہایت مہربان اور بہت رحم والا اور روز جزا کا مالک ہے اور درود سلام رسولوں کے سردار محمد پر اور ان کی آل اور اصحاب پر ہو۔

حمد و نعت کے بعد ناچیز بلکہ ناکارہ محمد قاسم اللہ اسکے گناہوں کو بخشے اور اسکے عیبوں کو چھپائے۔ خدمت میں سراپا کرم مولوی محی الدین محمد خاں صاحب کے اللہ انکو جیسا وہ چاہے بنا دے۔

سلام مسنون کے بعد مدعا نگار ہے کہ دو مرتبہ مفتی حسین احمد صاحب مقدس بزرگ کا پیغام ابی رزین والی حدیث کی شرح کے لکھنے کے بارے میں آیا (جو یہ ہے کہ)

انہوں نے کہا کہ میں نے پوچھا یا رسول اللہ ہمارا رب اپنی مخلوق کو

ان يخلق خلقه قال كان في عماء ماتحته هواء وما فوقه هواء وخلق عرشه على الماء" که در مشکوٰۃ شریف از ترمذی آوردہ بذریعہ خط آں عزیز بگوشم رسید و سرمایۂ عز و افتخارم گردید مگر چوں ازیں کوچہ نابلد بودم اول بار بجز خموشی چارہ ندیدم چوں مکرر بانتظار جناب مفتی صاحب سلمہ اللہ و دام اللہ برکاتہ اشارہ کردند سر خجالت بزانو بردم و حیران بودم چہ کنم۔ اگر نویسم چہ نویسم و اگر پہلو زنم ایں رشتۂ نیاز را چسگونہ برہم زنم۔ مگر چوں خدام را از اطاعت مخدوماں چارہ نیست رو بسوی عالم الغیب والشہادۃ کردہ قلم بدست گرفتم و بنام آں خداوند مفیض الخیر والجود نقش بندی خیالاتی کہ ازاں طرف بدلم ریزند دریں اوراق آغاز نہادم۔ اگر بمطابق ایماء حضرت عارف باللہ مولانا جامی قدس اللہ سرہ العزیز و حضرت راسخ فی العلم جناب شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ افتد زہی نصیب ورنہ خود مے دانم کہ ذہن نارسا و من کجا و اشارات عالی مقامات ایں دو عالی مقام کجا۔

بظاہر ہمیں است کہ آں مضامین دور و دراز در آغوش خیال ایں مدہوش نیامدہ باشند اندریں صورت

پیدا کرنے سے پہلے کہاں تھا۔ فرمایا کہ عماء (بادل) میں تھا کہ اس کے نیچے بھی ہوا تھی اور اوپر بھی ہوا تھی اور عرش کو پانی پر پیدا کیا کہ مشکوٰۃ شریف میں ترمذی سے نقل کی ہے۔

خط کے ذریعہ میرے کان تک پہنچا اور میری عزت اور افتخار کا سامان بنا۔ مگر چونکہ میں اس کوچے سے نابلد ہوں اس لئے پہلے تو خموشی کے سوا کوئی چارہ نہ دیکھا لیکن جب دوسری مرتبہ جناب مفتی صاحب سلمہ اللہ و دام اللہ برکاتہ کے انتظار کی طرف اشارہ کیا تو شرمندگی سے میرا سر جھک گیا اور میں حیران رہ گیا کہ کیا کروں۔ اگر لکھوں تو کیا لکھوں اور اگر پہلو تہی کروں تو تعلقات کو کس طرح توڑ ڈالوں مگر چونکہ خادموں کو مخدوموں کی اطاعت کے بغیر چارہ نہیں ہے تو حضور اور غیب کے جاننے والے خدا کی طرف توجہ کر کے قلم ہاتھ میں پکڑا اور اس بھلائی اور بخشش کے عطا کرنے والے کے نام کیساتھ ان خیالات کو جو اس طرف سے میرے دل میں ڈالے گئے ہیں۔ ان اوراق میں لکھنا شروع کر دیا۔ اگر عارف باللہ مولانا عبدالرحمٰن جامی قدس اللہ سرہ العزیز اور علم میں راسخ جناب شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کے اشارے کے مطابق (میری یہ تحریر) واقع ہو جائے تو کیا ہی خوش قسمتی ہے ورنہ میں خود جانتا ہوں کہ میرا حقیقت تک پہنچنے والا ذہن کہاں، اور ان دو بلند مقام حضرات کے اشارے کہاں۔

بظاہر تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ دور و دراز کے مضامین اس بے ہوش کے خیال کی آغوش میں نہ آ سکیں گے اس صورت

---

لے اس جملے سے واضح ہے کہ مولانا محمد قاسم صاحب کے علوم وہبی تھے کسی دقیق اور مشکل مضمون کے لکھنے پر آپ فوراً آمادہ ہو جاتے اور لکھنے لگتے تھے اس کی وجہ ہی ہے کہ مشکل علوم کا قاسمی دل پر کشف ہوتا تھا۔ مترجم۔

ے۔ مولانا عبدالرحمٰن جامی جام کے رہنے والے مشہور عارف باللہ صوفی اور عالم ہیں شرح جامی اور مثنوی یوسف زلیخا کے مصنف ہیں۔ ہا ... عاشق رسول اور فنا فی الرسول ہیں۔ انہوں نے زیر بحث حدیث کے متعلق تشریحی اور وضاحتی اشارات کئے ہیں جن کا حوالہ مولوی جمال الدین صاحب نے اپنے مکتوب میں دیا ہے۔ مترجم

ے شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے فرزند اکبر کے تفسیر حالات ما اصل بہ انبیاء اللہ کی تحقیق والے مکتوب کے حاشیہ میں لکھے جا چکے ہیں۔ شاہ صاحب نے بھی زیر بحث حدیث پر اشارات کئے ہیں جن کا حوالہ نواب جمال الدین صاحب نے دیا ہے۔ مترجم

بجز ایں گذارش کہ چاک فرمایند وایں در مائدہ دور راہ افتادہ را بدعاء ہدایت واختتام بہ ایمان در گیرند دیگر چہ گذارش کنم۔

**تمہیدات** چوں ایں قسم مضامین را بی ذریعہ تمہیدات از اشکال بسہولت آوردن سخت مشکل است۔ میخواہم کہ مقدمہ چند پیش از عرض مطلوب عرض کنم۔

**سخن اولیں** پس اولیں سخنی کہ در خور گذارش است ایں است کہ در آیات متشابہات[1] واحادیث متشابہہ[2] ہمچو ما ناداناں را نباید کہ سخنی گفتہ فارغ نشینیم ایں اطمینان خاطر وقتی می باید کہ ذہن نارسا ونابکاراں را تا بآں مقامات ومواطن رفیعہ گذر بود۔ ایں وقت کہ انکشاف حقائق را سامانی نداده اند اگر می سزد، آں کہ بدیہیات ومسلمات فن حقائق را بہر طور ملحوظ داشتن ضروری است پس ہر احتمالیکہ راست آید ومخالف بدیہیات ومسلمات ایں فن نباشد، اگر بہر اعتقاد وجزم واطمینان خاطر کافی نیست باری بہر مدافعہ طاعناں بکار آمدنی است۔

میں اس گذارش کے سوا کہ میری تحریر کو نگاہ سے نکال ڈالیں اس ہدایت کی راہ سے دور جا پڑے ہوئے کو ہدایت اور ایمان پر خاتمے کی دعا سے یاد کریں اور کیا گذارش کروں۔

**تمہیدیں** چونکہ اس قسم کے مضامین کو تمہیدات کے بغیر مشکل سے آسانی کی طرف لانا دشوار ہے اس لئے میں چاہتا ہوں کہ چند تمہیدی باتیں مقصد کے عرض کرنے سے پہلے عرض کروں۔

**پہلی بات** پس پہلی بات جو عرض کے قابل ہے یہ ہے کہ آیات متشابہات[1] اور احادیث متشابہات[2] میں ہم جیسے نادانوں کی طرح مناسب نہیں کہ ایک آدھ بات کہکر فارغ ہو بیٹھیں۔ یہ اطمینان دل اس وقت ہونا چاہئے کہ نالائقوں کے حقیقت تک نہ پہنچنے والے ذہن کا ان بلند مقامات تک گذر ہو۔ اس وقت کہ حقیقتوں کے ظاہر ہونے کیلئے کوئی سامان نہیں دیا ہے اگر کوئی بات ہو سکتی ہے تو شک اور گمان اور تخمینہ ہی ہو سکتا ہے۔ ہاں حقائق و اسرار کے فن کی مسلم باتوں اور واضح امور کو بہر حال پیش نظر رکھنا ضروری ہے۔ اس لئے جو شک ٹھیک نکل آئے اور اس فن کے طے ہوئے اور واضح امور کے مخالف نہ ہو اگر دل کے اطمینان اور پختگی اور اعتقاد کے لئے کافی نہیں ہے تو نہ سہی اتنا ہم اعتراض کرنے والوں کے بچاؤ کیلئے کار آمد ہے۔

---

[1] آیات متشابہات قرآن کریم کی وہ آیتیں ہیں جن کے معنی میں ابہام ہو اور اس کے مختلف معنی لئے جا سکتے ہوں اور جس شارع علیہ السلام کی طرف سے اس کے جو معنی متعین کئے گئے ہوں اس پر یقین لانا چاہئے۔ ایسے دوسرے معنی اختیار نہ کرنے چاہئیں جو شارع کے منشا کے خلاف ہوں اور اپنے نفس کی خواہش کے ماتحت دور سے غلط پیدا ہونے والے معنی کا اتباع نہ کیا جائے جیسا کہ گمراہ اور کجرو لوگ کیا کرتے ہیں۔ واضح رہے کہ آیات قرآنی دو قسم کی ہوتی ہیں محکمات اور متشابہات۔ محکم آیتیں وہ کہلاتی ہیں جو اپنے مطلب کی وضاحت رکھتی ہیں اور اس کے معنی مبہم نہیں ہوتے مثلاً حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ أُمَّهَاتُكُمْ وَبَنَاتُكُمْ یعنی تم پر تمہاری مائیں اور بیٹیاں حرام ہیں۔ یہ آیت آخر تک اپنے مطلب کی وضاحت میں کوئی ابہام نہیں رکھتی لیکن متشابہ آیت جیسے يَدُ اللّٰهِ فَوْقَ أَيْدِيهِمْ میں ید کا مطلب متشابہ ہے کیونکہ اللہ کا ہاتھ نہیں ہوتا لہٰذا ہاتھ سے وہی معنی مراد لیں گے جو پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے بتائے ہیں۔ مترجم

[2] احادیث متشابہات بھی ایسی احادیث کو کہا جاتا ہے کہ جن کے معنی واضح نہ ہوں البتہ منشائے رسول صلی اللہ علیہ وسلم معلوم کرنے کیلئے کسی اور حدیث سے اس کے معنی واضح ہو سکیں تو اس معنی کو اختیار کرنا اور عام ایمان لانا چاہئے ورنہ اس کے جو بھی معنی آنحضرت نے لئے ہوں ان کا اعتقاد کرنا چاہئے۔ مترجم

## متشابہات را متشابہات گفتن چرا

و سر ایں سخن ایں است کہ متشابہات را متشابہات

ازاں گفتہ اند کہ حق مشتبہ بباطل و احتمال مقصود مشتبہ بغیر مقصود مے گردد۔ تا آنکہ آیتی را بآیت دگر و حدیثی را بحدیثی دگر تفسیر و تائید کردہ اند۔ و نظر بریں باہم دگر متشابہ و متناظر باشند۔ اگر اول است مثالش

یَدُ اللّٰهِ فَوْقَ اَیْدِیْهِمْ (آیت)

یا

اَلرَّحْمٰنُ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى (آیت)

و ہم حدیث مشار الیہا است۔ چہ ایں ہمہ نصوص بر مشابہت ذات و صفات و تجلیات خداوندی بذات و جوارح بنی آدم و دیگر حیوانات دلالت دارند و بدلالت لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ (قرآن کریم) و ہم بشہادت دلائل عقلیہ از مسلمات است کہ دریں چنیں امور بجز مشابہت اسمی اشتباہی دگر نیست۔

و اگر ثانی است مثالش آیہ

اِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِيْفَةً (قرآن کریم)

و آیہ

وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ

یا آیہ

وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ النَّبِيّٖنَ لَمَآ اٰتَيْتُكُمْ مِّنْ كِتٰبٍ وَّحِكْمَةٍ ثُمَّ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مُّصَدِّقٌ لِّمَا مَعَكُمْ لَتُؤْمِنُنَّ

## متشابہات کو متشابہات کہنے کی وجہ

اور اس بات کا بھید یہ ہے کہ متشابہات کو

متشابہات اس لئے کہا ہے کہ حق باطل کے ساتھ مشتبہ ہو جاتا ہے اور اصل مقصد پر غیر مقصد کا شبہ ہو جاتا ہے۔ تا آنکہ یہ شبہ جب دور ہوتا ہے جبکہ ایک آیت کی دوسری آیت سے اور ایک حدیث کی دوسری حدیث سے تفسیر اور تائید کی ہو۔ اس بات پر نظر رکھتے ہوئے ایک دوسرے کے متشابہ ہوتی ہیں۔ اگر وہ اس پہلی قسم کا ہے تو اسکی مثال ہے

"اللہ کا ہاتھ ان کے ہاتھوں کے اوپر ہے"

یا

"رحمٰن نے عرش پر تجلی فرمائی"

اور مذکورہ بالا حدیث ابی رزین بھی متشابہ ہے کیونکہ یہ سب نصوص خدا کی تجلیات اور صفات و ذات کی آدمیوں کے اعضاء و صفات اور ذات کے ساتھ مشابہت پر دلالت کرتی ہیں اور "اس اللہ کی مانند کوئی چیز نہیں ہے اور وہ سننے دیکھنے والا ہے" کی دلالت اور دلائل عقلیہ کی شہادت کے مطابق یہ مانی ہوئی باتوں میں سے ہے کہ ان جیسے امور میں نام کی مشابہت کے سوا اور کوئی دوسری مشابہت نہیں ہے۔ اور اگر دوسری قسم کی مشابہت ہو تو اسکی مثال آیت

"جبکہ آپ کے رب نے فرشتوں سے فرمایا کہ میں زمین میں خلیفہ بنانے والا ہوں"۔

اور آیت (حسب ذیل)

"اور جبکہ ہم نے فرشتوں سے کہا کہ آدم کو سجدہ کرو"

یا آیت (آئندہ)

"اور جبکہ اللہ نے نبیوں سے عہد لیا کہ میں نے جو تمہیں کتاب اور حکمت دی پھر تمہارے پاس کوئی رسول تمہارے ساتھ والی کتاب کی تصدیق کرنے والا

---

لہ نصوص، نص کی جمع ہے۔ صاحب منجد لکھتے ہیں: اَلنَّصّ۔ صیغ الکلام۔ ج نصوص۔ وَالنَّصّ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ۔ منتہاہ۔ النص من الکلام ایسا کلام جس میں تاویل کی گنجائش نہ ہو۔ مترجم

بِهٖ وَلَتَنْصُرُنَّهٗ

و آیت

وَمَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ

است۔

آیۂ اول (اذ قال ربک) تفسیر آیۂ ثانی (واذ قلنا للملٰئکۃ) و ثانی بجملہ مقتضیات اول و مؤیدات اوست یعنی چوں دریں سجدہ احتمال معبودیۂ حضرت آدم علیہ السلام نیز موجب تردد موحداں بود بآیۂ اولی رفع ایں وہم فرمودند واشارہ بہ نیابت و مسجودیت بالعرض کہ ہمانا مفاد قبلہ باشد نمودند۔ بالجملہ خلافت مقتضی آں است کہ ہمہ شیون منیب و مستخلف حسب لیاقت در خلیفہ درآیند۔ وایں مسجودیت مؤید آں است و مسجودیت باعتبار نفس مفہوم عام بود مسجودیت ذاتی باشد یا عرضی۔ خلافت بمحمل بالعرض فرود آورد ہمچنیں اخذ میثاق انبیاء و مشیر بآں است کہ انبیاء علیہم السلام را بحضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم روی نیازمی باید آورد۔ مگر وجہش معلوم نبود مضمون خاتم النبیین آنرا موجہ گردانید و مضمون خاتم النبیین نظر بظاہر الفاظ در حیز خفا بود۔ مفاد آیۂ۔

وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ النَّبِيّٖنَ (قرآن الکریم)

احتمال مخالف مقصود را از میان برداشت۔ مگر ہر چہ باد اباد آیات متشابہات و احادیث متشابہہ مغلط عوام و مزلت الاقدام باشند نتواں گفت کہ امثال

آئے تو اس پر ایمان لانا اور اسکی مدد کرنا۔

اور آیت (آئندہ) ہے۔ (یعنی)

اور نہیں ہیں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) تم میں سے کسی مرد کے باپ لیکن (وہ تو) اللہ کے رسول اور نبیوں کی مہر ہیں۔"

پہلی آیت (اذ قال ربک) دوسری آیت (واذ قلنا للملٰئکۃ) کی تفسیر ہے اور دوسری آیت پہلی آیت کی تائید کرنے والی اور منجملہ اس کے مقتضیات میں سے ہے یعنی چونکہ اس سجدے میں حضرت آدم علیہ السلام کی معبودیت کا احتمال توحید پرستوں کے تردد کا سبب تھا اس لئے پہلی آیت (اذ قال ربک للملٰئکۃ) سے اس وہم کو دور کر دیا اور بالواسطہ نائب ہونے اور مسجود ہونے کی طرف اشارہ کر دیا۔ کیوں کہ یہی قبلہ ہونے کا مطلب ہے۔ بہر حال خلافت اس بات کا تقاضہ کرتی ہے کہ اللہ کی تمام شانیں حسب لیاقت خلیفہ (یعنی آدم) میں آجائیں اور یہ مسجود ہونا اسکی تائید کرتا ہے اور نفس مفہوم کے اعتبار سے مسجودیت عام ہے خواہ مسجودیت ذاتی ہو یا عرضی لیکن خلافت[1] نے اسکو عرضی پر محمول کرادیا اسی طرح انبیاء سے عہد کا لینا اس طرف اشارہ کر رہا ہے کہ انبیاء علیہم السلام کا خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ کی طرف نیازمندی سے رخ کرنا چاہئے لیکن اسکی وجہ معلوم نہ تھی۔ خاتم النبیین کے مضمون نے اس کی وجہ بیان کردی اور ظاہر الفاظ پر نظر رکھتے ہوئے خاتم النبیین کا مضمون پوشیدہ تھا۔ (چنانچہ) آیت

اور جبکہ لیا اللہ نے نبیوں سے عہد

کے معنی نے مقصد کے مخالف احتمال کو درمیان سے ہٹا دیا مگر کچھ بھی ہو متشابہ آیات اور احادیث عوام کی غلطی اور قدم کے ڈگمگا جانے کا سبب ہیں نہیں کہا جاسکتا کہ ہم جیسے نالائق

[1] خلافت آدم نے یہ ظاہر کر دیا کہ ان کو سجدہ کیا جاتا بالواسطہ تھا براہ راست نہ تھا کیونکہ براہ راست اللہ تعالیٰ مسجود ہے۔

ما نا بکاراں تا بحقیقت الامر و مقصود شارع رسیدیم و گوہر مکنون معانی را بجلوہ گاہ تفسیر کشیدیم۔

کہ ایں منصب در ہمچو آیات و احادیث جز انبیاء کرام علیہم السلام یا راسخان فی العلم از اتباع اوشاں کرامت نفرمودہ اند۔ آری ؎

گاہ باشد کہ کودک ناداں
بغلط بر ہدف زند تیری

بیدا سبب تفسیر عوام کہ بجز انبیاء کرام علیہم السلام یا راسخان فی العلم ہمہ عوام اند، در خور اعتقاد با لجزم و اطمینان و تسلی نباشد۔

اما پس ازاں کہ مسلمات عقائد و بدیہیات ایں فن را ملحوظ داشتہ باشند، دفع اوہام طاعناں و وسوسات ناگفتہ بہ ازیں قسم اقوال متصور است۔

**سخن دوم**

سخن دوم ایں کہ عالم غیب و شہادت را باہمچناں مطابق یک دیگر باید پنداشت کہ روح و بدن را مطابق یک دیگر می بینیم۔ یعنی ہر کمالیکہ از قوت باصرہ و سامعہ را بہ چشم و گوش ظاہری قیاس نتواں کرد بلکہ ہماں ساں تفاوت خاک و عالم پاک است کہ در جسم و روح بود، ہمچنیں کمالات عالم غیب را بجساں عالم شہادت نباید پیمود۔ و جز اشتراک اسمی تصور نباید فرمود۔ بالجملہ ؎

غیب را ابرے و آبے دیگر است
آسمان و آفتابے دیگر است

حقیقت واقعہ اور شارع علیہ السلام کے مقصد کو پہنچ گئے اور پوشیدہ معانی کو تفسیر کی جلوہ گاہ میں لے آئے۔

کہ یہ مرتبہ اس جیسی متشابہ احادیث اور آیات کی تفصیل کے بارے میں انبیاء کرام علیہم السلام اور یا علم میں پختہ علماء جو انبیاء کے تابع ہیں ان کے سوا خدا نے کسی کو نہیں بخشا ہے۔ ہاں ؎

کبھی ہوتا ہے کہ ناداں بچہ
غلطی سے نشانہ پر تیر مارتا ہے

اس سبب سے عام لوگوں کی تفسیر اور انبیاء علیہم السلام یا علم میں پختہ علماء کے سوا سب کے سب عوام ہیں، پختہ اعتقاد اور دلی اطمینان کے لائق نہیں ہوگی۔

ہاں مگر اس کے بعد کہ مانے ہوئے عقائد اور اس فن کی بدیہی باتوں کو جو علماء ملحوظ رکھتے ہوں طعنہ دینے والے لوگوں کے اوہام اور ناقابل بیان وسوسوں کا دور کرنا اسی قسم کے اقوال سے متصور ہے۔

**دوسری بات**

دوسری بات یہ ہے کہ عالم غیب اور عالم شہادت کو اس طرح ایک دوسرے کے مطابق خیال کرنا چاہئے جیسا کہ روح اور بدن کو ایک دوسرے کے ہم مطابق دیکھتے ہیں یعنی ہر وہ کمال جو کہ عالم غیب میں ہماری دیکھنے اور سننے کی طاقت سے اس طرف (عالم غیب میں) چھپا ہوا ہے وہ کمال بعالی صورت میں آنکھ اور کان سے اس طرف (عالم شہادت میں) ظہور میں آگیا۔ مگر جیسا کہ دیکھنے والی اور سننے والی قوت کو ظاہری آنکھ اور کان پر قیاس نہیں کر سکتے ہیں بلکہ اسی طرح خاک اور عالم پاک کا فرق ہے جو کہ جسم اور روح میں ہے۔ اسی طرح غیب کی دنیا کے کمالات کو آنکھوں کے سامنے موجود دنیا کے کمالات سے نہیں ناپنا چاہئے۔ اور نام کی شرکت کے سوا اور کچھ خیال نہیں کرنا چاہئے۔ الحاصل ؎

غیب کا بادل اور پانی اور ہی کچھ ہے
اور غیب کا آسمان اور آفتاب بھی اور ہی دوسرا ہے۔

ــــــــــ

؎ یہ شعر مولانا جلال الدین رومی کی مثنوی میں ہے۔ مترجم

پس خود آفتاب یعنی معروض شکل معلوم را از رونق افروزی خانہ آئینہ عار باشد۔ شکل خود را کہ منصب ربوبیت مواقع ظلمت آباد بداں تعلق دارد۔ روانہ کند تا ہمہ کارہای خود از تنویر و افاضہ حرارت میدہد۔ اگر باشد فرق شدت و ضعف باشد۔ لیکن بنسبت عکوس زمین و آسماں اگر بینند بلا تفاوت ہماں شدت و قوت است کہ اصل آفتاب را در نور افشانی و تنویر اصل آسمان و زمین بود۔ ما ایں پرتو و عکس را تجلی نام نہادہ میگوئیم کہ اشیاء کبیر المقدار عظیم الشان ہمچو آفتاب عالم تاب و زمین و آسمان کہ عظمت مقدار ہریکے ازیں اجسام عظام محتاج بیان نیست در آئینہ متجلی شوند کہ مقدارے اگر دارد بس صغیر دارد و شانی اگر دارد بس حقیر۔ در قیام و قرار خود محتاج۔ زمین یا آسمان وغیرہ اجسام عظام وا ز ہر کہ خواہی بپرس کہ ایں تجلی را در آئینہ خواہد گفت و ایں را ظرف آں قرار خواہد داد۔

نظر بایں طلسم کہ آئینہ باایں کوتاہی عرض و طول و ایں کمی ضخامت پیچ قسم اجسام عظام را در آغوش دارد۔ و باایں ہمہ اگر دست بہ پشت آئینہ بریم نامی و نشانی داشتہ ای ازاں وسعت و آں تجلیات نمی یابیم۔ خود بخود اعتراف بایں امر لازم است کہ احاطہ آوند آب وغیرہ را شند با حاطہ آئینہ کہ با تجلیات اجسام عظام دارد بجز اشتراک اسمی شرکتی نیست۔ و در احاطہ متبادرہ کہ در ظروف و مظروفات جسمانی باشد ضرور است کہ ظرف از مظروف اعظم و اوسع بود۔ و در احاطہ تجلیات بسا اوقات قصہ بالعکس باشد۔

پس خود سورج یعنی اس کی مقررہ صورت کے معروض کو آئینے کے گھر میں رونق افروز ہونے سے شرم آتی ہے اس سے آفتاب اپنی شکل کو کہ تاریکی کے مقامات کو روشن کرنا اس سے متعلق ہے (اپنا عکس) روانہ کرتا ہے تاکہ اپنے سب کام یعنی روشنی اور حرارت کا فیض پہنچاتا ہے اگر ہے تو صرف شدت اور کمزوری کا فرق ہے لیکن اگر آسمان اور زمین کے عکسوں کی نسبت دیکھیں تو بلا فرق کے وہی شدت اور قوت ہے جو کہ اصل آفتاب کو نور برسانے اور اصل آسمان اور زمین کو منور کرنے اور روشن کرنے میں ہے ہم اس پرتو اور عکس کا تجلی نام رکھ کر کہتے ہیں کہ بڑی مقدار اور بڑی شان والی چیزیں جیسا کہ آفتاب عالمتاب اور زمین اور آسمان ہیں کہ ان اجسام میں سے ہر ایک کی بلندی اور بڑائی بیان کی حاجت نہیں رکھتی، آئینے میں جب جلوہ گر ہوتی ہیں تو ان کی مقدار بہت چھوٹی ہو جاتی ہے اور انکی شان معمولی سی نظر آتی ہے اور وہ عکس اپنے قائم رہنے اور قرار حاصل کرنے میں زمین یا آسمان وغیرہ بڑے بڑے جسم والی چیزوں کے محتاج ہیں اور جس سے چاہو تم پوچھ لو وہ آئینے میں اسی قسم کی تجلی بتائے گا اور اس آئینے کو اس تجلی کا ظرف رجگہ) قرار پائے گا۔

اس طلسم پر نظر رکھتے ہوئے کہ آئینہ اتنے کم طول اور عرض ہونے کے باوجود اور اس قدر چھوٹی جسامت کے باوجود کتنے بڑے بڑے اجسام کو اپنے اندر سمو لیتا ہے۔ اور اس کے باوجود اگر آئینے کی پیٹھ کو ہم چھوئیں تو اس پھیلاؤ اور تجلیات کا کوئی نام و نشان بھی ہم نہیں پاتے۔ اس لئے اس بات کا اپنے آپ ہی اقرار کرنا پڑتا ہے پانی کے برتن کے احاطے کو مثلاً آئینے کے احاطے کے ساتھ جو بڑے بڑے جسموں کی تجلیات کیساتھ رکھتا ہے نام کی شرکت کے سوا اور کوئی شرکت نہیں ہے۔ ایسا احاطہ متبادر جو جسمانی ظروف اور مظروفات میں ہوتا ہے اس میں یہ ضروری ہے کہ ظرف مظروف سے زیادہ بڑا اور زیادہ کشادہ ہو اور تجلیات

## فرق درمیان احاطہ جسمانی و احاطہ تجلیات

احاطۂ جسمانی کہ اجسام را باہم دگر باشد ضرور است کہ اگر جسم محاط پیشتر بجیز دگر بود آنرا بگذارد و رو بظرف خود آرد و در احاطۂ تجلیات تحرک متجلی از حیز اصلی و مکان ذاتی خود ضرور نیست۔

در احاطۂ متبادرہ وقت احاطہ مظروف محیط ظرف نتواں شد۔ و در احاطۂ تجلیات ممکن است کہ بیکو جہ متجلی و ظاہر محیط جلوہ گاہ و مظہر خود ہم بود۔ نہ بینی کہ اگر مکعبی از شش آئینہ ساخت۔ در وسط مکانی گنانند جہات ستہ آں مکان در آں مکعب جلوہ خواہد نمود و آں مکعب را بطرزیکہ اشارہ کردہ ام محیط آں خواہیم گفت مگر بایں ہمہ اصل مکان و آں مکعب را اگر ببینیم معاملہ بالعکس است۔ مکان محیط است و مکعب مذکور محاط۔ ہمچنیں در احاطہ متبادرہ استقرار محاط فی المحیط یا حلی جزو من المحیط باشد سابرعکس نتواں گفت۔ از دیوانہ گرفتہ تا عاقلاں باید پرسید ہمہ را دریں قضیہ اتفاق است۔ اما در احاطہ تجلی چناں کہ احاطہ از طرفین باعتبارین مختلفین باشد ممکن است کہ اصل متجلی و ظاہر اگرچہ محیط جلوہ گاہ و مظہر معلوم و جلوہ گر محاطات باشد۔ اما در مرتبہ تجلی و ظہور استقرار در جلوہ گاہ و مظہر یا بر جلوہ گاہ و مظہر بود ہمیں مکعب و مکان را پیش نظر خیالی بگذار و ببیں کہ اصل

## احاطہ جسمانی اور احاطہ تجلیات میں فرق

کے احاطے میں اگر قصہ اسکے برخلاف ہوتا ہے کہ عکس ڈالنے والی چیز اس برتن سے بڑی ہوتی ہے۔

جسمانی احاطہ جو جسموں کا ایک دوسرے کیساتھ ہوتا ہے ضروری ہے کہ اگر احاطہ کیا گیا جسم دوسری جگہ کے مکان میں ہوگا تو اس کو چھوڑ دیگا اور اپنے ظرف کی طرف منہ کریگا اور تجلیات کے احاطے میں عکس ڈالنے والے کا حرکت کرنا اپنی اصلی جگہ اور ذاتی مقام سے ضروری نہیں ہے۔

احاطہ متبادرہ میں گھیرتے وقت مظروف کا احاطہ کرنے والا نہیں ہو سکتا اور تجلیات کے احاطے میں ممکن ہے کہ ایک اعتبار سے تجلی کرنے والا اور ظاہر ہونے والا اپنے جائے ظہور اور جلوہ گاہ کا احاطہ کرنے والا بھی ہو تم نے دیکھا نہیں کہ چھ آئینوں سے اگر مکعب[1] شکل بنائی جائے اور اس مکعب کو کسی مکان کے وسط میں رکھدیں تو اس مکان کی چھ کی چھ طرفیں اس مکعب میں جلوہ گر ہونگی اور اس مکعب کو اس طریقے سے کہ میں نے اشارہ کیا ہے اس مکان کا محیط کہیں گے مگر اس کے باوجود اس مکان کی اصل اور اس مکعب کی اصل کو اگر ہم دیکھیں تو معاملہ الٹا نظر آتا ہے کہ مکان اور مذکورہ مکعب محاط۔ اسی طرح احاطہ متبادرہ میں محاط محیط کے اندر یا محیط کے کسی جز پر قرار پائے ہوگا لیکن اس کے برعکس نہیں کہہ سکتے۔ دیوانے سے لیکر عقلمندوں تک پوچھ کر دیکھ لو کہ سب کا اس بات پر اتفاق ہے۔ لیکن تجلی کے احاطے میں جیسا کہ دونوں طرف دو مختلف اعتبار سے احاطہ ہوتا ہے ممکن ہے کہ اصلی جلوہ گر اور اصل ظاہر جو بظاہر محیط جلوہ گاہ اور مظہر معلوم ہو نیز دیگر احاطوں میں آ گیا ہو اگر چیزوں کو محیط ہے لیکن تجلی اور ظہور کے مرتبے میں اس کا ٹھہراؤ یا تو مظہر اور جلوہ گاہ

---

[1] مکعب چھ سطحوں والے جسم کو کہتے ہیں یعنی جس میں اوپر نیچے دائیں بائیں آگے پیچھے کی چھ سطحیں ہوں۔ مترجم

مکان کعب و ہم دیگر اثاث البیت را ربط ومشتمل است
اما در مرتبۂ تجلی بقدر فاصلہ مابین تجلی و آئینہ۔ در باطن
آئینہ استقرار دارد و در جسم انسانی کہ ہمانا مظہر آثار
روحانی است اگرچہ حیات جسم طفیل روح است نہ بالذات
استقرار روح بر عضو خاص است۔ دل را گوئی کہ مخروطی
صنوبری است یا دماغ را دانی کہ ظرفی است منجمد و با اینہمہ
احاطۂ روحانی ہمانساں بر عموم خود است نتواں گفت
کہ در صورت استقرار روح بر دماغ یا دل اعضاء دیگر
از احاطۂ روحانی بدر رفتند حاشا و کلا۔ چوں وجہ امتناع
اجتماع ایں قسم احاطۂ عام و استقرار بعضو خاص در
موطن خاص جسمیت طرفین بود۔ ہر کہ فہم حقیقت شناس
دارد خود فہمیدہ باشد کہ اگر محیط و محاط و مستقر و مستقر
علیہ یا مستقر فیہ ہر دو از قسم جسم باشند اجتماع احاطۂ
عام و استقرار خاص ممتنع باشد۔ و اگر یکی ہم ازیں
دو قید جسمیت وا گسستہ یا از پیشتر بروں ازیں احاطہ
نشستہ است مورد انچنیں نیرنگی ہا می تواں شد چنانچہ
از امثلۂ معروضہ ایں قصہ بوضوح پیوستہ باشد۔

روح انسانی خود از پیشتر پابند جسمیت نبود و عکس
آفتاب اگرچہ مقید بایں قید در عالم اول بود چہ
حقیقتش ہماں شکل و صورت و قد و قامت است
کہ معروض ایں ہمہ آلائش بود مگر در عالم تجلی بروں
ازیں محبس دوید و پا ازیں زنجیر کشید۔ چوں تنزیہ آں
خداوند پاک کہ تنزیہ روح و عکس آفتاب ہم نمونہ ایست
ازاں بمدارج غیر متناہیہ فزوں تر است۔ اعلاوہ ایں

میں ہوگا یا مظہر اور جلوہ گاہ پر ہو گا۔ اسی کعب اور مکان کو خیال
کے پیش نظر لا کر دیکھو کہ اس مکان تو اصل کعب اور دوسرے
گھر کے سامان کو احاطہ کئے ہوئے اور اپنے اندر لئے ہوئے ہے لیکن
تجلی کے درجے میں اس فاصلے کے بقدر جو جلوہ گر چیز اور آئینے کے
درمیان ہے وہ آئینے کے اندر ٹھہراؤ رکھتا ہے (یعنی اس مکان) اور
جسم انسانی میں جو یقیناً روحانی آثار کا مظہر ہے اس لئے کہ جسم کی
زندگانی روح کے طفیل سے ہے بذات خود نہیں ہے۔ روح کا ٹھہراؤ
کسی خاص عضو پر ہے۔ دل تو گویا کہ ایک نیچے سے موٹا اور اوپر
سے پتلا تو تھوڑا ہے یا دماغ کو یوں سمجھو کہ ایک جما ہوا بلغم ہے اور
اس کے باوجود روحانی احاطہ اسی طرح اپنی عمومیت کے طور پر ہے
نہیں کہہ سکتے کہ دماغ پر یا دل میں روح کے ٹھہراؤ کی صورت میں
دوسرے اعضاء روحانی احاطے سے باہر چلے گئے ہرگز نہیں۔
جب اس قسم کے عام احاطے اور خاص عضو یا خاص جگہ میں روح کے
ٹھہراؤ کے جمع نہ ہونے کی وجہ دونوں طرفوں کا جسم ہونا ہے تو پھر جو
شخص حقیقت شناس سمجھ رکھتا ہے تو وہ خود سمجھ گیا ہوگا کہ اگر احاطہ
کرنے والی اور احاطہ کی گئی اور ٹھہرنے والی اور جس پر اور جس میں ٹھہراؤ
ہو دونوں جسم کی قسم سے ہوں تو عام احاطے اور خاص ٹھہراؤ کا جمع
ہونا ناممکن ہے اور اگر ان دونوں میں سے کسی نے بھی جسمانیت کی قید کو توڑ دیا
یا پہلے ہی سے وہ احاطہ جسمانیت سے باہر تھا تو وہ ہر قسم کی عجیب و غریب ظہور پذیر
چیزوں کا محل ہو سکتا ہے جیسا کہ پیش کردہ مثالوں سے یہ بات پوری (واضح ہو گئی)۔
انسان کی روح تو پہلے ہی سے اپنے آپ کو جسمانیت کا پابند
نہیں کئے ہوئے اور سورج کا عکس اگرچہ پہلی دنیا میں اس قید میں مقید
تھا کیونکہ اس کی حقیقت وہی شکل و صورت اور قد و قامت ہے
جسکو یہ سب آلائشیں لگی ہوئی تھیں لیکن تجلی کی حالت میں اس قید
خانے سے باہر بھاگ نکلا اور اس زنجیر سے پاؤں آزاد کر لئے چونکہ
اس خدائے پاک کی پاکی کہ روح اور آفتاب کے عکس کی پاکی بھی اس کا
ایک نمونہ ہے اس روح اور عکس آفتاب سے بے شمار درجوں میں زیادہ

قسم اجتماعات در اینجا چگونہ بہر رنگ امتناع باشد۔

آری پیشتر گفتہ ام کہ حقائق عالم غیب را با حقائق عالم شہادت جز اشتراک اسمی اشتراکی نیست۔ این سخن را ہر جا ملحوظ باید داشت۔ و در سرحد وجوب کہ عالم غیب است و موطن بطون و این عالم امکان کہ شہادت و ظہور ان باشد این تفاوت را ملحوظ داشتہ بلا تامل بثبوت اوصاف واجبہ کہ در عالم امکان مشاہدہ میکنیم در موطن وجوب حکم باید فرمود و ہیچ اندیشہ نباید کرد کہ بناء این قسم اندیشہا ہمان قیاس یکی بر دیگر بود۔ چون آن نیست لاجرم چہ اندیشہ وچون باشد کہ خود در عالم بوجہ تفاوت ظہور وبطون وآلایش و تنزہ با این اشتراک ہیچ اشتراک نیست۔ مکان و زمان ہر دو محیط مظروفات خود باشند۔ مگر احاطہ یکی را باحاطہ دیگر قیاس نتوان کرد۔ آن واحد از زمانہ ہمان کون و مکان عالم امکان را در مے گیرد۔ و میدانی کہ این نیرنگی از مکان توقع نتوان داشت۔ اینجا وسعت مکان بقدر وسعت مکین باشد۔ ہمچنین روح محیط بدن است و عقل و ذہن محیط معلومات و وجود محیط موجودات، خط مستدیر خطوط چند مستقیمہ محیط سطح باشند و ہمچنین سطح محیط جسم۔

بُعد کرتے ہیں۔ اس لئے اس قسم کے اجتماع کا امکان اس جگہ میں امتناع کی طرح پر کس طرح ہوگا۔

ہاں میں نے پہلے ہی کہہ دیا ہے کہ غیب کی دنیا کی حقیقتوں کی دنیا کی حقیقتوں کے ساتھ نام کی شرکت کے سوا اور کوئی باہم شرکت نہیں۔ اس مشارکت اسمی کو ہر جگہ پیش نظر رکھنا چاہئے اس لئے وجوب[1] کی اس سرحد میں جو کہ غیب کی دنیا ہے اور آنکھوں سے پوشیدہ چیزوں کا وطن ہے اور یہ دنیا کہ اس میں اس غیب کی دنیا کا ظہور اور مشاہدہ ہوتا ہے۔ اس فرق کو ملحوظ رکھ کر اور بے فکر ہو کر وجود کے مولے اوصاف کے ثبوت میں کہ ہم دنیا میں مشاہدہ کرتے ہیں، عالم غیب کی دنیا پر حکم کر دینا چاہئے اور کوئی اندیشہ نہ کرنا چاہئے۔ کیونکہ اس قسم کے اندیشوں کی بنیاد ایک کو دوسرے پر قیاس کرنے کی وجہ سے تھی۔ جب وہ نہیں ہے تو یہ بھی کیوں ہو اور کیوں کر ہو کہ خود دنیا میں ظاہر اور پوشیدہ اور آلائش اور پاکیزگی کے فرق کے باعث اس اشتراک کے سوا اور کوئی اشتراک نہیں ہے۔ مکان و زمان تو وہ دونوں اپنے اندر کی چیزوں کو احاطہ کئے ہوتے ہیں لیکن ایک کے احاطے کو دوسرے کے احاطے پر قیاس نہیں کر سکتے ہیں۔ زمانے کا ایک آنکھ جھپکنے کا عرصہ دنیا کے تمام کون و مکان کو اپنے اندر لے لیتا ہے اور تمہیں معلوم ہے کہ مکان سے اس عجیب بات کی توقع نہیں رکھی جا سکتی ہے۔ یہاں مکان کی کشادگی مکین کی وسعت کے برابر ہوتی ہے۔ اسی طرح روح بدن کو گھیرے ہوئے ہے اور عقل و ذہن معلومات کا احاطہ کئے ہوئے ہیں اور وجود موجودات کو محیط ہے اور گول دائرہ چند سیدھے خط سطح کو محیط ہوتے ہیں اور

---

[1] وجوب کی اس سرحد سے مراد خدائے کریم کی ذات کی سرحد جو غیب کی دنیا کہلاتی ہے۔ مترجم

[2] یعنی عالم مثال جس کو دنیا کہتے ہیں اس کی چیزیں عالم غیب کی دنیا سے کوئی مشابہت نہیں رکھتیں لیکن پھر بھی اس دنیا کی چیزوں کو عالم غیب کے سمجھانے کے لئے مثال میں پیش کرنا پڑتا ہے۔ بقول غالب

ہر چند ہو مشاہدۂ حق کی گفتگو | بنتی نہیں ہے بادہ و ساغر کہے بغیر   مترجم

مگر ہویدا است کہ احاطہ ہر یکی بہ رنگ دگر است
ایں یک مثال پی بہ تفاوت دیگر اوصاف تواں برد
دنیاں عروض احقر را بدل محکم تواں بدست۔

چوں ازیں مقدمات معروضہ فراغت یافتیم وقت
است کہ از اصل مطلب نیز سرائیم۔

## ۱- اصل مطلب و تحقیق حدیث و وجہ شبہ ابر و عماء

عماء ؔ بالمد ابر را گویند مگر پیشتر گفتہ ام کہ

غیب را ابری و آبی دیگر است
آسمان و آفتابی دیگر است

دریں عالم اگر ابر ایں است کہ زیر آسمان و بالائے
زمین است در عالم غیب و بطون کہ موطن وجوب
است آں وجود منبسط را باید گفت کہ زیر مرتبہ ذات
است کہ منبع صفات فاعلات باشد و بالائے مرتبہ
منفعلات اعنی ممکنات است۔ ہر صفتی وجودی کہ باشد
لازم ذات اوست و ہر حقیقتی علمی کہ بینی یکی از آثار
اوست۔ چنانکہ نشو و نماء نباتات بآمیزش و ریزش ایں
ابر است۔ نمایش ہمہ کائنات بآویزش تنزل آں ابر
خیرات و برکات۔ و چوں نباشد۔

"الوجود خیر کلہ"

۲- چنانکہ اولین سامان نباتات ایں ابر باران
است ہمچناں اولین سامان کائنات ایں وجود است
کہ بآں اشارہ کردہ ایم چہ صادر اول ہموں است
و ہمہ صادرات از اتباع او۔ و ازیں جا است
کہ ہر صفت در تحقیق خود بہر موضوع محتاج وجود موضوع

سی طرح سطح جسم کو محیط ہوتی ہے
مگر واضح ہے کہ ہر ایک کا احاطہ کسی دوسرے ہی طریقے کا
ہے اس ایک مثال سے دوسرے اوصاف کے فرق کو معلوم کر سکتے ہیں
اور احقر (مولانا محمد قاسم صاحب) کی عرض کی ہوئی بات کو دل میں مضبوط
کر کے رکھ سکتے ہیں

جب ہم ان مقدمات سے جو عرض کئے گئے ہیں فارغ ہو
گئے تو وہ وقت آپہنچا ہے کہ اصل مطلب حدیث کو بیان کریں۔

## اصل مطلب و تحقیق حدیث اور ابر و عماء میں وجہ شبہ

عماء مد کے ساتھ ابر کو کہتے ہیں مگر میں نے پہلے کہدیا ہے کہ

غیب کا بادل اور پانی کوئی اور ہوتا ہے اور
غیب کا آسمان اور آفتاب بھی کوئی اور ہے

اس دنیا میں اگر بادل یہ ہے جو کہ آسمان کے نیچے اور زمین کے اوپر
ہے تو غیب اور پوشیدگی کی دنیا میں جو کہ عالم غیب کا وطن ہے
اس منبسط وجود کو ابر کہنا چاہئے جو کہ خدا کی ذات کے مرتبے
کے نیچے ہے جو کہ فاعلی صفات کا منبع ہے اور ممکنات (یعنی
اشیاء عالم) کے مرتبے سے بلند ہے ہر وجود رکھنے والی صفت جو بھی
کہ ہے اسکی ذات کو لازم ہے اور ہر علمی حقیقت کہ تم دیکھتے ہو وہ اسی
کے آثار میں سے ہے جیسا کہ نباتات کی نشوونما اس بادل کی بارش
کے ملنے سے ہوتی ہے اسی طرح تمام دنیا کی نمائش اس بھلائیوں
اور برکتوں کے بادل کی آمیزش سے ہے۔ اور کیوں نہ ہو۔
"اور وہ وجود تمام کا تمام خیر ہے"

۲- جیسا کہ نباتات کی پرورش کا سب سے پہلا سامان یہ مینہ
والا بادل ہے اسی طرح اس تمام دنیا کے وجود کا پہلا سامان یہ وجود
منبسط ہے جس کی طرف ہم نے اشارہ کیا ہے کہ سب سے پہلا صادر
(آنے والا) یہی ہے اور باقی تمام صادر ہونے والی چیزیں اسکے
پیچھے ہیں اور یہیں سے معلوم ہوا کہ ہر صفت اپنے موضوع کے لئے

است نہ برعکس۔ اگر صفتی دیگر صادر اول بودی ایں قصہ منعکس و منقلب گردیدی۔ اندریں صورت اگر وجود را ملزوم وصفات وجودیہ را لازم ذات او خوانیم بجا باشد۔ مگر آنکہ عقل باریک بیں داشتہ باشد خود پنداشتہ باشد کہ وصف صادر نہ بہر تکمیل موصوف مطلوب است۔ نی، بلکہ صدور خود بدایں قدر دلالت دارد کہ موصوف معدن اوصاف است اندریں صورت موصوف در کمال خود محتاج اوصاف ذاتیہ و لوازم ذات خود نباشد۔ آری اوصاف و لوازم ذات در تحقق خود محتاج موصوف باشند۔

تفکر[1] بیں اگر اوصاف را بحیثیت اطلاق و تجرید زیر نظر کشند ہمہ را در مرتبہ ذات اثبات ضروری ست۔ و اگر بحیثیت تنزل و ضعف کہ در مرتبہ وصفیت بود ملاحظہ کنیم سلب آں از مرتبہ ذات لازم۔

**شرح معما** | شرح ایں معما قدری بسطے خواہد۔ در کلیات مشککہ[1] مراتب سافلہ و متوسط مابین دو عدم باشند۔

۱۔ یکی عدم فوقانی

۲۔ دوم عدم تحتانی

عدم تحتانی از آثار نقص است و عدم فوقانی از دلائل کمال مثلاً نور[2] ارض کہ مکتسب از آفتاب بود و در عرف ما آنرا دھوپ گویند دو عدم دارد۔

ثابت ہونے میں موضوع کے وجود کی محتاج ہے۔ نہ برعکس اگر کوئی دوسری صفت کا محتاج ہے۔ اگر کوئی اور صفت سب سے پہلے آتی تو یہ قصہ ہی الٹا اور برعکس ہوتا۔ اس صورت میں اگر وجود کو ملزوم اور وجود میں آنے والی صفات کو اس کی ذات کے لئے لازم کہیں تو درست ہوگا لیکن جو شخص کہ باریک چیزیں دیکھنے والی عقل رکھتا ہوگا اس نے خود سمجھ لیا ہوگا کہ صادر ہونے والا وصف، موصوف کی تکمیل کے لئے مطلوب نہیں ہے۔ نہیں، بلکہ صادر اول کا صادر ہونا اتنی بات پر دلالت کرتا ہے کہ موصوف، اوصاف کی کان ہے۔ اس صورت میں موصوف اپنے کمال میں ذاتی اوصاف اور اپنی ذات سے متعلق لوازمات کا محتاج نہ ہوگا۔ ہاں اوصاف اور ذات کو لازم چیزیں اپنے وجود میں آنے کے لئے موصوف کی محتاج ہوں گی۔

اس بات پر نظر رکھتے ہوئے اگر اوصاف کو مطلق اور مجرد ہونے کی حیثیت سے نظر میں لائیں تو سب کو ذات کے مرتبے میں ثابت کرنا ضروری ہے اور اگر پستی اور کمزوری کی حیثیت سے جو کہ صفت کے مرتبے میں ہے ہم دیکھیں تو اس صفت کا ذات کے مرتبے سے نفی کرنا ضروری ہے۔

**معمے کی شرح** | اس چیستاں کی شرح کچھ تفصیل کی محتاج ہے کلیات مشککہ (یہ ہے) کہ کلیات مشککہ میں نیچے اور درمیان کے مراتب دو عدموں کے درمیان ہوتے ہیں۔

۱۔ ایک عدم فوقانی (یعنی وجود سے پہلے کا عدم)

۲۔ عدم تحتانی (یعنی وجود کے بعد کا عدم)

نیچے کے درجے میں عدم نقص کے آثار میں سے ہے اور اوپر کے درجے میں عدم کمال کے دلائل میں سے ہے مثلاً زمین کا نور جو آفتاب سے حاصل کیا گیا ہے اور ہمارے عرف میں اس کو دھوپ کہتے ہیں دو عدم رکھتا ہے۔

---

۱۔ کلی مشکک وہ کلی کہلاتی ہے جو اپنے افراد پر صفت کی شدت اور ضعف کے اعتبارات مختلف ہو۔ مترجم

۲۔ نور ایک ایسی کلی مشکک ہے جو کہیں تو زیادہ اور کہیں کم ہوتا ہے۔ جہاں وہ نور آفتاب سے ملا ہوتا ہے۔ وہاں زیادہ ہے اور جب وہ زمین پر آکر گرتا ہے جسے دھوپ کہتے ہیں تو اتنا شدت سے نہیں ہوتا۔ یہی کلی مشکک ہوتی ہے۔ مترجم

یکی تحتانی کہ در ذات زمین است، چہ نتواں گفت کہ زمین در مرتبۂ ذات ایں نور دارد۔

دوم عدم فوقانی کہ در مراتب عالیہ نور اعنی شعاع مستطیل و آں نور ملاصق کہ در جرم آفتاب بود اقرار آں ضروری است۔

ہمہ دانند کہ اطلاق دھوپ بریں مراتب غلط است پس چنانکہ عدم تحتانی بر نقص زمین دلالت دارد ہمچنیں عدم فوقانی بر کمال شعاع و نور ملاصق آفتاب شاہد است۔ ہم ازیں جا دانستہ باشد کہ اطلاق علم و قدرت وغیرہ صفات تا ہماں مراتب روا است کہ موصوف بصدور باشند و وجہش آنکہ وضع ایں اسماء بہر ایں مراتب است، اطلاق آں در مراتب فوقانی ہم چناں ممنوع باشد کہ در مراتب تحتانی۔ غرض چناں کہ دھوپ و شعاع را مرتبہ ایست معین جدا از مراتب عالیہ و سافلہ کہ نہ اطلاقش بر مراتب عالیہ درست است نہ بر مراتب سافلہ ہمچناں صفات معلومہ را تصور باید کرد، مگر چناں کہ نورانیت کہ اصل و کمال دھوپ و شعاع است در مراتب عالیہ بدرجۂ اتم موجود است ہمچنیں وجود و تحقق کہ اصل ایں صفات است، چنانچہ صفات وجودی بودن آنہا خود بریں قدر شاہد است در مرتبۂ عالی از مراتب آنہا کہ ہماں مرتبۂ ذات باشد بوجہ اکمل و اتم باشد۔

**تعریض بر متکلمین** ازیں جا خوش فہمی متکلمین باید دید و دیدہ سکہ در صورت اقرار مرتبۂ دیگر

ایک تحتانی جو کہ زمین کی ذات میں ہے کیونکہ نہیں کہہ سکتے کہ زمین ذاتی طور پہ یہ نور رکھتی ہے۔

دوسرے عدم فوقانی جو کہ نور کے بلند مقامات میں سے میری مراد ہے وہ لمبی شعاع اور وہ نور جو آفتاب میں چمٹا ہوا ہے اس کا ماننا ضروری ہے۔

سب جانتے ہیں کہ دھوپ کا ان مرتبوں پر بولنا غلط ہے پس جیسا کہ نیچے کے مرتبے کا عدم زمین کے نقص پر دلالت کرتا ہے اسی طرح اوپر کا عدم شعاع کے کمال اور آفتاب سے ملے ہوئے نور کے کمال پر گواہ ہے۔ مگر یہیں سے جاننے والوں نے جان لیا ہوگا کہ علم و قدرت وغیرہ صفات کا اطلاق انہی مرتبوں تک درست ہے کہ جو صدور کے ساتھ موصوف ہوں۔ اور اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ نام انہی مرتبوں کیلئے تجویز کئے گئے ہیں۔ ان اسماء کا ان کا فوقانی مراتب میں بولنا بھی ایسا ہی ناجائز ہے جیسا کہ تحتانی مراتب میں۔ غرض جیسا کہ دھوپ اور شعاع کا ایک مرتبہ معین ہے جو کہ اوپر اور نیچے کے درجوں سے علیحدہ ہے۔ حتیٰ کہ نہ تو مراتب عالیہ پر اس کا اطلاق درست ہے اور نہ نیچے کے مراتب پر۔ اسی طرح صفات معلومہ کو تصور کرنا چاہئے۔ مگر جیسا کہ نورانیت جو کہ دھوپ اور شعاع کا کمال اور اصل ہے مراتب عالیہ میں زیادہ پورے درجے میں موجود ہے۔ اسی طرح وجود اور تحقق جو کہ ان صفات کی اصل ہے۔ چنانچہ ان کا صفات وجودی ہونا اتنی بات پر گواہ ہے۔ مرتبۂ عالی میں ان کے مرتبوں میں سے کہ وہی ذات کا مرتبہ ہے اکمل اور اتم طور پر ہوگا۔

**متکلمین پر چوٹ** یہیں سے متکلمین کی خوش فہمی دیکھنی چاہئے اور وہ وہم جو کہ ذات کے مرتبے کی نسبت

از مرتبه ذات لازم می آید اعنی بخیال واهمهٔ عوام اینکه گذشت که اگر مرتبه صفات هم تجویز کرده شود خلو ذات از صفات کمال لازم خواهد آمد از دل منزع باید فهمید. چه عدم صفات فوقانی مورث نقص نیست. این وهم ناشی از آن است که عدم فوقانی را بر عدم تحتانی قیاس کرده اند.

الغرض مرتبه صدور از کمالات ذات نیست بلکه اگر این مرتبه را بر ذات ثابت کنند از مرتبه علیاء او فرود آورده باشند

غرض چنانکه مراتب سافله از صفات که اب آنها متصله نقائص شمرده می شود همچنین مرتبه صفات را نیز نظر به مرتبه ذات منحط تر از نقص باید فهمید و دیگر سبب نباید گفت که مرتبه صفات بهر تکمیل مرتبه ذات و جبر نقصان آن مطلوب است که اندرین صورت خلو اصل از فرع خود لازم آید. و ظاهر است که کمال ذات بالاتر از کمال صفات است. و در اصل کمال صفات ز خالی از آن. البته مرتبه صدور اگر مطلوب است بهر تکمیل و کمال کائنات اعنی ممکنات مطلوب است و چون نباشد خود تحقق و وجود ممکنات مستعار و بالعرض است تا بصفات آنها چه رسد. اگر مرتبه صدور میان نبود تحقق ممکنات را صورت از کجا آمدی. بهر منشاء عروض و صفات معروض هم بر صدور لوازم ذات از ملزوم است.

اگر مثال مطلوب است قصه عروض نور بر زمین از آفتاب و کیفیت عروض حرارت بر آب از آتش و همچنین دیگر عوارض و معروضات باید دید که در جملهٔ عوارض و

دوسرے مرتبے (یعنی مرتبۂ صفات) کے مان لینے کی صورت میں لازم آتا تھا یعنی عوام کے وہم و خیال میں یہ بات جو کھٹکتی تھی کہ اگر صفات کا مرتبہ بھی تجویز کیا جائے تو کمال کی صفات سے ذات کا خالی ہونا لازم آئے گا، دل سے یہ خیال دور سمجھنا چاہئے کیونکہ فوقانی صفات کا نہ پایا جانا نقص کا موجب نہیں ہے۔ یہ وہم اس بات سے پیدا ہوا ہے کہ متکلمین نے عدم فوقانی کو عدم تحتانی پر قیاس کر لیا ہے۔

قصہ مختصر یہ کہ مرتبۂ صدور ذات کے کمالات میں سے نہیں ہے بلکہ اگر اس مرتبے کو ذات پر ثابت کریں گے تو اس کے یہ معنی ہیں کہ اسکو بلند مرتبے سے نیچے اتار لائیں۔

غرض جیسا کہ صفات کے نچلے مرتبے ان کے حساب سے مجملہ نقائص کے شمار ہوتے ہیں اسی طرح صفات کے مرتبہ کو ذات کے مرتبے کے لحاظ سے کمتر یا نقص کے سمجھنا چاہئے اور اس سبب نہیں کہنا چاہئے کہ صفات کا مرتبہ ذات کے مرتبے کو پورا کرنے اور اس کے نقصان کی تلافی کیلئے درکار ہے کیونکہ اس صورت میں اصل (ذات) کا اپنی فرع (صفات) سے جدا ہونا لازم آئیگا اور ظاہر معلوم ہے کہ ذات کا کمال صفات کے کمال سے بالاتر ہے اور کمال صفات کی اصل اس سے خالی نہیں ہوتی۔ البتہ اگر مرتبۂ صدور مقصود ہے تو کائنات یعنی ممکنات کے کمال اور تکمیل کیلئے درکار ہے اور کیوں نہ ہو خود ممکنات کا وجود اور ان کی حقیقت ہی مستعار اور عارضی ہے تو پھر ان کی صفات تک کیا نوبت پہنچے گی اگر صدور کا مرتبہ درمیان میں نہ ہو تو ممکنات کے وجود میں آنے کی صورت کہاں سے لائیں گے۔ عارض ہونے اور عارض کی گئی صفات کی بنیاد و قیام کی تمام ملزوم سے ذات کے لوازم کے صادر ہونے پر ہے۔

اگر مثال درکار ہے تو زمین پر آفتاب کے نور عارض ہونے اور آگ کی حرارت پانی پر عارض ہونے کی کیفیت اور اسی طرح دوسری عارض ہونے والی اور جن پر عارض ہوں ان چیزوں

معروضات یک مرتبہ متوسط مابین موصوف بالذات و موصوف بالعرض کہ معروض باشد موجود است مگر ظاہر است کہ آں مرتبہ ہمیں مرتبہ صدور است کہ از موصوف بالذات صادر شدہ تا بمعروض میرسد۔ اگر ایں مرتبہ یعنی اشعہ خارجہ و حرارت خارجہ درمیان نباشد عروض نور بر زمین و حرارت بر آب ممکن نہ باشد۔ نظر بریں ایں مرتبہ را اگر برزخ متوسط خوانیم بجا است۔

ازیں تقریر بدلیل دیگر بر صحت قول متکلمین متنبہ شدہ باشند مگر ظاہر است کہ در صورت عرضی بودن تحقق و وجود ممکنات اقرار صدور وجود از ہمہ اول ضروری است۔ و بہ ظاہر است کہ وجود ممکنات بالعرض است نہ بالذات۔ و رنہ اگر وجود آنہا بالذات بودی ایں عدم سابق و لاحق چہ معنی داشتی چہ لوازم ذات را انفکاک نباشد۔

بالجملہ ہر وصفی و حقیقتی کہ در ممکنات اقرار کنند اقرار صدور آں از ذات باری عز اسمہ ضرور است۔ چہ ایں جا ہمہ بالعرض است و ہر موصوف بالعرض را وجود موصوف بالذات اول ضرور۔ مگر بیقین مے دانیم کہ وجود ممکنات از دیگر صفات آنہا اسبق است و ہمیں است کہ وجود موضوع بہر ثبوت محمول یعنی بہر ثبوت صفت بہر موصوف وجود موصوف ضرور افتاد۔ نظر بریں بیقین باید گفت کہ صدور وجود نیز

کو دیکھنا اور سمجھنا چاہئے کہ تمام عوارض اور معروضات میں، ایک میانہ درجہ موصوف بالذات اور موصوف بالعرض کہ معروض ہوتا ہے، کے درمیان موجود ہے۔ مگر ظاہر ہے کہ وہ مرتبہ یہی صدور کا مرتبہ ہے کہ موصوف بالذات سے صادر ہو کر معروض تک پہنچتا ہے۔ اگر یہ مرتبہ یعنی نکلنے والی شعاعوں یا نکلنے والی حرارت کا درمیان میں نہ ہو تو زمین پر نور کا پھیلنا اور پانی میں گرمی کا آنا ممکن نہ ہوگا۔ اس پر نظر رکھتے ہوئے اس مرتبہ کو اگر درمیانی واسطہ کہیں تو موزوں ہے۔

اس تقریر سے دوسری دلیل کے ذریعہ متکلمین کے قول[1] کی درستی پر آگاہ ہو گئے ہونگے۔ مگر ظاہر ہے کہ ممکنات کے وجود اور تحقق کے عرضی ہونے کی صورت میں وجود کے پہلے وجود کے صادر ہونے کا اقرار ضروری ہے اور خوب واضح ہے کہ کائنات کا وجود عرضی ہے نہ کہ ذاتی۔ ورنہ اگر ان کا وجود ذاتی ہوتا تو یہ (وجود) اگلا اور پچھلا عدم کیا معنی رکھتا۔ کیونکہ لوازم ذات کی جدائی نہیں ہو سکتی۔

بالجملہ ہر وہ وصف اور وہ حقیقت جسکو کائنات میں مانیئے اس کا ذات باری عز اسمہ سے صادر ہونیکا اقرار کرنا ضروری ہے کیونکہ یہاں تو سب بالعرض ہیں اور ہر موصوف بالعرض کیلئے موصوف بالذات کا اول ہونا ضروری ہے۔ مگر ہم یقین کے ساتھ جانتے ہیں کہ کائنات کا وجود ان کی دوسری صفات سے مقدم ہے اور یہی وجہ ہے کہ موضوع[2] کا وجود محمول کے ثبوت کے لئے یعنی ہر موصوف کے لئے صفت ثابت ہونے کے واسطے موصوف کا وجود ضروری ہوا۔ اس پر نظر رکھتے ہوئے یقین سے

---

[1] بعض متکلمین کا گذشتہ قول جس میں انہوں نے صفات باری تعالیٰ کا انکار کر دیا ہے کہ صفات کو ماننے سے اشکال یا تغیر لازم آتا ہے مولانا محمد قاسم صاحب کو اسی تقریر سے ان دونوں قول و صحت ثابت ہوا۔ مترجم۔

[2] منطق کی اصطلاح میں جسکا مسند الیہ کو موضوع اور جسکو محمول کہا جاتا ہے مثلاً زید عالم ہے میں زید مبتدا ہے اور عالم خبر ہے تو نحویوں کی اصطلاح ہے لیکن منطقی زید کو موضوع اور عالم کو محمول کہتے ہیں۔ مترجم

ازاں طرف چیزے از صدور دیگر اوصاف است و نظر بریں اگر ایں وجود راکہ بپایاں کل ممکنات را باسرہا فراگرفتہ۔ صادر اول یا وجود منبسط خوانیم بجا باشد۔ لیکن باایں خیال کہ اطلاق وعموم وجود بجمیع اوجوہ است وعلی الاطلاق۔ و اطلاق دیگر صفات اضافی نہ علی الاطلاق۔ چناں کہ انشاء اللہ عنقریب روشن می شود۔ و اقرار دو امر ضروری است۔

یکی آنکہ ایں صفت وجود از دیگر صفات اکبر و اعظم است۔

| | |
|---|---|
| **انوار وجودی بے کیف و بے رنگ وانوار دیگر صفات مکیف و ملون** | دیگر آنکہ انوار وجودی بیکیف وبی رنگ |

باشند۔ وانوار دیگر صفات مکیف و ملون۔

| | |
|---|---|
| **شرح معما** | شرح ایں معما وتفصیل ایں اجمال آنکہ سوای وجود ہر صفتی را کہ گیرند بالای آن |

حامی باشد۔ دیگر اگر خود ہمیں وجود بود۔ مگر وجود را باید دید کہ زیر صفتی عامتر از وے و سر نیاز خم نکردہ۔ خود بدیہی است کہ بالاوہ وجود در مرتبہ ثبوت و تحقق واقعی حقیقی نیست کہ نہ محتاج اعتبار معتبر بود و نہ دست نگر انتزاع منتزع۔ و اینکہ مفہوم را مثلا عام تر از وجود و معدوم می خوانند از حقائق اعتباریہ و انتزاعیہ

کہنا چاہیئے کہ وجود کا اس طرف سے صادر ہونا بھی، دوسری صفات کے صادر ہونے سے پہلے ہوتا ہے اور اس پر نظر رکھتے ہوئے اگر اس وجود کو جو کہ کائنات کے ڈھانچوں کو پورے طور پر گھیرے ہوئے ہے۔ صادر اول[1] یا اس کو ہم وجود منبسط کہیں تو بجا ہوگا لیکن اس خیال سے کہ وجود کا اطلاق اور عموم تمام وجوہ سے ہے اور مطلق طور پر ہے اور دوسرے صفات اضافی کا اطلاق مطلق طور پر نہیں ہے جیسے اگر انشاء اللہ ابھی ابھی واضح ہوا جاتا ہے۔ اور دو باتوں کا ماننا ضروری ہے۔

ایک تو یہ کہ صفت وجود[2]، دوسری صفات سے اکبر اور اعظم ہے۔

| | |
|---|---|
| **انوار وجودی بے کیف و بے رنگ اور دوسری صفات کے انوار مکیف اور ملون** | دوسرے یہ کہ انوار وجودی بے کیف اور بے رنگ ہوتے ہیں |

اور دوسری صفات کے انوار کیفیت والے اور رنگدار ہوتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| **اشکال کی شرح** | اس مشکل کی تشریح اور اس اختصار کی تفصیل یہ ہے کہ وجود کے سوا جس صفت کو بھی |

لیں اسکے اوپر ایک حامی ہوتا ہے دوسری اور صفت ہوگی تو خود یہی وجود ہوگا لیکن وجود کو دیکھنا چاہیئے کہ کسی صفت کے نیچے وجود سے زیادہ عام ہوتے ہوئے سر نیاز خم نہیں کرتا ہے یہ بات خود صاف ہے کہ وجود سے اوپر ثبوت کے مرتبے اور واقعی تحقق میں کوئی حقیقت ایسی نہیں ہے کہ کسی معتبر کے اعتبار کی محتاج اور کسی منتزع کے انتزاع[3] کی دست نگر نہ ہو اور یہ بات کہ مفہوم کو مثلاً وجود

---

[1] صادر اول خداوند تعالیٰ کی ذات ہے جیسا کہ پہلے ذکر ہوا۔ اسی صادر اول کو تاکی اصطلاح میں وجود منبسط کہا گیا ہے۔ مترجم۔

[2] وجود پر تمام اور صفات مستحق ہیں۔ اگر وجود نہ ہوگا تو پھر کوئی صفت ثابت نہیں ہو سکتی۔ دیوار کے وجود کے بغیر سفیدی، سیاہی وغیرہ رنگ ظاہر نہیں ہو سکتے۔ اسی طرح اللہ کے وجود کے بغیر یہ کائنات ظاہر نہیں ہو سکتی۔ مترجم۔

[3] دو چیزوں کے باہمی تعلق سے کوئی چیز پیدا کرنا انتزاع کہلاتا ہے۔ مثلاً چھت اور فرش کے باہمی تعلق سے اونچائی اور نیچائی کا نکالنا انتزاع ہے۔ مترجم۔

است نہ واقعیہ۔ چنانچہ مفہومیت خود گواہ ایں بیان
است۔ اندریں صورت وجود را در ہیچ جہتی حدی و پایانی نباشد
ورنہ اقرار عمائی بالاو او لازم آید، چہ تحدید چیزی
خود استعداد ناظر را خواہد۔ ورنہ تعقل تحدید کار
دانشمندان نیست۔ و با جاہلان کار نداریم۔ غرض
تحدد و تعین و تشخص از آثار خصوص است کہ در تحقق
خود با عموم چناں دست در کمر دارد کہ فوق با تحت یا
تحت با فوق و سوای ایں ہر دو دیگر اضافیات یا
متقابلات خود۔ آری صفات دیگر اگر در دو جہت غیر متناہی
باشند در ہیچ متناہی نیز۔

و ایں بداں ماند کہ در زاویہ غیر متناہی الساقین بجانب
راس و جنب ساقین تناہی است و بجانب قاعدہ
لاتناہی و وجہ ایں تناہی و لاتناہی باعتبارین
مختلفین خود از ایں تقریر واضح شدہ باشد۔ چہ دخول
دیگر صفات زیر وجود کہ جانب راس زاویہ مخروط صفات
است شاہد بریں است کہ دریں جانب تناہی است و
خصوص آنہا از آں دلیل آنست کہ در ہر پہلو خود
کم از کم صفت دیگر ہم دارند ورنہ خصوص کہ ہمانا
تقطیع وسیع باشد چگونہ صورت بندد۔ آری اگر بجانب
معروض کہ جہت سافل و طرف قاعدہ آں مخروط است
بنگرند نظر بایں لاتناہی کہ در ہیچ کلی کہ وصفی از اوصاف

اور عدم سے زیادہ عام سمجھتے ہیں تو یہ انتزاعی اور اعتباری
حقائق میں سے ہے نہ کہ واقعیہ میں سے۔ چنانچہ ذہن میں آئی ہوئی چیز
اس بیان پر خود گواہ ہے۔ اس صورت میں وجود کے لئے کسی
سمت میں بھی کوئی حد اور انتہا نہیں ہو سکتی ورنہ ایک عالم کا اقرار اسکے
اوپر لازم آئیگا کیونکہ کسی چیز کی حد بندی خود ناظر ہی کا محتاج ہے اور
حد بندی کا سمجھنا عقلمندوں کا کام نہیں ہے اور جاہلوں سے ہمیں کوئی
مطلب نہیں ہے۔ غرض کہ محدود، متعین اور متشخص ہو جانا خصوص کے آثار میں
ہے کہ اپنے تحقق ہونے میں عموم کے ساتھ ایسا ہی مقابلہ کرتا ہے جیسا کہ فوق تحت کے
ساتھ اور تحت فوق کے ساتھ اور ان دونوں کے سوا دوسرے اضافی اپنے
بالمقابل امور کے ساتھ۔ ہاں دوسری صفتیں اگر کسی ایک جانب میں
غیر متناہی ہونگی تو دوسری جانب میں متناہی بھی ہونگی۔

اور یہ ایسا ہی ہے جیسا کہ زاویہ غیر متناہی الساقین[1] میں
سر اور ساقین کے پہلو کی جانب میں انتہا ہے اور قاعدہ[2] کی جانب
میں انتہا نہیں ہے اور اس انتہا اور بے انتہا ہونے کی وجہ
خود دو مختلف اعتبارات سے اس تقریر سے واضح ہو گئی ہوگی
کیونکہ دوسری صفات کا وجود کے نیچے داخل ہونا جو کہ صفات
کے زاویہ مخروط[3] کے سر کی جانب ہے اس پر گواہ ہے کہ اس جانب
میں تناہی پائی جاتی ہے اور اس دلیل سے ان کا خاص ہونا
یہی ہے کہ وہ اپنے ہر پہلو میں کم از کم دوسری صفت بھی
رکھتے ہیں ورنہ خصوص[4] جو کہ وسیع کو قطع کرنے کا نام ہے کس
طرح صورت اختیار کریگا۔ ہاں اگر معروض کی جانب میں جو کہ نچلی
جانب اور اس مخروط کے قاعدے کی طرف ہے دیکھیں تو اس لاتناہی



[1] غیر متناہی الساقین۔ یعنی ... پہلو تقسیم ... یہ شکل ہے جس کے دو ضلع ... نیچے کا ضلع قاعدہ ... کہتے ہیں۔ قاعدہ کے اوپر ... خط
... [2] یہ ... قاعدہ کے اوپر ... دونوں ضلع ... اوپر ... نیچے ... قاعدہ ... کہلاتا ہے
... [3] مخروط ... جس کی شکل ... کو کہا جاتا ہے کہ اس کا اوپر کا حصہ ... نیچے کا ... مخروطی شکل ... مترجم
[4] یہ ... کو ... قطع ... کر دیا جائے تو وہ ... ہو جانے سے خاص ہو جائے گا۔ اسی کا نام خصوص رکھا گیا ہے۔ مترجم

باشد و افراد آں معروضات آں افراد متعددہ را حدی و پایانی نیست بلا تناہی ایں جانب پی می بریم و ہم وجہ شبہ صفات خاصہ از وجود در زاویہ می دریابیم۔ چہ در زاویہ نیز ہمیں طور باشد کہ گنجائش افزائش و لا تناہی فقط بیک جانب اعنی جانب قاعدہ باشد نہ در جہات دیگر۔ و پیداست کہ سوای زاویہ شکلی از اشکال در خور افزائش و لا تناہی در ہیچ جانب نباشد۔

القصہ وجود بکمیع الوجوہ و علی العموم و علی الاطلاق عام است و صفات دیگر اگر بیک جہت عام اند بجہت دیگر خاص نیز باشند۔ نظر بریں در ہر خاص مابہ الامتیاز باید کہ از دیگر مشارکات آنرا تمیز دہد و پیدا است کہ ممیزات از اقسام کیف باشند۔ و وجہش اینکہ تخصیص بی تقطیع از وسیع صورت نہ بندد و پس از تقطیع حاصل تقطیع ہموں صورت حاصل باشد کہ از افتراق وجود آں صفت و عدم آں چناں پیدا آید کہ با قتران سطح اندرونی دائرہ و عدم آں اعنی سطح بیرونی شکل دائرہ پدیدار آید۔

باقی ماند اینکہ در سطح بیرونی عدم سطح اندرونی و یا عکس باشد قابل آں نیست کہ عاقلی تامل فرماید کس نمی داند

کی طرف نظر رکھتے ہوئے کہ کسی کلی میں کہ کوئی وصف اوصاف میں سے ہو دریا نتا ہے کہ ان افراد متعددہ کے ان معروضات کے افراد کی کوئی حد اور انتہا نہیں ہے۔ اس جانب کے غیر متناہی ہونے کا سراغ لگا لیتے ہیں اور نیز وجود کے صفات خاصہ کی وجہ شبہ ہم زاویہ میں پاتے ہیں کیونکہ زاویہ میں بھی اسی طرح ہوتا ہے کہ لا تناہی اور افزائش کی گنجائش فقط ایک جانب یعنی کہ قاعدہ کی جانب ہوتی ہے نہ کہ دوسری جہات میں۔ اور ظاہر ہے کہ زاویہ کے سوا اشکال میں سے کوئی شکل کسی جانب میں افزائش اور لا تناہی کے لائق نہیں ہے۔

مختصر یہ کہ وجود تمام اعتبارات سے اور عام طور پر اور مطلق طور پر عام ہے اور دوسری صفات اگر ایک حیثیت سے عام ہیں تو دوسری حیثیت سے خاص بھی ہیں۔ اس بات پر نظر رکھتے ہوئے ہر خاص میں مابہ الامتیاز چاہئے جو دوسری مشترک چیزوں سے اس کو خاص کر دے اور ظاہر ہے کہ ممیزات کیف کی اقسام میں سے ہونگی۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ وسیع چیز کو کاٹے بغیر تخصیص کی شکل پیدا نہیں ہو سکتی ہے اور تقطیع کے بعد تقطیع کا حاصل وہی صورت حاصل ہوگی کہ جو ایک حصے میں اس صفت کے اور دوسرے حصے میں اس صفت کے عدم کے ملنے سے اس طرح نمودار ہو جاتی ہے جیسا کہ دائرے کی اندرونی سطح اور اس اندرونی سطح کا عدم یعنی بیرونی سطح ان دونوں کے ملنے سے دائرے کی شکل پیدا ہوتی ہے۔

باقی رہی یہ بات کہ باہر کی سطح میں اندر کی سطح کا عدم اور اندر کی سطح میں باہر کی سطح کا عدم ملحوظ ہوتا ہے۔ اس قابل نہیں ہے



ے گذشتہ شکل میں قاعدے کا سلسلہ ختم نہ ہونے والا اظاہر کیا گیا ہے ... اسی طرح کائنات غیر متناہی ہے [illegible]

[illegible] صفات خاصہ [illegible]

ے اندرونی سطح اور باہر کی سطح سے مل کر دائرہ پیدا ہوا کیونکہ دائرے کے خط [illegible]  [illegible]

[illegible]

کہ سطح اندرون مباین سطح بیرونی است واں مباین ایں نہ ایں بداں صادق آید نہ آں بر ایں۔ تباین و عدم تصادق خود دلیل آنست کہ دریں عدم آں و دراں عدم ایں ماخوذ است ورنہ وجود ایں دراں و وجود آں دریں ضروری است ورنہ ارتفاع نقیضین یا ما فی حکم النقیضین لازم آید۔ وھو کما تری۔

ازیں قدر بے کیف بودن انوار وجود و کیف بودن انوار دیگر صفات بوضوح پیوست۔ مگر ہر کہ بریں قدر اعتراف خواہد کرد بہ بیرنگی آں انوار و رنگینی انوار دیگر نیز او را اقرار لازم است چہ رنگ ہمیں کیف عارض را گویند کہ ہر معروض را ازیں ناگزیر است۔ و معروضیت بر عدم اطلاق ذاتی کہ از خصائص وجود است چنانکہ بدلیل واضح، واضح شدہ دلالت دارد و عدم اطلاق ذاتی خود مستلزم آنست کہ جملہ کمالات وجودی در مرتبہ ذات آں نباشد۔ پس ہر چہ در مرتبہ ذات اوست حاجت طلب آں ندارد کہ باں حساب مستغنی است وانچہ از حد ذات او بیرون است در حصول آں نظر بدیگراں دارد وے ذاتی کہ در معروضیت زیادہ ازیں چہ باشد۔ آری عوام ہمیں کیف اجسام را رنگ گویند۔ مگر پیشتر گفتہ ام۔

غیب را ابری و آبی دیگر است

کہ کوئی عاقل آدمی تردد کرے۔ کون نہیں جانتا کہ اندر کی سطح باہر کی سطح کے غیر اور باہر کی سطح اندر کی سطح کے غیر ہے نہ یہ اس پر صادق آتی ہے نہ وہ اس پر اور اس طور پر ایک دوسرے کے مغائر ہونا اور ایک کا دوسرے پر صادق نہ آنا خود اس بات کی دلیل ہے کہ اس کے اندر اسکا عدم اور اس کے اندر اس کا عدم ملحوظ ہے۔ اگر ایک کے اندر دوسرے کا عدم ملحوظ نہ ہوتا تو اس کے اندر اس کا پایا جانا اور اس کے اندر اس کا پایا جانا ضروری ہوتا ورنہ دونوں نقیضوں کا یا جو دو نقیضوں کے حکم میں ہے ان کا ارتفاع بیک وقت لازم آجائیگا اور یہ محال ہے جیسا کہ تم جانتے ہو۔

اس قدر بیان سے انوار وجود کا بے کیفیت ہونا اور دوسری صفات کے انوار کا کیفیت والا ہونا واضح ہوگیا۔ لیکن جو شخص اس بات کا اعتراف کریگا تو ان انوار کی بے رنگی اور دوسرے انوار کی رنگینی کا ماننا بھی اسکو ضروری ہے کیونکہ رنگ اسی عارض ہونے والی کیفیت کو کہتے ہیں کہ ہر معروض کو اس کیف عارض کے بغیر کوئی چارہ نہیں ہے کیونکہ معروض ہونا اطلاق کے عدم پر دلالت کرتا ہے جو وجود کی خصوصیات میں سے ہے جیسا کہ واضح دلیل سے واضح ہوگیا اور اطلاق ذاتی کا نہ ہونا خود اس بات کا موجب ہے کہ تمام وجودی کمالات اس کی ذات کے مرتبے میں نہیں ہوتے۔ پس جو کچھ اس کی ذات کے مرتبے میں ہے اس کے طلب کی ضرورت نہیں ہے کہ وہ اس حساب سے مستغنی ہے اور جو کچھ اسکی ذات کی حد سے باہر ہے اس کے حاصل کرنے میں دوسروں پر نظر رکھتا ہے۔ اور جس کا معلوم ہو کہ معروض بننے میں اس سے زیادہ کیا ہوتا ہے ہاں عام لوگ اجسام کے کیف کو رنگ کہتے ہیں لیکن میں پہلے ہی کہہ چکا ہوں کہ

غیب کا بادل اور بارش اور ہی ہوتی ہے

۱؎ انوار خداوندی کی کوئی کیفیت نہیں ہوتی اور کیفیت کا نہ ہونا ہی بے رنگی ہے۔ کیونکہ کیفیت اور رنگ عارضی چیزیں ہیں جیسا کہ خدا تعالیٰ کے انوار بھی ہیں ورنہ اگر ان انوار کو ذی رنگ مان لیا جائے تو وہ عارضی قرار پائیں گے۔ مترجم

بالجملہ انوار وجود بے کیف باشند و انوار دیگر صفات باکیف۔ لیکن از آں جا کہ در عالم غیب و عالم شہادت ہمانساں تقابل و تعاکس است کہ در عالم ارواح و عالم اجسام۔ اگر در روح قوت باصرہ نہ نہادند جسم را بمقابلہ اش چشم دادند۔ و دریں تقابل مناسب حال تطابق ملحوظ و مرعی ماند۔ کیفیات انوار را باکیفیات اجسام تقابل و تطابق باشد۔ و چوں نباشد؟ نور عالم اجسام آں نور آفتاب باشد یا نور دیگراں با وجود مذکور در کشف حقائق تطابق و توافق دارد۔ اگر فرق است ہمیں است کہ از نور عالم اجسام کیفیات اجسام منکشف مے شوند و از وجود مذکور کیفیات حقائق علمیہ خداوندی از ظلمات عدم بظہور وجود مشرف مے شوند۔ نظر بریں کیفیات ایں عالم را نیز باکیفیات آں عالم تطابق و توافق می باید و بلحاظ ہمیں توافق و تطابق در مرتبہ تجلی کہ ہمانا بحساب طالب رویا و خواب است انکشاف آں بہ پیرایہ مناسب و مطابق خواہد بود و حسب تطابق سرخ و سبز و زرد ظہور خواہد نمود۔ لیکن چناں کہ از الوان عالم اجسام رنگ سیاہ را قربی خاص است بہ بی کیفی چہ اشارہ بظلمت کند کہ ہمہ کیفیات در آنجا رو بفنا نہند، می باید کہ انوار وجود در پیرایہ سیاہ بچشم طالب ظہور کنند۔ بریں تقدیر معنٰی ابر سیاہ بودن آں زیادہ تر چسپاں شد و کلام شارع بر حقیقت الامر حسنًا و ابحذ یہ منطبق شد۔

نتیجہ یہ ہے کہ وجود کے انوار کی کوئی کیفیت نہیں ہوگی اور دوسری صفات کے انوار باکیف ہونگے لیکن چوں کہ عالم غیب اور عالم شہادت میں اسی طرح کا تقابل اور انعکاس ہوتا ہے جیسا کہ عالم ارواح اور عالم اجسام میں (چنانچہ) اگر روح میں دیکھنے والی قوت رکھدی تو جسم کو اس کے مقابلے میں آنکھ بخشدی اور اس مقابلے میں حال کے مناسب تطابق کو ملحوظ اور مرعی رکھا۔ انوار کی کیفیتوں کا جسموں کی کیفیتوں کے ساتھ تقابل اور تطابق ہوتا ہے اور کیوں نہ ہو عالم اجسام (دنیا) کا نور خواہ وہ آفتاب کا نور ہو یا آفتاب کے علاوہ دوسروں کا نور (جیسے ستاروں کا) مذکورہ وجود کیساتھ حقائق کے واضح کرنے میں ایک دوسرے کیساتھ مطابقت اور موافقت رکھتا ہے اگر کچھ فرق ہے تو اتنا ہے کہ عالم اجسام کے نور سے اجسام کی کیفیتیں ظاہر ہوتی ہیں، اور مذکورہ وجود کے (انوار) سے خداوندی علمی حقیقتیں کہ کیفیات عدم کے پردے سے وجود کے ذریعہ شرف حاصل کرتی ہیں۔ اس عالم کی کیفیات کیلئے بھی اُس عالم کی کیفیات کیساتھ باہم مطابقت اور موافقت چاہیئے اور اسی موافقت اور مطابقت کے لحاظ سے تجلی کے مرتبے میں کہ وہی طالب کے لحاظ سے رویا اور خواب ہے اس کا انکشاف مناسب اور مطابق طریقے میں ہوگا اور مطابقت کے موافق سرخ، سبز، زرد ظاہر ہوگا لیکن جیسا کہ عالم اجسام کے رنگوں میں سے سیاہ رنگ کو بے کیفی کے ساتھ ایک خاص نزدیکی ہے کیونکہ وہ بے کیفی اندھیرے کی طرف اشارہ کرتی ہے کیونکہ وہاں پر سب کیفیتیں فنا ہو جاتی ہیں اس لئے ضروری ہے کہ انوار وجود کو سیاہ لباس میں طالب کی نگاہ میں ظاہر کریں۔ اس مان لینے پر عماء کا سیاہ بادل کے معنے میں ہونا زیادہ تر موزوں ہوا اور شارع (پیغمبر علیہ السلام) کی بات[1] (جو کہ حدیث بالا میں فرمائی) ٹھیک ٹھیک منطبق ہوئی۔

[1] شارع کی بات سے مراد یہ حدیث ہے جو اس خط میں زیر بحث ہے یعنی قال فی عماء ما تحتہ ہواء و ما فوقہ ہواء و خلق عرشہ علی الماء (مشکوٰۃ)

پس ازیں ہر کہ فہم سلیم دارد بایں قدر خود پی خواہد برد کہ چناں کہ ظہور نباتات منوط بہ نزول باران است کہ ہماں اجزاء ابر باشند ہمچنیں ظہور حقائق علمیہ خداوندی کہ در مرتبۂ بطون روئی خود مستور داشتند آنہم منوط و مربوط است بہ تنزل وجود از صرافت خود باشد و پیدا است کہ وجود پس از تنزل خصہ وجود باشد. غرض از ہر پہلو کہ بینند اطلاق عماء بمعنی ابر سیاہ بر وجود منبسط باعتبار صحیح و درست است.

باقی ماند اینکہ حقیقت در کدام جانب است امری است مختلف فیہ عوام ایں طرف حقیقت دانند و آں طرف مجاز و اہل حقیقت در اوصاف حقیقت را بجز آں طرف مسلم دارند و مجاز ہر ایں طرف گذارند و در اسماء در ہر دو جانب حقیقت پندارند.

و ایں ہماں ماند کہ انگرکہ (انگرکہ) و پاجامہ وغیرہ مفہومات را کہ از اقسام اسماء است نہ اوصاف بذات خود مادہ مخصوص مطلوب نیست. از ہر پارچہ و تھان ساختہ شود باشد انگرکہ است چیزی دیگر نباید گفت. مثلاً از شہر و لمعما انگر ایں قطع گیرند ہماں سان مسمی بانگرکہ باشد کہ ایں صورت عارض ہر پارچہ تخریب مسمی باو است.

بایں خیال اطلاق عماء ہم بر ایں عالم حقیقی است وہم بر آں وجود بی کیف. و اینکہ وجود را وصف گویند خلاف ایں نیست کہ عرض کردہ شد. وجہش ایں

اس کے بعد جو شخص بھی فہم سلیم رکھتا ہے اتنی بات سے خود سمجھ لیگا کہ جیسا کہ نباتات کا ظہور بارش کے ہونے پر موقوف ہے کہ بارش بادل کا ہی جز ہوتی ہے اسی طرح خداوند تعالیٰ کی علمی حقیقتوں کا ظاہر ہونا جو حقیقتیں کہ پوشیدگیوں کے مرتبے میں اپنا چہرہ چھپائے ہوئے تھیں اگر یہ ظہور مربوط اور وابستہ ہے تو وجود کے اپنے اطلاق سے نیچے اترتا ہے اور ظاہر ہے کہ وجود تنزل کے بعد وجود ہی کا ایک حصہ ہوتا ہے غرض جس پہلو سے بھی دیکھیں عماء کا اطلاق سیاہ بادل کے معنی میں وجود منبسط پر بلا کسی شک و شبہ کے صادق طور پر صحیح اور درست ہے

باقی رہی یہ بات کہ حقیقت اس کا اطلاق عالم غیب اور عالم شہادت میں سے کس طرف ہے یہ ایک اختلافی امر ہے عام لوگ تو اس طرف (یعنی عالم شہادت میں) حقیقت اور اس طرف مجاز جانتے ہیں اور اہل حقیقت خاص لوگ اوصاف میں حقیقت کو اس طرف (یعنی عالم غیب) کیلئے مسلم رکھتے ہیں اور مجاز کو اس طرف (یعنی عالم شہادت) کیلئے چھوڑتے ہیں اور اسماء کے بارے میں دونوں جانب حقیقت کو خیال کرتے ہیں۔

اور یہ بالکل اس طرح ہے کہ انگرکھا (پرانے زمانے کی شیروانی) اور پاجامہ وغیرہ مفہومات کیلئے جو کہ اسموں کی قسموں میں سے ہیں نہ وصفوں میں سے بذات خود خاص مادہ مطلوب نہیں ہے۔ بلکہ جس کپڑے اور تھان سے بھی بنایا ہوا ہو انگرکھا ہی کہلائیگا اور کوئی چیز نہیں کہی جائے گی۔ مثلاً اگر لٹھے کے کپڑے سے انگرکھے کی طرح کی کاٹ کریگے تو اس کا نام انگرکھا ہی ہوگا جس طرح تنزیب کے کپڑے سے بھی بنایا جائیگا تو انگرکھا ہی اس کا نام ہوگا۔

اس خیال سے عماء (بادل) کا بولا جانا اس دنیا کے بادل پر بھی حقیقی ہے اور اس وجود بے کیف پر بھی عماء کا اطلاق حقیقی ہے۔ یہ کہ بات کہ وجود کو وصف کہتے ہیں اس کے منافی نہیں

که مفهوم وصفیت مفهوم اضافی است که در تعقل خود محتاج دیگری باشد پس وقتیکه در مفهوم وصفی این اضافت ملحوظ و ماخوذ باشد از اوصاف باید دانست۔ و وقتیکه نظر بر ذات او اندازند و از اعتبار زائد قطع نظر کنند آن وقت از اوصاف شمردنش نشاید پس مفهومیکه موضوع بمقابله ذات یا بحیثیت انقطاع آن از دیگر متعلقات باشد آنرا از جمله اسماء باید دانست نه جمله اوصاف۔

چون در اطلاق عمآء بر وجود اگر ملحوظ است همین مرتبه ملحوظ است چنانکه پیدا است، اگر این هیچمدان مفهوم عماء را از جمله اسماء شمرده چه گناه باشد۔

چون از بیان این فرق باریک سبکدوش شدیم پیشتر می باید رفت و از دیگر مطالب ضروریه می باید گفت۔

لوازم ذات مظهر ذات باشند و ذات را در لوازم خود ظهور و تجلی بود۔

**شرح معما که ذات را در لوازم خود ظهور و تجلی بود**

شرح این معما این است که ذات را قطع نظر از لوازم ذات و اوصاف ذاتیه ادراک نتوان کرد۔ اول هر معلوم را که چنین باشد بغور بنگرند که صورت ادراک آن چیست، جمله مدرکات جسم از همه مشهور تر است۔ شهود دیگر موجودات عالم شهادت که از قسم ذوات باشند بشهود جسم نرسد۔ چنانچه بدیهی است۔ چون حال او اینست که قوت دراکه از ادراک آن من حیث هو عاجز است حال دیگر ذوات چه باشد۔ وقت ادراک ذات جسم بغور کار برده باید دید که از راه چشم سوا و رنگ و

ہے جو کہ عرض کیا گیا اس کی وجہ یہ ہے کہ وصفیت کا مفہوم ایک اضافی مفہوم ہے جس کو تعقل میں آنا دوسروں کا محتاج ہے لہذا جس وقت کہ وصفی مفہوم میں یہ اضافت ملحوظ اور ماخوذ ہوگی تو اس کو اوصاف میں سے سمجھنا چاہئے اور جس وقت صرف اسکی ذات کو مد نظر رکھ کر امر زائد کے اعتبار سے قطع نظر کرلیں تو اس وقت اسکو اوصاف میں سے شمار کرنا مناسب نہیں ہوگا پس جو مفہوم کہ ذات کے مقابلے میں وضع کیا گیا ہو یا دوسرے متعلقات سے بے تعلقی کی حیثیت سے لحاظ کیا گیا ہو تو اسکو اسماء میں سے سمجھنا چاہئے نہ کہ اوصاف میں سے

چوں کہ وجود پر عمآء کے بولنے میں اگر کوئی بات پیش نظر ہے تو یہی مرتبہ ملحوظ ہے جیسا کہ ظاہر ہے اس لئے اگر اس ناچیز نے عمآء کے معنی کو اسماء میں سے سمجھا تو کیا گناہ کیا۔

جب اس باریک فرق کے بیان کی ذمہ داری سے ہم سبکدوش ہوگئے تو اب ہمیں آگے بڑھنا چاہئے اور دوسرے ضروری مطالب پر لب کشائی کرنی چاہئے۔

ذاتی لوازم، ذات کا مظہر ہوتے ہیں اور ذات کا اپنے لوازم میں ظہور ہوتا ہے اور تجلی ہوتی ہے۔

**اس مشکل کی شرح کہ ذات کی اپنے لوازم میں تجلی ہوتی ہے**

اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ ذات کو لوازم ذات اور اوصاف ذاتیہ سے قطع نظر کرکے ادراک نہیں کیا جاسکتا ہے۔ اول ہر ایک معلوم کو جو اس طرح کا ہو غور سے دیکھیں کہ اسکے سمجھنے کی صورت کیا ہے تمام مدرکات کے جسم سب سے زیادہ مشہور ہے۔ دنیا کے دوسرے موجودات جو کہ ذوات کی قسم سے ہیں ان کا شہود جسم کے شہود کے برابر نہیں ہے۔ چنانچہ بدیہی ہے۔ جب اس جسم کا حال یہ ہے کہ قوت عقل اسکو جسم کی حیثیت سے سمجھنے سے عاجز ہے تو دوسری ذوات کا حال کیا ہوگا جسم کی ذات کے سمجھنے کے وقت غور کو کام میں لاکر دیکھنا چاہئے کہ آنکھ کے راستے سے اسکے رنگ، شکل کے سوا اور باقی

شکل او وازراہ دست یعنی لمس سوا و رطوبت و یبوست و حرارت و برودت و لینت و خشونت وغیرہ اوصاف کہ ہمہ از عوارض و لوازم او باشند چیزی دیگر محسوس نمی گردد و ہمچنیں دیگر طرق ادراک و احساس را باید فہمید۔

القصہ ذات جسم را جداگانہ ازیں اوصاف و معانی ادراک نباشد۔ چوں ذات او نہ چنیں است ذوات دیگراں بدرجہ اولی ہمچنیں باشند۔

دوم ذوات ممکنات را پرتو و فیض ذات واجب تعالیٰ و تقدس بباید فہمید و صفات ممکنات را پرتوِ صفات واجب تعالیٰ و تقدس۔ ہر یک پرتوِ ہمجنس و ہم اسم خود علم پرتو علم و قدرت پرتوِ قدرت یعنی چنانکہ از آفتاب نور و از آتش مثلاً حرارت بدیگراں رسد ہمچنیں از خزائن مختلفہ موطن وجوب اجناس مختلفہ بممکنات رسند ایں نباشد کہ از علم قدرت، و از قدرت علم و از صفات ذات و از ذات صفات۔ و اندریں صورت ضرور است کہ ہرچہ از آں طرف آید ہمچناں حال خود باشد کہ داشت۔ چہ کیفیات ذاتیہ بتبدل محل و انتقال مکان متبدل شدن نتواند۔ نار ہرجا کہ باشد حار یابس باشد۔ و آب ہرجا کہ باشد رطب بارد باشد۔ مگر پیدا است کہ پیش ذات صفات را نوری و ظہورے نباشد۔ اگرچہ نور و ظہور آنہا ہمہ ناشی از اں بود۔ نہ بینی کہ نور قمر و کواکب مستفاد از نور شمس است الا پیش نور شمس انوار قمر و کواکب را چہ ظہور۔ و چہ نمود و چوں حال ایں چنیں است توقع ادراک و احساس ذات از صفت علم چہ باید داشت زیرا کہ صفت علم نوری است کہ بوقوع آں حقائق اشیاء را پیش عقل مدرک چناں ظہور باشد کہ بوقوع نور آفتاب

کے ذریعہ سے یعنی چھونے سے تری، خشکی، حرارت اور برودت نرمی اور سختی وغیرہ کے سوا وہ اوصاف جو سب اس کے لوازم اور عوارض میں سے ہیں کوئی اور چیز محسوس نہیں ہوتی ہے۔ اور اسی طرح احساس اور ادراک کے دوسرے ذریعوں کو سمجھنا چاہئے۔

مختصر یہ ہے کہ جسم کی ذات کا ان اوصاف اور معانی سے جدا ہو کر ادراک نہیں ہوگا۔ جب جسم کی ذات اس درجہ کی ہے تو دوسری ذوات جو کہ غیر جسم ہیں بدرجہ اولیٰ ایسی ہوں گی۔

دوسری بات کائنات کی ذوات کو خدائے تعالیٰ و تقدس کی ذات کا فیض اور پرتو سمجھنا چاہئے اور ممکنات کی صفات کو خدائے واجب بلند و مقدس کی صفات کا پرتو بیان کرنا چاہئے ہر ایک اپنے ہمجنس اور ہم نام کا پرتو ہے علم، علم کا پرتو اور قدرت، قدرت کا پرتو ہے یعنی جیسا کہ آفتاب سے نور اور آگ سے مثلاً گرمی دوسروں کو پہنچتی ہے۔ اسی طرح سے ذات واجب خداوند تعالیٰ کے عالم وجوب کے مختلف خزانوں سے مختلف جنسیں کائنات کو پہنچتی ہیں۔ یہ نہیں ہوتا کہ علم سے قدرت اور قدرت سے علم، اور صفات سے ذات اور ذات سے صفات پہنچیں۔ اس صورت میں ضروری ہے کہ جو کچھ اس طرف سے آئے اپنے اسی حال پر برقرار رہے جو کہ وہ رکھتا تھا کیونکہ ذات کی حالتیں جگہ کے بدل جانے اور مکان کے منتقل ہو جانے سے نہیں بدل سکتیں۔ آگ جہاں بھی ہوگی گرم خشک ہوگی اور پانی جہاں کہیں ہوگا تر اور ٹھنڈا ہوگا۔ مگر ظاہر ہے کہ ذات کے سامنے صفات کا کوئی نور اور ظہور نہیں ہوتا۔ اگرچہ ان صفات کا نور اور ظہور تمام اس ذات سے پیدا ہوتا ہے۔ تم نے دیکھا نہیں کہ چاند اور ستاروں کا نور سورج کے نور سے حاصل ہے لیکن سورج کے نور کے مقابلے میں چاند اور ستاروں کے انوار کا کیا ظہور ہو سکتا ہے۔ جب حال یہ ہے تو صفت علم کی ذات کے احساس اور ادراک کی توقع کیا رکھنی چاہئے کیونکہ صفت علم ایک ایسا نور ہے کہ اس کے پڑنے سے اشیاء کی حقیقتیں ادراک کرنے

اشکال و الوان اجسام را ظہور میسر آید۔ مگر ظاہر است که در وقوع انوار با اجسام مثلاً حدوث شکل آں اجسام در باطن آں نور ضروری است۔ و فی الواقع مصداق مفعول مطلق تنویر ہمیں ہیئت باشد۔ و آں اجسام مفعول بہ۔ لیکن آنکہ نظر صائب دارد خود مے داند که تواند ایں شکل در باطن نور وقتی متصور است که مفعول بہ از قسم نور واقع نبود۔ چہ اندریں صورت یا ہر دو نور بہم پیوستہ یک شی متصل خواہد گردید۔ یا اضعف در اقوی مضمحل و متلاشی خواہد شد۔

## مثال اول

مثال اول اگر مطلوب است دو چراغ در یک مکان بہم کردہ بنگرید که ہر دو نور بہم پیوستہ یک نور گردیدہ۔

## مثال ثانی

و مثال ثانی اگر مطلوب است نور آفتاب و نور کواکب را که در روز بہم باشند پیش نظر باید آورد و باید دید که چساں نور کواکب در نور آفتاب مضمحل و متلاشی باشد۔

## فرق درمیان مثال اول و ثانی

در مثال اول و ثانی اگر فرق مطلوب است ایں است که نور دو چراغ بہم پیوستہ نور شدید گردد و نور کواکب و نور آفتاب بہم شدہ شدید نمی شود۔

وجہ ایں است که نور ہر چراغ نوری است مستقل از یک دیگر مستفاد نبود و نور کواکب نور مستقل نیست بلکہ ہماں نور آفتاب است که وقت غناء آفتاب

والے کی عقل کے سامنے اس طرح ظہور پذیر ہو جاتی ہیں۔ جیسا کہ کو اُن کے نور کے واقع ہونے کے وقت جسموں کے رنگوں اور شکلوں کا ظاہر ہونا میسر آتا ہے۔ مگر ظاہر ہے کہ جسموں پر روشنیوں کے واقع ہونے میں مثلاً ان جسموں کی شکل کا نمودار ہونا اس نور کے اندر ضروری ہے اور حقیقت میں مفعول مطلق کا مصداق اسی ہیئت کو روشن کرتا ہے اور وہ اجسام مفعول بہ ہیں لیکن جو شخص کہ راست نظر رکھتا ہے وہ خود جانتا ہے کہ اس شکل کی پیدائش نور کے اندر اس وقت متصور ہے کہ مفعول بہ نور کی قسم سے واقع نہ ہو کیونکہ اس صورت میں یا تو دونوں نور آپس میں مل کر ایک متصل چیز بن جائینگی یا زیادہ کمزور زیادہ طاقتور میں محو اور ناپید ہو جائیگا۔

## پہلی مثال

پہلے کی مثال (یعنی دونوں کا مل کر ایک متصل شے بن جانا) اگر مطلوب ہے تو یہ ہے کہ دو چراغ ایک مکان میں اکٹھے رکھ کر دیکھ لیں کہ دونوں نور آپس میں مل کر ایک نور ہو گئے ہیں۔

## دوسری مثال

اگر دوسرے (یعنی محو اور ناپید ہونے کی مثال مطلوب ہے تو یہ ہے کہ سورج کے نور اور ستارے کے نور کو دن میں باہم اکٹھا ہوتا ہے اسکو پیش نظر لانا چاہئے اور دیکھنا چاہئے کہ ستاروں کی روشنی سورج کی روشنی میں محو اور ناپید ہو کر رہ گئی ہے۔

## پہلی اور دوسری مثال میں فرق

پہلی اور دوسری مثال میں اگر فرق مطلوب ہے تو یہ ہے کہ دو چراغوں کی روشنی آپس میں مل کر تیز روشنی ہو جاتی ہے اور ستاروں اور سورج کی روشنی آپس میں مل کر تیز نہیں ہوتی۔

وجہ یہ ہے کہ ہر چراغ کا نور ایک مستقل نور ہے۔ ایک دوسرے سے حاصل نہیں کیا گیا ہے اور ستاروں کا نور مستقل نور نہیں ہے بلکہ وہی سورج کا نور ہے جو کہ سورج کے چھپ

محسوس می شود۔ لیکن ظاہر است کہ در ذات و لوازم آں ہماں نسبت است کہ در نور آفتاب و نور کواکب دیگر بلکہ زائد ازاں۔ نظر بریں قطع امید انکشاف ذات از لوازم آں ضروری است۔ و اگر اطمینان خاطر بمثال مطلوب باشد اینک، چراغ و نور او موجود است۔ ہر چند در اول وہلہ نور چراغ کہ ملاصق جرم آں است جدائی از نور خارج از آں۔ یعنی بشعہ مستطیلہ نماید بدیں سبب وہم امکان ورود شکل یکے در باطن دیگر تا چیدہ شود لیکن چوں ایں چراغ را در سبوچہ نہادہ بر بالائیش سرپوش نہند پس از مشاہدہ اندراج و اندماج شعاعہائے خارجہ در شعلہ چراغ و ضعیفت شعاعہا و اقوی بودن نور شعلہ بذہن می نشیند و یقین می پیوندد کہ اگر نور شعاع را در باطن شعلہ برند نور شعاع مضمحل و مستلاشی شود۔ اندریں صورت آں توقع را ہیچ سامان نیست۔

باقی ماند اینکہ نور خارج را در باطن بردن چہ ضرور است بہر مفعولیت آں مفعولیت نور باشد یا مفعولیت علم وقوع نور و علم بر معروض ضروری است نہ دخول آں در آں۔

**جواب وہم** | جواب ایں وہم ایں است کہ از وقوع براں اگر مدرک شود شکل معروض مدرک می شود نہ حقیقت آں۔ و ادراک حقیقت اگر متوہم است بدخول آں در آں متصور است نہ بوقوع آں براں۔

چوں ایں قدر مسلم شد ادراک ذوات عالم امکان ہم از صفت علم کہ بممکنات عطا فرمودہ اند ممکن

جانے کے وقت محسوس ہوتا ہے لیکن ظاہر ہے کہ ذات اور اس کے ساتھ لازم چیزوں میں وہی نسبت ہے جو کہ آفتاب کے نور اور چاند اور ستاروں کے نور میں بلکہ اس سے بھی زیادہ۔ اس بات پر نظر رکھتے ہوئے لوازم ذات سے ذات کے منکشف ہونے کی امید ختم کر دینا ضروری ہے اور اگر مثال کے ذریعہ اطمینان خاطر مقصود ہے تو یہ لو چراغ اور اس کی روشنی موجود ہے۔ ہر چند پہلی ہی بار میں چراغ کی روشنی کو اس کے جسم کے متصل ہے اس نور سے مختلف ہے جو اس سے نکل رہا ہے۔ میرا مطلب ہے کہ لمبی شعاعیں ظاہر کرتا ہے اس سبب سے ایک کی شکل کا دوسرے کے اندر پیدا ہونے کے امکان کا وہم پیدا ہوتا ہے لیکن اگر اس چراغ کو ایک چھوٹی سی صراحی میں رکھ کر اس کے منہ پر ڈھکنا رکھ دیں تو مشاہدے کے بعد نکلنے والی شعاعوں کا اندراج اور اندماج چراغ کے شعلے میں اور شعاعوں کی کمزوری اور شعلے کے نور کا تیز ہونا ذہن میں بیٹھتا ہے اور یہ یقین ہو جاتا ہے کہ اگر شعاع کے نور کو شعلے کے اندر لے جائیں تو شعاع کا نور کمزور اور دھیما ہو جائیگا۔ اس صورت میں یہ امید کی شعور سے رکھنی چاہئے
باقی رہی یہ بات کہ شعلے سے نکلنے والے نور کو شعلے کے اندر لے جانے کی کیا ضرورت ہے مفعولیت کے لئے تو اور وہ مفعولیت نور کی ہو یا مفعولیت علم کی ہو تو نور اور علم کا معروض پر واقع ہونا ضروری ہے نہ کہ اس کا اس میں داخل ہونا۔

**وہم کا جواب** | اس شبہ کا جواب یہ ہے کہ اس علم و نور کے اس معروض پر واقع ہونے سے اگر کوئی چیز مدرک ہوتی ہے تو وہ معروض کی شکل کا ادراک ہوگا نہ کہ اس کی حقیقت کا، حقیقت کا ادراک اگر تصور کیا جا سکتا ہے تو اس نور کے اس میں داخل ہونے سے تصور ہو سکتا ہے نہ کہ اسکے اس پر واقع ہونے سے

جب اس قدر مان لیا گیا تو عالم امکان (یعنی دنیا) کی ذوات کا ادراک بھی صفت علم سے جو کہ ممکنات کو عطا فرمائی

نباشد تا بذات عالم وجوب چہ رسد اندریں صورت بجز آنکہ ذات را در صفات متجلی و ظاہر پندارند و صفات را مظہر و جلوہ گاہ و مرآۃ آں خوانند احتمالی دیگر نباشد۔

وجہ ایں انحصار ایں است کہ ادراک نفس ذات از ممتنعات شد اما گرد اگرد ذات صفات را اشتمال و التباس ضروری است۔ و بدیں سبب حدوث شکل در باطن صفات ذاتیہ بر مقدار ذات لازم بود و تا ہمیں شکل ادراک را رسائی است چنانچہ عرض کردہ شد۔ مگر دریں صورت انطباق باطن صفات بر ظاہر ذات ہمچناں باشد کہ در قالب و مقلوب بود و پیدا است کہ ازیں انطباق شکل ذات بعینہا در باطن صفات منطبع شود۔ غایت ما فی الباب شکلی کہ عارض بر ظاہر ذات است و شکلی کہ عارض در باطن صفات ملاصق یک دیگر باشند۔ مگر از ایں جا کہ در انطباع بعد یا اتصال را شرط نباید کرد۔ در انطباع ہم گنجائش احتمال نبود۔ و ما ہمیں انطباع را تجلی گوئیم۔ و ازیں جاست کہ چناں کہ وقت تجلی اشکال در آئینہ لحوق و عروض رنگ آئینہ باآں اشکال ضروری است ہمچناں لحوق رنگ صفات باآں شکل منطبع ضروری باشد چنانچہ بدیہی است۔

**سخنی دیگر** چوں ازیں ہمہ فراغت دست داد سخنی دیگر باید گفت۔ انطباع اشکال چناں کہ در مرایای کبیرہ باشد ہمچناں در مرایای صغیرہ شکل منطبع در ہر دو صورت یکساں است۔ و ازیں جاست کہ در دلالت بر شکل ذی صورت ہر دو یک دیگر اند۔ اما بسبب تفاوت مقادیر مرایا در مقدار صورت

ہے ممکن نہیں ہوگا۔ تو عالم وجوب بارگاہ خداوندی کی ذات تک کیا رسائی ہو سکتی ہے۔ اس صورت میں اسکے سوا کہ ذات کو صفات میں جلوہ گر اور ظاہر خیال کریں اور صفات کو اس کا آئینہ جلوہ گاہ اور مظہر کہیں کوئی اور احتمال نہیں ہو سکتا۔

اس انحصار کی وجہ یہ ہے کہ نفس ذات کا سمجھنا ناممکنات میں سے ہو گیا لیکن ذات کے ارد گرد صفات کا شامل ہونا اور ملتبس ہونا ضروری ہے اور اس سبب ذاتی صفات کے اندر شکل کے پیدا ہونے کا سبب مقدار ذات پر لازم ہوگا اور اسی شکل تک ادراک کی رسائی ہے جیسا کہ عرض کیا گیا۔ مگر اس صورت میں ذات کے ظاہر پر باطن صفات کا منطبق ہونا اسی طرح ہوگا جیسا کہ سانچے اور سانچے کے اندر کی چیز میں انطباق ہوتا ہے اور ظاہر ہے کہ اس انطباق کی وجہ سے ذات کی شکل بعینہ صفات کے اندر منعکس ہو جاتی ہے۔ زیادہ سے زیادہ وہ شکل جو کہ ظاہر ذات پر عارض ہے اور وہ شکل کہ باطن صفات کو عارض ہے ایک دوسرے سے متصل ہوگی۔ چونکہ انطباع کے اندر دوری یا متصل کی شرط نہ کرنی چاہئے تو انطباع میں نہ دوری کی گنجائش نہیں اور ہم اسی انطباع (عکس) کو تجلی کہتے ہیں اور یہیں سے پتہ چلتا ہے کہ جیسے کہ شکلوں کی تجلی کے وقت آئینے میں ان شکلوں کے ساتھ آئینے کے رنگ کا عارض اور لاحق ہونا ضروری ہے۔ اسی طرح صفات کے رنگ کا اس منعکس ہونے والی شکل میں رنگ کا لاحق ہونا ضروری ہے جیسا کہ بدیہی ہے۔

**دوسری بات** جب ان تمام باتوں سے فراغت مل گئی تو ایک اور بات بھی کہہ ڈالنی چاہئے اور وہ یہ ہے کہ اشکلوں کا جس طرح بڑے آئینوں میں عکس پڑتا ہے اسی طرح چھوٹے آئینوں میں بھی پڑتا ہے۔ دونوں آئینوں میں منعکس ہونے والی شکل ایک ہی ہے اور یہیں سے ثابت ہوتا ہے کہ صورت والے کی شکل پر دلالت کرنے میں دونوں آئینے ایک سے

گردید باقی در بارۂ تجانس و عدم تجانس ظرفیت این عالم و ظرفیت آن عالم آنچہ عرض کردنی بود پیشتر عرض کردہ شد، حاجت تکرار نیست۔ مگر شاید گوئی کہ در مرتبہ ذات بحت و صرافت اصلی صورت کجا تا بہ تجلیش در پردہ لوازم ذات ایمان آوردہ شود توجیہ این سخن باید کرد تا این مضمون رسیدہ باز بذہن آید۔

نظر برین سخن بعرض بیان مے کشم۔ ہر صفت را از صفات وجودیہ از علم و قدرت وغیرہ دو مرتبہ باشد۔

۱۔ یکی بالقوت

۲۔ دوم بالفعل

گر در بعض مواقع فعلیت، این صفات کہ ہمانا تعلقات این ہا بمفعولات و مضاف الیہ خود باشد محتاج شرائط خارجیہ ہم باشد و بعض اوقات ارکان اضافی کہ وقت فعلیت باشد ہمہ فراہم و بعتام خود موجود باشند و این وجہ ضرورۃ شرائط خارجیہ نیفتد۔

مثلاً تنور زمین بآفتاب در اصل موقوف بر آفتاب و نور خارج از و زمین است۔ اگر آفتاب را منور بصیغہ فاعل گویند و زمین را منوّر بصیغہ مفعول، نور متوسط یعنی شعاع آفتاب کہ وقت تنور زمین در میان آفتاب و زمین ہر دو دارد بمنزلہ اضافت باشد کہ بہر دو طرف رخ دارد۔

و غرضم ازین قول اینست کہ این نور در مقام اضافت

یہ بھی باقی ہے اس کی توجیہ ہو گئی۔ باقی اس دنیا اور اس دنیا کی ظرفیت کے ہم جنس ہونے اور ہم جنس نہ ہونے کے بارے میں جو کچھ عرض کرنے کے قابل تھا وہ پہلے عرض کر دیا گیا۔ دوبارہ بیان کرنے کی ضرورت نہیں۔ مگر شاید تم کہو کہ اللہ تعالیٰ کی ذات مجرد کے مرتبے میں اور اطلاق کلی کے مرتبے میں صورت کہاں ہے تاکہ اس کے لوازم ذات کے پردے میں تجلی کرنے پر ایمان لایا جائے اس بات کی توجیہ کرنی چاہئے تاکہ یہ بھاگا ہوا مضمون پھر ذہن میں آجائے۔

اس چیز پہ نظر رکھتے ہوئے ایک بات بیان کرتا ہوں (اور وہ یہ کہ) صفات وجودیہ میں سے (یعنی) علم و قدرت میں سے ہر صفت کے دو مرتبے ہوتے ہیں۔

۱۔ ایک بالقوہ

۲۔ دوسرے بالفعل

مگر بعض مواقع میں ان صفات کی فعلیت کہ یقیناً وہ مفعولات اور مضاف الیہ کے ساتھ ان کا تعلق ہونا ہی ہوتا ہے۔ چند خارجی شرائط کی بھی (فعلیت) محتاج ہوتی ہے اور بعض اوقات اس اضافت کے ارکان جو کہ فعلیت کے وقت ہوتی ہیں سب کے سب اکٹھے اور اپنے مقام میں موجود ہوتے ہیں۔ اور اس وجہ سے خارجی شرطوں کی ضرورت نہیں پڑتی۔

مثال کے طور پر آفتاب سے زمین کا روشن ہونا اصل میں آفتاب اور اس سے خارج ہونے والے نور اور زمین پر موقوف ہے اگر آفتاب کو منور اور روشن کرنے والا فاعل کے صیغے کے ساتھ کہیں اور زمین کو منور اور روشن شدہ صیغہ مفعول کے ساتھ تو نور متوسط یعنی شعاع آفتاب کہ زمین کو روشن کرنے کے وقت آفتاب و زمین دونوں کے درمیان سے وابستہ ہے بمنزلہ اضافت ہوگی جو دونوں طرف رخ رکھتی ہے۔

اور میری غرض اس قول سے یہ ہے کہ یہ نور اضافت کی

است یا اضافت دریں مقام است نہ اینکہ عین اضافت است و پیدا است کہ تسلیم ایں امر ضروری است۔ چہ ایں نور جہاں مرتبہ بالقوت است کہ ایں جا مبداء تنویر باشد و مرتبہ بالقوت را ہمہ دانند کہ بہر دو طرف ارتباط ضروری است و ایں ارتباط طرفین خبر از عدم استقلال میدہد کہ عین شانِ نسبت است نہ شان قوات حقیقیات۔

بالجملہ مضمون اضافی دریں مرتبہ حصول دارد۔ واگر منور بصیغۂ فاعل زیں نور است اضافت تنویر ایں نور و زمین باشد و آفتاب قیم نور۔ بہر حال آفتاب را اصل مضاف گویند یا علت مضاف، اضافت تنویر را ازاں اگزیر است و ہمچنیں نور خارج اقتیات۔ دریں تثلیث قاعدہ تثنیت طرفین اضافت برہم نشود۔ ایں سخن ایں جا استطرادی بود۔ اگر توفیق خدا است و ضرورت افتد در محل دیگر تمام کردہ خواہد شد۔

سخنے کہ ایں جا گفتنی است می باید گفت۔ ایں ارکان ثلثہ گاہے فراہم باشند یعنی بمقام خود موجود باشند کہ مقصود آں تقابل بود و مع حجاب است و گاہے بمقام خود نباشند یعنی مقابل یک دیگر نباشند۔ مثلاً ضرورت کشیدن آفتاب بمقابلۂ زمین یا حاجت بردن زمین پیش روئے آفتاب افتد و بایں ترکیب سامان اضافت را فراہم کنند۔ بالجملہ بعد فراہمی سامان فعلیت منتج فعلیت آں ضروری است۔

اکنوں مقدمہ دیگر کہ عرض کردہ ام یاد میدہم۔ ہر چند مراتب تنزل صفات کہ موضوع لہ علم و قدرت وغیرہ صفات اند در مرتبہ ذات ثابت نتواں کرد۔ اما اصولی آں بنا

جگہ میں ہے یا اضافت اس مقام میں ہے نہ یہ کہ عین اضافت ہے اور ظاہر ہے کہ اس امر کا ماننا ضروری ہے کیونکہ یہ نور وہی قوت کے مرتبے میں ہے کہ یہاں روشن کرنے کا مبدأ ہے اور مرتبہ بالقوۃ کو سب جانتے ہیں کہ دونوں طرف اس کا تعلق ضروری ہے اور یہ دونوں طرف کا تعلق بے استقلالی کی خبر دیتا ہے جو کہ بالکل نسبت کی شان جو اس رابطے کی محتاج نہیں ہے

حاصل یہ کہ ایک اضافی مضمون اس مرتبے میں حاصل کئے ہوئے ہے اور اگر منور فاعل کے صیغے کیساتھ اس نور سے ہو تو پھر تنویر کی اضافت (تعلق) نور اور زمین کے درمیان ہوگی اور آفتاب نور کا کفیل ہوگا۔ بہر حال آفتاب کو اصل مضاف کہیں یا مضاف کی علت کہیں تنویر کی اضافت کیلئے آفتاب کے بغیر کوئی چارہ نہیں اور اسی طرح نکلنے والے نور کی احتیاج ہے اور ان تینوں باتوں کے ہونے سے اضافت کیلئے دو طرفوں کا اصول نہیں ٹوٹتا۔ یہاں یہ بات ضمنی طور پر لائی گئی ہے اگر خدا نے چاہا اور ضرورت پڑی تو دوسرے موقع پر یہ بات پوری کر دی جائے گی۔

یہاں پر جو بات کہنے کے قابل ہے وہ کہدینی چاہئے یہ تینوں ارکان (آفتاب زمین اور نور) کبھی اکٹھے ہوتے ہیں یعنی اپنے مقام پر موجود ہوتے ہیں کہ اس اکٹھے ہونے کا فائدہ ایک دوسرے کے مقابل ہونا اور حجاب میں نہ ہونا ہے اور کبھی یہ ارکان اپنی جگہ پر نہیں ہوتے یعنی ایک دوسرے کے آمنے سامنے نہیں ہوتے مثلاً آفتاب کو زمین کے مقابلے میں کھینچ لایا جائے یا آفتاب کے سامنے زمین کو لیجانے کی اگر حاجت پڑ جائے اور اس طریقے سے تعلق کا سامان فراہم کریں تو بالجملہ فعلیت منتج کے سامان کی فراہمی کے بعد اس کی فعلیت ضروری ہے

اب ایک اور مقدمہ جو کہ میں عرض کر چکا ہوں یاد دلاتا ہوں۔ ہر چند کہ صفات کے نیچے کے مرتبوں کو جو کہ علم و قدرت وغیرہ صفات کیلئے وضع کئے گئے ہیں ذات کے مرتبے میں ثابت نہیں کیا

ہمہ دراں موطن مکنون است چناں چہ اہل فہم را از تقریر و اشارہ احقر کہ گذشت خوب ترہ بنشین شدہ باشد انشاء اللہ۔

و پیدا است کہ تنور زمین با فتاب بحیثیت تنزل مرتبہ نیست، بلکہ حاصلش ضعف نور است کہ اشارہ بکمی و عدم قدری از نورانیت مے کند و عدم نور در خور تنویر نباشد بلکہ تنور ارض منوط و متعلق باصل نور است ہمیں ساں در صفات باری عزاسمہ خیال باید فرمود۔ اندریں صورت صفت علم اگر کاشف حقائق باشد باعتبار اصل باشد نہ تنزل و بدیہی است کہ اصل آں چناں کہ در مرتبہ ذات باشد در مرتبہ تنزل نتواں گفت۔ اکنوں در فعلیت علم ذات بالذات در ازل گنجائش تامل نماند، چہ ہمہ سامان فعلیت موجود اند۔ کاشف موجود آنکہ منکشف شود آں موجود باز نہ حجاب است نہ غیبت تا ضرورت شرائط خارجیہ از توجہ و تقابل افتد۔ چہ تقابل، و توجہ ہمہ بغرض حضور و رفع حجاب مطلوب باشند تا ہمہ سامان بمقام خود آید۔ از ذات تا ذات فاصلہ و بعد نبود تا ہم حیلولت دیگراں افتد۔ ہا ایں ہمہ آں وقت غیر را نامی است نہ نشانی۔ پس وہم غیبت و حیلولت و حجاب چہ معنی دارد۔

علاوہ بریں ملکہ توجہ کہ ہمانا ارادہ خاص است بدلیلی کہ عرض کردہ شد در ازل موجود۔ ایں طرف آنچہ در خور توجہ باشد حاضر غیر را نامی است نہ نشانی تا احتمال تعلق بدیگراں باشد، و نظر صرف توجہ باینہا و عدم التفات بایں طرف شود۔

جا سکتا لیکن ان کے سب اصول اس مقام میں پوشیدہ طور پر موجود ہیں۔ چنانچہ سمجھدار لوگوں کو احقر کے اشارہ اور بیان سے جو کہ گذر چکا ہے انشاء اللہ ذہن نشین ہو گیا ہوگا۔

اور ظاہر ہے کہ آفتاب سے زمین کا روشن ہونا مرتبہ کے کم ہو جانے کی حیثیت سے نہیں ہے کیونکہ اس کا حاصل نور کی کمزوری ہے جو کہ نورانیت کی کمی اور بے قدری کی طرف اشارہ کرتا ہے اور نور کا نہ ہونا تنویر کے لائق نہیں ہوتا ہے بلکہ زمین کا روشن ہونا اصل نور سے وابستہ اور متعلق ہے اسی طرح باری تعالیٰ عز اسمہ کی صفات کے بارے میں خیال فرمانا چاہیے۔ اس صورت میں صفت علم اگر حقائق کو کھول کر رکھنے والی ہوگی تو اصل کے اعتبار سے ہوگی نہ کہ تنزل کی حیثیت سے، اور یہ بات بالکل صاف ہے کہ اس کی اصل جو بطور کہ ذات کے مرتبے میں ہوگی تنزل کے مرتبے میں نہیں کہہ سکتے۔ اب علم ذات کی ذات کے ساتھ فعلیت کے بارے میں ازل میں تامل کی گنجائش نہ رہی، کیونکہ فعلیت کے تمام سامان موجود ہیں۔ کاشف موجود ہے اور منکشف ہونے والا بھی موجود ہے، پھر نہ کوئی حجاب ہے نہ غیبت کہ شرائط خارجیہ یعنی توجہ اور تقابل کی ضرورت پڑے۔ کیونکہ تقابل اور توجہ یہ سب حضور کی اور حجاب دور کرنے کی غرض سے درکار ہوتی ہیں تاکہ سارا سامان اپنی اپنی جگہ جمع ہو جائے۔ ذات سے لیکر ذات تک کوئی واسطہ اور دوری نہیں ہوتی کہ دوسروں کے حائل ہونے کا وہم ہو۔ ان تمام کے باوجود اس وقت غیر کا نہ کوئی نام ہے نہ نشان پس غائب ہونے اور حائل ہو جانے اور حجاب کا وہم کیا معنی رکھتا ہے۔

اسکے علاوہ توجہ کا ملکہ جو کہ خاص ارادہ کا ہی نام ہے اسی دلیل کی بنا پر جو کہ عرض کی گئی، ازل میں موجود ہے، اور اس طرف (مخلوق کی جانب میں) جو چیز کہ توجہ کے لائق ہے موجود ہے۔ غیر کا نام و نشان تک نہیں ہے کہ دوسرے کے ساتھ تعلق کا احتمال بھی ہو اور ان کی طرف توجہ مبذول کرنے

غرض اگر توجہ را شرطِ علم گویند سامان فعلیت آں نیز ہمہ فراہم۔ اکنوں حالت منتظرہ چہ باشد اگر تامل است فقط ایں است کہ ہر اضافت را حاشیتین متغائرین می باید۔ اگر تغائر حقیقی است فبہا ورنہ تغائر اعتباری را درست باید کرد۔ مگر آنکہ میداند خود مے داند، تغائر اعتباری خود مستلزم تحقق تغائر حقیقی است۔ اعنی تغائر اعتباری را باید کہ سوای متغائر بالاعتبار دو امر دیگر متغائر بالذات باشند۔ زیرا کہ تغائر اعتباری ہم تغائر اضافی باشد۔

وحاصلش ایں باشد کہ ایں شخص مثلاً باضافت فرش فوق است و باضافت سقف تحت۔ بدو اعتبار دو وصف دارد و ایں جا ظاہر است کہ سوا او ذات بابرکات دیگری نیست۔ نہ یک نہ دو۔ مگر چوں آں مقدمہ را یاد آرند کہ اطلاق وجود علی الاطلاق است و لاتناہی او در جملہ جہات تسلیم۔ ایں لاتناہی در مرتبہ ذات کہ فوقیتش باعتبار منشایت نہ باعتبار عموم و خصوص معلوم شد نیز ضرور است ورنہ انتساب نشو و نما بغیر متناہی و اندراج آں در متناہی لازم آید زیرا کہ وجود منبسط ناشی و صادر از ذات بحت است چناں کہ گذشت۔ اندریں صورت ذات بابرکات باوجود وحدت و صرافت ذاتی مشتمل بر غیر متناہی جہات غیر متناہیہ باشد۔ یعنی از ہر طرف کہ بینی ذات الی غیر النہایت میرود۔ اندریں صورت اطراف و جہات ہم غیر متناہی باشند۔ دائم ہر طرف و ہر جہت غیر متناہی بود ورنہ آں لاتناہی و اطلاق علی الاطلاق باطل شود۔ اندریں صورت در ہر جہت تحصیل اثنینیت را نہایں بدست آمد۔ وسط جہات، ایک طرف و جانب دیگر اطراف دیگر قرار داوند۔

اور اس طرف التفات نہ کرنے کا گمان ہو۔ غرض اگر توجہ کو علم کی شرط کہیں تو اس کی فعلیت کا سامان بھی حاصل ہے۔ اب انتظار کس بات کا ہے اگر شک ہے تو صرف یہ ہے کہ ہر اضافت کی دو جدا مختلف طرفیں ہونی چاہئیں۔ اگر حقیقی مغائرت ہے تو کیا ہی خوب ورنہ اعتباری تغائر کو درست کرنا چاہئے۔ مگر جو شخص کہ جانتا ہے خود جانتا ہے کہ تغائر اعتباری، حقیقی تغائر کے تحقق کو موجب ہے یعنی اعتباری تغائر کیلئے متغائر بالاعتبار کے سوا دو اور امر جو کہ متغائر بالذات ہوں، چاہئیں۔ کیونکہ اعتباری مغائرت تغائر اضافی کا نام ہوتا ہے۔

اور اس کا حاصل یہ ہوگا کہ یہ شخص مثلاً فرش کی نسبت سے فوق (اوپر) ہے اور چھت کے اعتبار سے تحت (نیچے) ہے۔ لہٰذا دو حیثیتوں سے دو صفتیں (فوق اور تحت کی) رکھتا ہے اور یہاں ظاہر ہے کہ برکتوں والی ذات (خداوندی) کے سوا کوئی اور نہیں ہے۔ نہ ایک اور نہ دو۔ مگر جب اس مقدمے کو ذہن میں رکھیں کہ وجود کا اطلاق کسی تخصیص کے بغیر ہے اور اس کا غیر متناہی ہونا تمام جہتوں میں مسلم ہے تو یہ غیر متناہی ہونا مرتبۂ ذات میں بھی ضروری ہوگا جس کی فوقیت منشا ہونے کے اعتبار سے بلا اعتبار عموم و خصوص ہو چکی، ورنہ بے انتہا نشو و نما اور اس کے متناہی کے اندر درج ہونے کا اقرار کرنا لازم ہوگا جو کہ باطل ہے کیونکہ منبسط وجود ذات مجرد باری تعالیٰ سے صادر اور پیدا ہوتا ہے۔ جیسا کہ گذرا۔ اس صورت میں خداوند تعالیٰ کی ذات بابرکات، وحدت اور ذاتی اطلاق (بے قیدی) کے باوجود غیر متناہی اطراف کے غیر متناہی ہونے پر شامل ہوگی۔ یعنی ہر طرف سے کہ تم دیکھو گے ختم نہ ہونے والی انتہا تک ذات چلی جاتی ہے۔ اس صورت میں اطراف و جہات بھی غیر متناہی ہوں گی اور نیز ہر طرف اور ہر جہت غیر متناہی ہوگی ورنہ وہ بے انتہائی اور اطلاق علی الاطلاق باطل ہو جائیگا۔ اس صورت میں ہر جہت میں دو ہونے کے تحصیل کو ناچار دس

غرض از لاتناہی وصرافت ذاتی کہ عبارت از ہمیں عدم تعین و تقید است اثنینیت اعتباری پیدا شد۔ مگر ایں لاتناہی در مرتبہ بطون ذات بآں وحدت حقیقی کہ ایمان براں اصل ایمان است، ہمچو لاتناہی مبدا سلسلہ اعداد یعنی واحد باعتبار کسور باشد کہ عکس آں در سلسلہ اعداد باشد یعنی اینجا نصف از ربع اعظم است و آنجا ماخذ ربع از ماخذ نصف اعظم بود۔

بالجملہ چنانچہ ایں لاتناہی مصادم وحدت ذاتی عدد واحد نباشد لاتناہی مرتبہ ذات باری معارض وحدت اصلی او نبود۔ بلکہ وحدت مذکور مصدر کثرت مرتبہ بطون باشد و علم مرتبہ کثرت بذریعہ ہمیں کثرت بطون متحقق شود۔ زیادہ ازیں اگر خواستہ خدا است بمقامی دیگر گفتہ خواہد شد۔ ایں جا ایں قدر یاد باید داشت کہ لاتناہی مذکور اگر ہست ازیں قسم است۔ نہ از قسم لاتناہی معروف۔

اکنوں سخن دیگری بایا شنید۔ آنکہ از ہر طرف غیر متناہی باشد وسط را با اطراف خود نسبت تساوی باشد۔ ورنہ از تحصیل کمی بیشی تناہی اطراف لازم آید و ایں تساوی نسبت با اطراف شاہد بر آں است کہ غیر متناہی را تعبیہ

پھیلانے کا موقع مل گیا اور اطراف کے وسط کو ایک طرف اور دوسری جانب کو دوسری طرف قرار دے ڈالا

غرض لاتناہی اور ذاتی صرافت سے جس کے معنی اسکی تعین اور تقید کے نہ ہونے کے ہیں، اعتباری دوئی پیدا ہو گئی۔ مگر یہ بے نہایتی ذات کے بطون کے درجوں میں اس حقیقی یکتائی کے ساتھ کہ اس پر ایمان رکھنا اصل ایمان سلسلہ اعداد یعنی واحد کے مبدے کی بے نہایتی کی مانند کسور کے اعتبار سے ہوتی ہے کہ اس کا عکس اعداد کے سلسلے میں ہوتا ہے۔ یعنی یہاں اعداد میں نصف چوتھائی سے بڑا ہے اور وہاں (وحدت حقیقی) میں ربع کا ماخذ نصف کے ماخذ سے بڑا ہوتا ہے

بالجملہ جیسا کہ یہ بے نہایتی، عدد واحد کی ذاتی وحدت سے تصادم نہیں کرتی۔ اس طرح ذات باری تعالیٰ کے مرتبے کی بے نہایتی اسکی اصلی وحدت کے مخالف نہیں۔ بلکہ مذکورہ یکتائی، مرتبہ ظہور کی کثرت کا جانے مصدر، اسی مرتبۂ بطون کی کثرت کی وجہ سے ہے اور مرتبۂ کثرت کا علم اسی کثرت بطون کی واسطے سے متحقق ہوتا ہے۔ اس سے زیادہ انشاء اللہ کسی دوسرے مقام پر کہا جائیگا۔ یہاں تو بتایا در کھنا چاہئے کہ مذکورہ بے نہایتی اگر ہے تو اسی قسم سے ہے نہ کہ معروف بے نہایتی کی قسم سے

اب دوسری بات سننی چاہئے جو کہ ہر طرف[1] سے بے نہایت ہو تو اسکے وسط کو اپنے اطراف کیساتھ تساوی کی نسبت ہوگی ورنہ کمی بیشی کے تحیر سے اطراف کی انتہا لازم آئیگی اور یہ اطراف کے ساتھ تساوی کی نسبت اس بات پر گواہ ہے کہ اس انتہا

[1] جو چیز ہر طرف سے بے نہایت ہو تو اس کے وسط کو اپنے اطراف کے ساتھ تساوی کی نسبت کی اس شکل سے سمجھیں اگر ہم گرہ میں ... اطراف کے خطوط میں تساوی نہ ہوگی تو کمی بیشی کی وجہ سے ... ختم ہو جائیں گے۔



تفسیر در عالم تناہی بشکل دائرہ وکرہ باشد۔ چہ وسط او یعنی مرکز بجملہ اطراف خود نسبت واحد دارد۔ یعنی از ہر طرف بعد مساوی است۔ و تخصیص بعد از آں است از آنکہ حقیقت دائرہ بمعنی سطح مدور است یا تہیم و معروض آں بمعنی خط مستدیر موجود خاص است از اقسام بعد ہیں جائیکہ حقیقت مذکورہ یا تہیم مذکور وجود خاص نباشد بلکہ وجود عام ومطلق باشد حتی کہ عموم و اطلاق ہم گنجائش نباشد آں جا ایں تخصیص بیکار باشد۔ بلکہ بجمیع الوجوہ نسبت تساوی باشد۔

اکنوں بشنوید حال ذات بابرکات ہمیں است تا آں کہ عموم و اطلاق را نیز تا آنجا رسائی نیست زیرا کہ ایں دو مفہوم از اضافیات اند۔ در مقابل آنہا مفہوم دیگر اگر موجود نہ باشد تحقق ایں مفہوم ہم معلوم و پیدا است کہ ذات وحدہ لاشریک کہ منشاء وجود است در برابر خود مقابلی چہ دارد۔ وجود کہ ازو ناشی است آنہم ازیں شرکت برتر است۔

نظر بایں اطراف را با وسط خود و وسط را با اطراف بہمہ نہج نسبت واحد باشد و چو مرکز و محیط دائرہ و کرہ رخ وسط ذات باطراف و توجہ اطراف بمرکز باشد خط محیط دائرہ و سطح محیط کرہ ببیں چساں بر مرکز افتادہ است بہمہ تن رو بایں طرف دارد۔ و نظر بایں اطراف را در ما نحن فیہ بجانب وسط ہمچنیں اقبال و توجہ باشد و نیز تلاقی ہمہ نسب در وسط ضرور باشد۔ ایں اشتباک و اندماج کہ یکے بر دیگری باشد تو بر تو افتادہ و وسط از اطراف کہ تفرید محض و صرافت بحت دارند متمیز شود و صورتے جدا گانہ پیدا کند۔ لیکن چنانکہ پیشتر بوجہ لاتناہی بحیثیت ذہاب الی غیر النہایۃ ہمہ توجہ وسط باطراف بود و توجہ نسبت

رکھنے والی دنیا میں انتہا نہ رکھنے والے عالم کی تعبیر اور تفسیر دائرے اور کرے کی شکل میں ہوگی۔ کیونکہ اس کا وسط یعنی مرکز اپنے تمام اطراف کے ساتھ یکساں نسبت رکھتا ہے یعنی ہر طرف سے برابر کا فاصلہ ہوتا ہے اور بعد کی خصوصیت اس وجہ سے ہے کہ رخ (جس میں) دائرے کی حقیقت گول سطح کے معنی میں ہے یا اس کا تہیم اور معروض گول خط کے معنی میں بعد کی اقسام میں سے موجود خاص ہے لیکن جس جگہ مذکورہ حقیقت یا مذکورہ تہیم کا خاص وجود نہ ہوگا بلکہ عام اور مطلق وجود ہوگا حتی کہ عموم اور اطلاق کی بھی گنجائش نہ ہو تو اس جگہ یہ تخصیص بیکار ہوگی۔ بلکہ تمام صورتوں میں تساوی کی نسبت ہوگی۔

اب سنئے کہ خدا تعالی کی ذات بابرکات بھی اسی طرح ہے کہ عموم اور اطلاق کو بھی وہاں تک رسائی نہیں ہے کیونکہ یہ دو مفہوم اضافیات میں سے ہیں۔ ان کے مقابلے میں اگر دوسرا مفہوم نہ ہو تو اس مفہوم کا واقع میں آنا بھی ظاہر اور معلوم ہے کہ ذات وحدہ لاشریک ہو کر وجود کا منشاء ہے اپنے برابر میں کوئی مقابل کیا رکھے گا۔ وجود جو کہ اس سے پیدا ہے وہ بھی اس شرکت سے بالاتر ہے۔

اس خیال پر نظر رکھتے ہوئے اطراف کو اپنے وسط کے ساتھ اور وسط کو اطراف کے ساتھ ہر طریقے پر ایک ہی نسبت ہوگی اور مرکز، دائرے کے گھیر اور کرے کی مانند وسط ذات کا رخ اطراف کی طرف اور اطراف کی توجہ مرکز کی طرف ہوگی۔ دائرے کے گھیر کا خط اور کرے کی گول سطح دیکھئے کس طرح مرکز پر پڑ رہا ہے۔ تمام جسم اس طرف رخ رکھتا ہے اور اس پر نظر رکھتے ہوئے ہم جس مسئلہ میں گفتگو کر رہے ہیں وسط کی جانب میں اسی طرح آمنا سامنا اور توجہ ہوگی۔ نیز تمام نسبتوں کا ملاپ مرکز میں ضرور ہوگا۔ اس امتزاج اور اندماج کے ساتھ کہ ایک کا دوسرے پر تہ اور اندراج ہے، وسط اپنے اطراف سے کہ تفرید محض اور صرافت بحت رکھتے ہیں متمیز ہو جائیگا اور ایک علیحدہ صورت پیدا کریگا لیکن جیسا کہ پہلے بے نہایتی کی وجہ سے بے انتہا اور بے حد تک چلے جانے کی حیثیت سے مرکز کی تمام توجہ اطراف

ومیان وسط و اطراف اطراف را توجہ و حرکت بجانب داخل و وسط پیدا شد۔ این حرکت و توجہ را بر مرکز رسیدہ اگر سیدل بسکون نداشتہ بلکہ ازاں گذرانیدہ بطرف مقابل بُرد و ہمچنیں ازاں طرف باین طرف آیند دو حرکت متقابلہ یکی بر دیگری افتد و حلال تحقق مرکز دائرہ یا کرہ دیگر در خیال پیدا آید و تمثال ذات و عکس آں نمودار شود آنچہ آں طرف بود بوجہ حرکت منعکس شدہ ایں طرف آمد و آنچہ ایں طرف بود آں طرف رفت۔ و ظاہر است کہ عکس و تمثال ہمیں را گویند۔ و انطباع و انعکاس ہمیں باشد و ایں مصداق از مصداق ہُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ پیدا آید۔

چوں ایں حرکت اولین حرکت است کہ بظہور آمد و در حرکت صدور باشد و حاصل ایں حرکت را صادر اول باید گفت۔ و چوں ایں حرکت

من ذاته الی ذاته فی ذاته

باشد چنانچہ ظاہر است چہ وسط و طرف ہمہ یک شئی واحد است اختلاف ماہیت نیست۔ لازم آید کہ دریں حرکت ہر چہ بر متحرک آید ہمیں وجود و تحقق باشد زیرا کہ وقت حرکت عروض افراد آں نقطہ ضرور است کہ دراں مقول حرکت بود۔ و متحرک نیز ہمیں ذات بحت است کہ ہستی بحت است چیزے بیش نیست۔ لیکن ہر چہ بالعرض آید نسبت بالذات ضعیف باشد۔ اندریں صورت ایں عارض اول وجود باشد مگر ضعیف از وجود ذات۔ ازیں و کیفیت صدور صادر اول کہ وجود بود بوضوح پیوست۔ و ہم متحقق گردید کہ محل مرکز در غایت تحقق و تمثال وجود باشد۔ و چوں عوارض معلومہ غیر متناہیہ تو بہ تو افتادہ اند و در باقی مواقع نقطہ اجتماع دو مرتبہ باشد

کی طرف ہوتی ہے۔ وسط اور اطراف کے درمیان نسبت کے پیدا ہونے کی وجہ سے اطراف کی توجہ اور حرکت اندر اور وسط کی طرف پیدا ہو گئی۔ اس حرکت اور توجہ کو مرکز پر پہنچ کر اگر سکون سے بدلی ہوئی نہ سمجھیں بلکہ اس سے گذار کر مقابل کی طرف لیجائیں اور اسی طرح اس طرف سے آئیں تو دو مقابل حرکتیں ایک دوسرے پر منطبق ہوں گی اور مرکز کے تحقق کے وقت دوسرا دائرہ یا کرہ خیال میں پیدا ہوگا اور ذات کا پرتو اور اس کا عکس نمودار ہوگا۔ جو کچھ اس طرف تھا حرکت کی وجہ سے منعکس ہو کر اس طرف آ گیا۔ اور جو کچھ اس طرف تھا اس طرف چلا گیا۔ اور ظاہر ہے کہ عکس اور تمثال اسی کو کہتے ہیں۔ اور کسی چیز کا چھپ جانا اور منعکس ہونا یہی ہوتا ہے "وہی اول ہے، وہی آخر، وہی ظاہر اور وہی باطن"

کے مصداق اس آیت کا پہلا مصداق ظاہر ہو جاتا ہے۔ چونکہ یہ حرکت سب سے پہلی حرکت ہے جو کہ ظہور میں آئی اور حرکت میں صدور ہوتا ہے لہٰذا اس حرکت کو صادر اول کہنا چاہیئے۔ اور جب یہ حرکت اس کی ذات سے اس کی ذات کی طرف، اسکی ذات میں

ہوتی ہے۔ چنانچہ ظاہر ہے کیونکہ وسط اور طرف سب ایک ہی چیز ہے ماہیت کا اختلاف نہیں ہے لازم آتا ہے کہ اس حرکت میں جو کچھ متحرک پر آتا ہے یہی وجود اور تحقق ہوتا ہے کیونکہ حرکت کے وقت اس نقطے کے افراد کا عارض ہونا ضروری ہے کہ اس نقطے میں حرکت ہوتی ہے۔ اور جس میں حرکت کی گئی وہ وہی ذات بحت ہے جو کہ بحت کی ہستی ہے اس سے زیادہ کوئی چیز نہیں ہے لیکن جو چیز بالعرض آئے وہ ذات کی نسبت کمزور ہوتی ہے۔ اس صورت میں یہ اول عارض وجود ہوتا ہے۔ مگر ذات کے وجود سے ضعیف۔ یہیں سے صادر اول یعنی وجود کے صادر ہونے کی کیفیت واضح ہو گئی اور نیز تحقیق میں آ گیا کہ مرکز کا محل وجود کی غایت درجے چمک اور تحقق میں ہوتی ہے کیونکہ عوارض معلومہ غیر متناہیہ تو بہ تو پڑے ہوئے ہیں۔ اور باقی مواقع میں نقطہ اجتماع دو مرتبہ ہوتا ہے

مگر بہر طور ایں وقت ہم مرکز و ہم اطراف او چیزی از صرافت فرود آمدہ بعالم تقیید قریب تر گشت چہ در تقیید و تعین ہمیں اجتماع باشد و اطلاق و بساطت برہم شود۔ بایں سبب ازاں لطافت کہ بود تنزل فرمود وازاں شدت ظہور کہ موجب اضمحلال دیگر ظاہرات و مستنیرات اعنی صفات و مانع حصول صورت بود بانحطاط آمدہ درخور نظارہ و دیدار شد۔

اکنوں می باید شنید کہ مرکز ہچو دیگر دوائر و کرات صغار کہ از مرکز گرفتہ تا محیط متخیل و متوہم تواں شد بر صورت محیط باشد۔ زیرا کہ صغیر ترین کرہ و دائرہ کہ بر مرکز متوہم می تواں شد آنست کہ ملاصق و متصل مرکز باشد۔ و ظاہر است کہ اندریں صورت جوف آں صغیر ترین دائرہ یا کرہ ہمیں مرکز باشد و بس۔ نظر بریں ایں دائرہ کہ بر بالاء مرکز توہم تواں کرد بر شکل محیط باشد۔ بایں لحاظ اگر گوئیم کہ نقطہ جامع النسب کہ بحرکت اطراف در ذات بسیط غیر متناہی پیدا شدہ صورت ذات است' غلط نبود۔

چہ ایں تجدد کہ دانستی مستلزم صیرورت اعنی انتقال من حال الی حال است و ے دانی کہ صورت از ہمیں صیرورت مشتق است و اطلاق صورت جائی کہ باشد باعتبار ہمیں صیرورت۔ آری ایں قدر مسلم کہ ایں تجدد و صیرورت ذاتی است نہ زمانی۔ تقدم و تاخر ذاتی مصحح ایں اطلاق است نہ تقدم و تاخر زمانی۔

غرض چوں ایں صورت اولین صور است و در ذات وایں صورت توسط حقیقتے دیگر موجب انتساب نیست ایں صورت را صورت اللہ اگر گویند بجا است۔ ازیں جا معنی

مگر بہر حال اس وقت بھی مرکز اور اس کے اطراف صرافت سے کچھ نیچے اتر کر عالم تقیید میں زیادہ قریب ہو گئے کیونکہ تقیید اور تعین میں یہی اجتماع ہوتا ہے اور اطلاق اور بساطت درہم برہم ہو جاتے ہیں۔ اس سبب سے اس لطافت سے جو کہ تھی تنزل فرمایا اور اس سختی سے ظاہر ہونے سے جو دوسری ظاہر ہونے والی اور روشنی حاصل کرنے والی یعنی صفات کے اضمحلال کا سبب اور حصول صورت سے مانع تھا انحطاط میں آکر نظارہ اور دیدار کے لائق ہو گیا۔

اب سننا چاہئے کہ مرکز دوسرے اور چھوٹے کروں کی طرح جو کہ مرکز سے لیکر محیط تک متخیل اور متوہم ہو سکتے ہیں صورت پر محیط ہوتے ہیں کیونکہ سب سے چھوٹا کرہ اور دائرہ جو کہ مرکز پر متوہم ہو سکتا ہے وہ ہے جو کہ مرکز کے متصل اور ملا ہوا ہوتا ہے اور ظاہر ہے کہ اس صورت میں اس سب سے چھوٹے دائرے یا کرے کا جوف یہی مرکز ہوتا ہے اور بس۔ اس پر نظر کرتے ہوئے یہ دائرہ جو کہ مرکز کے اوپر وہم میں لایا جا سکتا ہے محیط کی شکل پر ہوگا اس لحاظ سے اگر ہم کہیں کہ تمام نسبتوں کو جمع کرنے والا نقطہ جو کہ اطراف کی حرکت کی وجہ سے بے انتہا ذات بسیط میں پیدا ہوا وہ ذات کی صورت ہے تو غلط نہ ہوگا۔

کیونکہ یہ نئی چیز جو کہ تمہیں معلوم ہوئی صیرورت یعنی ایک حال سے دوسرے حال کی طرف منتقل ہونے کو موجب ہے اور تم جانتے ہو کہ صورت اسی صیرورت سے نکلی ہے اور صورت کا اطلاق جس جگہ بھی ہو اسی صیرورت کے اعتبار سے ہے۔ ہاں اس قدر مسلم ہے کہ یہ تجدد اور صیرورت ذاتی ہے نہ کہ زمانی۔ ذاتی تقدم اور تاخر اس اطلاق کی تصحیح کرنے والا ہے نہ تقدم و تاخر زمانی۔

غرض یہ کہ جبکہ یہ صورت صورتوں میں سب سے اول ہے اور ذات اور اس صورت کے درمیان کسی دوسری حقیقت کا توسط انتساب کا موجب نہیں ہے اس لئے اس صورت کو اگر اللہ کی

## خَلَقَ اللّٰهُ اٰدَمَ عَلٰى صُوْرَتِهٖ

باید دریافت و ازیں جا بکیفیت تعلق علم خداوندی بمعلومات خود خواہ واجبات باشند یا ممکنات می تواں رسید یعنی ممکنات را بر قالب صور ذات و صفات خود ساختہ اند و ازیں جا است کہ ممکنی مظہر کمالی است و دیگر مظہرہای دیگر یعنی چنانکہ عکس آفتاب در آئینہ کہ بر شکل آفتاب باشد ہمچو آفتاب بر قدر تحقق و ثبوت خود مظہر نوری باشد و ازیں جا است کہ اجسام متقابلہ آں منور شوند ہمیں طور عکوس صور ذات و صفات مظہرہای کمالات باشند کہ در اصل است مگر ببوجہ تفاوت مادہ و ذی صورت در لوازم مادہ و ذی صورت تفاوت ضروری است مگر غرضم از مادہ دریں جا فقط ہمیں ذی صورت است ہرچہ باشد نہ اجزاء جسمانی۔ و وجہ ایں ظہور کمالات و آں تفاوت لوازم مادہ و اصل ایں است کہ تکثیر بدو قسم است۔

۱۔ یکی تکثیر انقسامی
۲۔ دوم تکثیر انطباعی

### مراد از تکثیر انقسامی چیست

جای کہ ایں است آں نباشد و در مقابلہ

آں است ایں نبود۔ شرح ایں عقدہ اگر مطلوب است می باید شنید کہ مرادم از تکثیر انقسامی ایں است کہ بعد تکسیر و پارہ پارہ کردن اطلاق اسمیکہ بر اصل موضوع بود درست باشد مثلاً آب را اگر قطرہ قطرہ گردانند باز ہم اطلاق آب ہماں ساں درست است کہ بود و غرضم از عدم تکثیر ایں است کہ اگر اصل را شکنند باز اطلاق اسم اول نتوانند مثلاً شکل مثلث و مربع

---

صورت کہیں تو درست ہے یہیں سے "اللہ نے آدم کو اپنی صورت پر پیدا کیا" کے معنی دریافت کرنے چاہئیں اور یہیں سے ہم علم خداوندی کے اپنے معلومات کے ساتھ خواہ واجبات ہوں یا ممکنات کے تعلق کی کیفیت کو پہنچ سکتے ہیں یعنی اللہ تعالیٰ نے ممکنات کو اپنی ذات اور صفات کی صورتوں کے قالب پر ڈھالا ہے اور یہیں سے پتہ چلتا ہے کہ ہر ایک ممکن ایک کمال کا مظہر ہے اور دوسرا ممکن دوسرے کمال کا یعنی جیسا کہ آئینے میں آفتاب کا عکس آفتاب کی شکل کا ہوتا ہے تو وہ آفتاب کی طرح اپنے تحقق اور ثبوت کے برابر نور کا مظہر ہوتا ہے اور یہیں سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کے مقابلے میں آنے والے اجسام روشن ہو جاتے ہیں۔ اسی طرح پر اللہ کی ذات اور صفات کی صورتوں کے عکس انہی کمالات کے مظہر ہوتے ہیں جو کہ اصل میں ہیں۔ ہاں مادہ اور صاحب صورت کے فرق کے باعث ان کے لوازم اور صاحب صورت میں فرق ضروری ہے مگر میری غرض مادے سے یہاں صرف یہی صورت ہے جیسی کچھ بھی ہے نہ کہ جسمانی اجزاء اور ان کمالات کے ظہور اور اس مادے کے لوازم اور اصل میں فرق کی وجہ یہ ہے کہ تکثیر دو قسم کا ہوتا ہے۔

۱۔ ایک تو تکثیر انقسامی
۲۔ دوسرے تکثیر انطباعی

### تکثیر انقسامی سے کیا مراد ہے

جس جگہ یہ ہے یعنی تکثیر انطباعی، ہے وہاں وہ تکثیر انقسامی

نہیں ہوتا اور جس جگہ یہ وہ ہے وہ نہیں ہوتا۔ اگر اس مشکل کی شرح درکار ہے تو سننی چاہئے کہ میری مراد تکثیر انقسامی سے یہ ہے کہ کسی چیز کو توڑ دینے اور ٹکڑے ٹکڑے کر دینے کے بعد بھی اس نام کا اس پر بولا جانا جو کہ اصل کیلئے وضع کیا گیا تھا درست ہو سکے مثلاً پانی کو اگر قطرہ قطرہ کر ڈالیں تو پھر بھی پانی کا نام اسی طرح اس پر درست ہے جیسا کہ پہلے تھا اور اس عدم تکثیر سے میری غرض یہ ہے کہ اگر اصل کو توڑ ڈالیں تو اس پر پہلا نام

در ذات صورت بودی در تصویر و صورت صاحب تصویر تباین محض بودی و تغایر بحت۔ و بایں وجہ انطباق کہ مدار دلالت بر آں است یک لخت مفقود می شد۔ بالجملہ ایں جا تکثر در ذات کلی نباشد در مرایا و مظاہر باشد و ایں کوتاہی و کلانی و صغر و کبر در مرایا و مظاہر بود نہ در ظاہر و مرئی مگر مظاہر و مرایا باوجود تعدد و تباین بوجہ وحدت صورت متجانس یک دیگر باشند۔ و در کلی طبعی قابلیت باشد و صورت کلی جنسی۔ آں قابل انطباع نیست کہ لوازم آں بالضرور در ہمراہ باشد۔

چوں ازیں اشارہ معلوم شد کہ صورت قابل انقسام نیست از صغر و کبر و کلانی و کوتاہی بلکہ از سبزی و سرخی وغیرہ الوان ہم منزہ باشد۔ ایں ہمہ از عوارض مادہ باشند گو در بادی النظر از اوصاف و لوازم صورت معلوم شوند۔ پس عظمت واجب و حقارت ممکن و کبریائی واجب و صغر ممکن مانع نزول نبود و نہ تخلف لوازم وجوب و ظہور لوازم امکان دلیل عدم انطباق و اتحاد صورتین بود۔ اندریں صورت صورت آدم علیہ السلام ہماں صورت اللہ بود و لوازم نفس صورت ہماں۔ آری لوازم وجوب از قدم و غناء و ذاتیت وغیرہ متخلف گردند و لوازم امکان از حدوث و زمان و مکان ہمہ عارض شوند۔ اکنوں باز پس سوئے رویم و عرض سے کنیم۔

صورت والے کی صورت پر رہنمائی کرنے میں کوئی کمی نہیں کرتی۔ اگر صورت کی ذات میں تعدد ہوتا تو تصویر اور تصویر والے کی صورت میں اختلاف محض اور صرف تغایر ہوتا اور اس وجہ سے مطابقت جس پر دلالت کا انحصار ہے سب ہی سے مفقود ہو جاتی۔ بالجملہ یہاں ذات کلی میں کثرت نہیں ہے بلکہ دیکھی جانے والی چیزوں اور مظاہر میں کثرت ہے اور یہ چھوٹائی اور بڑائی اور دیکھی گئی چیزوں اور مظاہر میں ہوتی ہے نہ کہ ظاہر اور مرئی میں۔ مگر مظاہر اور مرایا تعدد و تباین کے باوجود صورت کے ایک ہونے کے باعث ایک دوسرے کے ہم جنس ہوتے ہیں اور کلی طبعی میں اپنے کثیر ہونے کی قابلیت اس کی ذات میں ہوتی ہے اس صورت میں مادہ کلی طبعی ہوگا اور صورت کلی جنسی وہ عکس اختیار کرنے کے قابل نہیں ہے کہ اسکے لوازم اس کے ساتھ ہوں۔ یہ عکس اختیار کرنے کے قابل ہے اس لئے اس کے لوازم ضروری طور پر ساتھ ہونگے۔

جب اس اشارے سے معلوم ہو گیا کہ صورت تقسیم ہونے کے قابل نہیں ہے تو چھوٹائی اور بڑائی، کلانی اور کوتاہی بلکہ سبزی اور سرخی وغیرہ رنگوں سے بھی پاک ہوگی۔ یہ سب چیزیں مادے کے عوارض میں سے ہوتی ہیں۔ اگرچہ ظاہر نظر میں اوصاف اور صورت کے لوازم میں سے معلوم ہوتی ہیں پس واجب کی عظمت اور ممکن کی حقارت اور واجب کی بڑائی اور ممکن کی چھوٹائی نزول کو مانع نہیں ہے اور نہ وجوب کے لوازم کا پیچھے رہ جانا اور امکان کے لوازم کا ظاہر ہونا۔ دونوں صورتوں کے عدم انطباق اور عدم اتحاد کی دلیل ہوگی۔ اس صورت میں آدم علیہ السلام کی صورت وہی اللہ کی صورت ہوگی اور نفس صورت کے لوازم بھی وہی ہونگے ہاں وجوب کے لوازم یعنی قدیم ہونا اور غنی ہونا اور ذاتی ہونا وغیرہ بدل گئے اور امکان لوازم مثلاً حادث ہونا اور زمانہ میں اور مکان میں ہونا سب کے سب عارض ہونگے۔ اب ہم پھر پیچھے لوٹتے ہیں اور عرض کرتے ہیں۔

ایں تعینی کہ در تحقق ایں صورت بکار آمد اولین تعین است پس اگر باعتبار انتقال من حال الی حال گیرند صورت باشد چنانکہ عرض کردہ ام و اگر باعتبار تمیز مادتین اعنی داخل صورت و خارج آں گیرند ہمیں تعین موجب حصول علم بود۔ چہ سرمایہ علم وانکشاف ہمیں تمیز یکے از دیگری و انفعال آں ازاں است کہ بہ حصول صورت در قوت دراکہ اعنی مادہ مدرکہ کاشفہ منورہ باشد و پیدا است کہ ذات بابرکات دریں کمال چہ قدر کمال دارد نظر بریں۔ ایں تعین را اگر تعین علمی و تعین اول گویند بجا است واز آں جا کہ موجب ظہور ایں تعین و تقید اقبال ذات بر ذات آمدہ اگر ہمیں تعین را تعین حبی گویند زیبا است۔ چہ در حب و عشق ہمیں اقبال و توجہ ذی ادراک بر دیگراں باشد۔ و بتقدم حب و حیوت (حیات) بر علم اگر اقرار کنیم دور از عقل نباشد زیرا کہ پس از تحلیل حیوۃ و تنقیر حقیقت او زیادہ ازیں اقتضاء وخواہش کہ مفاد حب وعشق و اقبال و توجہ ذی ادراک بر دیگراں باشد چیزی نمی برآید۔ لیکن اینہم ظاہر است کہ ایں اقتضاء قبل ظہور تعین علمی موجب ظہور تعینی دیگر و تحقق صورتی دیگر نگردیدہ تا گوئیم کہ تعین حبی یا تعین حیوتی ازیں تعین مقدم است بلکہ لحاظ تعین علمی در حیوۃ و حب ماخوذ است چنانچہ اضافت توجہ و اقبال بجانب ذی ادراک خود مشیر بایں است۔ اندریں صورت اشارہ صفت علم فقط بجانب حیثیت کشف باشد کہ بوجہ ظہور صورت مذکور اقرار فعلیت آں ضروری است و مسقط اشارہ حیوۃ و حب کیفیت حاصلہ از انضمام کشف و خواہش

یہ تعین کہ اس صورت کے ثبوت میں کام میں آیا یہ سب سے پہلا تعین ہے پس اگر اس تعین کو ایک حال سے دوسرے حال کی طرف منتقل ہونے کے اعتبار سے فرض کریں تو صورت ہوگی جیسا کہ ہم عرض کر آئے ہیں اور اگر دو مادوں یعنی داخل صورت و خارج صورت کے امتیاز کے اعتبار سے (اس تعین کو) فرض کریں تو یہی تعین علم کے حصول کا موجب ہوگا۔ کیونکہ علم اور انکشاف کا سرمایہ یہی ایک دوسرے سے ممتاز ہونا اور اس کا اس سے متاثر ہونا ہے جو قوت مدرکہ میں جو صورت حاصل ہونے کی وجہ سے کشف کا موجب اور روشنی کرنے کا موجب ہوتا ہے اور ظاہر ہے کہ برکتوں والی ذات (خداوندی) اس کمال میں کس قدر کمال رکھتی ہے اس پر نظر رکھتے ہوئے اس تعین کو اگر علمی تعین اور تعین اول کہیں تو بجا ہے اور اس وجہ سے کہ جس تعین اور تقید کے ظاہر ہونے کا موجب، ذات پر ذات کا متوجہ ہونا ہوا ہے تو اگر اس تعین کو تعین حبی کہیں تو موزوں ہے کیونکہ محبت اور عشق میں بھی صاحب ادراک کا متوجہ ہونا دوسرے پر ہوتا ہے اور اگر علم پر محبت اور حیات کے مقدم ہونے کا ہم اقرار کریں تو عقل سے دور نہ ہوگا کیونکہ حیات کو تحلیل کرنے اور اس کی حقیقت کو صاف کرنے کے بعد اس تقاضے اور خواہش سے زیادہ جو کہ صاحب ادراک کی محبت، عشق، اقبال اور دوسروں پر توجہ کا ماحصل ہے اور کوئی چیز نہیں نکلتی ہے لیکن یہ بھی ظاہر ہے کہ یہ اقتضا تعین علمی کے ظہور سے پہلے کسی دوسرے تعین کے ظہور اور کسی دوسری صورت کے تحقق کا موجب نہیں ہوئی تاکہ ہم کہیں کہ تعین حبی یا تعین حیاتی اس تعین سے مقدم ہے بلکہ تعین علمی کا لحاظ حیات اور حب میں ملحوظ رکھا گیا ہے چنانچہ توجہ اور اقبال کی نسبت صاحب ادراک کی طرف خود اس طرف اشارہ کرتی ہے پھر اس صورت میں صفت علم کا اشارہ فقط کشف کی حیثیت کی جانب ہوگا کیونکہ صورت مذکورہ کے ظاہر ہونے کی وجہ سے اس کی فعلیت کا اقرار

مذکور باشد۔ آری در حیوۃ و حب فرقی باریک است کہ اشارہ باں ضروری بینم۔

آں اینکہ گاہی وصف اضافی را متصل بیکی از طرفین گیرند و از طرف دیگر منقطع شمارند اندریں صورت آں وصف از اوصاف لازمہ ہمیں طرف باشد و گاہی بیکی متصل گیرند اما لحاظ انفصال و اتصال طرف ثانی ہیچ ملحوظ نباشد۔ آنوقت ایں وصف از اوصاف متعدیہ ایں طرف بود۔ مثلاً منوریت بصیغہ فاعل و مفعول از اوصاف لازمہ موصوف خود باشد ہمچو نور از یک جانب بجانب دیگر منتقل نشود۔ چنانکہ نور از فاعل بمفعول رود منوریت بصیغہ فاعل بمفعول و منوریت بصیغہ مفعول بفاعل سرایت نکند۔

چوں ایں قدر معلوم شد معلوم باید کرد کہ وقت ارادہ حیوۃ قطع تعلق کشف و اقتضاء معلوم بطرف ثانی ملحوظ دارند۔ و وقت ارادہ حب قطع مذکور ملحوظ و ماخوذ نبود۔ بدیں سبب حیوۃ لازم ماند و حب و اقتضاء متعدی گردید بالجملہ حیوۃ را نظر تعیین علمی است و ہر کہ بہ تاخر حیوۃ از علم رفتہ نظر بریں امر انداختہ باشد کہ حیوۃ امری است ترکیبی از علم و ارادہ چناں چہ تحلیل باین اجزاء شاہد است و مرکب از بسیط متاخر باشد۔ مگر ہر یکی را اصطلاحی دادہ اند باقی ایں اشتہار تاخر علم از حیوۃ و از نکار تاخر او در اذہان نزد اوشاں مبنی براں باشد کہ از

ضروری ہے اور حیات اور حب کے اشارے کا عمل وہی کیفیت ہوگی جو خواہش مذکور اور کشف کے ملنے سے حاصل ہوتی۔ ہاں حیات اور حب میں ایک باریک فرق ہے کہ اس کی طرف اشارہ کرنا ضروری سمجھتا ہوں۔

وہ اشارہ یہ ہے کہ کبھی وصف اضافی کو طرفین میں سے کسی ایک کی طرف متصل مان لیتے ہیں اور دوسری طرف سے منقطع خیال کرتے ہیں۔ اس صورت میں وہ وصف اسی طرف کے اوصاف لازمہ میں سے ہوگا اور کبھی ایک کے ساتھ متصل مانتے ہیں لیکن دوسری طرف انفصال اور اتصال کا کوئی لحاظ ملحوظ نہیں ہوتا۔ اس وقت یہ وصف اس طرف کے متعدی اوصاف میں سے ہوگا۔ مثلاً منوّریت بصیغہ فاعل (واؤ کے زیر کے ساتھ) اور مفعول (واؤ کے زبر کے ساتھ) اپنے موصوف کے اوصاف لازمہ سے ہوتی ہے (اور نور کی مانند ایک جانب سے دوسری جانب منتقل نہیں ہوتی جیسا کہ نور فاعل سے مفعول کی طرف جاتا ہے) منوریت فاعل کے صیغہ کے ساتھ مفعول کی طرف اور منوریت مفعول کے صیغے کے ساتھ فاعل کی طرف سرایت نہیں کرتی۔

جب اتنی بات معلوم ہو گئی تو یہ بھی معلوم کرنا چاہئے کہ حیات کے ارادے کے وقت کشف اور کشف کے معلوم اقتضاء کا قطع تعلق دوسری جانب میں ملحوظ رکھتے ہیں اور حب کے ارادے کے وقت مذکورہ قطع ملحوظ اور ماخوذ نہیں ہوتا۔ اس سبب سے حیات ضروری ہو گئی اور حب اور اقتضاء متعدی ہو گئے بالجملہ حیات کی نظر علمی تعیین کی طرف ہے اور جو شخص کہ علم سے حیوۃ کو پیچھے ڈالنے کی طرف گیا اس نے اس بات پر نظر ڈالی ہو گی کہ حیات علم اور ارادے سے مرکب ایک چیز ہے اور ارادہ جیسا کہ ان اجزاء کی تحلیل کا شاہد ہے اور مرکب مفرد سے پیچھے ہوتا ہے مگر ہر ایک کی ایک اصطلاح مقرر کر دی ہے۔ باقی حیات سے علم کے پیچھے ہونے کی یہ شہرت اور علم کے تاخر کا اس کے پیچھے ہونے کے ذہنوں میں جا گزیں ہو نا ان کے

علم بمعنی مصدری مراد گیرند یا مرتبۂ فعلیت آں کہ پس از تعلق معلوم پیدا آید۔

اکنوں دیگر باید شنید کہ چوں حیوۃ را حاصل ترکیب علم و اقتضاء گرفتند و اقتضاء مذکور ہماں اقبال و توجہ بردند ناظر فہیم را گنجائش دو اعتبار بہم رسید۔

یکے آنکہ حیثیت کشف و علم را اصل قرار گیرند و حیثیت اقبال را از اوصاف و اتباع آں۔

دیگر برعکس ایں اول را بشرط قطع نسبت مذکور گر حیوۃ گوئیم اقرب الی الحقیقت باشد و ثانی را اگر ارادہ خوانیم و قطع مذکور ملحوظ نبود انسب باشد، چنانچہ بدیہی است۔

بالجملہ مسقط اشارہ ارادہ آں تموج و تجدد و حرکت است کہ سرمایۂ حصول صورت مذکور شد ہمیں طور احاطہ آں صورت کہ اگر بقبض تعبیر کنیم درست باشد پس از لحاظ ہماں کشف قدرت باشد و ملتقی ارادہ و علم کہ در میں بین وسط متوسط باشد مشیئت بود۔ و پیدا است کہ ازیں تا ارادہ و حیوۃ فرق زمین و آسمان است زیراکہ در ارادہ تموج مذکور اصل بود و در حیوۃ علم مذکور اصل باشد چنانکہ مذکور شد و ایں جا نہ ایں را اصل گویند نہ آنرا۔ بلکہ ملتقی را مصداق مشیئت گیرند۔ و چوں ارادہ و مشیئت و قدرت را بہم کردہ بر علم افگنند کلام حاصل شود۔ و اگر علم و ارادہ و قدرت را بہم کردہ بر صادر اول اندازند تکوین نمایاں شود۔ ہمیں طور صفات نا متناہیہ بوجود آیند۔

الغرض از ضم و انضمام یکے بدیگرے چارہ نیست

نزدیک اس بات پر مبنی ہو کہ علم سے معنی مصدری مراد لیں یا اس کی فعلیت کا مرتبہ جو کہ معلوم کے تعلق کے بعد پیدا ہوتا ہے۔

اب دوسری بات سننی چاہئے کہ جب حیات کو علم اور اقتضا کی ترکیب کا نتیجہ مان لیا اور مذکورہ اقتضا وہی اقبال اور توجہ کو دے لیا تو صاحب فہم دیکھنے والے کو دو اعتبار کی گنجائش ہو گئی۔

ایک تو اس بات کی گنجائش کہ کشف اور علم کی حیثیت کو اصل قرار دیں اور توجہ کی حیثیت کو اسکے اوصاف اور امور تابع سے مانیں۔

دوسرے اس کے برعکس اول کو نسبت مذکورہ قطع نظر کر کے اگر ہم حیات قرار دیں تو وہ حقیقت سے قریب تر ہوگا اور دوسرے کو اگر ارادہ کہیں اور نسبت مذکورہ کا قطع کرنا ملحوظ نہ ہو تو زیادہ مناسب ہوگا۔ جیسا کہ واضح ہے

مختصر یہ کہ ارادے کے اشارے کا محل وہ تموج اور تجدد اور حرکت ہے جو کہ صورت مذکورہ کے حصول کا سرمایہ ہوا۔ اسی طرح اس صورت کے احاطے کو اگر قبضے سے ہم تعبیر کریں تو درست ہوگا پس اسی کشف کے لحاظ سے قدرت ہوگی اور ارادہ اور علم کا سنگم جو کہ ان میں حد درمیانی سطح ہوتی ہے مشیئت ہوگی اور ظاہر ہے کہ اس سے ارادے اور حیات تک زمین و آسمان کا فرق ہے۔ کیوں کہ ارادے میں ذکر کیا ہوا تموج اصل ہوتا ہے اور حیات میں علم مذکور اصل ہوتا ہے جیسا کہ مذکور ہوا اور اس مقام پر نہ اسکو اصل کہتے ہیں نہ اس کو بلکہ جائے اتصال کو مشیت کا مصداق مانیں گے اور جب ارادہ مشیئت اور قدرت کو آپس میں ملا کر علم پر ڈالیں گے تو کلام حاصل ہوگا اور اگر علم ارادہ اور قدرت کو آپس میں ملا کر صادر اول پر ڈالیں گے تو تکوین نمایاں ہوگی۔ اسی طرح انتہا نہ رکھنے والی صفات وجود میں آتی چلی جائیں گی۔

الغرض ایک کو دوسرے سے ملانے اور شامل کرنے کے

غایت مافی الباب ایں ترتیب کہ فلاں صفت ما اصل موصوف قرار دہند و فلاں را تابع و وصف و فلاں صفت را بر فلاں افگنند و فلاں را بر فلاں صحیح نباشد بلکہ ترتیبی دیگر بود۔ لیکن پیدا است کہ غلطی ایں ترتیب کہ در بادی النظر مفہوم شود قادح در اصل مطلوب نیست۔

ایں ہمہ صفت از ہماں یک تموج پیدا شوند و صور غیر متناہیہ در احاطۂ ذات جامع الکمالات حاصل آیند زیرا کہ چنانکہ معلوم را صورتے بدست آمد علم یعنی ما بہ العلم و ما بہ الکشف و الانکشاف را نیز ہمیں صورت باشد و ایں بداں ماند کہ از وقوع نور آفتاب مثلاً بر الوان و اشکال صورت معلوم۔ یعنی الوان و اشکال در باطن نور منتقش شود۔ فقط اگر فرقی باشد ہماں باشد کہ در ظاہر مقلوب و باطن قالب بود۔ مگر ایں فرق ظہور و بطون از اصل صورت نیست بلکہ از معروض اوست پس چناں کہ معلوم را دو صورت است یکی اصغر کہ ہماں تعین مرکزی است۔ دوم اکبر اعنی آں کہ بجانب لا تناہی باشد۔ ہمیں طور علم یعنی مبدا الانکشاف را باید دانست بلکہ علم را عین معلوم و معلوم را عین علم باید دید۔ بارے ایں صورت با انضمام قیود دیگر کہ بوجہ ظہور صفات باقیہ ضرور است برنگ صور غیر متناہیہ جلوہ خواہد نمود۔ چہ از متناہی تراکیب غیر متناہیہ پیدا تواں شد مثلاً ارباب ہندسہ را معلوم است کہ اصل ہمہ اشکال ہندسی مثلث و دائرہ مخمس و مسدس بظہور آمدند

سوا چارہ نہیں ہے۔ زیادہ سے زیادہ اس بارے میں یہ ترتیب کہ فلاں صفت کو موصوف کی اصل قرار دیں اور فلاں کو تابع کہیں اور وصف اور فلاں صفت کو فلاں پر ڈالیں اور فلاں کو فلاں پر صحیح نہیں ہوتی بلکہ ایک دوسری ترتیب ہو جائیگی لیکن ظاہر ہے کہ اس ترتیب کی غلطی جو کہ ظاہری نظر میں آتی ہے اصل مطلوب پر مانع نہیں ہے۔

یہ سب صفتیں اسی ایک تموج سے پیدا ہوتی ہیں اور غیر متناہی صورتیں جامع کمالات ذات کے احاطے میں حاصل ہوتی ہیں کیونکہ جیسا کہ معلوم کی ایک صورت حاصل ہوئی تو علم یعنی ما بہ العلم و ما بہ الکشف و الانکشاف کی بھی یہی صورت ہوگی اور یہ اسکی مانند ہے کہ مثال کے طور پر آفتاب کا نور صورت معلومہ کے اشکال اور الوان پر واقع ہونے سے ہوتی ہے میرا مطلب ہے کہ الوان اور اشکال نور کے باطن میں نقش پذیر ہو جاتے ہیں۔ صرف اگر فرق ہے تو اتنا ہے کہ ظاہر میں مقلوب اور باطن قالب ہوتا ہے مگر یہ ظہور اور بطون کا فرق اصل صورت سے نہیں ہے بلکہ اس کے معروض سے ہے پس جیسا کہ معلوم کی دو صورتیں ہیں ایک اصغر کہ وہی مرکزی تعین ہے دوسری اکبر یعنی جو لا تناہی کی جانب ہو۔ اسی طرح علم یا مبدا انکشاف کے معنی میں بھی جاننا چاہیے بلکہ علم کو بالکل معلوم اور معلوم کو عین علم سمجھنا چاہیے پھر یہ صورت دوسری قیدوں کو ملا کر جو باقی رہنے والی صفات کے ظہور کی وجہ سے ضروری ہے کہ وہ غیر متناہی صورتوں کے رنگ میں جلوہ دکھائیگی کیونکہ متناہی سے غیر متناہی ترکیبیں پیدا ہو سکتی ہیں مثلاً اہل علم ہندسہ کو معلوم ہے کہ تمام ہندسی اشکال کی اصل مثلث[1] اور دائرہ ہے پھر مثلث کو مثلث کے انضمام



[1] علم ہندسہ کی رو سے مثلث وہ شکل ہے جو تین مستقیم خطوط سے گھری ہوئی ہو جیسے اس کو انگریزی میں Triangle کہا جاتا ہے۔ مترجم

وصادرات غیر متناہی حسب لاتتناہی صفات ظہور کنند و تجلیات بی پایاں در اوساط صادرات بطرز تجلی اعظم مذکور نمایاں شوند۔ ازیں میان صادر اول یعنی وجود منبسط سرمایہ وجود ممکنات بود و صادرات دیگر سرمایہ صفات ممکنات باشند و در ہر نوبت بوجہ آنکہ از انقباض ہمان انبساط زاید دریں تحرک و تموج ہمچو آب حوض کہ از جای خود نرود مصداق الآن کما کان وہم مصداق

**ھو الاول ھو الآخر ھو الظاھر ھو الباطن**

باشد۔ و از آں جا کہ ایں اعتبارات غیر محدودہ و اشکال غیر متناہیہ ہمہ مندرج در یک ذات بابرکات اند۔ چہ از تموج و تحرک مذکور زادہ اند کہ ذات را در صفحات او تعالیٰ حاصل است چنانچہ عرض کردہ شد۔ اگر ذات را بنسبت ہمہ ایں اشکال و اعتبارات و نسب و اضافات محیط گوئیم عین حق و صواب باشد۔ و چوں ایں اشکال عین حقائق ممکنہ اند چنانکہ دانستی و انشاء اللہ زیادہ تر خواہی دانست۔ اگر ذات گرامی را محیط بنسبت ہمہ کائنات گوئیم درست بود لیکن از آں جا کہ در تعین صفات باہم فرق تقدم و تاخر ذاتی است۔ ہر کہ از کائنات بر صورت صفت اقدم بود در علم مقدم بود اما در وجود خارج یعنی وقت انعکاس در صادر اول بمقتضاء انعکاس موخر آید۔ چنانچہ از مشاہدہ حال عکس صورت شخص قائم بر لب چاہ ہویدا است۔ و تقریریں در

نحن الآخرون السابقون

قطع نظر از تاخر دنیوی و تقدم اخروی بہ تقدم علمی و تاخر خارجی ہم تاخر و سبقت را راست می تواند کرد۔

**اعتراض** | باقی ماند اینکہ اندریں صورت صفات را

میں لازم آئیگا۔ اور غیر متناہی صادرات غیر متناہی صفات کے موافق ظاہر ہونگی اور بے انتہا تجلیات صادرات کے درمیان میں مذکور تجلی اعظم کی طرز میں نمایاں ہونگی۔ اسی درمیان میں سے صادر اول یعنی وجود منبسط ممکنات کے وجود کا سرمایہ ہوگا اور دوسرے صادرات ممکنات کے صفات کا سرمایہ ہونگے اور ہر مرتبہ میں اس وجہ سے کہ انقباض سے وہی انبساط پیدا ہوگا اس تحرک اور تموج میں حوض کے پانی کی مانند کہ اپنی جگہ سے نہیں ہٹتا ہے۔ "اب بھی ویسا ہی جیسا کہ تھا" کا مصداق اور

وہی اول وہی آخر، وہی ظاہر اور وہی باطن

کا مصداق ہوگا۔ اور چونکہ یہ غیر محدود اعتبارات اور نہ ختم ہونے والی شکلیں تمام کی تمام ایک برکتوں والی ذات میں مندرج ہیں کیونکہ مذکورہ تحرک اور تموج سے پیدا ہوئی ہیں کہ ذات کو اس بلند خدا کی ذات میں حاصل ہیں۔ جیسا کہ عرض کیا گیا۔ اگر ذات کو ان تمام شکلوں اور اعتبارات اور نسبتوں اور اضافتوں کی بہ نسبت ہم محیط کہیں تو بالکل درست اور حق ہوگا۔ اور چونکہ یہ شکلیں بعینہ حقائق ممکنہ ہیں جیسا کہ تمہیں معلوم ہو چکا ہے اور انشاء اللہ اس سے بھی زیادہ جان لوگے۔ اگر ذات گرامی کو تمام کائنات کی بہ نسبت محیط کہیں تو درست ہوگا لیکن چونکہ صفات کے تعین میں آپس میں ذاتی تقدم اور تاخر کا فرق ہے جو بھی کائنات میں سے صفت کی صورت پر جو پہلے ہوگا وہ علم میں بھی پہلے ہوگا لیکن وجود خارجی میں یعنی صادر اول میں انعکاس کے وقت انعکاس کے منشا کے موافق موخر آئے گا جیسا کہ کنوئیں کے کنارے پر کھڑے ہونے والے شخص کی صورت کے عکس کے حال کو مشاہدہ کرنے سے ظاہر ہے اور یہ تقریر کرتے ہوئے کہ

ہم آخر میں آنے والے سابقین ہیں

دنیوی تاخر اور اخروی تقدم سے قطع نظر علمی تقدم اور خارجی تاخر کے ساتھ تاخر اور سبقت کو ٹھیک کر سکتے ہیں۔

**اعتراض** | باقی رہی یہ بات کہ اس صورت میں صفات کے اعتبار

تحقق و ثبوت اعتباری باشد مگر بدل نمی نشیند کہ صفات اعتباریات باشند و بایں سبب در خارج موجود نبوند وجود آنہا فقط وجود ذہنی بود

**جواب** جوابش ایں است کہ اعتبار را بقدر معتبر اعتبار باشد و موافق منشاء انتزاع تحقق بود، چوں عوام انا اعتباریت صفات اعتبار خویش و انتزاعیت آنہا انتزاعیت ایں مواطن مے گیرند ایں وہم میان می آید و از راہ می رباید۔ چوں ہنوز اندفاع شبہ بطور وضوح نشدہ باشد یک مثال بہر اظہار تفاوت اعتبار و تشکیک انتزاع پیش مے کنم۔

اگر شخص بغایت ذلیل و کمینہ دربار شاہی و کارخانہ سلطنت را بخواب بیند و بنگرد کہ از غلام و خدام تا وزراء عالی مقام پیش بادشاہ مقامات خود باندازی و نیازی کہ باید استادہ و نشستہ اند و حسب مقتضاء حال با کار و بیکار اند و ہمچنیں از رعایا و سلطانی تا ملازماں و از چوکیدار و چپراسی و کنشٹبل تا نوابان و حکام اضلاع متفرق در کار خود مشغول۔

حاصل ایں خواب ایں باشد کہ ہر یکے منصب خویش و دیگراں ملحوظ دارد۔ بادشاہ منصب خویش و حاضران دربار را ملحوظ داشتہ در مے فرماید و اوشاں منصب خویش و بادشاہ را رعایت کردہ بامتثال امرش پردازند و ہمچنیں دیگر قیاس کن پس ایں اعتبار اوشاں را ببیں کہ چہ قدر از اعتبار و لحاظ بینندہ خواب فروتر است چہ ایں ہمہ تماشاء خواب خیالی از خیالات اوست و انتزاعی از انتزاعات او۔

ثبوت اور تحقق حاصل ہوگا لیکن یہ بات دل کو نہیں لگتی کہ صفات اعتباری ہوں۔ اور اس سبب سے خارج میں موجود نہ ہوں اور ان کا وجود فقط ذہنی وجود ہو۔

**جواب** اس کا جواب یہ ہے کہ اعتبار کا اعتبار کرنے والے کے مرتبے کے مطابق اعتبار ہوتا ہے اور انتزاع کے منشا کے موافق تحقق ہوتا ہے۔ جب عوام صفات کے معتبر ہونے سے اپنا اعتبار اور ان کے انتزاع سے ان مواطن کا انتزاع لیتے ہیں تو یہ وہم درمیان میں آتا ہے اور راستے سے ہٹا دیتا ہے۔ چونکہ ابھی شبہ کا ازالہ واضح طور پر نہیں ہوا ہوگا اس لئے ایک مثال اعتبار کے فرق کو ظاہر کرنے اور انتزاع کی تشکیک کیلئے پیش کرتا ہوں۔

اگر کوئی بہت زیادہ ذلیل اور کمینہ آدمی بادشاہی دربار اور کارخانہ سلطنت کو خواب میں دیکھے اور دیکھے کہ غلام اور نوکروں سے لیکر عالی مقام وزراء تک بادشاہ کے سامنے اپنی اپنی جگہوں پر ایک خاص انداز اور نیازمندی کے ساتھ جیسی کہ چاہئے کھڑے اور بیٹھے ہوئے ہیں اور مقتضائے حال کے مطابق کام میں اور بغیر کام کے ہیں اور اسی طرح کسی بادشاہ کی رعایا میں سے ملازموں تک اور چوکیدار سے چپراسی تک اور کانسٹیبل سے نوابوں تک اور متفرق ضلعوں کے حکام اپنے اپنے کام میں مشغول ہیں۔

اس خواب کا حاصل یہ ہوگا کہ ہر ایک اپنے اور دوسرے کے مرتبے کا لحاظ رکھے۔ بادشاہ اپنے مرتبے کا اور دربار کے حاضرین کے مرتبے کا لحاظ کرکے کام کا حکم دیتا ہے اور وہ لوگ اپنے منصب اور بادشاہ کے منصب کی رعایت کرکے حکم بجا لانے میں مشغول ہوتے ہیں اور اسی طرح دوسری باتوں کو قیاس کرو پس ان کے اس اعتبار کو دیکھو کہ خواب دیکھنے والے کے لحاظ اور اعتبار سے نیچے ہے کیونکہ یہ سارا خواب کا تماشا اس کے خیالات میں سے ایک خیال کا ہے اور اس کے انتزاعات میں سے ایک انتزاع کا۔

واین کس اگرچہ ذلیل تر از ہمہ ابناء روزگار است گویا ایں ہمہ بادشاہ خواب ہم پیش قوت وجودش اقتدار را نشاید. نظر بریں اعتبار آں بادشاہ و دیگراں بچہ مرتبہ از اعتبارش فروتر افتادہ باشد۔

ہمچنیں اگر ہمیں تماشا کسی از آنہا نیاں فرض کنیم، در خواب بیند آنرا ازاں ہم در تحقق و وجود ضعیف تر باید فہمید وَھَلُمَّ جَرًّا۔

ایں مثال تفاوت اعتبار و انتزاع باعتبار انتزاع یعنی انتزاع کنندہ بود۔ مگر ہمیں را مثال تفاوت انتزاعیات بتفاوت مناشی انتزاع باید فہمید۔ چہ مناشی انتزاع ایں خواب از انتزاعیات بینندہ خواب است۔ مگر باایں ہمہ مثال تفاوت انتزاع تفاوت مناشی انتزاع جدا ہم باید شنید۔

جسم منشاء انتزاع سطح و سطح منشاء انتزاع خط و خط منشاء انتزاع نقطہ و نقطہ منشاء اوضاع مختلفہ و اوضاع مختلفہ منشاء انتزاع حسن و قبح و حسن و قبح آں منشاء انتزاع شدت و ضعف و زیادتی و کمی از حسن و قبح و دیگر اوضاع باشد وَھَلُمَّ جَرًّا۔

وظاہر است کہ ہر منشاء انتزاع لاحق از منشاء انتزاع سابق اضعف است و بایں سبب انتزاعیات علی الترتیب اشد و اضعف اند۔ نظر بریں اگر گوئیم کہ وجود و تحقق صفات باری جل مجدہ از وجود ما و شما ہمچناں قوی و شدید است کہ منتزعان مثال اول از انتزاعیات آں و مناشی مثال اول و ثانی از انتزاعیات آنہا بجا است۔

اور یہ شخص اگرچہ تمام زمانہ والوں سے زیادہ ذلیل ہے مگر اس کے باوجود خواب میں نظر آنے والا بادشاہ اس کے وجود کی قوت کے سامنے اعتبار کے لائق نہیں۔ اس پر نظر رکھتے ہوئے اس بادشاہ کا خواب اور دوسرے لوگوں کا اعتبار اس ذلیل آدمی کے اعتبار سے کس قدر نیچے گر گیا ہوگا۔

اسی طرح اگر یہی تماشا ان میں سے کوئی شخص اگر ہم فرض کرلیں خواب میں دیکھے اس کو اس سے بھی تحقق اور وجود میں زیادہ ضعیف سمجھنا چاہئے۔ اور اسی طرح کھینچتے چلے جاؤ۔

یہ اعتبار اور انتزاع کے فرق کی مثال منتزع یعنی انتزاع کنندہ کے اعتبار سے ہوگی لیکن اسی کو انتزاعیات کے تفاوت کی مثال انتزاع کے مناشی کے فرق کے ساتھ سمجھنی چاہئے کیونکہ اس خواب کے انتزاع کے مناشی خواب کے دیکھنے والے کے انتزاعیات سے ہیں مگر ان باتوں کے باوجود انتزاع کے فرق کی مثال انتزاع کے مناشی کے فرق سے جدا بھی سننی چاہئے۔

جسم سطح کے انتزاع کا منشا اور سطح خط کے انتزاع کا منشا اور خط نقطے کے انتزاع کا منشا اور نقطہ مختلف اوضاع کا منشا اور اوضاع مختلفہ حسن و قبح کے انتزاع کا منشا اور اس کا حسن و قبح شدت و ضعف، زیادتی اور کمی دوسرے اوضاع اور حسن و قبح سے ہوتا ہے اور اسی طرح سے سلسلہ کو کھینچتے چلے جائیے۔

اور ظاہر ہے کہ انتزاع لاحق کا ہر منشا انتزاع سابق کے منشا سے زیادہ ضعیف ہے اور اسی سبب سے انتزاعیات بالترتیب شدید تر اور ضعیف تر ہوتے ہیں۔ اس پر نظر رکھتے ہوئے اگر ہم کہیں کہ باری تعالیٰ جل مجدہ کی صفات کا تحقق اور وجود ہمارے اور تمہارے وجود سے اسی طرح قوی اور شدید ہے جیسا کہ مثال اول کے منتزعین نے اپنے انتزاعیات سے اور پہلی اور دوسری مثال کے مناشی اپنے انتزاعیات سے قوی ہے۔

منشاء انتزاع صفات ہم ذات او تعالیٰ و تقدس است و منتزع و اعتبار کنندہ ہم ہماں۔ ما را ہچو تصویر خواب کس دیگر جز تصور آں میسر نیست۔ نہ آنکہ ما خود منتزع و منشا انتزاع آں ہستیم بلکہ صفات خداوندی منشا انتزاع ما است وجود او بہر وجود ما و صفات او تعالیٰ بہر صفات ما۔ چوں تفصیل ایں اجمال خواستگار عرض تحقیقی است مختصر آں را نیز عرض کردن لازم آمد۔ آں اینست کہ

امکان خاص برزخ است مابین وجوب و امتناع زیرا کہ مابین وجود و عدم حائلی دیگر نیست۔ چہ از وجود و عدم قضیہ منفصلہ حقیقیہ صورت انعقاد یابد۔ چنانچہ ظاہر است و پیدا است کہ وجود را وجوب لازم۔ کس نمیداند کہ

الوجود وجود و موجود

قضیہ ضروریہ باشد۔ حمل او حمل اولی است۔ در موضوع و محمول گنجائش دخول حد اوسط نیست تا تکرر حمل موجب اشتباہ شود۔ ہمچنیں

الوجود عدم یا معدوم

گفتن قول باجتماع النقیضین و اجتماع الضدین و اقرار بعروض یک ضد بر ضد آخر باشد ہمیں طور در

العدم عدم یا معدوم

و در

العدم وجود یا موجود

خیال باید فرمود۔ ہمچنیں

صفات کے انتزاع کا منشا بھی اس اللہ تعالیٰ و تقدس کی ذات ہے اور منتزع اور اعتبار کرنے والا بھی وہی ہے ہم کو تو کسی دوسرے شخص کے خواب کے تصور کی مانند اس کا تصور میسر نہیں ہے۔ نہ یہ کہ ہم منتزع سے ماخوذ اور اس کے انتزاع کا منشا ہیں بلکہ خداوندی صفات ہمارے انتزاع کا منشا ہیں۔ اس کا وجود ہمارے وجود کیلئے اور اس خدا تعالیٰ کی صفات ہماری صفات کیلئے ہیں چونکہ اس اجمال کی تفصیل تحقیقی بیان کی طلبگار ہے اس لئے اس کو مختصر طور پر عرض کردینا ضروری ہوا وہ یہ ہے کہ

امکان خاص وجوب اور امتناع کے درمیان ایک واسطہ ہے کیونکہ ہست و نیست کے درمیان کوئی دوسرا حائل نہیں ہے کیونکہ وجود و عدم سے قضیہ[1] حقیقیہ وجود پاتا ہے چنانچہ ظاہر ہے اور ظاہر ہے کہ وجود کو واجب ہونا لازم ہے کون نہیں جانتا ہے کہ

وجود وجود ہے اور موجود

یہ قضیہ[2] ضروریہ ہے اور اس کا حمل حمل اولی ہے موضوع و محمول میں حد اوسط کے داخل ہونے کی گنجائش نہیں ہے تاکہ حمل کا تکرر ہونا شبہ کا موجب ہو اور اسی طرح

الوجود عدم یا معدوم

کہنا دو متضاد چیزوں کا اجتماع اور ایک ضد کا دوسری ضد پر عارض ہونے کا اقرار ہوگا۔ اسی طرح

العدم عدم یا معدوم

میں اور

العدم وجود یا موجود

میں خیال فرمانا چاہئے اور اسی طرح

[1] قضیہ منفصلہ حقیقیہ وہ قضیہ ہے جو مقدم اور تالی کے درمیان انفصال کلی کا حکم ہو آپ سے نہ دونوں جمع ہو سکتے اور نہ دونوں بدا ہو سکتے ہیں جیسے ھذا الشئ اما موجود او معدوم۔ مترجم

[2] قضیہ ضروریہ وہ قضیہ ہے جس میں محمول کا حکم موضوع پر ضروری ہو جیسے الانسان حیوان ناطق۔ مترجم

الوجود لیس بعدم اولیس بمعدوم

بالضرورة یا

العدم لیس بوجود یا موجود

بالضرورۃ الذاتی نزد ہمہ مسلم۔ نظر بریں امکان حد فاصل بین الوجود والعدم وممکن حد حائل مابین موجود ومعدوم بود و بدیں سبب از ہر دو طرف فیضی بخود کشیدہ باشد۔ چنانچہ مرکب بودن ممکنہ خاصہ از قضیتین مختلفتین بالایجاب والسلب اشارہ ہمیں است وازیں جا است کہ من وجہ موجود ومن وجہ معدوم بود۔

مثالش اگر یکاراست بر نور زمین و سایہ کہ متصل او بود یکبار نظر گذارد۔ آں خط فاصل کہ در نور وظلمت سایہ حاصل است بہر دو طرف رو دارد اگر بجانب نور گیری منور است واگر بجانب سایہ بینی مظلم بود۔ اکنوں قدری سخن دراز مے کنم و مے گویم کہ

در ہر دائرہ و مثلث و مربع وغیرہا ہمیں تماشا است چہ خطوط اشکال ہم بداخل رو دارند وہم بخارج۔ خط مستدیر دائرہ چنانکہ بسطح داخل قائم است ہمچناں بسطح خارج۔ وازیں سبب مے تواں گفت کہ ایں خط بسطح داخل و عدم آں ارتباط دارد۔ وحد فاصل درمیان وجود آں وعدم آں است۔ وہمچنیں بسطح خارج وعدم آں۔ زیراکہ وجود سطح داخل تا ہمیں خط مستدیر است۔ نہ خارج آں۔ وچوں در خارج وداخل بایں نفی عدم مقابل آں لازم آمد اگر وجود مطلق سطح در ہر دو جا بود حرجی نیست۔

نظر بریں حدود و اشکال کہ بر صادر اول ودیگر صادرات مفروض باشند ایں وجود داخل وعدم آں حائل باشند

الوجود لیس بعدم اولیس بمعدوم

ضرورت ذاتی کے ساتھ یا

العدم لیس بوجود یا موجود

ضرورت ذاتی کے ساتھ سب کے نزدیک مسلم ہے اس پر نظر رکھتے ہوئے وجود اور عدم کے درمیان حد فاصل امکان ہوگا اور موجود اور معدوم کے درمیان ممکن حد حائل ہوگی۔ اور اسی سبب سے ممکن دونوں طرف سے ایک فیض اپنی طرف کھینچتا ہوگا چنانچہ ممکنہ خاصہ کا دو مختلف قضیوں موجبہ اور سالبہ سے مرکب ہونا اسی کی طرف اشارہ ہے اور یہیں سے پتہ چلتا ہے کہ ممکن خاص ایک وجہ سے موجود اور ایک وجہ سے معدوم ہوتا ہے۔

اگر اسکی مثال درکار ہے تو زمین کے نور اور سائے پر جو کہ اس نور سے ملا ہوا ہوتا ہے نظر ڈالئے۔ وہ فاصلہ پیدا کرنیوالا خط جو کہ نور اور سائے کی تاریکی کے درمیان حائل ہے دونوں طرف رخ رکھتا ہے اگر نور کی جانب پر نظر رکھو تو وہ روشن ہے اور اگر سائے کی جانب کو دیکھو تو تاریک ہوتا ہے۔ اب تھوڑے بات کو طول دیتا ہوں اور کہتا ہوں کہ

ہر دائرے اور مثلث اور مربع وغیرہا میں یہی تماشا ہے کیونکہ شکلوں کی لائنیں اندر کی طرف بھی رخ رکھتی ہیں اور باہر کی طرف بھی۔ دائرے کا گول خط جیسا کہ اندر کی سطح کے ساتھ قائم ہے اسی طرح خارج کی سطح کے ساتھ۔ اور اسی سبب سے کہہ سکتے ہیں کہ یہ خط اندر اور باہر کی سطح کے ساتھ تعلق رکھتا ہے اور اسکے وجود اور عدم کے درمیان حد فاصل ہے۔ اور اسی طرح باہر اور اندر کی سطح کے ساتھ ارتباط رکھتا ہے کیونکہ اندر کی سطح کا وجود اسی گول خط تک ہے نہ کہ اس سے باہر اور جب خارج اور داخل میں اس نفی کے ساتھ عدم اسکے مقابل میں لازم آیا تو اگر سطح کا مطلق وجود دونوں جگہ ہو تو کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

اس پر نظر رکھتے ہوئے جو حدود اور شکلیں صادر اول اور دوسرے صادرات پر فرض کی گئی ہیں وہ وجود داخل اور

وہمیں است حقائق ممکنات ذوات آنہا اشکال صادر اول است وصفات آنہا اشکال دیگر صادرات ودوجہ ہماں است کہ ممکن نہ وجود محض است ورنہ واجب بودی ونہ عدم خالص است ورنہ ممتنع گردیدی بلکہ برزخی است بین بین اگر موصوف اعنی ذات است شکلی از اشکال موصوف آں موطن اعنی صادر اول بود واگر صفت است شکلی از اشکال دیگر صادرات کہ صفات او باشند وپس انہاں بوار عارض شوند۔

بالجملہ انتقاش صور صفات بر ذات ودر ذات علی الترتیب بود وانتقاش صور ممکنات بر صفات اعنی جملہ صادرات اول باشد یا دیگر وبا ایں ہمہ صور صفات وصور ممکنات چناں باہم مطابق یک دیگر باشند کہ نقشہ مکانی بر سطح دیوار کہ از آں مکان نقش کنند۔

چوں ازیں ہمہ فارغ شدیم از کیفیت حدوث آں اشکال در موطن امکان اعنی صادرات کہ کیفیت موطن بودن آں بہر ممکنات اعنی دم عرض کردہ شد ووجہ قدم آں دواں مواطن اعنی در صفت العلم وصفات دیگر نیز قدری عرض باید کرد می باید شنید اگر اشکال چند گرد اگرد چاک کوزہ گر چسپانیدہ چاک را بگردانند ویک طرف آئینہ نصب کنند با ایں ہمہ گردش اشکال چسپیدہ بہ نسبت چاک بیک حال قائم ودائم باشند اما در آئینہ عکوس آنہا حرکت کناں از یک طرف آمدہ بطرف ثانی روند وپس از ساعتی ہمچو عدم سابق عدمی دیگر لاحق شود۔

الغرض آئینہ چوں بجای خود است وچاک متحرک اوضاع آں اشکال ہر دم بہ نسبت آئینہ متبدل مانند

اس کے عدم کے درمیان حائل ہونگی اور یہی ممکنات کے حقائق ہیں۔ انکی ذاتیں صادر اول کی شکلیں ہیں اور انکی صفات دوسری صادرات کی شکلیں اور وجہ وہی ہے کہ ممکن نہ وجود محض ہے ورنہ واجب ہوتا اور نہ خالص عدم ہے ورنہ ممتنع ہوتا بلکہ درمیانی مقام ہے بین بین۔ اگر موصوف یعنی ذات ہے تو اس مقام کے موصوف یعنی صادر اول کی شکلوں میں سے کوئی شکل ہوگی۔ اور اگر صفت ہے تو وہ دوسرے صادرات جو کہ اس کی صفات ہیں اور اس کے بعد اس پر عارض ہیں انہی شکلوں میں سے کوئی شکل ہوگی

بالجملہ ذات پر اور ذات میں صفات کی صورتوں کا منقش ہونا بالترتیب ہوگا۔ اور صفات پر ممکنات کی صورتوں کا نقش اختیار کرنا یعنی تمام صادرات کا خواہ اول ہو یا دوسرا اور تمام کے باوجود صفات کی صورتیں اور ممکنات کی صورتیں اس طرح سے ایک دوسرے کے مطابق ہونگی جیسا کہ کسی مکان کا نقشہ دیوار کی سطح پر اس مکان سے کھینچیں۔

جب ہم ان سب باتوں سے فارغ ہوگئے تو پھر ان شکلوں کے امکان کی درجے میں حادث ہونے کی کیفیت کے متعلق یعنی وہ صادرات کہ ممکنات کے لئے اس کے موطن ہونے کی کیفیت ابھی عرض کی گئی اور ان مواطن یعنی صفت علم اور دیگر صفات میں بھی کچھ عرض کرنا چاہئے۔ سنئے اگر چند شکلیں کمہار کے چاک کے چاروں طرف لگا کر چاک کو گھمائیں اور ایک طرف آئینہ نصب کردیں تو اس گردش کے باوجود چسپاں کی ہوئی شکلیں چاک کی بنسبت ایک حالت پر قائم اور دائم رہیں گی لیکن آئینہ میں ان کے عکس ایک طرف سے آکر دوسری طرف حرکت کرتے ہوئے جائیں گے اور ایک ساعت کے بعد عدم سابق کی طرح دوسرا عدم لاحق ہو جائے گا۔

غرض یہ ہے کہ آئینہ چونکہ اپنے مقام پر ہے اور چاک حرکت میں ہے تو ان شکلوں کی وضعیں آئینہ کی بہ نسبت ہر دم بدلتی

و از ہمیں تبدل عدم سابق و لاحق ، حدوث زمانی و تجدد در ذات آنہا پدید آید۔ اما باعتبار چاک بیک وضع و یک حال مانند ہمچنیں اگر چاک ساکن باشد و آئینہ گرد اگرد متحرک شود یا ہر دو متحرک باشند مگر در جہت مخالف یک دیگر تاہم ازیں حدوث و قدم لازم است و مے تواں گفت کہ بہر انتقاش صور در آئینہ زمانہ ایست بہر ہر صورت زمانہ جدا ہمچنیں مے تواں گفت کہ بہر ہر زمانہ صورتی و نقشی جدا است۔ مگر ہمیں ظہور ذات را باہمہ نقوش برونی و درونی کہ از یک توجہ بظہور آمدہ ہمچو چاک گرداں باید فہمید و ایں صادر اول را کہ بوجہ انتزاعیت بمقابلہ او حکم سطح در پیش جسم دارد بمشابہ آئینہ باید دید و باز بایں وجہ کہ علاوہ فرق منشیات و انتزاعیت و ظہور و بطون و لوازم ایں ہا صادر اول تمثال جملہ شیون ذات است، توجہ مذکور نیز بہر او ثابت باید فرمود مگر تحرک و تجدد در ہر چیز پس از تحقق و وجود آں باشد و ایں جا وجود و تحقق خود از آثار تجدد و توجہ ذاتی است چنانچہ گذشت۔

نظر بریں توجہ صادر اول و تحرک آں برعکس توجہ اول یعنی توجہ ذاتی بود و بوجہ آنکہ حجابی بمیان نیست انطباع صور ثابتہ فی الذات بتدریج و تجدد لازم آید و اقرار بتجدد امثال ضرور افتد، چہ در حرکت تجدد امثال ذاتی است، یعنی افراد متماثلہ حرکت توسطی علی سبیل البدلیۃ آیند و بدیں سبب در ہر آن جداگانہ فردی از افراد مقولہ کہ حرکت در و باشد بہ متحرک عارض شود گر بوجہ تشابہ افراد و اتصال حرکت قطعی از دست نرود

رہیں گی اور اسی تبدیلی سے سابق اور لاحق عدم کی تبدیلی اور زمانہ کا حادث ہونا اور انکی ذات میں نیا پن ظاہر ہوگا لیکن چاک کے اعتبار سے ایک ہی وضع اور ایک ہی حالت میں وہ شکلیں رہیں گی۔ اسی طرح اگر چاک ساکن ہو اور آئینہ چاروں طرف متحرک ہو یا دونوں یعنی چاک اور آئینہ متحرک ہوں مگر ایک دوسرے کی مخالف جہت میں تاہم انکا حادث ہونا اور قدیم ہونا لازم ہے اور کہہ سکتے ہیں کہ آئینے میں صورتوں کے نقش اختیار کرنے کیلئے ایک وقت ہے اور ہر صورت کیلئے جدا جدا زمانہ ہے اور اسی طرح کہہ سکتے ہیں کہ ہر زمانے کیلئے ایک صورت اور نقش جدا جدا ہے۔ مگر اسی طریقے سے ذات کو تمام باہر اور اندر کے نقوش کے ساتھ کہ ایک ہی توجہ سے ظہور میں آئے ہیں گھومنے والے چاک کی مانند سمجھنا چاہئے اور اس صادر اول کو انتزاع میں آنے کی وجہ سے اس کے مقابلے میں جسم کے سامنے سطح کا حکم رکھتا ہے آئینہ کے مرتبے میں رکھنا چاہئے اور پھر اس وجہ سے کہ منشاؤں اور انتزاعیات اور ان کے لوازم اور بطون اور ظہور کے فرق کے علاوہ صادر اول ذات کی تمام شانوں کے ہم مثل ہے، توجہ مذکور بھی اس کے لئے ثابت کرنا چاہئے مگر ہر چیز میں حرکت اور نیا ہونا اس کے وجود اور تحقق کے بعد ہوتا ہے اور اس جگہ خود وجود اور تحقق ذاتی توجہ اور تجدد کے آثار سے ہے جیسا کہ گذرا۔

اس پر نظر رکھتے ہوئے صادر اول کا توجہ اور اس کا حرکت میں آنا توجہ اول یعنی توجہ ذاتی کے برعکس ہوگا اور اس وجہ سے کہ درمیان میں کوئی حجاب نہیں ہے ذات کے اندر ثابت شدہ صورتوں کا منعکس ہونا تدریج اور تجدد کے ساتھ لازم آئے گا اور تجدد امثال کا اقرار ضروری طور پر کرنا پڑے گا کیوں کہ حرکت میں تجدد امثال ذاتی ہے یعنی حرکت توسطی کے باہم مماثل افراد یکے بعد دیگرے آتے ہیں اور اس سبب سے کہ ہر آن میں جس مقولے میں حرکت ہوگی اس کے افراد میں سے کوئی نہ کوئی فرد جداگانہ متحرک پر عارض

پس نظر بریں کہ متحرک عکوس نقوش بالائی باشند و صادر اول
متحرک فیہ یعنی مقولہ حرکت آں عکس را بوجہ حرکت ہر دم وجودی
جدا عارض شود و باز مسلوب شود تا آنکہ آں آفت ایں کہ سامایہ
انعکاس شدہ بود از میاں برخیزد و ظاہر است کہ مفہوم تجدد
امثال بریں وجود و عدم خفائی فا بخذ و منطبق است
و از تتابع ہمیں تعلقات کہ عکس اسماء را با صادر اول
باشد زمانہ بوجود آید۔ غرض زمانہ تمام تنوع ذاتی خداوند کریم
است بجانب تعلق و وقوع چنانکہ در جانب صدور
ہمیں را ارادہ ازلی باید گفت چنانچہ پیشتر ہم بآں
اشارہ کردہ ام و ازیں جا یکی از معانی

## لِکُلِّ اَجَلٍ کِتَابٌ

معلوم شدہ باشد و ہم فہمیدہ باشند کہ قصہ مقدار
بودن زمانہ بہر حرکت صحیح است مگر خطا ایں جا است
کہ چوں حرکتی مستمر بنظر نیامد بدوام حرکت فلک الافلاک
قائل شدند۔ والعاقل تکفیہ الاشارۃ
بالجملہ تجدد امثال وقت تعلق عکوس موجودات
آں عالم بصادر اول ضروری است۔ آری در مرتبہ اصل
یعنی آنکہ عکس آں دریں جا افتادہ دوام و ثبوت
است ازیں جا وجہ اطلاق وصف ثبوت بر اعیان
ثابتہ دریافتہ باشی۔
الغرض ہمچو صور چاک کوزہ گر کہ صور در حرکت
و سکون تابع چاک باشند ایں جا نیز آں صور در حرکت
و سکون تابع ذات و حرکتش ہم در خود باشد نہ در غیر
بلکہ ہمچو حرکت وضعی حرکت و تجدد قدمش موجب تغیر
در ذات نبود۔ آری اعتبارات گوناگوں بظہور آیند
چنانچہ نوعی از آں امثال ذکر دم و نوعی اکنوں اشارہ

ہوتا رہتا ہے لیکن او ایک ایک دوسرے سے مشابہ ہونے کی باعث
حرکت قطعی کا متصل ہونا محسوس نہیں ہوتا پس اس بنا پر کہنا چاہیے
کہ اوپر کے نقوش کے عکس متحرک ہیں اور صادر اول متحرک فیہ یعنی حرکت
کا مقولہ ہے اس عکس کو ہر وقت کی حرکت کی وجہ سے ایک علیحدہ وجود
عارض ہوتا رہیگا اور پھر مسلوب ہوتا جائیگا یہاں تک کہ وہ آفت یعنی جو کہ عکس
ہونیکا سامان ہوا تھا درمیان سے اٹھ جائے اور ظاہر ہے کہ تجدد امثال
کا مفہوم اس وجود اور عدم پر پورا پورا منطبق ہے اور انہی تعلقات کے آگے پیچھے
ہونے سے جو کہ اسماء کے عکس کو صادر اول کے ساتھ ہوتے ہیں زمانہ
وجود میں آتا ہے۔ غرض کہ زمانہ خداوند کریم کے تعلق و وقوع کی جانب ذاتی
تنوع کا نام ہے جیسا کہ جانب صدور میں اسی کو ازلی ارادہ کہنا چاہیے جیسا کہ
پہلے بھی اس کی طرف میں نے اشارہ کیا ہے اور یہیں سے
ہر اجل کے لئے کتاب ہے
کے معانی میں سے ایک معنی معلوم ہو گئے ہونگے اور سمجھ گئے ہونگے
کہ زمانے کے مقدار ہونے کا قصہ حرکت کیلئے صحیح ہے مگر غلطی یہاں ہے
کہ جب مسلسل حرکت نظر میں نہ آئی تو فلک الافلاک کی ہمیشہ کی
حرکت کے قائل ہو گئے اور عقلمند کے لئے اشارہ کافی ہے۔
بالجملہ اس عالم کے موجودات کے عکسوں کا صادر اول
کیساتھ تعلق کیوقت تجدد امثال ضروری ہے۔ ہاں اصل کے مرتبے
میں یعنی جس کا عکس یہاں پڑا ہے اسکو دوام و ثبوت ہے یہیں
سے اعیان ثابتہ پر ثبوت کے وصف کا اطلاق تم نے سمجھ لیا ہوگا۔

غرض یہ ہے کہ کمہار کے چاک کی صورتیں جیسا کہ صورتیں
حرکت اور سکون میں چاک کے تابع ہوتی ہیں یہاں بھی وہ صورتیں
حرکت اور سکون میں ذات کے تابع ہونگی اور ذات کی حرکت اپنے
اندر ہوگی نہ کہ کسی غیر میں بلکہ وضعی حرکت کی مانند اس کا قدیم تجدد
اور حرکت ذات میں تبدیلی کا سبب نہ ہوگا۔ ہاں اگر طرح طرح
کے اعتبارات ظہور میں آئیں جیسا کہ اس کی ایک نوع کی طرف میں

ے کنم آں اینکہ بتجدید مذکور چوں تقاطع جہات مشار الیہا بر مرکز افتد از زوایا غیر متناہیہ بر مرکز پیدا شدند و تقابل و تناظر در ہر دو زاویہ مختلف الجہت پدید آمد و صفات متقابلہ از اعزاز و اذلال و احیاء و اماتت و نفع و ضرر و قبض و بسط و اسماء متناظرہ و متقابلہ از معز و مذل و محی و ممیت و نافع و ضار و قابض و باسط و تجلیات متنوعہ از ید و رجل و انامل متحقق شدند و انآں جا کہ در امور متقابلہ بحیثیت تقابل یکے را ترجیح بر دیگر نبود۔ ایں جا فرق یمین و یسار پیدا نشود۔ بلکہ ہمچو اطراف و آفاق بعد مجرد از یں فرق منزہ باشند یعنی فی حد ذاتہ اطراف جو از قطع نظر از امر دیگر یمین و یسار نتواں گفت، ورنہ ایں صفت تبدل نمی شد۔ آرے چناںکہ باضافت یمین و یسار ما اطراف عالم را یمین و یسار میتواں گفت۔ آنجا نیز پس از اعتبار ایں اضافت ایں فرق پدید آید۔

بالجملہ صفات و اسماء متناظرہ و تجلیات متعددہ بوجہ تحت اشتی نسبہ بر تجلی مذکور بظہور آیند و نیز تکمیہ از بیرنگی پر و بال بکشایند۔

## صفت و اسم و تجلی چیست

باقی ماند اینکہ صفت چیست و اسم کدام است و تجلی چہ

نظر بریں معروض است کہ فرق اسماء و صفات خود واضح است۔ یعنی گاہی وصف را من حیث ہمو گیرند گاہی با اعتبار قیام آں بذات ملحوظ دارند۔ اول صفت است و ثانی اسم مگر معنی "ید" و "رجل" وغیرہ اعضاء شاید ہنوز بفہم ناظراں نیامدہ باشد لہٰذا ایں گذارش مے کنم۔

نے اشارہ کیا۔ اور ایک نوع کی طرف اب اشارہ کرتا ہوں۔ وہ اشارہ یہ ہے کہ مذکورہ تجدد سے اشارہ کی گئیں طرفوں کا تقاطع جب مرکز پر پڑا تو بے انتہا زاویے مرکز پر پیدا ہو گئے اور دونوں مختلف جہت زاویوں میں تقابل اور مواجہت ظاہر ہوئی اور ایک دوسرے کے مقابل آنے والی صفات مثلاً اعزاز و اذلال اور احیاء و اماتت اور نفع و ضرر اور قبض و بسط اور اسماء متناظرہ و متقابلہ مثلاً معز و مذل اور محی و ممیت اور نافع و ضار اور قابض و باسط اور رنگ برنگی تجلیات ہاتھ اور پاؤں اور انگلیوں سے متحقق ہوئیں۔ اور جہاں تک کہ متقابلہ امور میں تقابل کی حیثیت سے ایک کو دوسرے پر ترجیح نہیں ہوتی تو یہاں داہنے اور بائیں کا فرق پیدا نہیں ہوگا بلکہ بعد مجرد کے اطراف اور آفاق کی مانند وہ تجلیات اس فرق سے پاک ہونگی یعنی اپنی ذات کے اندر فضا کے اطراف کو کسی دوسرے امر سے قطع نظر کر کے دایاں بایاں نہیں کہہ سکتے ورنہ یہ صفت تبدیل نہ ہوتی۔ ہاں جیسا کہ ہمارے داہنے اور بائیں کی نسبت سے دنیا کے اطراف کو دایاں اور بایاں کہہ سکتے ہیں وہاں بھی اس اضافت کے اعتبار سے یہ فرق ظاہر ہوگا۔

بالجملہ صفتیں اور متقابلہ اسم اور متعدد تجلیات مذکورہ تجلی پر نسبتوں کے تفاوت کے سبب ظہور میں آئیں گی۔ بے رنگیوں کی نیرنگیاں اور ذات کی وجہ سے جگ کی نیرنگیاں ظہور میں آئیں گی۔

## صفت اسم اور تجلی کیا ہے

باقی رہی یہ بات کہ صفت کیا ہے اور اسم کون ہے اور تجلی کیا ہے

اس پر نظر رکھتے ہوئے عرض ہے کہ اسموں اور صفتوں کا فرق خود واضح ہے یعنی کبھی وصف کو وصف کی حیثیت سے اعتبار کرتے ہیں اور کبھی اس کو ذات کے ساتھ قیام کے اعتبار سے لحاظ کرتے ہیں پہلی صورت میں وہ صفت ہے اور دوسری میں اسم مگر ہاتھ اور پاؤں وغیرہ اعضا کے معنی شاید ناظرین کی سمجھ میں ابھی نہ آئے ہونگے۔ اس خیال کے پیش نظر یہ عرض کرتا ہوں۔

این اعضاء و اجزاء متعینہ معلومہ جسم باشند کہ بنسبت روح باآں تطابق کہ دریافتی ظاہر است و روح بنسبت آں باطن مگر ایں تطابق و فرق ظہور و بطون خواستگار آں است کہ قواء روحانی بمقابلہ اعضاء جسمانی چناں باشند کہ قوتی جداگانہ از عضوے جداگانہ ظہور کنند و بمواقع خود رسیدہ علاقہ وقوع بداں پیدا کنند۔ پس بریں قیاس چوں تجسس کردیم ذات جامع صفات عامہ ومتقابلہ و صادر اول را باوجود فرق ظہور و بطون و تماثل معلوم متقابل یک دیگر یافتیم پس ازیں صادر اول کہ جامع جملہ شیون باطنہ آمدہ است ہر تجلی یعنی ہر طرفیکہ مقابل صفتی از صفات باطنہ متناظرہ متقابلہ افتادہ است مظہر آں صفت باشد۔ ہمچو یاسمیکہ در جسم مقابل روح بہر عضوی کہ مظہر آں صفت باشد تجویز کردہ باشند

و آنجا کہ ذات نسبت صادر اول منشاء انتزاع است و آں مقابل آں امری است انتزاعی و باز وجود صادر اول ذاتی است و در ممکنات عرضی اگر اعتبار منشائیہ را کہ ساتر مرتبہ ذات است کہ باطن است بجمیع الوجوہ۔ و بہر حال مستور باز ار تعبیر کنیم و اعتبار ذاتیہ وجود تجلی صادر اول را کہ در مرتبہ ظہور افتادہ و ایں اعتبار ساتر چہرۂ زیبا او دست برداو تفسیر کنیم بجائے خود باشد واللہ اعلم زیرا کہ ریجب اکار ہزار ستر عورت باشد کہ بہمہ ہیچ قابل تستر است و کار رداو پوشیدن اعضائی است کہ گاہی پوشند و گاہی بکشائیند و باز اگر اول را عظمت نام نہیم و ثانی را بکبریا موسوم گردانیم ایں ہم دور از عقل نیست واللہ اعلم

یہ اعضاء جسم کے جانے پہچانے مقررہ اجزاء ہوتے ہیں کہ وہ جسم روح کی بنسبت اس مطابقت کے ساتھ کہ تم نے دریافت کرلی ہے ظاہر ہے اور روح اس جسم کی بہ نسبت پوشیدہ ہے مگر یہ مطابقت اور ظاہر اور پوشیدہ ہونے کا فرق اس بات کا طالب ہے کہ روحانی قوتیں جسمانی اعضاء کے مقابلے میں ایسی ہوں کہ ہر جداگانہ عضو سے ایک علیحدہ قوت ظاہر ہوتی ہو اور وہ قوت اپنے مقامات پر پہنچ کر اس عضو پر واقع ہونے کا تعلق پیدا کرتی ہو پس اس قیاس پر جب ہم نے کھوج لگایا تو عام اور متقابل صفات کی جامع ذات اور صادر اول کو ظہور اور پوشیدگی اور معلوم تماثل کے فرق کے باوجود ایک دوسرے کے مقابل پایا۔ اس کے بعد صادر اول جو کہ تمام پوشیدہ شانوں کا جامع ہے ہر تجلی یعنی ہر وہ طرف کہ باطنی متناظرہ اور متقابلہ صفات میں سے کسی صفت کے مقابل واقع ہوئی ہے وہ اس صفت کی مظہر ہوگی اور اس نام سے موسوم ہوگی جو کہ جسم میں جو جو عضو کہ اس صفت کا مظہر ہوگا روح کے مقابلے میں اہل علم نے تجویز کی ہوگی۔

اور جہاں سے کہ ذات صادر اول کی بہ نسبت انتزاع کا منشاء ہے اور وہ اس انتزاعی امر کے مقابلہ میں اور پھر صادر اول کا وجود ذاتی ہے اور ممکنات میں عرضی۔ مگر منشائیت کے اعتبار کو جو کہ مرتبہ ذات کو ڈھانپے ہوئے ہے کہ ہر وجہ سے پوشیدہ ہے اور ہر حال میں چھپا ہوا ہے تہبند سے تعبیر کریں اور صادر اول کی تجلی کے وجود کے ذاتی اعتبار کو جو کہ ظہور کے مرتبے میں واقع ہوا ہے اور یہ اعتبار اس کے خوبصورت چہرے کو چھپائے ہوئے ہے اس اعتبار کو چادر سے ہم تفسیر کریں تو برمحل ہوگا۔ واللہ اعلم کیونکہ یہاں تہبند کا کام چھپانے کے قابل چیز کو چھپانا ہوگا کہ ہر طرح چھپانے کے قابل ہے اور چادر کا کام اعضاء کا چھپانا ہے کبھی اوڑھتے ہیں اور کبھی اتار دیتے ہیں اور پھر اگر اول کا نام ہم عظمت رکھیں اور دوسرے کو کبریاء کے نام سے

زیرا کہ کبیر بمقابلہ صغیر آید و عظیم بمقابلہ حقیر۔ در اول نظر بر مراتب باشد و در ثانی لحاظ اجزاء و مقدار۔ و ظاہر است کہ اول ببطون راہ و رسم دارد و ثانی بظہور۔ ازیں جا از طرف حدیث شریف

العظمۃ ازاری و الکبریاء ردائی

و حدیث دیگر کہ دراں فرمودہ اند

ما بین القوم و بین ان ینظروا الی ربھم الا رداء الکبریاء علی وجھہ

اطمینان خود باید کرد واللہ اعلم بحقیقت الحال۔

چوں ازیں جملہ فراغت یافتیم باز بطرف اول رخ مے کنم۔

چنانکہ بر سطح دیواری از دیوارہای مکان تصویر مکان می تواں کشید۔ اما ننتسل ابعاد ثلثہ و وزن مادہ و اشکال مکنونہ در ثخن کہ بسلاقی سطوح اجسام مختلفہ از خشت و چونہ پیدا شوند نتواں کرد۔ گو بعضی ازیں مثل اشکال مکنونہ قابل انطباع و انتقاش ندارند ہمچنیں در صادر اول کہ در انتزاعیۃ بذات پاک ہماں نسبت دارد کہ سطح بدیوار مکان۔ جملہ مکنونات مرتبہ ذات و اعتبارات مستورہ آں موطن را نتواں آورد۔ پس ہرچہ منتقش شد آنرا ممکن و موجود خارجی باید فہمید و ہرچہ منتقش نشد، اما منتقش تواں شد آنرا معدوم ممکن باید دانست و آں چہ بایں موطن نزول نتواں کرد آں را ممتنع باید خواند و فرق وجود علمی و وجود خارجی در کمی و بیشی باید فہمید۔ اعنی ہرچہ در موطن اصلی از صادر اول جا دارد بوجہ کشف ذاتی آں موطن منکشف باشد خواہ باعتبار موطن صادر اول امکان تحقق داشتہ باشد یا نداشتہ باشد و ازیں جا

موسوم کریں تو یہ بھی عقل سے دور نہیں ہے واللہ اعلم کیونکہ کبیر صغیر کے مقابلے میں آتا ہے اور عظیم حقیر کے مقابلے میں، اول میں مراتب پر نظر ہے اور دوسرے میں اجزاء اور مقدار کا لحاظ ہے اور ظاہر ہے کہ اول پوشیدگی سے میل جول رکھتا ہے اور دوسرا ظاہر ہونے سے یہیں سے یہ حدیث شریف کہ

”عظمت میرا تہبند ہے اور کبریائی میری چادر ہے“

اور دوسری حدیث کہ اس میں فرمایا ہے

”قوم کے درمیان اور اس کے درمیان کہ وہ اپنے رب کی طرف دیکھیں کوئی چیز حائل نہیں ہے مگر کبریائی کی چادر“

اپنا اطمینان کر لینا چاہئے اور اللہ ہی حقیقت حال کو جانتا ہے۔

جب ہم ان تمام باتوں سے فراغت پا چکے تو پھر اول بات کی طرف متوجہ ہوتا ہوں۔

جس طرح کہ مکان کی دیواروں میں سے کسی دیوار کی سطح پر مکان کی تصویر کھینچ سکتے ہیں لیکن لمبائی چوڑائی اور گہرائی اور میٹریل کا وزن اور موٹائی میں چھپی ہوئی شکلیں کہ اینٹ اور چونے کے مختلف جسموں کی سطحوں کے ملنے سے پیدا ہوتی ہیں منتقل نہیں کر سکتے ہیں۔ اگرچہ ان میں سے بعض مثلاً چھپی ہوئی شکلیں منطبع ہونے اور نقش پذیر ہونے کے قابل ہوتی ہیں اور بعض چیزیں مثلاً وزن اور ... منطبع اور منتقش ہونے کی قابلیت نہیں رکھتے۔ اسی طرح صادر اول میں کہ انتزاعیت میں ذات پاک خداوندی کے ساتھ وہی نسبت رکھتا ہے جیسی کہ سطح مکان کی دیوار کے ساتھ رکھتی ہے اس لئے مرتبۂ ذات کی تمام پوشیدہ حقیقتیں اور اس مقام کے چھپے ہوئے اعتبارات کو ظاہر نہیں کر سکتے ہیں پس جو کچھ نقش پذیر ہو گیا اسکو ممکن اور خارج میں موجود سمجھنا چاہئے اور جو کچھ نقش پذیر نہ ہوا لیکن نقش پذیر ہو سکتا ہے اس کو معدوم اور ممکن جاننا چاہئے اور جو کہ اس جگہ میں اتر ہی نہ سکیگا اسکو ممتنع کہنا چاہئے اور کمی اور بیشی میں علمی وجود اور خارجی وجود کا فرق سمجھنا چاہئے یعنی جو کچھ صادر اول کے مقام پر جگہ رکھتا ہے تو وہ چیز اس موطن کے ذاتی کشف کی وجہ سے

معلوم شد کہ متنفسات نیز در موطن سابق وجودی دارند مگر قبل موطن وجود ظاہری خارجی یعنی صادر اول، اطلاق وجود شائع نیست۔ این ہمہ تطویل اگرچہ بظاہر لاطائل می نماید مگر بوجہ انطباق این ہمہ تفریعات بر مسلمات دین و اقوال اکابر دین یقین حقیقت اصل تمہید مستحکم مے شود۔ پس باید دید کہ دعوی اول این اوراق کہ این ہمہ تفریعات از مقتضیات صدق آں است قطع نظر ازاں کہ وجدان سلیم بالبداہت آنرا تسلیم کردہ ورنہ ازیں چہ کم کہ بدلیل واضح بوضوح پیوست و استدلال انی کہ ازیں انطباق بدست آمد دیگر مستحکم شد و بسیاری از نفائس بدست آمد۔ و دریں کشاکش وہم استحالہ مفہومات دیگر متشابہات نیز مندفع شد و معنی آں حدیث متشابہ کہ تسوید این اوراق بغرض شرحش اتفاق افتادہ نیز بطوری واضح شد کہ التباس امکان و وجوب با امتناع و استحالہ از میان برخاست لہذا مناسب آنست کہ بہ تطبیق قول بزرگان نیز چند سطری دیگر عرض داریم۔ باید شنید کہ حضرات صوفیہ کرام رحمۃ اللہ علیہم اجمعین باستواء آں تجلی بر عرش عظیم اشارہ فرمودہ اند کہ در وسط صادر اول ہمچو آفتاب کہ در وسط کرہ شعاعیہ خارجہ ازاں جلوہ گر باشد در غایت شعشعان است اندریں صورت بشہادۃ

**اَلرَّحْمٰنُ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى**

مصداق رحمٰن می باید کہ ہمیں تجلی باشد لیکن ناظران را حیرت بودہ باشد کہ تجرید و تصیبہ آں بچہ طور باید کرد

منکشف ہو جائیگی خواہ صادر اول کے مقام کے اعتبار سے چیز وہاں پلٹ جانے کا امکان رکھتی ہو یا نہ رکھتی ہو اور یہیں سے معلوم ہوا کہ متنفسات بھی مقام سابق میں وجود رکھتے ہیں۔ لیکن ظاہری خارجی وجود یعنی صادر اول کے وجود کے مقام سے پہلے وجود کا بولا جانا مروج نہیں ہے۔ یہ سب طوالت اگرچہ بظاہر غیر مفید معلوم ہوتی ہے مگر دین کے مسلمہ امور اور دین کے اکابر کے اقوال پر ان تمام تفریعات کے منطبق ہونے کی وجہ سے جو اصل تمہید میں بیان کی گئی حقیقت کا یقین مضبوط ہو جاتا ہے پس سمجھنا چاہئے کہ ان اوراق کا اول دعویٰ کہ یہ سب تفریعات اس کی سچائی کے مقتضیات سے ہے اس سے قطع نظر کہ وجدان سلیم صاف طور پر اسکو تسلیم کرتا ہے۔ ورنہ اس سے کیا کم کہ روشن دلیل سے واضح ہو گیا اور استدلال انی ف کے ذریعہ جو کہ اس مطابقت سے حاصل ہوا (دعویٰ) اور مستحکم ہو گیا اور بہت سی نفیس باتیں حاصل ہو گئیں اور اس کشاکش میں دوسری متشابہات کے مطالب کے محال ہونیکا وہم بھی دور ہو گیا اور اس متشابہ حدیث کے معنی بھی کہ ان اوراق کا اس حدیث کی شرح کی غرض سے سیاہ کرنیکا اتفاق ہوا ایسے طریقے سے واضح ہو گئے کہ امکان و امتناع و استحالہ کے وجوب کا شبہ درمیان سے اٹھ گیا۔ لہٰذا مناسب یہ ہے کہ بزرگوں کے قول کو مطابقت دینے کے بارے میں بھی چند سطریں جو کہ ہم عرض کرنا چاہتے ہیں سن لینی چاہئیں کہ حضرات صوفیائے کرام رحمۃ اللہ علیہم اجمعین نے عرش عظیم پر اسی تجلی کے استواء کے متعلق اشارہ فرمایا ہے کہ صادر اول کے وسط میں آفتاب کی طرح جو کرہ کے وسط میں اس سے نکلنے والی شعاعوں میں جلوہ گر ہو اپنی انتہائی چمک دمک پر درخشاں ہے اس صورت میں "رحمٰن عرش پر مستوی ہو گیا" کی شہادت کے مطابق رحمٰن کا مصداق چاہئے کہ یہی تجلی ہو۔ لیکن دیکھنے والوں کو حیرت ہوئی ہوگی کہ اس کو کس طرح جائز اور

ف جس میں معلول کو علت کے لئے دلیل ٹھہرایا جائے وہ دلیل انی ہے اور جس میں علت کو معلول کیلئے دلیل بنایا جائے اس کو دلیل لمی کہتے ہیں۔ مترجم

نظر بریں معروض است کہ بسیاری از وجود و توابع آں در واجب و ممکن مشترک است و با ایں اشتراک تنزیہ واجب از نوش و نقائص امکان و حرمان ممکن از تقدس و وجوب ہماں است کہ بود۔ فقط از اشتراک استوا در واجب و ممکن چرا حیران باید شد۔ با ایں ہمہ مے گویم در ممکنات ہم باہم در استوا و تساوی نیست تساوی عددی چیزی دیگر است و تساوی مساحت چیز دیگر و تساوی مکانی چیز دیگر است و تساوی زمانی چیز دیگر، تساوی کمی چیز دیگر است و تساوی کیفی چیز دیگر۔ ایں است حال تنوع تساوی واقع فیما بین متحد الانواع و اگر تساوی واقع فیما بین مختلف الانواع را بنگرند ایں تنوع تساوی رو ببالا مے کشد۔ و از کمی بزیادتی و از قلت بکثرت میگراید۔

مثلاً حرکت را با زمانہ و ہم با مکان رابطۂ انطباق است و پیدا است کہ ہمیں انطباق یکے بر دیگری مساوات باشد و چوں نباشد زمانہ را مقدار حرکت قرار دادند و اینکہ بوہم می آید کہ تساوی نام انطباق ذو مقدار بر ذو مقدار دیگر باشد نہ انطباق مقدار بر ذی مقدار و ہم بیش نیست۔ زیرا کہ خود تساوی دو ذو مقدار مبنی بر اتحاد مقدار دو شی و انطباق آں بر ہر دو شی است۔ الغرض صورت اول تساوی در مقدار و ذو مقدار برآمد و باز بحکم آنکہ مساوی مساوی مساوی باشد بوسیلۂ آں در دو ذو مقدار برآمد۔ ایں نیست کہ مقدار ہر یک جدا است و باز بوجہی انطباق بدست آید۔ چہ در صورت تباین مقدار انطباق حکم بیضۂ شور و شتر دارد

صحیح قرار دینا چاہئے۔

اس کو پیش نظر رکھ کر عرض ہے کہ بہت سی چیزیں وجود اور توابع وجود کی بہت سی باتیں واجب اور ممکن میں مشترک ہیں اور اس شرکت کے باوجود واجب کا امکان کے نقائص اور آلودگی سے پاک ہونا اور ممکن چیز کا تقدس اور وجوب سے محروم ہونا جوں کا توں ہے تو واجب اور ممکن میں صرف استوا کی شرکت سے کیوں حیران ہونا چاہئے اس سب کے باوجود میں کہتا ہوں کہ ممکنات میں بھی آپس میں استوا میں برابری نہیں ہے۔ عدد کی مساوات دوسری چیز اور پیمائش کی برابری اور چیز ہے اور مکان کی برابری دوسری بات ہے اور زمانے کی برابری کچھ اور ہے۔ مقدار میں برابری کچھ اور ہے اور کیفیت میں مساوات اور چیز ہے یہ ہے حال تساوی کے تنوع کا جو کہ اتحاد نوعی رکھنے والی چیزوں میں پائی جاتی ہے اور اگر اس برابری کو دیکھیں جو کہ نوعی اختلاف رکھنے والی چیزوں میں ہے تو مساوات کا یہ تنوع اور بڑھ جائیگا اور کمی سے زیادتی کی طرف اور قلت سے کثرت کی طرف مائل ہو جائے گا۔

مثال کے طور پر حرکت کا زمانے کے ساتھ اور مکان کے ساتھ بھی انطباق کا تعلق ہے اور ظاہر ہے کہ یہی ایک کا دوسرے پر منطبق ہونا مساوات ہے اور کیوں نہ ہو جبکہ زمانے کو حرکت کی مقدار قرار دیا اور یہ بات جو کہ وہم میں آتی ہے کہ ایک مقدار والی چیز کا دوسری مقدار والی چیز سے مطابقت کا نام تساوی ہے نہ کہ مقدار کی مقدار والی چیز سے مطابقت کا نام تساوی ہے تو یہ وہم سے زیادہ نہیں ہے کیونکہ خود دو مقدار چیزوں کی تساوی دو چیزوں کی مقدار کے اتحاد پر مبنی ہے اور اس کا انطباق دونوں چیزوں پر ہے۔ اس صورت میں اول مقدار اور مقدار والی چیز میں تساوی نکلی اور پھر اس حکم کے مطابق کہ مساوی کا مساوی مساوی ہوتا ہے اس کے وسیلے سے دو مقدار والی چیزوں میں بھی تساوی نکل آئی یہ نہیں ہے کہ ہر ایک کی مقدار جدا ہے اور پھر کسی وجہ سے مطابقت

و وجہ وحدت و عدم تعدد با وجود تعدد محل ہماں است کہ در تکثر انطباعی چناں کہ مذکور شد، وحدت ظاہر تماں باشد کہ بود. البتہ تعدد محل بالعرض آمدہ آں وحدت ذاتی را کہ قابل زوال و انفصال نیست چناں در آغوش گیرد کہ نور چراغ را وقتیکہ در سبوچہ نہادہ بالائیش سرپوشی گزارند ظلمت آں سبوچہ محیط باشد. بالجملہ وحدت مذکور زائل نشود کہ اوصاف ذاتیہ را زوال نبود البتہ زیر پردۂ تعدد عرضی مستور شود.

الغرض در زمان و حرکت و مکان با ایں ہمہ تباین کہ زیادہ ازاں چہ باشد انطباق است کہ سرمایہ تساوی و استواء باید خواند. ہمیں طور تبائن ماہیت و تخالف جنس جسم و روح از کہ تا مہ کیست کہ نمی داند. با ایں ہمہ روح را با جسم انطباقی است صریح چنانکہ گویند ہر قدر کہ در روح قوی نہادہ اند ہماں قدر در جسم بمقابلہ آنہا اعضاء نہادہ اند. غایۃ ما فی الباب معلوم الوجود مجہول الکیفیت باشد و ہمچنیں نقوش را بالفاظ و الفاظ را با معانی و معانی را با خارج انطباق است متفق علیہ. چنانچہ نظر ہمیں انطباق و عدم آں ایجاز و اطناب وغیرہ نام نہادند و دانند یا ندانستہ از تساوی خبر دادند.

الحاصل اینجا نیز انطباقی است یقینی مگر با دست و پیمانہ نتواں پیمود و یکی را از جنس دیگر نباید گفت چوں در مخلوقات خداوندی با وجود انطباق و تساوی

حاصل ہوتی ہے کیونکہ مقدار کی مغایرت کی صورت میں مطابقت کا حکم بیل اور اونٹ کے انڈے کی طرح معدوم ہے اور وحدت اور عدم تعدد کی وجہ باوجود محل کے کئی ہونے کے وہی ہے کہ انطباعی تکثر میں جیسا کہ مذکور ہوا، ظاہری وحدت ویسی ہی رہیگی جیسی کہ تھی البتہ محل کا کئی ہونا عرض کے طور پر آگیا اور اس نے اس ذاتی وحدت کو جو کہ زائل ہونے اور جدا ہونے کے قابل نہیں ہے اس طرح اپنی آغوش میں لے لیا جیسا کہ چراغ کی روشنی کو اس وقت جبکہ کسی وقت چھوٹی سی صراحی میں رکھ کر اسکے اوپر کوئی ڈھکنا رکھدیں تو اس صراحی کی تاریکی گھیر لیتی ہے مختصر یہ کہ مذکورہ یکتائی زائل نہیں ہوتی ہے کیونکہ ذاتی اوصاف کو زوال نہیں ہوتا۔ البتہ عرضی تعدد کے پردے کے نیچے چھپ جاتی ہے.

الغرض زمانے، حرکت اور مکان میں اس مغائرت کے باوجود کہ اس سے زیادہ کیا ہو سکتی ہے اتحاد ہے کہ اسکو تساوی اور استواء کا سرمایہ کہنا چاہیے۔ اسی طرح ماہیت، اور جسم و روح کی جنس کے ایک دوسرے سے مختلف ہونے کی ماہیت کو چھوٹے سے لیکر بڑے تک کون ہے جو نہیں جانتا۔ ان تمام کے باوجود روح کو جسم کیساتھ صاف مطابقت ہے جیسا کہ کہتے ہیں جسقدر کہ روح میں قوتیں رکھی ہیں اسی قدر جسم میں ان کے مقابلے میں اعضاء رکھ دئے ہیں۔ زیادہ سے زیادہ یہ کہ ان کا وجود معلوم ہے اور ان کی کیفیت مجہول ہوتی ہے۔ اسی طرح نقوش الفاظ کے ساتھ اور الفاظ کا معانی کے ساتھ اور معانی کا خارج کے ساتھ ایسا انطباق ہے جس پر اتفاق ہے چنانچہ اسی مطابقت ہونے اور نہ ہونے پر نظر رکھتے ہوئے ایجاز (اختصار) اور اطناب وغیرہ (طوالت) نام رکھا اور دانستہ یا نادانستہ انکی تساوی کے متعلق خبر دیدی۔

حاصل یہ ہے کہ یہاں پر بھی یقینی انطباق ہے لیکن ہاتھ اور پیمانے کے ساتھ پیمائش نہیں کر سکتے اور ایک کو دوسرے کی جنس سے نہیں کہنا چاہئے کیونکہ خدا کی مخلوقات میں مطابقت اور

یکی را تجانس دیگر و عروض احکام و لوازم ذات یکی بر دیگر لازم نیست. حالاں کہ بوجہ اشتراک امکان بلکہ بسیاری دیگر از تنزلات آں احتمال اخذ یکی مر احکام دیگر را قریب الوقوع و اقرب الی الفہم بود. خداوند کریم را بوجہ استواء عرش از قسم اجسام شمردن کار جہاں کسان است کہ سر و دم و چشم و گوش را از عنی بلندی یک دیگر ندانند. باستماع ایں نظائر استبعاد یکہ نسبت استواء بدل ارباب شک خلیدہ باشد بشرط انصاف انشاء اللہ بدر خواہد شد۔

واینکہ وجہ استواء و علت آں و غرض ازاں چیست و باز کیفیت آں چگونہ باشد نہ در خور ادراک است و نہ متعلق بموضوع ایں اوراق۔ باایں ہمہ ما کیفیت استواء و تعلق روح خویش با بدن خود با ایں طول مصاحبت، و قرب مسلم ہیچ ندانیم۔ اندریں صورت ادراک کیفیت تعلق و استواء خداوند رحمن با عرش اعظم چہ تواں داشت آری ہر کرا پردہ از چشم برخاست ہرچہ شنیدہ بود بچشم دید۔ اما زیادہ ازیں کہ خداوند رحمن خود ازاں خبر داد و رسول پاکش فرمود او ہم نتواں گفت۔ استغفر اللہ چہ گفتم اورا ایں قدر گفتن کجا نصیب شود، چہ انطباق الفاظ بر معانی در اخبار بقدر فہم مخبراں و اطلاع اوشاں بر وضع الفاظ و وجہ انطباق آں براں و کیفیت انطباق باہمی آنہا و باز ادراک و انتزاع معانی از محکی عنہ باشد و پیدا است کہ ایں علم مخصوص بجناب علام الغیوب و علیم بکل شیء ہست یا پس ازاں برسول او صلی اللہ علیہ وسلم غرض نظر باں سو نباید انداخت۔

مساوات کے باوجود ایک کا دوسرے کے ساتھ ہم جنس ہونا اور احکام اور لوازم ذات کا ایک کا دوسرے پر عارض ہونا لازم نہیں ہے حالانکہ امکان کے مشترک ہونے بلکہ بہت سارے دوسرے تنزلات کی وجہ سے ایک کے اخذ دوسرے کے احکام کو لینے کا احتمال وقوع کے قریب اور فہم کے قریب تھا۔ خداوند تعالیٰ کو عرش پر استواء کی وجہ سے جسم کی قسموں میں سے شمار کرنا انہی لوگوں کا کام ہے جو کہ سر، دُم، آنکھ اور کان کو ایک دوسرے سے تمیز کرنا نہ جانتے ہوں۔ ان مثالوں کے غور سے سننے کے بعد وہ استبعاد جو کہ استواء کی نسبت شکی لوگوں کے دل میں کھٹک رہا ہوگا بشرط انصاف انشاء اللہ تعالیٰ باہر نکل گیا ہوگا۔

اور یہ بات کہ استواء کی وجہ اور اس کا سبب اور اس سے غرض کیا ہے اور پھر اس کی کیفیت کس طرح کی ہوگی نہ تو سمجھنے کے لائق ہے اور نہ ان اوراق کے موضوع سے متعلق ہے اس تمام کے باوجود استواء کی کیفیت اور اپنی روح کے اپنے بدن کے ساتھ تعلق کو اس لمبی مصاحبت اور تسلیم شدہ نزدیکی کے ساتھ ہم نہیں جانتے۔ اس صورت میں تعلق کی کیفیت اور رحمن کے عرش اعظم پر استواء کا ادراک کیسے کر سکتے ہیں ہاں جس کسی کی آنکھ سے پردہ اٹھ گیا اس نے جو کچھ سنا تھا آنکھ سے پا لیا لیکن اس سے زیادہ کہ خداوند رحمن نے خود اس کے متعلق خبر دیدی اور اس کے رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرما دیا وہ بھی نہیں کر سکتا استغفر اللہ میں نے کیا کہا اس کو اتنا کہنا بھی کہاں نصیب ہو سکتا ہے کیونکہ الفاظ کی معانی پر مطابقت خبروں میں خبریں کے فہم کے مطابق اور انکی الفاظ کی بناوٹ پر اطلاع اور ان کے اس پر منطبق ہونے کی وجہ اور ان کے باہمی منطبق ہونے کی کیفیت اور پھر معانی کے نکالنے اور محکی عنہ سے ادراک کرنے کا معاملہ ہوتا ہے اور ظاہر ہے کہ یہ علم غیبوں کے جاننے والے اور ہر چیز کو جاننے والے اللہ کی بارگاہ کے ساتھ خاص ہے یا اس کے بعد اس کے رسول صلی اللہ

الجمله یک خلجانی دیگر است اگر بیخ و بنیادش برکنده شود زہی دولت۔ آں ایں است کہ استواء پس ازاں کہ علی در صلہ اش آرند بمعنی قعود و جلوس باشد۔ اندریں صورت اول بحث از تساوی و اقسام وی اخوات آں بجز باد پیمائی چہ باشد۔

دیگر آنکہ جلوس کہ از لوازم جسمیت است و تحیز را خواہد ایں جا چگونہ راست آید۔ بغرض رفع ایں خلش نیز قلم فرسائی منظور افتادہ۔

نظر بریں ایں ہیچداں گذارش پیرا است کہ جلوس را یکی از ہماں مضامین مشترکہ فیما بین واجب و ممکن باید فہمید و نظائر آں تا بہ گوش و چشم ناظراں ایں اوراق و سامعان ایں اقوال رسیدہ باشد پس چناں کہ در وجود و علم و قدرت وغیرہ اوصاف مشترکہ بتفریق ایں او صاف در ہر دو موطن برنگی جدا اطمینان خود کردہ اند ایں جا نیز باید کرد و واجب را واجب و ممکن را ممکن، آں را مقدس و منزہ ایں را آلودہ و ملوث باید داشت۔

دوم آنکہ ارادہ معنی جلوس و قعود نیز از استواء بشرط علی از کنایات ہماں استواء بمعنی تساوی است زیرا کہ قعود بر چیزی مستلزم آنست کہ آنرا مقعد و مجلس باید گفت۔ و پیدا است کہ مقعد و مجلس حقیقی ہماں قدر باشد کہ قعود براں واقع شود۔ اندریں صورت قعود علی الکرسی یا التخت وغیرہ بمعنی خود ہماں وقت باشد کہ زیادہ از مقعد و محل قعود نبود و اگر زیادہ باشد آں وقت کلام از سرحد حقیقت برآید و با حاطہ مجاز داخل شود و ظاہر است کہ در صورت قعود حقیقی استواء لازم است۔

علیہ وسلم کے ساتھ خاص یا کہ غرض اس طرف نظر نہیں ڈالنی چاہئے۔

البتہ ایک اور خلجان ہے اگر اسکی جڑ اور بنیاد اکھاڑ پھینکی جائے تو گویا بڑی دولت ہے۔ وہ خلجان یہ ہے کہ استواء اس کے بعد کہ حرف علیٰ اس کے صلہ میں لائیں قعود اور جلوس کے معنی میں ہوتا ہے۔ اس صورت میں تساوی اور اقسام تساوی اور اس کے اطراف سے اول بحث کرنا وقت ضائع کرنے کے سوا اور کچھ نہیں ہے۔

دوسرے یہ بات ہے کہ بیٹھنا جسم کے لوازم میں سے ہے اور وہ مکان کو چاہتا ہے۔ یہاں پر یہ بات کس طرح ٹھیک بیٹھی اس خلش کو دور کرنے کے لئے بھی قلم فرسائی منظور کرنی پڑی۔

اس پر نظر رکھتے ہوئے یہ نا چیز گذارش کرتا ہے کہ جلوس کو انہی واجب اور ممکن کے درمیان مشترکہ مضامین میں سے سمجھنا چاہئے اور اسکی نظیریں ان اوراق کو دیکھنے والوں اور ان اقوال کے سننے والوں کی آنکھوں اور کانوں تک پہنچ گئی ہونگی پس جیسا کہ وجود اور علم اور قدرت وغیرہ مشترکہ اوصاف میں ہر جگہ میں ان اوصاف کی تفریق کے ساتھ وجوب اور امکان کے مقام میں ایک جدا رنگ کے ساتھ اپنا اطمینان کر لیا ہے یہاں بھی کرنا چاہئے۔ اور واجب کو واجب اور ممکن کو ممکنی، اس (یعنی اللہ تعالیٰ) کو مقدس اور پاک اور منزہ اور اس (یعنی ممکن) کو آلودہ اور تھڑا ہوا سمجھنا چاہئے۔

دوسرے یہ کہ استواء سے بھی جلوس اور قعود (بیٹھنا) کے معنی کا ارادہ لفظ علیٰ کی شرط کیساتھ اسی استواء بمعنی تساوی کے کنایوں میں سے ہے کیونکہ کسی چیز پر بیٹھنا اس بات کو لازم ہے کہ اس کو بیٹھنے کی جگہ کہنا چاہئے اور ظاہر ہے کہ حقیقی بیٹھنے کی جگہ اسی قدر ہوتی ہے جس پر بیٹھنا واقع ہوتا ہے۔ اس صورت میں کرسی یا تخت وغیرہ پر بیٹھنا اپنے معنی میں اسی وقت ہوگا کہ جگہ اور مقام سے زیادہ بیٹھنا نہ ہو اور اگر جگہ سے زیادہ ہوگا تو اس وقت کلام حقیقت کی حد سے باہر نکل جائیگا اور مجاز کے احاطے میں آجائے گا اور ظاہر ہے کہ اصلی قعود کی صورت میں استواء

وایں ہم ہرکس وناکس داند کہ در کلام عقلاء خصوصاً در کلام ربانی تا مقدور نظر بر معانی حقیقیہ باید داشت۔ آری اگر دشوار افتد آں وقت بوسیلہ علاقے فیما بین از معنی حقیقی بمعنی مجازی مناسب مقام انتقال باید کرد وہمیں است کہ متشابہات کلام اللہ وحدیث را اکابر دین بر معانی حقیقیہ داشتند واجازت ارادہ معانی مجازیہ ندادند۔ وانیجا اگرچہ مجاز متعارف باشد ومجاز متعارف در کثرت استعمال ہمسنگ حقیقت بود لیکن تاہم مجاز مجاز است وحقیقت حقیقت۔ واگر از معنی اصلی منقول است باز ہم رعایت معنی اصلی ضرور بود بالجملہ لحاظ تساوی بہرحال ضرور است۔

اکنوں سخنے باید شنید کہ اہل فہم را انشاء اللہ بکار آید نسبتے کہ فیما بین الشیئین باشد اگر آں دو طرف او کہ منسوب الیہ ومنسوب باشند متحد النوع ہستند نسبت واقع فیما بین اوشاں نیز از نوع مناسب آنہا باشد وتشخص آں نسبت نیز از یک نوع مگر غرضم از تشخص آں است کہ لوحوق آں موجب تقطیع وقطع وبرید جزئی شدہ باشد۔ واگر مختلف النوع باشند نسبت واقع فیما بین از جنس قریب مناسب منسوبین باشد۔ اگر در جنس قریب شریک باشند وبعید باشد اگر در بعید باز تشخصی کہ لازم اوست نیمہ ازیں طرف باشد ونیمہ ازاں چوں اتصال نیز یکی از نسبتہا است اگر بین الجسمین باشد نوع اتصال مناسب حال اجسام باشد وتشخص اگرچہ از ہر طرف آید زیرا کہ تعین نسبت ووجود او منوط بوجود ہر دو است، اما از ہر طرف بیک نہج آید۔ واگر اتصال بین المغنین بود چناں چہ

ضروری ہے اور یہ بات بھی ہرکس وناکس جانتا ہے کہ عقلمندوں کے کلام میں بالخصوص کلام ربانی میں حتی الامکان حقیقی معانی پر نظر رکھنی چاہئے۔ ہاں اگر دشوار ہوجائے تو اس وقت حقیقی درمیانی علاقوں کے وسیلے سے معنی حقیقی سے مجازی معنی کی طرف مقام کے مناسب انتقال کرنا چاہئے اور یہی وجہ ہے کہ قرآن مجید اور حدیث کی متشابہ چیزوں کو دین کے بڑے بڑے علماء نے حقیقی معنی پر رکھا ہے اور مجازی معنی کے ارادہ کرنے کی اجازت نہیں دی اور یہاں پر اگرچہ متعارف مجاز ہوتا ہے اور مجاز متعارف کثرت استعمال میں حقیقت کے برابر ہوجاتا ہے لیکن پھر بھی مجاز مجاز ہے اور حقیقت حقیقت ہے اور اگر اصلی معنی سے منتقل کیا گیا ہے تو پھر بھی اصلی معنی کی رعایت ضروری ہوتی ہے۔ بالجملہ تساوی کا لحاظ ہر حال میں ضروری ہے۔

اب ایک بات سننی چاہئے کہ سمجھدار انسان کیلئے انشاء اللہ کام آئے گی۔ جو نسبت کہ دو چیزوں کے درمیان ہوتی ہے اگر اس کی دو طرفیں کہ منسوب الیہ اور منسوب ہیں ایک ہی نوع کے ہوں تو ان کے درمیان واقع ہونے والی نسبت ان ہی کے مناسب نوع سے ہوگی اور اس نسبت کا تشخص بھی ایک نوع کا ہوگا مگر میری غرض تشخص سے یہ ہے کہ اس کا لاحق ہونا قطع کرنے اور جزئی قطع وبرید کا موجب ہوا ہو اور اگر (وہ منسوب اور منسوب الیہ) مختلف النوع ہوں تو درمیان میں واقع ہونے والی نسبت منسوب الیہ اور منسوب کے مناسب جنس قریب ہی سے ہوگی۔ بشرطیکہ وہ جنس قریب میں شریک ہوں اور بعید جنس سے ہوگی۔ اگر بعید میں شریک ہوں گے پھر وہ تشخص جو اس کو لازم ہے آدھا ایک منسوب کے لحاظ سے ہوگا اور آدھا دوسرے کے لحاظ سے چونکہ اتصال بھی نسبتوں میں سے ایک نسبت ہے تو اگر دو جسموں کے درمیان ہوگی تو ان کے اتصال کی نوعیت جسموں کے حال کے مناسب ہوگی اور اس کا تشخص اگرچہ ہر طرف سے آئے کیونکہ نسبت کا

در ملزومات و لوازم آنہا باشد یا مابین اللازمین للملزوم الواحد بود نوع اتصال مناسب حال آن معانی بود و اگر مابین المتباینین بود پس این اتصال اگرچہ اتفاقی بود مگر مناسب حال جنس مشترک فیما بین منسوب و منسوب الیہ باشد۔ وازیں تقریر ہر کہ فہم ثاقب دارد فہمیدہ باشد کہ سوائے نقیضین ہر دو امر کہ باشند اتصال در آں ہا ممکن است زیرا کہ وجود را از اتصال بوجود انکار نباشد کہ از یک اصل اند۔ وہمچنیں عدم را از اتصال بعدم ابا نبود کہ از یک جنس اند۔

غرض حصص یک کلی ہمہ در اصل متصل باشند قسر قاسر متفرق و پراگندہ گردانید پس اگر قاسر از میان برخیزد باز ہماں اتصال پدیدار آید۔ نہ بینی کہ نور آفتاب قبل افتراق آں در مواقع مختلفہ کہ بوجہ حیلولت اشجار و دیوار ہا صورت بندد ہمہ یک شی واحد متصل بود وہمچو آفتاب آں نیز کرہ نورانی بود مگر بوجہ مذکور چہ قدر تفرقہ بمیان آمد کہ مپرس۔ لیکن اگر باز اشجار و دیوار ہا را از میان بردارند ہماں اتصال باز رنگ ظہور بر رخ کشد۔ البتہ وجود چیزی با عدم او کہ ہمانا متضاد و متناقض است آشتی ندارد۔

چوں ایں قدر مسلم شدمی باید شنید کہ وجود ہمچو دیگر کلیات چیزی واحد است بقسر ارادہ ازلی حصص او در مواضع مختلفہ و مواطن متنوعہ پراگندہ شد اگر آں قاسر از میان

تعین اور اسکا وجود دونوں کے وجود سے متعلق ہے۔ لیکن ہر طرف سے ایک ہی طریقہ آئیگا۔ اور اگر دو معنی کے درمیان اتصال ہو جیسا کہ ملزومات اور ان کے لوازم میں ہوتا ہے یا ایک ہی ملزوم کے دو لازموں کے درمیان ہوتا ہے تو اس اتصال کی نوعیت ان معانی کے حال کے مناسب ہوگی اور اگر دو متباین کے درمیان میں ہو تو یہ اتصال اگرچہ اتفاقی ہوگا۔ مگر منسوب اور منسوب الیہ کے درمیان جنس مشترک کی حالت کے مناسب ہوگا اور اس تقریر سے اس شخص نے کہ روشن سمجھ رکھتا ہے سمجھ لیا ہوگا کہ دو نقیضوں کے سوا جو دو امر بھی کہ ہونگے ان میں اتصال ممکن ہے کیونکہ وجود کا وجود کیساتھ اتصال ہونے سے انکار نہیں ہوتا کیونکہ دونوں کی اصل ایک ہے اور اسی طرح عدم کو بھی عدم کے ساتھ ملنے سے انکار نہیں ہوگا کیونکہ یہ بھی دونوں ایک جنس سے ہیں۔

غرض یہ ہے کہ ایک کلی کے حصے تمام کے تمام اصل میں متصل ہوتے ہیں کسی حائل ہونے والے نے درمیان میں حائل ہوکر پراگندہ کردیا پس اگر حائل درمیان سے ہٹ جائیگا تو پھر وہی ملاپ ظاہر ہو جائیگا کیا تم نہیں دیکھتے کہ آفتاب کا نور مختلف مواقع میں اس کے متفرق ہونے سے پہلے کہ درخت اور دیواروں کے حائل ہونے کی وجہ سے صورت اختیار کر لیتا ہے تمام ایک ملی ہوئی چیز ہوتا ہے اور سورج کی طرح وہ بھی نورانی کرہ ہوتا ہے مگر مذکورہ وجہ سے کس قدر درمیان میں تفرقہ پڑ گیا کہ کچھ پوچھو نہیں لیکن اگر پھر درختوں اور دیواروں کو درمیان سے نکال دیں تو نور میں پھر وہی اتصال سطح پر ظاہر ہوگا البتہ کسی چیز کا وجود اسکے عدم کیساتھ جو کہ وہی تناقض کا خلاصہ ہے صلح کرنا نہیں جانتا۔

جب اس قدر مان لیا گیا تو پھر سننا چاہئے کہ وجود دوسری کلیات کی طرح واحد ہے البتہ اللہ تعالیٰ کے ارادے کے حائل ہو جانے سے اس کے حصے مختلف جگہوں اور متعدد مواقع میں پراگندہ ہوگئے اگر وہ درمیان سے اٹھ جائے تو وہ حصے جو کہ ازل میں متصل

برخیزد آں حصص کہ ازل متصل بودند باز متصل شوند۔ واگر قاسر مذکور یک حصہ را از جائی کشیدہ بحصہ دیگر کہ ازو دور تر بود گرہ بندد ہمچو اجزاء آب رواں و تموج کہ نزدیک آناں دور شود و دور نزدیک اتصال پذیرد۔ و ظاہر است کہ روانگی و تموج نیز یکے از شیون وجودی است کہ وجود مطلق در آغوش دارد و اینکہ از عدم کلیت و جزئیت وجود مطلق خبر یافتہ و منافی ایں نیست۔

غرض ازیں قول آں است کہ وجود مطلق در مرتبہ ذات از ہر قید کہ باشد معری است۔ نہ ایں کہ کلیت و جزئیت عارض حال او نیز نتواں شد۔ حاشا و کلا۔ کس نمی داند کہ کلیت و جزئیت نیز از اعتبارات وجودی ست۔ ہمیں است کہ وجود بہ ثبوت ایں اوصاف بکار آمد۔

بالجملہ وجود را با وجود پر خاش نبود خصوصاً وجود واجب و ممکن کہ یکے را با دیگر اتحاد ہمیں اتصال باشد۔ اگر ممکن از واجب رابطہ اتصال بشکند وجودش ہمچو نور آئینہ کہ رویش از آفتاب بگرداند و بساط نورش را از چہرہ اش بکشد قدم بعدم نہد۔ نظر بریں اتصال تجلی رحمانی بعرش عظیم بلکہ با ہر موجود ممکن۔ اگر کلام باشد در تساوی و عدم تساوی باشد۔ مگر ہر چند تخیل تساوی عرش مجید با تجلی مذکور دشوار است۔ چہ سوائے ایں قید کہ تجلی گویند و دیگر قیود لازمہ ایں قید بوجوہ اطلاق و لا تناہی است و در تجلی گفتن خطا است۔ تجلی و عکس چیزی را با او علاوہ فرق اصل و ظل و لوازم آں بہمہ نہج اتحاد باشد چنانچہ پیشتر بہ ثبوت رسید و ظاہر است کہ عرش مجید با ایں ہمہ عظمت و کرامت متناہی و محدود و مشخص موجود است۔ با تساوی تجلی مذکور او را چہ کار۔ لیکن ہر کہ

حصے پھر متصل ہو جائیں گے اور اگر مذکورہ حائل ایک حصے کو ایک جگہ سے کھینچ کر دوسرے حصے کی طرف کہ اس سے زیادہ دور ہو جوڑ دے تو جاری اور موجیں مارنے والے پانی کے اجزا کی طرح کہ اس کا نزدیک حصہ دور ہو جاتا ہے اور دور کا حصہ نزدیک ہو کر مل جاتا ہے اور ظاہر ہے کہ روانی اور تموج بھی ایک وجودی شانوں میں سے ہے کہ وہ شان مطلق وجود کو آغوش میں رکھتی ہے اور یہ بات کہ وجود مطلق کے کلی اور جزئی نہ ہونے کی تم نے خبر پائی ہے اس بات کے منافی نہیں ہے۔

اس قول سے غرض یہ ہے کہ وجود مطلق ذات کے مرتبے میں ہر قید سے جو کہ ہو سکتی ہے آزاد ہے۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ کلیت اور جزئیت اسکی حالت کو عارض بھی نہیں ہو سکتی ہم ہرگز نہیں۔ کون نہیں جانتا ہے کہ کلیت اور جزئیت بھی وجود کے اعتبارات میں سے ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وجود ان اوصاف کے ثبوت کیلئے ضروری ہوا۔

مختصر یہ کہ وجود کو وجود کے ساتھ کوئی پرخاش نہیں خاص طور پر واجب اور ممکن کا وجود کہ ایک دوسرے کیساتھ اسی ملاپ کی اتحاد رکھتا ہے۔ اگر ممکن واجب سے اتصال کا تعلق توڑ ڈالے تو اس کا وجود آئینے کے نور کی مانند کہ اگر آئینے کے چہرے کو آفتاب کی طرف سے الٹا کر دیں اور اس کے نور کی بساط کو اس کے چہرے سے کھینچ لیں تو ممکن کا وجود معدوم ہو جائیگا۔ اس بنا پر رحمان کی تجلی کا ملاپ عرش عظیم ہی کیساتھ کیا ہر موجود کے ساتھ ممکن ہے۔ اگر کلام ہوگا تو تساوی اور عدم تساوی میں ہوگا۔ مگر تجلی مذکور کے ساتھ مگر عرش مجید کا مذکورہ عرش مجید کے مساوی ہونے کا تخیل ہر چند کہ دشوار ہے کیونکہ اس قید کے سوا کہ اس کو تجلی کہیں اس قید کیلئے دوسری لازمی قیود وجوہ یا ہمہ وجوہ اطلاق اور لا تناہی ہیں ور نہ تجلی کہنا ہی غلط ہے۔ کسی چیز کے عکس اور تجلی کو اس چیز کے ساتھ ہر طور سے اتحاد ہوتا ہے۔ جیسا کہ پہلے ثابت ہو چکا ہے اور ظاہر ہے کہ عرش مجید اپنی

این قدر میداند که قاعد و جالس را با مقعد و مجلس تساوی
من وجه باشد نه بجمیع الوجوه اعنی طرف و سطح متصل او
مجلس که هم سطح باشد با آن مجلس اعنی آن سطح مساوی است
نه اینکه جمله اطراف و سطوح جسم جالس با سطح مجلس مساوی
باشند انشاء الله در تساوی مقید و محدود من وجه و غیر
مقید من وجه با مقید بجمیع الوجوه هم تامل نخواهد کرد.
اگر مثال مطلوب است باید شنید که:

تمام عظمت اور کرامت کے باوجود ایک متناہی محدود اور مشخص
موجود ہے۔ تجلی مذکور کی تساوی کے ساتھ اس کا کوئی تعلق نہیں لیکن
جو شخص اتنی بات جانتا ہے کہ قاعد اور جالس (بیٹھنے والے) کو مقعد
اور مجلس (بیٹھنے کی جگہ) کے ساتھ کسی ایک وجہ سے تساوی ہوتی ہے
نہ کہ تمام وجوہ سے یعنی بیٹھنے والے کے جسم سے ملی ہوئی سطح اور طرف
جو بیٹھنے کی جگہ کے ہم سطح ہوتی ہے بس یہ سطح مساوی ہے یہ نہیں کہ اس مجلس
کے ساتھ یعنی اس سطح کے ساتھ کہ بیٹھنے والے کے جسم کی تمام سطحیں اور
جانبین بیٹھنے کی جگہ کی سطح کے مساوی ہوں تو انشاء اللہ یہ بات سمجھنے والا شخص من وجہ محدود اور مقید اور من وجہ غیر
مقید کی بجمیع الوجوہ مقید کے ساتھ تساوی کی نسبت میں بھی تامل نہ کرے گا اگر تمہیں مثال درکار ہے تو یوں سن لو کہ:

**مثال** دائره از هر طرف مقید و محدود باشد لیکن سطح
خارج از محیطش اگر بهر جانب الی غیر النهایت
برود آن بهمه هیئت مجموعی چو حلقه ہالہ آن دائره باشد
و ظاهر آن دائره با باطن آن حلقه مساوی باشد و در عرف
بعض اوقات گویند که این حلقه بایں دائره برابر آمد۔ پس
همیں طور اگر تجلی رحمانی را که من وجه مقید راست و بوجوه باقیه
مطلق با عرش مجید نسبت انطباق و اتصال بطور مذکور
و تساوی باو باشد چه محال است۔ مرجع این تساوی بتساوی
جهت تلقی او بجهتی از جهات عرش اعظم خواهد بود نه
اینکه از طرف لاتناهی و اطلاق با تناهی هم برابر شد الغرض
مس و جلوس و تساوی که از لفظ استوی مفهوم می آید.
آن رست بایں طور است که گفتیم نه بطوریکه جسم را با
جسم دیگر باشد حاشا و کلا و اگر مس و اتصال و جلوس
نیست و چه عجب که نباشد زیرا که این لفظ بهر او موضوع
نیست در بعض مواضع مجازاً لازم آید۔ ما را در اثبات او

**مثال** دائرہ[1] ہر طرف سے مقید اور محدود ہوتا ہے لیکن
اگر اس دائرے کے احاطے سے باہر کی سطح کو اگر
ہر جانب سے بے انتہا کھینچتے چلے جائیں تو وہ ساری بیرونی سطح
مجموعی حیثیت سے اس دائرے پر ایک حلقہ ہالہ کی شکل ہوگا اور اس
دائرے کی بیرونی سطح مجموعی حیثیت سے اس حلقے کے اندرونی خط
کے ساتھ برابر[2] ہوگی اور عرف میں بعض اوقات یوں کہہ دیتے کہ یہ حلقہ
اس دائرے کے برابر ہوگیا ہے۔ اسی طرح رحمان کی تجلی کو جو ایک وجہ
سے مقید اور باقی وجوہ سے مطلق ہے عرش مجید کے ساتھ مذکورہ
طریقہ پر انطباق اور اتصال اور تساوی کی نسبت ہو جائے تو کیا
محال ہے۔ کیونکہ اس تساوی کا مرجع عرش اعظم کی جہات میں سے
کسی ایک جہت کیساتھ اس تجلی کی جہت مقید کے مساوی ہونے کی طرف ہوگا
نہ یہ کہ لاتناہی اور اطلاق کی طرف سے بھی متناہی کے برابر ہوگیا
غرض یہ کہ مس کرنا اور بیٹھنا اور تساوی جو کہ لفظ استوی سے سمجھی
آتی ہیں اگر ہیں تو اس طرح پر ہیں جیسا کہ ہم نے بیان کیا اس طرح پر
نہیں جیسی کہ ایک جسم کو دوسرے جسم کیساتھ ہوتی ہے ہرگز نہیں۔ اور اگر

[1] 

دائرے کی اندرونی شکل باطن دائرہ کی طرح ہی ہوتی ہے۔ مترجم

[2] بیرونی سطح اندرونی خط کے برابر اس طرح ہوگی  مترجم

اسرار نیست۔ البتہ مفہوم استوا و تساوی را از دست دادن خیلی بر دل گراں است کہ ایں مفہوم اصلی لفظ قرآن است۔ البتہ تصحیح استوا و مثال می باید کرد و فوقیت را ملحوظ باید داشت۔ لیکن پس از استماع مثال دائرہ و حلقہ بالا، استخراج مثالش ہر کس را سہل باشد۔ با ایں ہمہ تغیر مناسب ایں ہیچمداں خود غرض پرداز است۔

اگر مخروطی ناقص را اعنی سر بریدہ را کہ دائرہ راس او مساوی دائرہ دیگر باشد و از جانب قاعدہ غیر متناہی بود سرنگوں بالائے آں دائرہ قدری فاصلہ گذاشتہ معلق تصور کنند باوجود بقاء لاتناہی انطباق و تساوی و فوقیت و انفصال بدست آید۔ لیکن حق ہماں است کہ معنی عرفی اعنی قعود و جلوس منزہ از کیف و کم و چون و چرا مراد گیرند و بتقریریکہ بالا گذشت اطمینان خود نمایند و اوہام فاسدہ را از دل دور اندازند۔

چوں ایں قدر بعون اللہ تعالیٰ بدل نشست سخن دور افتادہ را میگیریم

جائے اَلرَّحْمٰنُ عَلَی الْعَرْشِ اسْتَوٰی فرمودہ اند وجائے وَاللّٰہُ بِکُلِّ شَیْءٍ مُّحِیْطٌ می فرمایند۔ موضوع

مس، اتصال اور جلوس نہیں ہے اور کیا عجب کہ یہ ہو کیونکہ یہ لفظ اس کے لئے وضع نہیں کیا گیا ہے بلکہ بعض مواقع میں مجازی طور پر لازم آجاتا ہے تو ہمیں اس کے ثابت کرنے پر اصرار نہیں ہے۔ ہاں یہ ضرور ہے کہ استواء اور تساوی کے مفہوم کو ہاتھ سے جانے دینا دل پر بہت شاق ہے کیونکہ لفظ قرآنی (استوی)[1] کا یہ اصلی مفہوم ہے۔ البتہ استواء کی تصحیح ایک مثال میں کر دینی چاہئے اور فوقیت مد نظر رکھنی چاہئے لیکن دائرے اور حلقہ بالا کی مثال کے غور سے سننے کے بعد اسکی کوئی اور مثال نکال لینا ہر شخص کیلئے سہل ہوگا۔ اس کے باوجود مثال میں مناسب تبدیلی کے متعلق یہ ناچیز بیان کرتا ہے۔

اگر ناقص مخروط[2] کو جس کا سر کٹا ہوا ہو جس کے راس کا دائرہ ایک دوسرے دائرے کے مساوی ہو اور قاعدے کی طرف سے غیر متناہی چلا جائے اس کا سر نیچا کر کے اس دائرے سے اوپر تھوڑا فاصلہ چھوڑ کر معلق تصور کر لیں تو لاتناہی رہنے کے باوجود انطباق، تساوی اور فوقیت اور انفصال سب حاصل ہو جائیگا لیکن حق بات وہی ہے کہ استواء کے عرفی معنی مراد لیں یعنی ایسا قعود اور جلوس جو کیف، و کم اور چوں و چرا سے منزہ ہو اور جو تقریر اوپر گذری اس سے اپنا اطمینان کر لیں اور فاسد خیالات کو دل سے نکال دیں۔

جب اتنا کچھ اللہ تعالیٰ کی توفیق سے دل میں بیٹھ گیا تو جس مضمون سے ہم دور جا پڑے ہیں اسکی طرف چلتے ہیں (اور وہ یہ ہے کہ) کسی جگہ تو اللہ تعالیٰ نے اَلرَّحْمٰنُ عَلَی الْعَرْشِ اسْتَوٰی فرمایا ہے اور ایک جگہ قرآن کریم میں وَاللّٰہُ بِکُلِّ شَیْءٍ مُّحِیْطٌ فرماتے ہیں موضوع

---

[1] ثُمَّ اسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ یا اَلرَّحْمٰنُ عَلَی الْعَرْشِ اسْتَوٰی میں موجود ہے۔ مترجم

[2] مخروطی شکل وہ کہلاتی ہے جو اوپر سے پتلی اور نیچے سے موٹی ہو جیسے گاجر کی شکل۔ مترجم

[3] منطق کی اصطلاح میں موضوع اور محمول وہی معنے رکھتے ہیں جو نحو میں مبتدا اور خبر کے ہوتے ہیں۔ جیسے اَلْقَلَمُ طَوِیْلٌ میں القلم مبتدا ہے اور طویل خبر ہے منطق میں القلم کو موضوع اور طویل کو محمول کہتے ہیں چنانچہ اَلرَّحْمٰنُ عَلَی الْعَرْشِ اسْتَوٰی میں الرحمٰن اور وَاللّٰہُ بِکُلِّ شَیْءٍ مُّحِیْطٌ میں اللہ موضوع ہے اور علی العرش استوی اور بِکُلِّ شَیْءٍ مُّحِیْطٌ محمول ہیں۔ [4] قاعدہ وہ خط ہے جس پر شکل کی ساخت قائم ہو۔ مترجم

نشست وتقدست دگر بنام خلامی نشانم۔

روح راہم تعلق خاص است بدماغ وہم محیط است بجملہ اطراف وجوانب بدن راپس از لحاظ ایں امر کہ حیات جسم بالعرض است وہر صفتی عرضی را صادری باید از طرف موصوف بالذات۔ کیفیت احاطہ روحانی بنسبت جسم بوضوح پیوست اندریں صورت آں تعلق خاص کہ بنسبت دماغ و دل یا ہر عضویکہ گوئید مسلم است حصۂ مصدر باشد نہ صادر۔ زیرا کہ یک شی را عموم وخصوص تعلق متعقل نیست۔ چہ خصوص نفی تعلق بسواء مخصوص مے خواہد۔ و عموم وجود تعلق بما سواء را خواستگار۔

الغرض چنانکہ اینجا اصل روح را استواء بدماغ حاصل است وصادر را احاطۂ تمامی جسم ہمچنیں تجلی اعظم را استواء بردماغ عالم باشد کہ عرش اعظم است و بدل او کہ حقیقت کعبہ باید گفت تعلق خاص۔ باقی ماند نزول ربانی بر آسمان دنیا پس از استماع مقدمات ممہدہ ومعروضات سابقہ آں قابل تامل نماند۔ زیرا کہ شی واحد را در مظاہر فوق و تحت ویمین ویسار وغیرہ مواطن متعددہ تجلی ممکن است وباعتبار اختلاف مظاہر ومرایا تجلیات را صعود و نازل ومستوی الیہ گفتن روا باشد۔ اما اصل متجلی بہر حال بیک حال باشد کہ بود وازاں جا کہ تجلی بطوریکہ عرض کردہ شد عین متجلی باشد ایں ہمہ احکام بجانب او منسوب شدند۔ غرض از نزول او تعالیٰ بر آسمان دنیا استواء او عرش واحاطہ کل شی کہ ہر او تعالیٰ مسلم شد یا طل نشود و آں منظور فیہ کہ از لفظ ایں متوہم شد یا ایں ظرفیت کہ از

تو دل میں بیٹھ گیا ہے اور خدا کا نام لیکر کچھ اور دلنشیں کرتا ہوں۔

دیکھو روح کا دماغ سے بھی ایک خاص تعلق ہے اور وہ بدن کے تمام اطراف وجوانب کو محیط بھی ہے پس اس امر کا لحاظ کرتے ہوئے کہ جسم کی زندگی بالعرض ہے اور ہر عرضی صفت کے لئے موصوف بالذات کی طرف سے ایک صادر چاہئے تو اس سے جسم کی بنسبت روحانی احاطے کی کیفیت واضح ہو گئی۔ اس صورت میں وہ خاص تعلق جو کہ دل و دماغ یا جس عضو کے متعلق بھی کہیں مسلم ہے کہ وہ مصدر کا حصہ ہوگا نہ کہ صادر کا۔ کیونکہ ایک ہی چیز کے لئے تعلق کا عموم اور خصوص تصور میں نہیں آسکتا کیونکہ خصوص مخصوص کے سوا تعلق کی نفی چاہتا ہے اور عموم ماسوا کے ساتھ تعلق کا وجود چاہتا ہے۔

الغرض جیسا کہ اس جگہ اصل روح کو دماغ پر استواء حاصل ہے اور صادر کو تمام جسم کا احاطہ۔ اسی طرح تجلی اعظم (خدا) کی تجلی کو عالم کے دماغ پر استواء حاصل ہے جو کہ عرش اعظم ہے اور اسکے دل کے ساتھ جسکو حقیقت کعبہ کہنا چاہئے خاص تعلق ہے رہا نزول ربانی دنیا کے آسمان پر تو مذکورہ مقدمات اور سابقہ بیانات کو غور سے سننے کے بعد وہ واضح ہو جاتا ہے کہ سوچ بچار کی اس میں ضرورت نہیں رہتی۔ کیونکہ ایک ہی چیز کے لئے اوپر نیچے دائیں اور بائیں وغیرہ کے مظاہر میں مختلف مقامات پر تجلی ممکن ہے اور مظاہر اور مرایا کے اختلاف کے اعتبار سے تجلیات کو اوپر چڑھنے والی اور نیچے اترنے والی اور مستوی الیہ کہنا درست ہوگا لیکن اصل تجلی کرنے والی چیز (یعنی اللہ تعالیٰ) ہر حال میں ایک ہی حالت پر ہوگی جس پر کہ وہ تھی۔ اور چونکہ تجلی اس طور پر کہ عرض کیا گیا متجلی کا عین ہوگی یہ سب احکام اسی کی طرف منسوب ہوئے۔ غرض خداتعالیٰ کے آسمان دنیا پر نازل ہونے سے استواء عرش اور احاطہ کل شی

ملہ صاعد و نازل، مستوی بہ تحت، فوق اور یمین، ویسار وغیرہ۔ مترجم

واحاطہ متوہم گردید مصادم نگردد۔ واللہ تعالیٰ اعلم وعلمہ اتم و احکم۔

چوں از ضروریات متعلقہ مضمون حدیث کہ انشاء اللہ بہر ایمان جملہ متشابہات بشرط فہم کافی باشد فراغت یافتہ، وقت آنست کہ بشرح الفاظ باقیہ حدیث مسبوق الذکر اشارہ کنم۔ در لفظ

## ماتحته هواء وما فوقه هواء

دو احتمال است۔

یکی آنکہ مَا نافیہ باشد۔ اندریں صورت ہیچ حاجت خامہ فرسائی نیست۔ چہ خلاصہ کلام ایں وقت ایں باشد کہ ایں عماء یعنی سحاب مثل ابر مشہور و معروف زیر ہواء و بر ہواء نیست و نہ در تحرک خود از محلی بمحلی محتاج او۔ و ظاہر است کہ ایں امر نہ است ظاہر الصحت کس نمی دانم کہ بنسبت صادر اول دریں بارہ تامل کند ایں ہواء ایں عالم را تا آں درگاہ عالی رسائی کجا۔ تحرک و تموج او بذات خود است۔ اگر فیضی ازو بما ہیتی میرسد خود بتحرک او می خیزد و دریں بارہ آفتاب و فیض او را کہ نور زمیں است مثلا بہر مثال پیش نظر باید آورد۔

۲۔ و اگر کلمہ مَا دریں دو جملہ موصولہ شدہ بظاہر ہمیں حق می نماید چہ وقت تکریر نفی پس از مَاء نافیہ کلمہ لا آرند نہ مَا۔ مگر آنکہ ایں ہم روا باشد۔ اندریں صورت شرح ایں ہوا او می باید شنید۔

ہوا گاہی بمعنی خالی آید۔ چنانچہ از قولہ تعالیٰ

کہ ان خلاء تعالیٰ کے لئے مسلم ہے باطل نہیں ہوتا اور وہ ظرفیت جو کہ زمین و کہاں اک خلاء سے متوہم ہوتی اس ظرفیت کیساتھ جو کہ احاطہ سے متوہم ہوئی مصادم نہیں ہوتی واللہ تعالیٰ اتم واعلم واحکم۔

جب مضمون حدیث سے متعلقہ ضروریات جو کہ انشاء اللہ تمام متشابہات پر ایمان لانے کیلئے بشرط فہم کافی ہیں، فراغت پا کر وہ وقت آپہنچا ہے کہ حدیث مذکورہ سابق کے باقی الفاظ کی شرح کی طرف اشارہ کروں۔

## ماتحته هواء وما فوقه هواء

کے لفظوں میں دو احتمال ہیں:۔

۱۔ ایک تو یہ ہے کہ مَا نافیہ ہو۔ اس صورت میں تو قلم گھسنے کی کوئی ضرورت ہی نہیں رہتی کیونکہ کلام کا خلاصہ اس صورت میں یہ ہوگا کہ یہ عماء یعنی بادل مشہور و معروف ابر کی طرح ہوا کے نیچے اور ہوا کے اوپر نہیں ہے اور نہ ایک جگہ سے دوسری جگہ کو اپنی حرکت میں اس ہوا کا محتاج ہے اور ظاہر ہے کہ یہ بات صحت مضمون کے لئے بالکل ظاہر ہے میں کسی کے متعلق بھی یہ نہیں جانتا کہ صادر اول یعنی خدا تعالیٰ کے متعلق اس بارے میں ذرا بھی تامل کرے گا (کیونکہ) اس دنیا کی ہوا کی اس بارگاہ عالی تک رسائی کہاں، اس ابر کی حرکت اور تموج بذات خود ہے اگر اس ابر کا کوئی فیض کسی ماہیت کو پہنچتا ہے تو خود اس فیض ابر کی حرکت سے پہنچتا ہے اور اس بارے میں آفتاب اور اس کے فیض کو جو کہ دھوپ کہلاتی ہے مثال کے طور پر پیش نظر رکھنا چاہئے۔

۲۔ اور اگر (ماتحته هواء وما فوقه هواء) کے دونوں جملوں میں مَا موصولہ ہو اور بظاہر یہی درست معلوم ہوتا ہے کیونکہ حرف نفی کو مکرر لانے کی صورت میں مَا نافیہ کے بعد لفظ لا لاتے ہیں نہ کہ مَا مگر اگر اس میں مَا کے بعد مَا لانا بھی درست ہو تب اس صورت میں کہ مَا کو موصولہ مانا جائے تو پھر اس کی تفصیل بھی سنا دینی چاہئے۔

ہوا کے معنی کبھی خالی کے بھی آتے ہیں جیسا کہ اللہ تعالیٰ

وَاَفْئِدَتُهُمْ هَوَاءٌ

ہمیں معنی مراد داشتہ اند۔ و ہر چہ مراد داشتہ اند بجا است۔ چہ ہوا بچشم نظر نیاید و دیدنی سبب موطن او خالی ماند۔ اندریں صورت حاصل ایں ارشاد و مفاد ہم

اَنْتَ الْاَوَّلُ فَلَيْسَ قَبْلَكَ شَيْءٌ
وَاَنْتَ الْاٰخِرُ فَلَيْسَ بَعْدَكَ شَيْءٌ

در نفی غیر برابر باشند و در افادہ ایں معنی مرادف

كَانَ اللّٰهُ وَلَمْ يَكُنْ مَعَهٗ شَيْءٌ

بوند۔

و گاہی ہوا او بر ہواء معروف اطلاق کنند و بزعم احقر بایں معنی ہم ہوا او را دریں کلام مساغ است مگر آں مقولہ را پیشتر پیش نظر باید کشید کہ

غیب را ابری و آبی دیگر است
آسمان و آفتاب دیگر است

غرض حقائق مشترکہ عالم وجوب و امکان بیک نسق نباشند۔ ہوا او آں عالم را ہمچو آں عالم از شوائب امکان کہ ہواء ایں عالم را اثار ناگزیر است مقدس و منزہ باید فہمید۔ آری اصل غرض را کہ آں حقائق موضوع بہر آں باشد قدر مشترک باید داشت

نظر بریں چوں نگہ کردیم غرض اصلی را مشترک در ہواء ایں عالم و ارادہ و محبت و غضب وغیرہ محرکات و مصادر افعال خداوندی یافتیم۔

مرادم ازیں غرض ایں است کہ ہر فعل را از محرکات ارادہ ناگزیر است و محرکات افعال ہمیں اخلاق و امثال آں باشد کہ اجمال آں قوت عملیہ باید گفت و اولین فعل کہ ازاں درگاہ صادر یابد ہمیں اعطاء وجود باشد کہ مفادش تعلق صادر اول بماہیت ممکنی بود۔ اندریں صورت ایں

کے قول وَاَفْئِدَتُهُمْ هَوَاءٌ

سے یہی خالی کے معنی مراد لیتے ہیں اور جو معنی بھی مراد لیتے ہیں درست ہیں کیونکہ ہوا آنکھ سے دکھائی نہیں دیتی اس لئے اس ہوا کا مقام خالی معلوم ہوتا ہے اس صورت میں اس فرمانے کا حاصل اور سب غیر کی نفی میں کا مفاد

اَنْتَ الْاَوَّلُ فَلَيْسَ قَبْلَكَ شَيْءٌ
وَاَنْتَ الْاٰخِرُ فَلَيْسَ بَعْدَكَ شَيْءٌ

غیر کی نفی میں برابر ہیں اور افادی پہلو کے اعتبار سے یہ معنی

كَانَ اللّٰهُ وَلَمْ يَكُنْ مَعَهٗ شَيْءٌ

کے مرادف ہونگے۔

اور کبھی ہوا کا معروف ہوا پر اطلاق کرتے ہیں اور احقر کے خیال میں اس معنی کی بھی کلام میں گنجائش ہے لیکن (اس معنی کو اختیار کرنے میں) اس مقولے کو پہلے پیش نظر لانا چاہئے کہ

غیب کا بادل اور پانی اور ہی ہوتا ہے
اور (اس کا) آسمان اور آفتاب اور ہی ہے

غرض وجوب اور امکان کے عالم کی مشترکہ حقیقتوں کی غرض یکساں نہیں ہوتی۔ اس عالم کی ہوا کو اسی عالم کی مانند عالم امکان کی آلودگیوں سے جو اس عالم کی ہوا کیلئے ضروری ہیں پاک اور منزہ سمجھنا چاہئے۔ ہاں اصل غرض کو کہ اس کے لئے وہ حقائق موضوع ہیں قدر مشترک رکھنا چاہئے۔

اس کے پیش نظر جب ہم نے نگاہ ڈالی تو اصل غرض کو اس عالم کی ہوا میں۔ اور خداوندی افعال کے مصادر محرکات ارادہ محبت اور غضب وغیرہ میں مشترک پایا۔

میرا مطلب اس اصل غرض سے یہ ہے کہ ہر فعل کے لئے کسی نہ کسی ارادے کے محرکات کا ہونا ضروری ہے اور افعال کو حرکت میں لانے والی یہی اخلاق اور ان جیسی چیزیں ہوتی ہیں کہ اجمالاً اس کو قوت عملیہ کہنا چاہئے اور سب سے پہلا فعل جو اس بارگاہ خداوندی سے صادر ہوتا ہے۔ وہ یہی وجود کا عطا کرنا ہے کہ اس کا حاصل ممکن کی حقیقت

محرکات را با صادر اول همان نسبت باشد که هوا را با ابر
چنانکه اجتماع ابر و تفرق آن منوط بتحریک هوا است۔ ہمیں
طور انضمام صادر اول بما ہیتی یا انفصال آن وتنوع
آن از یک طرف بطرف دیگر که ہمانا مفید اجتماع بعض
ابزاء بالبعض و افتراق بعض از بعض باشد منوط بقوت
عملیه است و پیدا است که رأس و رئیس ایں محرکات بر
اراده باشد چنانچه بدیہی است پس مجموعه حب و اراده
که مبدا و منشا آں تنوع است که سرمایه افتراق و اجتماع
گردیده اینجا بمنزله ہوا برای ابر باشد و شاید ہمیں است
که حب را ہوی گویند و اراده که ماخذ او رود است
و با مراد و تہ اتحاد مخرج دارد و نیز ہمیں سبب ہویا ماده
شد که سرمنشا او حب باشد

الغرض ہوا آں عالم اگر ہست بظاہر ایں است و ظاہر
است که از حب گرفته تا اراده ہمه از صفات انضمامیه وجود
اند که از ہر طرف او جلوه ظہور دارند۔ اندریں صورت
ایں ارشاد که

ما تحته ھواء وما فوقه ھواء

اشاره با حاطه از ہر طرف باشد و تشبیه ہوا بشکه زیر و
بالا ابر باشد راست آید۔

باقی ماند اینکه اول ہمه صفات را اعتبار یات گفته
وایں جا با انضمام قائل شده ازیں تہافت کلام اگر اعتبار
اقبل و ما بعد برہم نشده۔

**خلش** | باری ازیں چه کم که بناء مطالب ما سابقه برہم زده
یا اصل ایں مطلب برکنده شد۔ ایں خلش را
نیز از دل ناظراں برآوردن ضرور افتاد۔

کے ساتھ صادر اول کا تعلق ہو جاتا ہے۔ اس صورت میں ان
محرکات کو صادر اول کے ساتھ وہی نسبت ہوگی جو ہوا کو ابر کے
ساتھ ہے۔ جیسا کہ بادل کا اکٹھا اور منتشر ہونا ہوا کی حرکت پر
موقوف ہے اسی طرح صادر اول کا کسی ماہیت کے ساتھ اتصال
اور انفصال اور اس کا ایک طرف سے دوسری طرف کو تنوع تاکہ
اور اس کا فائدہ بعض اجزا کو بعض کے ساتھ اکٹھا اور جدا کرنا ہے تو
قوت عملیہ سے متعلق ہوا اور ظاہر ہے کہ ان محرکات کی اصل اصول اس کا
ذاتی تقاضا ہے جو حب کے نام سے موسوم ہوا اور ان محرکات کا منتہا
ارادہ پر ہوتا ہے جیسا کہ واضح ہے پس حب اور ارادے کا مجموعہ کہ
اس کا مبداء اور منشا تنوع ہے جو کہ اتصال اور انفصال کا سبب
بنا یہاں پر ابر کیلئے ہوا کی جگہ ہوگا اور شاید یہی وجہ ہے کہ حب کو ہوی
کہتے ہیں اور ارادہ کہ اس کا ماخذ رود (یعنی تلاش) ہے اور وہ لفظ
مراودت کیساتھ مخرج کا اتحاد رکھتا ہے نیز اسی سبب سے ارادہ کے نام سے
موسوم ہوا کیونکہ اس کا منشا حب ہے

الغرض اس عالم کی ہوا اگر ہے تو بظاہر یہ ہے اور ظاہر
ہے کہ حب سے لیکر ارادہ تک تمام وجود کی صفات انضمامیہ
میں سے ہیں کہ اس کے ہر طرف سے جلوہ گر ہوتے ہیں۔ اس صورت
میں آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد کہ

ما تحته ھواء وما فوقه ھواء

ہر طرف سے احاطہ کرنے کا اشارہ ہوگا اور اس ہوا سے تشبیہ
دینا جو بادل کے نیچے اور اوپر ہوتی ہے ٹھیک بیٹھ جاتا ہے۔

باقی رہا یہ کہ اول میں تمام صفات کو اعتباری کہا اور
یہاں پر ان صفات کے انضمام کے قائل ہو گئے تو اس کلام کیلئے
ڈھیلے پن سے ماقبل اور مابعد کے اعتبار کا شیرازہ منتشر نہیں ہوا

**دغدغہ** | پھر بھی اس سے کیا کم کہ سابقہ مطالب کی بنیاد ہل
گئی۔ یا اس مطلب کی بنیاد اکھڑ گئی۔ اس خلش کو بھی
ناظرین کے دل سے نکال ڈالنا ضروری ہو گیا۔

## ازالہ خلش

بنام خدا سخنی می‌گویم که راویان معقول اگرچه روایتی بتصدیق او تلاوت نکنند اما ناظران دفتر عقل را ماخذ او پیش نظر باشد و بدیں سبب بشہادت او با ضرور بر خیزند۔ آں ایں است کہ

از وجود تا عدم ذا فاصلہ نیست کہ گنجایش تخلل مفہومی دیگر باشد۔ باز عدم را بذات خود تحقق نیست [1] تا باطوار وجودی چہ رسد۔ اندریں صورت وجودیات ہمہ از اقسام وجود باشند مگر حالی وجود خود دانستی کہ در تحقق خود محتاج دیگران نیست بلکہ دیگران در وجود و تحقق خود محتاج وجود باشند ورنہ اولیت حمل الوجود وجود محض خواب پریشاں بود زیرا کہ احتیاج از امارات عدم تحقق فیہ در خود باشد پس اندریں صورت وجود وجود و حمل او برو عرضی باشد و ہر کہ بہر ایں بالعرض موصوف بالذات باشد آنجا حمل اولی بود ورنہ باز ہمیں خرابی احتیاج نوبت بعرضیت وجود رساند۔

بالجملہ وجود را تحقق و وجود بذات خود است پس ہر وصفی کہ در تحقق خود محتاج بموصوف باشد پارہ وجود محض نخواہد بود۔ ورنہ آں استغناء ذاتی وجود مبدل بافتقار و احتیاج شود و ہمچنیں نتواں گفت کہ پارہ عدم محض باشد کہ آثار وجود نیز با آں افتقار کہ خبر از عدم می‌دہد بالبداہت موجود ہستند۔ بجز اینکہ حدود فاصلہ را گویند کہ در میان وجود خاص و عدم آں حائل باشد دیگر چہ خواہند گفت و پیدا است کہ ایں حدود از انتزاعیات است نہ انضمامیات زیرا کہ محل حدود از بالای وجود و

## ازالہ خلش

سو اللہ کے نام پر ایک بات کہتا ہوں کہ معقولات کے راوی اگرچہ کوئی روایت اسکی تصدیق میں بیان نہیں کرینگے لیکن کتاب عقل کے مطالعہ کرنے والوں کے سامنے اس کا ماخذ ہوگا اور اس سبب سے اسکی شہادت کیلئے ضرور تیار ہو جائینگے۔ وہ یہ ہے کہ

وجود سے عدم تک کوئی ایسا فاصلہ نہیں کہ کسی اور مفہوم کے درمیان میں داخل ہونے کی اس میں گنجائش ہو۔ پھر عدم کا بذات خود کوئی تحقق نہیں تو وجود کے مراتب تک وہ کیا پہنچ سکیگا۔ اس صورت میں وہ تمام وجودیات وجود کے اقسام میں سے ہونگے مگر وجود کا حال تمہیں خود معلوم ہی ہے کہ اپنے تحقق میں دوسروں کا محتاج نہیں ہے بلکہ دوسرے اپنے وجود اور تحقق میں وجود کے محتاج ہوتے ہیں ورنہ الوجود وجود کا قول اولی ہونا محض خواب پریشاں بن جائیگا کیونکہ حاجتمندی اپنے پاس اس چیز کے نہونے کی علامات میں سے ہے جس کی ضرورت ہے۔ پس اس صورت میں وجود کا وجود اور اس وجود کا اپنے اوپر محمول ہونا عرضی ہوگا اور جو اس بالعرض کے لئے موصوف بالذات ہوگا اس جگہ حمل اولی ہوگا ورنہ پھر یہی محتاج ہونے کی خرابی وجود کے عرضی ہونے تک نوبت پہنچا دیگی۔

حاصل یہ ہے کہ وجود کا تحقق اور وجود بذات خود ہے پس جو وصف اپنے تحقق میں موصوف کا محتاج ہوگا تو وہ وجود محض کا حصہ نہ ہوگا۔ ورنہ وجود کی وہ ذاتی بے نیازی حاجتمندی اور محتاجی سے بدل جائیگی اور اس طرح نہیں کہہ سکتے کہ وہ عدم محض کا حصہ ہو جائیگا کیونکہ اس احتیاج کے باوجود جو عدم کی خبر دیتا ہے وجود کے آثار بدیہی طور پر (اس میں) موجود ہیں اس کے سوا کہ فصل کرنے والی حدود کے متعلق کہیں کہ خاص وجود اور اسکے عدم کے درمیان حائل ہو جائیں اور کیا کہیں گے اور یہ ظاہر ہے کہ یہ حدود انتزاعیات میں سے ہیں نہ کہ انضمامیات

[1] انتزاعیات کا وجود خود نہیں ہوتا اور انضمامیات میں منضم اور منضم الیہ کا وجود مستقل ہوتا ہے۔ مترجم

عدم آں را ے کشش اگر وجود را با عدم مقارنہ یکجا و اتفاق میسر نیامدی ایں انتزاع کہ بمعنی کشش باشد از کجا صورت بستی اگر از انضمامیات وجود بودے اقتضای لحاظ مقارن و انتزاع و کشش چہ بود۔ مگر ظاہر است کہ بسا اوقات از انتزاع امری انتزاع امر دیگر لازم آید چنانچہ انتزاع فوقیت را انتزاع تحتیت و برعکس لازم بود ہمچنیں خود از انتزاع ماہیتی انتزاع لوازم آں لازم آید۔

وجہش آں باشد کہ انتزاعیات اضافیات باشند و ہمیں است کہ در تحقق خود محتاج بدو امر شدند چنانکہ مذکور شد ورنہ سوائے اضافت و نسبت مفہومی نیست کہ در تحقق خود محتاج دو امر مباین و مستقل فی حد ذاتہ باشد یعنی اگر علت او محتاج علتی دیگر یا سامان دیگر مثل آلات و شرائط می بود ہے گفتیم کہ احتیاج بدو چیز است و باز محتاج را نسبت نتواں گفت۔ مگر وقتیکہ ہر دو محتاج الیہ فی حد ذاتہ مستقل باشند و یکی را از دیگر استغنا۔ ایں وقت بجز آنکہ محتاج از قسم نسبت باشد دیگر چہ باشد لیکن نسبت را ہمہ در است کہ اطراف او مفہوم باشند۔ مگر غرضم از اطراف مصداق منسوب الیہ و منسوب نیست بلکہ مفہومات آں مثلاً بہر مفہوم نسبت مفہوم منسوب الیہ و منسوب و بہر مفہوم فوقیت فوق و تحت ہم چنیں بہر مفہوم تحتیت تحت و فوق و بہر نسبت ابوت اب و ابن و بہر اضافت بنوت ابن و اب۔ غرض نسبت را در ہر مفہوم مذکور نسبت ساختہ باشند ضرور است کہ در تعقل او احتیاج مقابل افتد

میں ہے کیونکہ درک کرنیوالی عقل وجود اور عدم کے درمیان سے اسکو نکال لیتی ہے اگر وجود کو لے جہت اور قرب عدم کے ساتھ ملنا میسر نہ آتا تو یہ انتزاع جو کہ کشش کے معنی میں ہے کہاں سے صورت اختیار کرتا اگر وجود کے انضمامیات سے ہوتا تو مقارن اور انتزاع اور کشش کے لحاظ کا [illegible] کیا تھی مگر ظاہر ہے کہ بسا اوقات کسی امر کے انتزاع سے دوسرے امر کا انتزاع لازم آجاتا ہے جیسے کہ فوقیت کے انتزاع کو تحتیت کا انتزاع اور تحتیت کے انتزاع کو فوقیت کا انتزاع لازم ہے۔ اسی طرح سے ایک ماہیت کے انتزاع سے اسکے لوازم کا انتزاع بھی لازم آئیگا۔

اسکی وجہ یہ ہے کہ انتزاعی امور اضافی ہوتے ہیں اور یہی وجہ ہے کہ اپنے تحقق میں دو باتوں کے محتاج ہوتے ہیں جیسا کہ ذکر کیا گیا۔ ورنہ اضافت اور نسبت کے سوا کوئی مضمون نہیں ہے کہ اپنے تحقق میں دو متضاد اور اپنی ذات کے اعتبار سے دو مستقل امور کا محتاج ہو یعنی اگر اسکی علت کسی دوسری علت کی یا آلات اور شرائط کی مانند دوسرے سامان کی محتاج ہوتی تو ہم کہتے کہ دو چیزوں کی ضرورت ہے اور پھر محتاج کو نسبت نہیں کہہ سکتے مگر جس وقت کہ دونوں محتاج الیہ اپنی ذات میں مستقل ہوں اور ایک کو دوسرے کی حاجت نہ ہو تو اس وقت اس کے سوا کہ محتاج نسبت کی قسم سے ہو اور کیا ہوگا لیکن نسبت کیلئے ضروری ہے کہ اس کے طرفوں کا مفہوم ایک دوسرے پر موقوف ہو مگر میری غرض اطراف سے منسوب الیہ اور منسوب کا مصداق نہیں ہے بلکہ اس منسوب اور منسوب الیہ کے مفہومات مراد ہیں۔ مثلاً نسبت کے مفہوم کیلئے منسوب الیہ اور منسوب کا مفہوم اور فوقیت کے مفہوم کیلئے فوق و تحت کا مفہوم اور اسی طرح تحتیت کے سمجھنے کیلئے تحت و فوق اور باپ ہونے کی نسبت کیلئے اب اور ابن اور بیٹے ہونے کی نسبت کیلئے ابن اور اب کا سمجھنا ضروری ہے۔ غرض نسبت کو

لہ خود اپنا وجود مستقل رکھتا۔ مترجم

اندیں جا توقف تعقل لوازم ماہیت را وجہی بدست آمد۔

الغرض لوازم ماہیت مفہومات اضافیہ باشند وہمیں است کہ در تعقل خود محتاج ملزوم شدند وہمچنیں ملزومات را تنہا تعقل نتواں کرد وآنکہ فرق بین بالمعنی الاعم والاخص بامکان تعقل بعض ملزومات بی تعقل لوازم خبر میدہد ایں مغلطہ کم فہماں است۔ عموم مفہوم را عموم مصداق لازم نیست۔ نظر بمفہوم معنی اعم البتہ ضرور نیست کہ تصور ملزوم را تصور لازم او لازم بود چہ آنرا شرط نکردہ اند۔ مگر آنانکہ میدانند خود میدانند کہ در خارج ہر دو معنی تلازم باشد وچوں نباشد وجہ جزم بالملزوم ہمیں است کہ ملزوم را لازم نہ۔ در ذہن گذارد نہ در خارج۔ واگر وجہ لزوم در ذہن وخارج آں است کہ لازم وملزوم ہر دو معلول یک علت اند، جائیکہ ایں باشد وجود علت ضرور است ورنہ وجود معلول بی وجود علت متحقق شود وجائیکہ علت باشد وجود معلول ثانی ہم ضرور است ورنہ تخلف معلول از علت لازم آید۔

غرض بوجہ اشتراک علت تلازم فیما بین بر روئے کار آید۔ اندریں صورت بظاہر تلازم ماہیت باشد ودر حقیقت تلازم علت با ہر دو معلول خود۔ وچوں ما در پی اثبات احکام حقیقیہ شدہ ایم۔ ایں قسم را از لوازم ماہیت ملزوم ظاہر اعنی معلول ثانی نشماریم۔ الغرض وصف را احتیاج در ذات خود باشد۔ نظر بریں وجود بحت نخواہد بود۔ آری اگر موصوف بوجود گویند بجا است

اور ہر مفہوم کو جو کہ نسبت سے بنا ہو ضروری ہے کہ اس کے سمجھنے کے لئے مقابل کی ضرورت پڑے، یہیں سے ماہیت کے لوازم کے سمجھنے پر موقوف ہونے کی وجہ مل گئی۔

حاصل یہ ہے کہ ماہیت کے لوازم اضافی مفہوم ہوتے ہیں اور یہی وجہ ہے کہ اپنے تصور میں لوازم ملزوم کے محتاج ہوتے اور اسی طرح تنہا ملزومات کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا اور یہ بات کہ بین بالمعنی الاعم اور بین بالمعنی الاخص کا فرق بعض ملزومات کے بدوں لوازم کے تصور کے متصور ہو سکنے کی خبر دیتا ہے تو یہ کم سمجھ لوگوں کی لغزش گاہوں میں سے ہے۔ عموم مفہوم کو عموم مصداق لازم نہیں ہے۔ معنی اعم کے مفہوم پر نظر رکھتے ہوئے البتہ ضروری نہیں ہے کہ ملزوم کے تصور کو اس کے لازم کا تصور لازم ہو کیونکہ اس کو شرط قرار نہیں دیا ہے لیکن جو لوگ جانتے ہیں وہ خود جانتے ہیں کہ خارج میں دونوں معنوں میں تلازم ہوتا ہے اور کیوں نہ ہو لزوم کے یقینی ہونے کی وجہ یہی ہے کہ ملزوم کیلئے لازم نہیں۔ نہ تو ملزوم کو لازم ذہن ہی میں چھوڑتا ہے اور نہ خارج میں اور اگر لزوم کی وجہ خارج اور ذہن میں یہ ہے کہ دونوں لازم اور ملزوم ایک ہی علت کے معلول ہیں جس جگہ یہ بات ہوگی وہاں علت کا وجود ضروری ہے ورنہ معلول کا وجود، علت کے وجود کے بغیر متحقق ہوگا اور جس جگہ علت ہوگی دوسرے معلول کا وجود بھی ضروری ہو، ورنہ علت کا معلول سے پیچھے رہ جانا لازم آئے گا۔

غرض علت کے اشتراک کی وجہ سے دونوں طرف سے تلازم ظہور میں آئیگا۔ اس صورت میں بظاہر تو ماہیت کا تلازم ہوگا اور حقیقت میں اپنے دونوں معلولوں کے ساتھ علت کا تلازم ہوگا اور چونکہ ہم حقیقی احکام کے ثابت کرنے کے پیچھے لگے ہوئے ہیں، اس لئے اس قسم کو ظاہر ملزوم یعنی معلول ثانی کے ملزوم کی ماہیت کے لوازم میں سے شمار نہیں کرتے۔ غرض یہ ہے کہ وصف کو اپنی ذات میں احتیاج ہوتی ہے۔ اس پر نظر کرتے ہوئے وصف کا وجود دیگرد

اندریں صورت اصداقی دانست بجز حدود و واسطہ کہ حقائق ممکنہ باشند دیگر چہ باشد. مگر چنانکہ جسم بسطح محدود شود و سطح بخط و خط بنقطہ در وجود نیز تنزلات فراواں باشند ہر مرتبہ سابق بنسبت لاحق موصوف بود. اگرچہ موصوفیت حقیقی بر وجود اختتام یافت۔

غرض مثل جنس و نوع اینجا فرق حقیقی و اضافی باشد چوں مرتبہ سابق بنسبت لاحق محتاج الیہ شد مشابہ بوجود بحت گردید و سمی بموصوف شد لیکن چوں حدود متوسط را دیدیم آنہا را اضافات و نسب یافتیم پس بدیں سبب چنانکہ اضافی و انتزاعی بودن جملہ اوصاف متیقن شد ہمچنیں در چہ تلازم با دیگر مفہومات نیز بذہن آمد و ایں خلش نیز کہ اگر حقیقت اوصاف فقط ہمیں قدر است کہ حدی از حدود باشند لازم بود کہ پس از تعقل اطراف سلسلہ تعقل مختتم می شد۔ ایں استلزام ماہیت مفہومات دیگر را از کجا آمد از دل بدر شد. مگر سخنی گفتنی بود ہمچناں ناگفتہ ماند آنرا نیز می باید شنید

**سخن گفتنی** فوق و تحت را فوقیت و تحتیت تاہمال زماں لازم باشد کہ بمقام معلوم و وضع معلوم خود باشند ورنہ اگر فرش را جای او کشیدہ برند یا سقف را برداشتہ دور افگنند نہ فرش تحت ماند نہ سقف فوق. آری ایں وضع را کہ سرمایہ ایں عروض است اگر بطوری محکم کنند کہ زوال نہ پذیرد یعنی ایں دو متضائف لازم جای خود باشند و اگر حرکت کنند ہر دو معا بیک جانب بیک انداز حرکت کنند آں دم ایں فوقیت و تحتیت ہم زوال نہ پذیرد۔

نہیں ہوگا ہاں اگر موجود کے ساتھ موصوف کہیں تو درست ہے اس صورت میں وصف کا مصداق سوا حدود فاصلہ کے اور کیا ہوگا جو کہ حقائق ممکنہ ہیں اور کیا ہوگا۔ لیکن جس طرح کہ جسم سطح کے ذریعہ محدود ہوتا ہے اور سطح خط کے ذریعہ اور خط نقطے کی وجہ سے تو وجود میں بھی اسی طرح بہت سے تنزلات ہونگے ہر پہلا مرتبہ بعد کے مرتبے کی بہ نسبت موصوف ہوگا۔ اگرچہ حقیقی موصوفیت وجود پر ختم ہو چکی۔

غرض یہ ہے کہ جنس و نوع کی مانند یہاں پر حقیقی اور اضافی فرق ہوگا۔ جب سابق مرتبہ لاحق کی بہ نسبت محتاج الیہ ہوا تو وجود مجرد کے مشابہ ہوگیا اور موصوف کے نام سے موسوم ہوا لیکن جب ہمنے متوسط حدود کو دیکھا تو ان کو ہم نے اضافتیں اور نسبتیں پایا پس اس سبب سے جیسا کہ تمام اوصاف کا اضافی اور انتزاعی ہونا یقینی ہوگیا اسی طرح دوسرے مفہومات کے ساتھ تلازم کی وجہ بھی ذہن میں آگئی اور یہ خلش بھی دل سے نکل گئی کہ اگر اوصاف کی حقیقت صرف اتنی ہی ہے کہ وہ حدود میں سے ایک حد ہوتی ہے تو لازم ہو جاتا ہے کہ اطراف کے تعقل کے بعد تعقل کا سلسلہ ختم ہو جاتا تو پھر یہ استلزام دوسرے مفہومات کی ماہیت کے لئے کہاں سے پیدا ہوگیا لیکن جو بات کہنے کے قابل تھی وہ تو اسی طرح ناگفتہ ہی رہی اس کو بھی سن لینا چاہئے۔

**کہنے کے قابل بات** فوق اور تحت کو فوقیت اور تحتیت اسی وقت تک ضروری ہوتی ہے جبکہ وہ اپنے معلوم مقام اور معلوم وضع پر ہوں ورنہ اگر فرش کو اس کی جگہ سے کھینچ لے جائیں یا چھت کو اٹھا کر دور پھینکدیں تو نہ تو فرش تحت رہا اور نہ چھت فوق رہی۔ ہاں اس وضع کو جو اس عارض کا سرمایہ ہے اگر اس طرح سے مضبوط کریں کہ زوال اختیار نہ کرے یعنی چھت اور فرش اپنی جگہ پر لازم ہو جائیں اور اگر حرکت کریں تو دونوں ساتھ ایک جانب اور ایک انداز میں حرکت کریں تو اس وقت یہ فوقیت اور تحتیت بھی زوال اختیار نہ کریگی۔

چون این قدر محقق شد هر که گوش را از آلایش اوهام پاک کرده خواهد شنید بالضرور این قدر باور خواهد کرد که انضمام نام استحکام بناء این انتزاع است چیزی دیگر نیست۔ خط مستدیر که عرض سطح باشد از جای خود انتقال نتوان کرد که حیز او جز سطحیکه مقیم اوست دیگر نباشد و اگر در بادی النظر عکس دائره که آئینه باشد وقت تحرک اصل مقابل آئینه در آئینه متحرک نماید نقطه مرکز نیز بهمرکابی اوست۔ بوجه این استحکام این وضع تساوی ابعاد خارجه بسوئے نقطهٔ خاص که در وسط اوست لازم است۔ البته اگر تنها خط مستدیر قابل انتقال بودی آن وقت اگر نقطه را بجای او گذاشته خط را بجای دیگر می بردند اینجا نیز همان قصه پیش می آمد که در حرکت فرش و سقف معروض شد۔ اندرین صورت حاصل سخن آن شد که بهر انتزاع در میان آن دو شی که قیم امر انتزاعی باشد وضعی خاص باید که مصحح آن امر انتزاعی تواند شد چنانچه از مثال فوقیت و تحتیت که از فرش و سقف منتزع شوند این امر واضح است۔ آن وضع اگر لازم است چنانکه در مرکز و دائره مشهور است یکی در حق دیگری لازم و منضم بود و اگر لازم نیست بلکه فی حد ذاته هر یکے از دیگری مستغنی است۔ اما بوجه گره بندی امری خارج یکی هر بار یا بعض اوقات همراه دیگرے بود۔ چنانچه در مثلثی که بالا دائره یا در دائره کشیده باشد مشاهد و واقعست این قسم را منضم غیر لازم ذات باید خواند۔ باز اگر همراه در حرکت و سکون معیت است لازم وجود است ورنه مفارق۔ چون اطوار اطراف امور انتزاعیه معلوم شد حال خود امور منتزعه نیز واضح شده باشد۔ زیرا که اطراف امور انتزاعیه را وصف یک دیگر نتوان گفت۔ البته لازم و مفارق مے گویند و اگر نمی گویند نه گویند۔ ما نیز دری گفتگو نیستیم۔

جب اتنی بات تحقیق میں آگئی تو جو کوئی شخص اوہام سے اپنے کانوں کو پاک کر کے سنیگا تو یقیناً وہ یقین کریگا کہ انضمام اس انتزاع کی بنیاد کے استحکام کا نام ہے اور کوئی چیز نہیں ہے خط مستدیر (دائرہ) کہ سطح پر عارض ہوتا ہے وہ اپنی جگہ سے منتقل نہیں ہوسکتا کیونکہ اسکی جگہ اس سطح کے سوا جو اس کو قائم کئے ہوئے ہے اور کوئی نہیں ہے اور اگر بظاہر نظر میں دائرہ کا عکس جو آئینے میں ہو تو اصل کی حرکت کے وقت آئینے کے مقابلے میں آئینے میں متحرک دکھائی دیتا ہے مرکز کا نقطہ بھی اسکے ساتھ ساتھ ہے اس استحکام کی وجہ سے ابعاد خارجہ کی تساوی کی یہ وضع خاص نقطے کی طرف جو کہ اسکے بیچ میں ہے ضروری ہے۔ البتہ اگر دائرہ تنہا منتقل ہونے کے قابل ہوتا تو اس وقت اگر نقطے کو اس کی جگہ رکھ کر خط کو دوسری جگہ لے جاتے تو یہاں بھی وہی قصہ پیش آتا جو فرش اور چھت کی حرکت میں عرض کیا گیا۔ اس صورت میں بات کا نتیجہ یہ نکلا کہ ہر انتزاع کیلئے ان دو چیزوں کے درمیان جو امر انتزاعی کو قائم رکھنے والے ہیں ایک خاص وضع چاہیے جو اس انتزاعی امر کی تصحیح کرنے والی ہوسکے۔ چنانچہ فوقیت اور تحتیت جو فرش اور چھت سے پیدا ہوتی ہیں ان کی مثال سے یہ بات واضح ہے۔ وہ وضع اگر لازم ہے جیسا کہ مرکز اور دائرے میں دیکھی جاتی ہے تو ایک دوسرے کے حق میں لازم اور منضم ہوگی۔ اور اگر لازم نہیں ہے بلکہ اپنی ذات سے ہر ایک دوسرے سے بے نیاز ہے لیکن کسی خارجی امر کی گرہ بندی کی وجہ سے ایک ہر مرتبہ یا بعض اوقات دوسری چیز کے ساتھ ہوتی ہے جیسا کہ اس مثلث کی شکل جو دائرے کے اوپر یا دائرے کے اندر کھینچی گئی ہو دیکھنے میں آتا ہے اس قسم کو ایسا منضم جو ذات کو لازم نہ ہو کہنا چاہیے پھر اگر ہر بار حرکت اور سکون میں ساتھ رہنا حاصل ہے تو وجود کیلئے لازم ہے ورنہ مفارق (جدا) ہے۔ جب امور انتزاعیہ کے اطراف کے طریقے معلوم ہوگئے تو امور انتزاعیہ کا حال بھی خود واضح ہوگیا ہوگا کیونکہ امور انتزاعیہ کے اطراف کو ایک دوسرے کا وصف نہیں کہہ سکتے۔ البتہ لازم اور مفارق کہتے ہیں اور

امور انتزاعیہ را بنسبت اطراف آنہا وصف گفتن ہم صواب است۔ آری گاہی امر انتزاعی را من حیث ہو گیرند تو وقت انتساب وصفیت او بہر جانب درست باشد۔ و گاہی قید تعلق آں بیکی از دو طرف در وضع ملحوظ باشد آں وقت اطلاق آں ہماں طرف کہ قید تعلقش ملحوظ است روا باشد نہ بہر طرف۔

بالجملہ ایں امور انتزاعیہ وصف طرفین یا احد الطرفین باشد و حسب استحکام و منع خیالیں لازم و مفارق و منتظم و غیر منتظم توانند۔ پس از تدبر ایں سخن انشاء اللہ مرد عاقل را سخن اول و آخرم ہمہ بجائی خود خواہد نمود و اگر تدبر نفرمودند یا عقل را بر طرف نمودند سخن آخرم را اگر معارض سخن اولم نگویند چہ کنند۔

**حمد خدا** اکنوں وقت آں است کہ حمد خدا گویم و قلم اندازم۔

**الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی سید المرسلین واٰلہ وصحبہ وذریتہ وازواجہ واہل بیتہ اجمعین**

## تنبیہ

اول ہم عرض کردہ ام و اکنوں ہم عرض مے دارم کہ در اوصاف مشترکہ بین الواجب والممکن اوصاف واجبی را بر اوصاف ممکن قیاس نباید کرد کہ اینجا ہمہ اوصاف بالعرض ظہور کردہ اند و آنجا ہمہ بالذات۔ چوں ایں فرق دریں موطن رد قیاس مے زند تا باں موطن چہ رسد۔ تقدم و تاخر و فوقیت و تحقیت

اگر نہیں کرتے تو دیکھیں ہم بھی اٹھانے کو پیچھے نہیں پڑیں گے۔

امور انتزاعیہ کو ان کے اطراف کی نسبت وصف کہنا بالکل ٹھیک ہے، ہاں کبھی امر انتزاعی کو اس حیثیت سے کہ وہ انتزاعی ہے اعتبار کریں تو اس وقت اسکی وصفیت کا انتساب ہر جانب میں درست ہوگا، اور کبھی اس کے تعلق کی قید دونوں طرفوں میں سے ایک کے ساتھ وضع میں ملحوظ ہوتی ہے اس وقت اس کا اطلاق اسی طرف پر کہ جس سے تعلق کی قید ملحوظ ہے درست ہوگا نہ ہر طرف (پر اس کا اطلاق درست ہوگا)

حاصل یہ ہے کہ یہ انتزاعیہ امور دونوں کا وصف ہوتے ہیں یا طرفین میں سے ایک کا، اور یہ لازم و مفارق اور منتظم اور غیر منتظم کے درمیان وضع کے استحکام اور عدم استحکام کے موافق نام لینگے، میری اس بات پر غور کرنے کے بعد مرد دانا میری پہلی اور دوسری تمام بات کو اپنی اپنی جگہ درست پائیگا اور اگر لوگوں نے غور سے کام نہ لیا یا عقل کو برطرف کر دیا تو پھر میری آخری بات کو میری پہلی بات کے متضاد نہ کہیں گے تو کیا کریں گے۔

**خدا کا شکریہ** اب میں اس مقام پر پہنچ گیا ہوں کہ خدا کی تعریف کروں اور قلم کو رکھ دوں

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی سید المرسلین و آلہ وصحبہ و ذریتہ و ازواجہ و اہل بیتہ اجمعین۔

## تنبیہ

میں نے پہلے بھی عرض کیا ہے اور اب بھی عرض کرتا ہوں کہ واجب (خدا) اور ممکن (مخلوق) کے درمیان مشترک اوصاف میں واجب (یعنی خدا) کے اوصاف کو ممکن (یعنی مخلوق) کے اوصاف پر قیاس نہیں کرنا چاہئے کیونکہ یہاں (مخلوق میں) تمام اوصاف ذاتی ہیں۔ جب یہ فرق اس مقام پر قیاس کی رد کرتا ہے تو پھر اس مقام تک کیا رسائی ہو سکتی ہے تقدم و تاخر، فوقیت

وتناہی ولاتناہی ذاتی با امثال عرضی این مضامین اگرچہ قشابہ اسمی دارد اما بسیار تنگ گفتہ اند ؎

چہ نسبت خاک را با عالم پاک

آں را باین پیمودن خطا است۔ تقدم وتاخر علت ومعلول وفوقیت وتحتیت یکی از دیگری بر تقدم وتاخر زمانی یا مکانی وفوقیت وتحتیت ایشاں قیاس نتواں کرد وہمچنیں توسط وتناہی ولاتناہی آں را مثلاً توسط مرتبہ اعتدال در حرارت وبرودت ولاتناہی مراتب حرارت وبرودت را بر توسط مکانی یا زمانی یا لاتناہی کم متصل نباید فرمود۔ چوں حال ممکنات باہم چنیں است از ممکن تا واجب تفاوت زیادہ از زیادہ انیں است و اگر خواہ مخواہ بہر تعقل قیاس بکار است تقدم باری عزّ اسمہ وصفات واسماء او تعالیٰ را بر ممکنات کہ از مثل هُوَ الْأَوَّلُ فہمیدہ می شود بر تقدم علت از معلول حمل کنند۔ اگر از رہ ترتیب وجود آیند وتاخر او تعالیٰ و اسماء وصفات او تعالیٰ را از ممکنات کہ از مثل هُوَ الْآخِرُ وغیرہ فہمیدہ مے شود بر تاخر مدلول از دلیل فرود آرند اگر از رہ استدلال روند و این وقتی است کہ این اولیت وآخریت را بنسبت ممکنات وصفات واسماء آنہا گیرند۔ واگر ازیں لحاظ قطع نظر کنند بلکہ باعتبار تموج وتجددی گیرند کہ گنجائش ایں ہم نیز گنجائش باشد۔ چناں چہ در اثناء تحریر بعض مضامین متعلق تموج مذکور اشارہ ہم باں کردہ شد آں اولیت وآخریت مشابہ تموج وترتب ارادہ باشد کہ یک آں ویک لحاظ بامور مرتبۃ الوجود متعلق شود وہمچنیں فوقیت از مثل

**يَدُ اللّٰهِ فَوْقَ أَيْدِيهِمْ**

مفہوم مے شود بر فوقیت علت از معلول ومنشا انتزاع از امر انتزاعی قیاس باید کرد۔ وایں تجانس کہ از اتحاد اسمی برآید باید افتراق کہ لے منشاد انتزاع است

اور تحتیت اور ذاتی تناہی ولاتناہی ان مضامین کی عرضی امثال کے ساتھ اگرچہ ظاہری اور نام کی مشابہت رکھتے ہیں لیکن جیسا کہ کہا ہے ؎

خاک کو عالم پاک سے کیا نسبت

اس عالم پاک خداوندی کو اس عالم دنیاوی پر قیاس کرنا غلطی ہے علت ومعلول کے تقدم وتاخر اور ایک کے دوسرے پر فوق یا تحت ہونے کا جواز کو تحتیت وفوقیت اور تقدم وتاخر زمانی یا مکانی پر قیاس نہیں کرسکتے ہیں اور اسی طرح اسکی لاتناہی اور مراتب کے توسط کو مثلاً حرارت وبرودت میں اعتدال کے مرتبہ کے توسط اور حرارت وبرودت کے مراتب کے لاتناہی کو زمانی یا مکانی توسط یا مقدار کی لاتناہی پر خیال میں نہیں لانا چاہئے۔ جب ممکنات کا آپس میں یہ حال ہے تو ممکن ومخلوق سے واجب خداوند تعالیٰ اسمہ اس سے بھی زیادہ بعید ہے۔ اور اگر خواہ مخواہ سمجھنے کے لئے قیاس کو کام میں لانا ہی ہے تو پھر باری تعالیٰ عز اسمہ اور اس کے اسماء اور صفات کو ممکنات ومخلوقات پر جو کہ هُوَ الْأَوَّلُ جیسے لفظوں سے سمجھا جاتا ہے معلول سے علت کے تقدم پر محمول کریں۔ اور اگر وجود کی ترتیب کی راہ سے آئیں اور اس خدا تعالیٰ اور اس کے اسماء وصفات کو ممکنات سے جیسا کہ هُوَ الْآخِرُ وغیرہ سے سمجھا جاتا ہے دلیل سے مدلول کے متاخر ہونے پر پیچھے اتاریں اور اگر ترتیب وجود کے سوا استدلال کی راہ پر چلیں اور یہ اس وقت ہے کہ اس اولیت اور آخریت کو ممکنات صفات اور ان کے اسماء کی بہ نسبت لیں اور اگر اس لحاظ سے قطع نظر کریں بلکہ تموج اور تجدد کے اعتبار سے لیں جو کہ اس کی بھی گنجائش سمجھتے ہو جیسا کہ بعض مضامین کے اثنائے تحریر میں مذکورہ تموج کے متعلق اس کی طرف اشارہ بھی کیا گیا ہے تو وہ اولیت وآخریت ارادے کے ترتب اور تموج سے مشابہ ہوگی کہ ایک ہی آن اور ایک ہی لحظہ میں ترتیب وجود رکھنے والے امور سے متعلق ہوتی ہے۔ اسی طرح فوقیت جو کہ يَدُ اللّٰهِ فَوْقَ أَيْدِيهِمْ جیسی آیت سے مفہوم ہوتی ہے معلول سے علت کی فوقیت اور امر انتزاعی سے منشاء انتزاعی کی فوقیت پر قیاس

ودیگر امور انتزاعی بطوری خیال باید آورد کہ نقشہ مکان بر دیوار مکان باشد یعنی ہم تجانس است وہم فرق مذکور و ہمچنیں توسط و مظروفیت را کہ از مثل

أَيْنَ كَانَ رَبُّنَا قَالَ كَانَ فِي عَمَاءٍ (حدیث)

مستنبط میشود۔ بر توسط مرتبہ اعتدال در اطراف نو مثل حرارت و برودت وغیرہ مراتب قیاس باید فرمود۔ وہمچنیں لاتناہی را کہ از مثل

لَا أُحْصِي ثَنَاءً عَلَيْكَ

بآں پی تواں برد۔ بر لاتناہی مراتب مثل مراتب حرارت و برودت کہ متنازل و متصاعد باشند نقش باید بست۔ القصہ اگر حمل کنند بر ایں اوصاف ما با وصاف متعلقہ مراتب محمول کنند۔ واللہ اعلم و علمہ اتم و احکم

کرنا چاہیئے اور اس میں ہم جنسی کو جو کہ نام کے خلاف حقیقت اور افتراق کے ساتھ جو کہ انتزاع کا ایک منشاء ہے اور دوسرے انتزاعی امر کو اس طرح سے خیال میں لانا چاہیئے جیسا کہ مکان کا نقشہ مکان کی دیوار پر ہو یعنی یہ نقشہ اور مکان دونوں ہم جنس ہیں اور مذکورہ فرق بھی ہے اور اسی طرح توسط اور مظروفیت کو کہ أَيْنَ كَانَ رَبُّنَا قَالَ كَانَ فِي عَمَاءٍ جیسے ثابط سے معلوم ہوتی ہے۔ حرارت و برودت کی مانند اپنے اطراف میں اعتدال کے مرتبے کے توسط پر قیاس فرمانا چاہیئے اور اسی طرح لاتناہی کو جو کہ

لَا أُحْصِي ثَنَاءً عَلَيْكَ

جیسے جملے سے اس لاتناہی کا پتہ چلتا ہے حرارت اور برودت کے درجات کی مانند کہ نیچے اور اوپر چڑھتے اور اترتے ہیں۔ خیال کرنا چاہیئے۔ حاصل یہ ہے کہ اگر محمول کریں تو ان تمام اوصاف کو مراتب سے متعلق اوصاف کے ساتھ محمول کریں۔ واللہ اعلم و علمہ اتم و احکم۔

(نوٹ) اس مکتوب کا ترجمہ ۱۱ جمادی الاولی ۱۳۸۸ھ مطابق ۲۰ر اگست بروز بدھ شروع کیا گیا اور ۱۳ فروری ۱۹۶۹ء مطابق ۲۵ر ذیقعدہ ۱۳۸۸ھ بروز جمعرات پونے بجے دوپہر ختم ہوا۔ الحقار

# تعارفی نوٹ بر مکتوب یازدہم

حضرت مولانا محمد قاسمؒ صاحب نے حسب ذیل مکتوب مولانا احمد حسن صاحبؒ اپنے شاگرد رشید کو لکھا ہے جن کا تعارف پہلے کرایا جا چکا ہے۔

اس مکتوب میں حضرت مولانا نے دو حدیثوں کے مضمون میں مطابقت پیدا کی ہے جن میں بظاہر تضاد پایا جاتا ہے۔

۱۔ پہلی حدیث یہ ہے جسکو امام ابو داؤد نے روایت کیا کہ مکاتب اس وقت تک غلام رہتا ہے جبتک کہ اس پر کتابت کا ایک درہم بھی باقی رہے۔

۲۔ دوسری حدیث یہ ہے کہ جب مکاتب کسی حد کو پہنچے یا کسی میراث کو تو آزادی کے مطابق ہوگا۔ (ابو داؤد) مترجم

---

# مکتوب یازدہم

## (بنام مولانا احمد حسن صاحب امروہوی شاگرد رشید قاسم العلوم)

## در تطبیق حدیث

المکاتب عبد ما بقی علیہ من مکاتبتہ درھم (رواہ ابو داؤد)

مکاتب غلام اس وقت تک غلام رہتا ہے جبتک کہ بدل کتابت میں سے اسکے ذمہ ایک درہم بھی باقی ہے

## وحدیث

### اذا اصاب المکاتب حدًا او میراثا ورث بحساب ما عتق (رواه ابوداؤد)

بسم الله الرحمٰن الرحیم

الحمد لله رب العلمین والصلوٰة والسلام علی رسوله سیدنا محمد سید المرسلین وعلی آله واصحابه اجمعین۔

بعد حمد و صلوٰة بنده ہیچمدان محمد قاسم بخدمت سراپا کمال عزیز از جان مولوی سید احمد حسن سلمه الله تعالیٰ وابقاه واوصله الی ما یتمناه

پس از سلام مسنون و شوق مکنون می نگارد کہ خطوط چندان از آن طرف رسیده بوجوه چند کہ یک دو از آن از مکتوب عربی مصحوب جناب حکیم[1] صاحب مدظلہ دریافته باشی از جواب آنہا مقصر ماندم اکنون وقت فرصت دیده بنام خدا قلم بدست گرفته نشستم تا ہرچه از خامه بالا فرود ریزد نذر نگاہ گرامی کرده گردد لیکن دانی کہ برکندن بیخ شبہات خصوصاً شبہات علما بجز آنکہ اول مبادی و مقدمات مطالب ذکر کرده شود ممکن نیست نظر برین حسب عادت قدیم درینجا ہم اول سخنی چند گزارش می کنم بغور دیده اول بر صفحہ خاطر صفا نقش باید بست۔ وپس از آن بہر مطالب اصل مقصود متوجه باید گشت

**سخن اول علت ملک** اولین سخن کہ قابل گزارش است این است کہ علت و موجب ملک قبض است و بس

الحمد لله رب العلمین والصّلوٰة والسلام علی رسوله سید محمد سید المرسلین وعلی آله واصحابه اجمعین۔

حمد و صلوٰة کے بعد بندۂ ناچیز محمد قاسم سراپا کمال عزیز از جان مولوی سید احمد حسن سلمه الله تعالیٰ وابقاه واوصله ما یتمناه (خدا ان کو سلامت رکھے اور باقی رکھے اور مراد کو پہنچائے) کی خدمت میں سلام مسنون اور شوق مکنون کے بعد لکھتا ہے کہ چند خطوط آپ کی طرف سے پہنچے چند وجوہات کی وجہ سے کہ ایک دو وجہ جناب حکیم رحیم اللہ صاحب مدظلہ کے بدست ارسال کردہ عربی خط سے معلوم ہو گئی ہوگی آپکے خطوط کے جواب میں کوتاہی ہو گئی اب فرصت کا وقت پا کر خدا کے نام پر قلم لیکر بیٹھا تاکہ خدائے کریم جو کچھ میرے دل میں القا کریں وہ میں لکھ ڈالوں۔ مگر آپ جانتے ہیں کہ شبہات اور خاص طور پر علما کے شبہات کی بیخ کنی اس کے بغیر کہ پہلے مطالب کے مقدمات اور ابتدائی امور کا ذکر نہ کیا جائے ممکن نہیں ہے اس لئے پیش نظر پرانی عادت کے مطابق اس خط میں بھی اول چند باتیں گذارش کرتا ہوں غور سے پڑھ کر اول ان مقدمات کو اپنے آئینہ دل پر نقش کر لیجئے اور پھر اصل مقصد کے مطالب کا انتظار کیجئے۔

**پہلی بات** پہلی بات جو گذارش کے قابل ہے یہ ہے کہ ملک کا موجب اور اس کی علت صرف قبضہ ہے۔ اور

---

[1] حکیم صاحب سے مولانا حکیم رحیم اللہ صاحب بجنوری کی طرف اشارہ ہے جو کہ حضرت قاسم العلوم کے شاگرد تھے۔ انوار حمید

و آنچه تہمت ملک بنام بیع و شرا و ہبہ و میراث زدہ اند از تلبیسات بداہت وہم و مغالطہائی نظر بالائی است۔
این ہمہ چنانکہ از تقریرات سابقہ دریافتہ اسباب استحصال قبض اند نہ موجبات ملک۔ مگر واضح باد کہ قبض تام ہماں است کہ دیگراں را بدستاویز حقی گنجائش آویزش نباشد ورنہ قبض امین و مستعیر ہم موجب ملک گردیدی اندریں صورت قبضیکہ بعوض حاصل کردہ باشند تا وقتیکہ عوض را در ملک او حقیقۃً یا حکماً وجودی و نمودی نبود خیال ملک نباید بست کہ این خیال خام است و غلط۔ چہ این ملک از تفریعات قبض است کہ بر معاوضہ متفرع شد۔ پس تا وقتیکہ معاوضہ ملک متحقق نشود ملک را چہ یارا کہ تحقق پذیرد۔ و میدانی کہ معاوضہ اضافتی است از اضافات کہ بے تحقق حاشیتین وجودش محال۔ وجود حقیقی خود ہمیں است کہ عاقد ثانی بدست دارد اما وجود حکمی را شاید ہنوز نفہمیدہ باشی۔ آن اینست در عالم موجود باشد و اسباب تحصیلش ہمہ فراہم بدیں سبب بدست آوردنش ممکن بود محال نباشد۔ ہاں اگر از عوضین یا از احد العوضین در عالم نامی و نشانی نیست یا اسباب تحصیل آن ہمہ مفقود۔ آن وقت نتواں گفت کہ معاوضہ را وجودی است حقیقی یا حکمی۔ ازینجا است آنکہ در سلم وجود مسلم فیہ در بازار ہا شرط کردہ اند و نہی بیع ما لیس عندک و بیع معدوم نیز مبنی بر ہمیں است۔ اگر فرق است ہمیں قدر است کہ در سلم قبض مؤجل خواستہ اند بالفعل عدم مسلم

وہ جو بیع و شرا اور ہبہ و میراث کے نام پر فقہاء نے ملکیت کی تہمت لگائی ہے تو یہ صاف وہم کا فریب اور سرسری نظر کا مغالطہ ہے یہ سب (بیع و شرا ہبہ و میراث) جیسا کہ پہلی تقریروں سے آپکو معلوم ہو چکا ہے قبضے کے حاصل کرنے کے اسباب ہیں نہ کہ موجبات ملک ہیں۔ مگر واضح رہے کہ مکمل قبضہ وہی ہوتا ہے کہ کسی دوسرے کو کسی حق کی دستاویز کے باعث نزاع کی گنجائش نہ رہے۔ ورنہ امین اور مستعیر کا قبضہ بھی ملکیت کا موجب بن جاتا اس صورت میں وہ قبضہ جو عوض میں حاصل کیا ہو تا وقتیکہ عوض کا حقیقۃً یا حکماً اسکی ملکیت میں وجود و نمود نہو۔

...... ملکیت کا خیال دماغ میں نہیں لانا چاہئے کہ یہ خیال خام ہے اور غلط ہے۔ کیونکہ یہ ملکیت قبضے کی صرف ایک صورت ہے جو کہ معاوضہ پر پیدا ہوئی ہے۔ لہٰذا جب تک کہ ملک کا معاوضہ متحقق نہیں ہو جاتا اس وقت تک ملکیت کی کیا طاقت ہے کہ وجود میں آئے اور تمہیں معلوم ہے کہ معاوضہ نسبتوں میں سے ایک قسم کی نسبت ہے کہ دونوں طرفوں کے وجود میں آئے بغیر اس کا وجود محال ہے۔ حقیقی وجود تو خود یہی ہے کہ دوسرا سودا کرنے والا قبضے میں رکھے لیکن حکمی وجود کو شاید آپ نے ابھی نہ سمجھا ہو وہ یہ ہے کہ دنیا میں موجود ہو اور اس کے حاصل کرنے کے تمام اسباب فراہم ہوں۔ اس سبب سے اس کا حاصل کرنا ممکن ہو محال نہ ہو۔ ہاں اگر عوضین میں سے یا عوضین میں سے ایک کا دنیا میں کوئی نام و نشان نہیں یا اس کے حاصل کرنے کے تمام اسباب مفقود ہوں تو اس وقت نہیں کہہ سکتے کہ معاوضہ کا کوئی حقیقی یا حکمی وجود ہے۔ یہیں سے یہ بات

لے یعنی ملکیت کا موجب دراصل قبضہ مالکانہ ہوتا ہے لیکن بیع و شرا اور ہبہ و میراث کے ذریعہ جو فقہاء نے ملک ہونا قرار دیا ہے تو وہ اصل وہ موجب ملکیت نہیں ہوتا بلکہ ملکیت کا رہا ہے بیع و شرا و ہبہ اور میراث کی صورتوں میں محض قبضے کے ذریعہ ملکیت کا حصول ہوتا ہے۔ مترجم
گے وہ شخص جس نے کسی چیز کو وہ مدت کے لئے عاریتہً لیا ہو مستعیر کہلاتا ہے۔ مستعار چیز یا امانت پر قبضہ سے امانت اور مستعار چیز ملکیت میں نہیں آجاتی۔ مترجم
گے عوض میں دی جانے والی اور عوض میں لی جانے والی چیزوں کے بغیر معاوضہ کا معاملہ نہیں ہو سکتا لہٰذا خریدنے والے اور بیچنے والے کے درمیان معاوضہ کا معاملہ ایک نسبت یا تعلق ہے۔ مترجم

غیر بدست بائع مضر نیفتاد۔ و اینجا قبض معجل مطلوب است۔ اگر بالفعل بدست بائع نیست تسلیم از کجا خواہد کرد پس اگر شخصی بوجہ عقد معاوضہ بر چیزی قابض شد و عوض ثانی را ہنوز نہ وجود است نہ نمود یا ہست اما اسباب استحصالش ہمہ مفقود آں قبض را موجب ملک نباید پنداشت بلکہ آں عقد را باطل یا ناتمام باید انگاشت۔ اگر عوض مذکور از ذوات القیم است بیع باطل است ورنہ ناتمام کہ احد العوضین را نہ وجود حقیقی است نہ حکمی۔ اگر در خارج معدوم است دعویم بدیہی است و اگر در خارج موجود است اما در احاطہ ملک عاقد نیست تاہم ہماں آتش در کاسہ چہ معاوضۃ الملک ہماں است کہ باہم مملوکات یک دیگر را بستانند و اینجا وجود ملک حقیقی خود ظاہر است کہ نیست۔ باقی ماند حکمی بدیدۂ عقل اگر بنگرند ازاں ہم نشانی نیست۔

ابھی تو یہ ہے کہ (بیع) سلم[1] میں مسلم فیہ (جس کے متعلق بیع سلم کی گئی ہے) کے بازاروں میں پائے جانے کی فقہانے شرط لگائی ہے اور اس چیز کی بیع جو تمہارے پاس موجود نہیں اور معدوم کی بیع[2] بھی اسی پر مبنی ہے اگر کوئی فرق ہے تو اتنا ہی ہے کہ سلم میں قبضہ ایک مدت مقررہ پر مطلوب ہوتا ہے۔ سلم فیہ کا بالفعل بائع کے ہاتھ میں ہونا مضر نہیں ہوا اور یہاں جلد قبضہ مطلوب ہے اگر بالفعل بائع کے پاس نہیں ہے تو وہ خریدار کو کہاں سے سپرد کریگا۔ لہٰذا اگر کوئی شخص عقد معاوضہ کی وجہ سے کسی چیز پر قابض ہو گیا اور عوض ثانی کا ابھی وجود ہی اور نہ نمود ہے یا اگر ہے لیکن اسکے حاصل کرنے کے تمام اسباب مفقود ہیں تو اسکے قبضے کو ملکیت کا موجب خیال کرنا چاہئے بلکہ اس عقد کو باطل یا ناتمام خیال کرنا چاہئے اگر عوض مذکور ذوات القیم[3] میں سے ہے تو بیع باطل ہے ورنہ ناتمام ہے کہ عوضین میں سے کسی کا نہ حقیقی وجود ہے اور نہ حکمی اگر خارج میں معدوم ہے تو میرا دعویٰ واضح ہے اور اگر خارج میں موجود لیکن بیع کا سودا کرنے والے کی ملکیت کے احاطے میں نہیں ہے تو پھر بھی پیالے میں وہی آتش ہے[4] کیونکر ملک کا معاوضہ وہی ہے جو کہ باہم ایک دوسرے کی مملوکہ چیزوں کو آپس میں لے لیں اور یہاں پر حقیقی ملک خود ظاہر ہے کہ نہیں ہے باقی رہی حکمی ملکیت کو اگر بنگاہ غور دیکھیں تو اسکا بھی کوئی نام و نشان نہیں۔

**شرح معمی** شرح این معمی این است کہ اشیاء ذوات القیم متاع بی نظیر را بی مثل نے باشند نظر بریں ہر کرا بدست افتد عزیز الوجود پنداشتہ حمائل گردن سازد۔ و بی ضرورت از خود جدا نکند اندریں صورت ہر کرا بدست نیست چہ امید کہ بدست تواں آوردہ۔ ہاں مثلیات را چنداں قدر و قیمت نباشد کہ بر احتیاج دیگراں

**شرح معمی** اس چیستاں کی شرح یہ ہے کہ ذوات القیم اشیاء بے نظیر وہ کہلاتی ہیں جن کی نظیر اور مثل نہ ہوں اس پر نظر رکھتے ہوئے جس کسی کو یہ اشیاء حاصل ہو جائیں ان کو نادر الوجود سمجھ کر گلے کا ہار بنائیگا ضرورت کے بغیر اپنے پاس سے جدا نہ کریگا۔ اس صورت میں جس کسی کے پاس وہ چیزیں نہیں اس میں کیا امید ہے کہ وہ حاصل کر سکیگا۔ ہاں مثلیات[5] کی چنداں قدر و قیمت

---

[1] بیع سلم یہ ہے کہ نصل کٹنے سے پہلے یا کٹنے کے بعد کسی کو روپیہ دیدے اور یوں کہہ دے کہ دو مہینے یا تین مہینے کے بعد فلاں مہینے میں فلاں تاریخ کو ہم تم سے اسی نرخ سے دو روپیہ کے گیہوں لینگے اور نرخ اسی وقت یہ کر دیا کہ فی روپیہ کے چند سیر یا من سیر کے حساب سے لیں گے ایسی بیع کو بیع سلم کہتے ہیں۔ بیع سلم کو کچھ شرطیں ہیں جنکے بغیر درست نہیں ہوتی۔ فقہ کی کتابوں میں ملاحظہ کیجیے ۱۲ مترجم۔ [3] ذوات القیم وہ ذات کی بیع اور قیمت کی بیع ہے۔ ذوات القیم وہ چیزیں ہیں جو ناپ کر نہیں بکتیں بلکہ ان کی قیمت لگتی ہے مترجم

[4] ہماں آتش است و ہماں کاسہ۔ یہ فارسی کی ضرب المثل ہے جو کسی کے متعلق ہی کہ معاملہ جوں کا توں رہتا ہے مترجم

[2] اسی پر مبنی ہے۔ یعنی عوضین کا پایا جانا اور تحصیل کے اسباب کا مفقود نہ ہونا مترجم

[5] مثلیات وہ چیزیں ہوتی ہیں جن کی مثل دوسری چیزیں موجود ہوں۔ مترجم

سرگران کندہر دو دست بکشند ہر جا بکثرت موجود می باشد۔ در عالم اگر موجود است باز بدست تواں آورد۔ پس اگر اسباب استحصال آں فراہم اند چہ اندیشہ۔ وجود اسباب تحصیل ہمانا خود وجود اوست۔ اندریں صورت اگر تعیین قدر و مدت و دیگر امور بطوری کردہ اند کہ اندیشۂ نزاع از میان برخاستہ معاوضہ صحیح خواہد شد۔

بالجملہ جائیکہ ماہیت مقصود و مبیع باشد کار سہل است ایں شخص اگر بہم نرسید بہ شخص دیگر میتواں کرد۔ مگر جائیکہ خود شخص مطلوب و مبیع باشد آنجا چہ تواں کرد۔ کہ شخص تعدد ندارد تا ازیں فرد رو تافتہ بفرد دیگر آویزند۔

## سخن دوم

سخن دوم اینست کہ قبض مذکور علی الاطلاق موجب ملک نیست۔ ہاں اینقدر مسلم کہ ہر چیز را قابل دگر است ملک را نیز ہر چیز برنتابد چیزی باید کہ بوجہ منافع قلوب را بخود کشد و بر روئے خود مائل گرداند۔ پس ہر چہ سرمایۂ میلان داشتہ باشد آنرا مال نام نہادہ می گوئیم کہ اگر احد العوضین مال نیست ملک ہم دراں جانب نیست و چوں ملک نیست معاوضۃ الملک نیز متحقق نتواں شد۔ ازیں جاست کہ بیع میتہ و دم و خنزیر رائج باطل قرار دادند۔ چہ یکی از حاشیتین اضافت معلوم مفقود است بلکہ پیشتر از اضافت معاوضہ ملک نیز کہ یکے از اضافات است بہمیں وجہ موجود نشد۔ با اضافت معاوضہ کہ متفرع است جواں چہ رسد۔ و آنکہ در حق کتابی بیع ایں قسم اشیاء را جائز داشتہ اند وجہش دیگر است یعنی ایں

نہیں ہوتی کہ دوسروں کے مانگنے پر منہ چڑھائیں اور ہاتھ دینے سے کھینچ لیں کیونکہ ایسی چیزیں بکثرت پائی جاتی ہیں۔ اگر دنیا میں موجود ہیں تو پھر بھی حاصل کرسکتے ہیں پس اگر اسکو حاصل کرنے کے اسباب فراہم ہیں تو کیا فکر ہے۔ اسباب تحصیل کا میسر آنا خود اس چیز کا وجود ہے۔ اس صورت میں اگر چیز کی مقدار اور مدت اور دوسرے معاملات اس طرح طے کرلیتے ہیں کہ درمیان سے جھگڑے کا اندیشہ ہی جاتا رہا ہے تو پھر معاوضہ صحیح ہوگا۔

الحاصل جہاں ماہیت مقصود اور مبیع ہو تو کام آسان ہے یہ شخص اگر بہم نہیں پہنچتا تو دوسرے شخص سے کام چلایا جا سکتا ہے۔ مگر جہاں خود شخص ہی مطلوب اور مبیع ہو وہاں کیا کر سکتے ہیں کیونکہ شخص متعدد نہیں کہ جاننا ہوتا ہیں کہ اس فرد سے منہ پھیر کر دوسرے فرد کی طرف متوجہ ہو جائیں۔

## دوسری بات

دوسری بات یہ ہے کہ قبض مذکور مطلقاً ملکیت کا موجب نہیں ہے۔ ہاں اتنی بات مسلم ہے کہ ہر چیز کو دوسرا قبول کرنے والا ہے ہر چیز ملکیت کے قابل نہیں ہوتی۔ کوئی چیز ایسی ہونی چاہئے کہ اپنے منافع کی وجہ سے دلوں کو اپنی طرف کھینچ لے اور اپنی طرف متوجہ کرے پس جو چیز کشش کا سامان رکھتی ہوگی اس کا نام مال رکھ کر ہم کہتے ہیں کہ اگر احد العوضین مال نہیں ہے تو ملکیت بھی اس جانب میں نہیں ہے اور جب ملک نہیں ہے تو ملک کا معاوضہ بھی متحقق نہیں ہو سکتا اور یہیں سے یہ بات نکلتی ہے کہ مردہ جانور اور خون اور خنزیر کی بیع کو فقہاء نے باطل قرار دیدیا کیونکہ معلوم اضافت کی دونوں جانبوں میں سے ایک مفقود ہے۔ بلکہ معاوضہ کی اضافت سے پہلے ملک بھی جو کہ اضافتوں میں سے ایک اضافت ہے اسی وجہ سے موجود نہیں رہی تو اضافت معاوضہ تک جو اس پر متفرع ہے کیا رسائی ہو اور یہ بات کہ کتابی کے

---

ملہ : اس سلسلے میں جام جم اور جام سفالی کو مثال کے طور پر پیش کیا گیا ہے بقول غالب : اور لے آئیں گے بازار سے گر ٹوٹ گیا ، ساغر جم سے مرا جام سفال اچھا ہے۔

ملہ اہل کتاب یعنی وہ جو تورات، انجیل، زبور اور دیگر صحف آسمانی پر ایمان رکھتے ہیں۔ مترجم

اشیاء در حق کفار مال است۔ و دریں قدر حرج ذاتی کہ جزے
نیست۔ چہ ممکن است کہ چیزے بہر نوعی یا صنفی نافع بود۔ و
بہر نوعی یا صنفی دیگر مضر۔ آب کہ ہر ہر قطرہ اش بہر ماہیان
آب حیات است۔ اگر مسکن بنی آدم و حیوانات صحرائی گردانند
سامان ممات باشد۔ ہمہ غرقاب فنا شوند۔ و ہوا کہ روح
افزای جانوران صحرائی است و غذاء روحانی آنہا۔ اگر
آں را موطن ماہیان وغیرہ جانوران دریائی ساختہ شود کمتر از
سموم جانگزا نباشد۔ باز آب و ہوا را ہم بنگر کہ یک نوع
آب و ہوا بہر یک نوع یا یک صنف اگر مفید است بہر دیگر
مضر۔ آب شور ماہیان دریائی شور را اگر مبارک است
ماہیان دریائے شیریں را بنگر کہ چقدر زیاں دارد۔ و ہمچنیں
برعکس باید پنداشت۔

چوں قصۂ منافع و مضار ایں چنیں است ممکن است کہ چیزی
بہر صنفی مال باشد و بہر صنفی مال نباشد۔ بلکہ وبال باشد۔ باز چوں
خود بکار بردیم ایں جا نیز ہمیں انداز یافتیم۔ تفصیل ایں اجمال
اینکہ۔

## تفصیل اجمال

ایمان را از صفائی قوت علمیہ و پختگی قوت عملیہ ناگزیر است چہ علم از مبادی
آں اذعان است کہ نامش ایمان است و عمل از مقتضیات آں
نظر بریں ہر چیز کہ مفسد ایں دو قوت باشد در حق ایمان
حکم سم خواہد داشت۔ نافع و مال بودنش کجا؟ ہمچنیں حیا
شعبۂ عظیمہ است از ایماں۔ و حسن اخلاق و طہارت باطن کہ
انشراح است از آثار او۔ احادیث چند

حق میں اس قسم کی چیزوں کی بیع جائز قرار دی ہے اس کی دوسری
وجہ ہے یعنی اس لئے کہ یہ چیزیں مردار، خون وغیرہ کفار کے حق
میں مال ہیں اور اتنی سی بات میں آپ جانتے ہیں کوئی مضائقہ نہیں
ہے۔ کیونکہ ممکن ہے کوئی چیز کسی نوع یا صنف کیلئے نافع ہو اور کسی دوسری
نوع یا صنف کیلئے مضر۔ پانی جس کا ایک ایک قطرہ مچھلیوں کیلئے آب حیات
ہے اگر اس کو انسانوں اور صحرائی حیوانات کا مسکن بنا دیں تو وہ آب
حیات موت کا باعث ہو جائیگا۔ اور سب موت کا شکار ہو جائیں گے
اور ہوا جو کہ صحرائی جانوروں کیلئے روح افزا ہوتی ہے اور ان کی روح
کی غذا کو اگر مچھلیوں وغیرہ کا مسکن بنا دیں تو وہ ہوا ان کے لئے
جان لیوا باد سموم سے کم نہ ہو گی۔ پھر پانی اور ہوا کو بھی دیکھئے کہ ایک
قسم کی آب و ہوا ایک نوع یا ایک صنف کیلئے اگر مفید ہے تو دوسری
کیلئے مضر ہے۔ شور دریا کی مچھلیوں کو اگر آب شور بابرکت ہے تو دریائے
شیریں کی مچھلیوں کے لئے کس قدر نقصان دہ ہے اور اسی طرح اس کے
برعکس سمجھنا چاہئے۔

جب منافع اور نقصانات کا قصہ اس طرح ہے تو ممکن ہے
کہ ایک چیز ایک صنف کیلئے مال ہو اور دوسری صنف کیلئے مال نہ ہو
بلکہ وبال ہو پھر جب ہم نے غور سے دیکھا تو یہاں پر بھی ہم نے یہی
انداز پایا۔ اس اجمال کی تفصیل یہ ہے۔

## اجمال کی تفصیل

ایمان کیلئے قوت علمیہ کی صفائی اور قوت عملیہ کی پختگی ضروری ہے کیونکہ علم ایمان
کے مبادی میں سے ہے۔ جس کا نام ایمان ہے اور عمل ایمان کے مقتضیات
میں سے ہے۔ لہذا جو چیز بھی ان دونوں قوتوں یعنی علمیہ اور عملیہ
کو مفسد ہو گی تو وہ ایمان کیلئے زہر ہلاہل کا کام دے گی۔ اس کا نافع یا
مال ہونا کہاں۔ حدیث[1] میں ہے حیا ایمان کا ایک بڑا شعبہ ہے اور حسن اخلاق
اور باطنی پاکی جس کا نام انشراح ہے ایمان کے آثار میں۔ چند احادیث

[1] حدیث میں ہے کہ الحیاء شعبۃ من الایمان (مشکوٰۃ) مترجم

## الحیاء شعبة من الایمان
## والمومن حلو
## والمومن لا ینجس

بریں دعاوی شاھد، و وجدان سلیم بعد ادراک حقیقت ایمانی دریں دعوی ہم زبان ایں بیچمدان ہیں، وجہ مخالفات و مناقضات ایں صفات نیز از معارضات و مناقضات ایمان باشد و میدانی کہ از جسم تا روح علاقہ الیست پنہانی و رہی است وجدانی۔ چناں کہ ازاں طرف بایں طرف مدد، احکام و آثار نازل می شوند و موجب صدور عمل میگردند۔ ازیں طرف نیز ہر دم محصولی جدا بدرگاہ بالائے روح میرسد از رہ حواس و قوائے مدرکہ در خزانۂ علم ہر دم معلومات تازہ فراہم می آیند، و از رہ قوائے عاملہ از غاذیہ و قابضہ و آخذہ وغیرہ ہر ساعت مصنوعات نو بنو از آثار و کیفیات بدرگاہ قوت عملیہ مجتمع شوند۔ و چناں کہ در جانب علم معلومات مذکورہ موجب تعلق علم بمعلومات دیگرے شوند ایں طرف ہر اثری و کیفیتی باعث صدور عمل تازہ مے شود۔

غرض اغذیہ و ادویہ را در علم و عمل کہ دو عنصر روحانی است تاثیری است نمایاں، چنانچہ بعضی ازاں بدیہی است، منجملہ لذت و سرور و انبعاث قوائے شہوانی وغیرہ ہر کس بہ رای العین مشاھدہ می کند پس ہر غذائی کہ مورث اخلاق بد باشد یا حیاء و طہارت را بتاراج دہد در حق مزاج ایمانی ہماں حکم ہم دارد۔ مگر چوں بمشاھدہ اجسام خاصہ با اخلاق خاصہ پی می بریم اگر شکل انسانی است عادات و اخلاقش چنیں و چناں تصور کنیم۔ و اگر شکل خنزیری و کلبی و حماری را مشاھدہ کنیم عادات و اخلاق چنیں و چناں دانیم۔ بتوسل ایں استدلال

"حیا ایمان کے شعبوں میں سے ایک شعبہ ہے"

"اور مومن میٹھا ہوتا ہے"

"اور مومن ناپاک نہیں ہوتا"

ان دعووں پر گواہ ہیں اور وجدان سلیم ایمانی حقیقت کو ادراک کرنے کے بعد اس ناچیز کے دعوے کی تائید کرتا ہے۔ اس وجہ سے ان صفات کے خلاف مخالف امور ایمان کے خلاف اور مخالف امور میں سے ہوں گے اور آپ جانتے ہیں کہ جسم سے لیکر روح تک ایک پوشیدہ علاقہ ہے اور ایک وجدانی راہ ہے جیسا کہ اس طرف سے اس طرف مدد احکام اور آثار نازل ہوتے ہیں اور عمل کے صادر ہونے کا موجب ہوتے ہیں اس طرف سے بھی ہر دم کوئی جدا گانہ محصول روح کی بلند بارگاہ میں پہنچتا رہتا ہے اور قوائے مدرکہ اور حواس کے راستے سے علم کے خزانے میں ہر دم تازہ معلومات فراہم ہوتے ہیں اور قوائے عاملہ کی راہ سے غاذیہ، قابضہ، آخذہ وغیرہ وغیرہ قوتوں میں سے ہر ساعت نئی نئی مصنوعات آثار اور کیفیات سے قوت عملیہ کی درگاہ میں جمع ہوتی رہتی ہیں اور جیسا کہ علم کی جانب میں مذکورہ معلومات دوسری معلومات کیساتھ علم کے تعلق کا موجب ہوتی ہیں اس طرف ہر ایک اثر اور کیفیت تازہ عمل کے صدور کا باعث ہوتی ہے۔

غرض غذاؤں اور دواؤں کو علم و عمل میں جو کہ دو روحانی عنصر ہیں نمایاں تاثیر ہے چنانچہ ان میں سے بعض تو بلا دلیل کے واضح ہیں ان میں سے لذت اور خوشی اور شہوانی قوتوں کا اٹھکھڑا ہونا وغیرہ ہر شخص آنکھ کے ذریعہ دیکھتا ہے۔ الغرض ہر وہ غذا جو برے اخلاق پیدا کرتی ہے یا حیا اور پاکی کو تباہ کرتی ہے تو وہ ایمان کے لئے تباہی کا حکم رکھتی ہے۔ مگر جب ہم خاص اجسام کو خاص اخلاق کے ساتھ دیکھتے ہیں تو اگر وہ جسم انسانی شکل کا ہے تو اس کے عادات ہم ایسے اور ویسے تصور کرتے ہیں اور اگر خنزیر اور کتے کو اور گدھے کی شکل کو دیکھتے ہیں تو ان کی عادتیں ویسی اور ویسی پاتے ہیں۔ اس استدلال کے ذریعے ہمیں معلوم

دریافتیم کہ مابین ایں اجسام وآں اخلاق علاقہ علیت و
معلولیت است۔ آں طرف علیت باشد و ایں طرف معلولیت
یا برعکس۔ یا آنکہ ہر دو را بدرگاہ علتی روی نیاز باشد
چہ استدلال را ازیں علاقہ ناگزیر است۔ مگر چوں
تولد جسم بشہادت احادیث وہم بحکم بداہت اول است
ونفخ روح پس ازاں ازیں قدر محقق شد کہ اگر خود روح
معلول جسم نیست باری ازیں ہم چہ کم کہ در ہر جسم ہمچو آئینہ
آتشیں کہ قوت جذب اشعہ محرقہ دارد قوت ارواح خاص
کہ عبارت از منشائے اخلاق خاص باشد نہادہ اند۔

غرض علت فاعلی اگر نیست علت قابلی ضرور است
اگرچہ نظر بتکوین خالق اکبر ہیچ از اسباب مستلزم مسببات
نیست بلکہ ہر جا اتصال اتفاقی است۔

الغرض اغذیہ وادویہ ومجاورت ومصاحبت را تاثیری
است در ارواح۔ واغذیہ محرمہ ہمہ موجب اخلاق بد اند۔
یا مزیل صفائی قوت علمیہ مثل مسکرات یا مزیل چستی قوت
عملیہ مثل مفترات یا مزیل انشراح و نورانیت کہ از علوم
پاکیزہ پیدا شود مثل اغذیہ نجسہ وناپاک وہم اغذات
یا مفسد اخلاق حمیدہ کہ نتیجہ علم صحیح وعمل مستقیم بود

ہوئی کہ ان اجسام اور ان اخلاق کے درمیان علیت[1] اور معلولیت
کا تعلق ہے۔ اس طرف علیت ہو اور اس طرف معلولیت یا اسکے
برعکس۔ یا یہ کہ دونوں کا رخ نیاز کسی علت کی دہلیز پر جھکا ہوا
ہو کیونکہ استدلال کے لئے اس قسم کے تعلقات کا ہونا ضروری
ہے۔ مگر چونکہ جسم کی پیدائش احادیث اور بداہت کی شہادت
اور حکم کے مطابق اول ہے اور روح کا پھونکا جانا بعد میں
تو اس سے اتنی بات تحقیق میں آگئی کہ اگر خود روح جسم کا معلول
نہیں ہے لیکن اس سے بھی کیا کم کہ آتشیں شیشے کی مانند کہ جلا ڈالنے
والی شعاعوں کے جذب کی قوت رکھتا ہے ہر جسم میں خاص
روحوں کے کھینچنے کی قوت جس کا مطلب خاص اخلاق کی نشو ونما ہے
ہے، قدرت نے رکھی ہے

غرض علت فاعلی[2] اگر نہیں ہے تو نہ سہی علت قابلی[3] تو ضرور ہے
اگرچہ خالق اکبر کی تکوین[4] کی طرف نظر ڈالتے ہوئے اسباب میں سے
کوئی سبب مسببات کیلئے موجب نہیں ہے بلکہ ہر جا اتفاقی اتصال ہے۔

غرض یہ کہ غذاؤں اور دواؤں اور قرب اور مصاحبت کو
ارواح میں کوئی نہ کوئی تاثیر ہے اور حرام غذائیں تمام کی تمام
برے اخلاق پیدا کرتی ہیں یا قوت علمیہ کی صفائی کو زائل کرتی
ہیں جیسے نشہ آور چیزیں یا قوت عملیہ کی چستی کو دور کرتی ہیں جیسے
شکست پیدا کرنے والی چیزیں یا دل کے انشراح اور نور کو زائل
کرتی ہیں جو آثار اور پاکیزہ علوم سے پیدا ہوتے ہیں۔ اور

[1] علت سے علیت یعنی علت ہونا اور معلول سے معلولیت یعنی معلول ہونا ہے۔ واضح رہے کہ علت اور معلول میں علت کے ساتھ معلول کا ہونا ضروری ہے جیسے [illegible] کے لئے سورج علت ہے۔ جب سورج نکلے گا معلول یعنی دن ضرور ہوگا بخلاف سبب اور مسبب میں لزوم ضروری نہیں یعنی اگر سبب ہوگا تو مسبب کا ہونا ضروری نہیں مثلاً بارش کا سبب ابر ہوتا ہے [illegible] [2] [illegible] [3] [illegible] [4] [illegible]

مثل گوشت درندگان یا خود مفسد مزاج و سرمایۂ زندگانی مثل سمیات۔

نظر بریں اہل ایمان را ایں قسم اغذیہ مضر باشند نہ نافع پس مالیت کہ مدارش بر منافع بود کجا باشد۔ آری در حق کفار ہیچ مضرتی نیست۔ چہ باعتبار ظاہر منافع چندور چند در آغوش دارند۔ و باعتبار باطن اگر مضرتی متصور بود باعتبار معارضہ مبادی یا آثار ایمان بود۔ آں خود از پیشتر نصیب اعدا شد۔ نظر بریں در حق اوشاں اگر مال قرار دہند چہ حرج۔ مگر ہمیں طور اگر چیزی در حق یکی نافع بود و در حق دیگراں احتمال نفع نداشتہ باشد قبضہ براں در حق آں موجب ملک باید پنداشت مگر اختیار بیع آں بدیگراں نخواہد بود۔ چہ در حق دیگراں مال نیست تا ملک اوشاں بداں تعلق و یا داء عوض معاوضۃ الملک بالملک متحقق شود۔

**سخن سوم** سخن سیوم اینکہ تحقق ملک مستلزم صحت بیع و شرا نیست۔ نیدانی کہ فرمودہ اند

مَنْ مَلَكَ ذَا رَحِمٍ مَحْرَمٍ فَهُوَ حُرٌّ[1]

تحقق ملک اول خود از الفاظ حدیث ہویدا است۔ دوم حریت ما کہ بعد رقیت ظہور فرماید زوال ملک ضروری است مگر در ہیچ صورت تحقق حریۃ بزوال ملک بائع نتواں گفت۔

ناپاک اور نجس غذائیں یا ناپاکیاں پیدا کرنے والی اور اخلاق حمیدہ کو بگاڑنے والی چیزیں مثلاً درندوں کا گوشت یا خود مزاج اور سرمایۂ زندگی کو بگاڑنے والی چیزیں مثلاً سمیات (زہریلی چیزیں)

اس اصول کے پیش نظر ایمان والوں کیلئے بھی اس قسم کی غذائیں مضر ہیں نہ کہ نفع بخش۔ پس وہ مالیت کہ اس کا دارومدار منافع پر ہو کہاں ہوگی۔ ہاں کفار کے حق میں کوئی مضرت نہیں ہے کیونکہ ظاہر کے اعتبار سے چند در چند منافع اپنے پہلو میں وہ غذائیں رکھتی ہیں اور باطن کے اعتبار سے اگر کوئی نقصان خیال میں آسکتا ہے تو مبادی ایمان یا آثار ایمان کے مقابلے کے اعتبار سے ہوگا تو وہ ایمان کی خرابی پہلے ہی سے دشمنان اسلام کے حصے میں آچکی نظر بریں اگر (مردار جانور یا خون وغیرہ) کو اہل کتاب کے حق میں مال قرار دیں تو کیا مضائقہ ہے مگر اسی طرح اگر کوئی چیز ایک آدمی کے حق میں نفع بخش ہو اور دوسروں کے لئے نفع کا احتمال اس میں نہ ہو تو اس پر قبضہ اس شخص کے حق میں موجب ملک خیال کرنا چاہئے لیکن دوسروں کے ہاتھوں اس کے بیچنے کا اختیار نہ ہوگا۔ کیونکہ دوسروں کیلئے وہ مال نہیں ہے کہ انکی ملکیت اس سے تعلق کو قبول کرے اور عوض کے ادا کرنے سے ملک، کا تبادلہ ملک کے ساتھ ہو جائے۔

**تیسری بات** تیسری بات یہ ہے کہ ملک کا تحقق بیع اور شرا کی صحت کیلئے ضروری نہیں ہے آپ کو معلوم نہیں کہ فرمایا ہے:

" جو ذی رحم محرم کا مالک ہوا تو وہ مملوک آزاد ہے"

ملک کا تحقق اول تو خود حدیث کے الفاظ سے واضح ہے۔ دوسرے حریت کے لئے جو کہ رقیت (غلامی) کے بعد ظاہر ہوتی ہے ملکیت کا زائل ہونا ضروری ہے مگر ان جیسی صورتوں میں بائع کی ملکیت کے

[1] ذی رحم محرم مثلاً بھائی۔ بہن جو ایک ہی ماں کے پیٹ سے پیدا ہونے کی وجہ سے محرم ہی جاتے ہیں مثلاً کسی کا بھائی کسی کا غلام تھا اور اس نے اپنے بھائی کو اس سے خرید لیا تو بھائی آزاد ہو جائے گا۔ مترجم

درمنه ولاء وغیره همه راجع بسوی او باشد ناچار بزوال ملک مشتری گفته شود۔

**چهارم** چهارم اینکه تحقق ملک را ضرور نیست که ملک را قدرت بر تسلیم چنان بود که موجبات بطلان و فساد بیع را گنجائش مداخلت نبود۔ اگرچه مبیع متعین و ممتاز و موجود بود۔ نه بینی که چوب سقف موجود و متعین است و بالضرور مملوک صاحب خانه۔ مگر چوں تسلیم آں مستلزم موجبات بطلان است قبل از جدا کردن بیع صحیح نشود۔

**سخن پنجم** پنجم اینکه چنانکه قبل وجود طرفین اضافت عقد تحقق نتواں شد بعد زوال و انعدام یکی یا هر دو نیز عقده عقد مختل شود۔ وقت افلاس چوں مشتری خالی دست ماند و مبیع موجود بود عقد بیع کان لم یکن شود۔ از بخاری و مسلم در مشکوٰة شریف وارد است۔

ایما رجل افلس فوجد رجل ماله بعینه فهو احق به من غیره او کما قال۔

ایں حدیث را بر عاریت و مغصوبات فرود آوردن صریح مخالف سیاق است۔ در استحقاق معیر و مغصوب منه کدام خفا بود که بایں طور آگاه فرمودندی محمل ایں حدیث همیں معامله بیع است۔

باقی ماند اینکه اندریں صورت می باید که غرماء دیگر شریک و سهیم بایع در مبیع موجود نباشند۔ امام ابوحنیفه بکدام حجت مخالفت حدیث کردند۔

زوال سے حریت کا تحقق نہیں کر سکتے ورنہ ولایت وغیرہ تمام امور اسکی طرف راجع ہونگے ناچار خریدار کی ملکیت کے زائل ہونے پر حریت کا تحقق مانا جائے گا۔

**چوتھی بات** چوتھی بات یہ ہے کہ ملکیت کے تحقق کے لئے ضروری نہیں ہے کہ مالک کو سپرد کر دینے کی ایسی قدرت ہو کہ بیع کے فساد اور بطلان کے موجبات کو دخل کی گنجائش نہ ہو۔ اگرچہ بیع کی گئی چیز متعین اور ممتاز اور موجود ہو۔ دیکھتے نہیں کہ چھت کی لکڑی موجود اور متعین ہے اور یقیناً گھر کے مالک کی ملکیت میں بھی ہے لیکن چونکہ خریدار کو اس لکڑی کا سپرد کرنا موجبات بطلان کو مستلزم ہے اس لئے لکڑی کو چھت سے جدا کرنے سے پہلے بیع صحیح نہ ہوگی۔

**پانچویں بات** پانچویں بات یہ ہے کہ جیسا کہ بائع اور مشتری کے وجود سے پہلے عقد بیع کا تعلق تحقق نہیں ہو سکتا تو ان میں سے ایک یا دونوں کے زوال اور انعدام سے بھی بیع نہ ہوگی افلاس کے وقت جب مشتری خالی ہاتھ رہ جائے اور مبیع موجود ہو تو بیع کا معاملہ ایسا ہو جاتا ہے جیسا کہ ہوا ہی نہ ہو۔ بخاری اور مسلم سے مشکوٰۃ شریف میں وارد ہے۔

جو کوئی شخص مفلس ہو گیا اور دوسرے شخص نے اپنا مال بعینہ اسکے پاس پایا تو وہ زیادہ حقدار ہوگا بہ نسبت کسی اور کے او کما قال۔

اس حدیث کو مانگی ہوئی چیز اور زبردستی چھین لی ہوئی چیزوں پر وارد کرنا صاف طور پر سیاق کے خلاف ہے۔ عاریت پر دینے والے اور جس سے وہ چیز زبردستی چھینی گئی ہے ان دونوں کے استحقاق میں کونسی پوشیدگی کی بات تھی کہ اسکو اس طریقے سے آگاہ فرمایا۔ نہیں اس حدیث کا محل یہی بیع کا معاملہ ہے۔

باقی رہی یہ بات کہ اس صورت میں چاہئے کہ دوسرے قرضدار بائع کے ساتھ مبیع میں شریک اور حصہ دار موجود نہ ہوں امام ابوحنیفہؒ نے کس دلیل سے حدیث کی مخالفت کی۔

**جواب** جوابش ایں است کہ لفظ احق خود بر تحقق حقوق دیگراں دلالت دارد ورنہ صیغہ افعل التفضیل را چسپاں کردن دشوار است و ازاں تکلف کہ افعل التفضیل را بمعنی فاعل گیرند ایں بہتر است کہ مخاطب ایں کلام غرما را قرار دہند و ایں حکم را حکم استحبابی دارند، و وجہ عدم وجوب خود تحقق حقوق اوشاں باشد، و وجہ استحباب اینکہ مال دیگراں فنا شد و ہلاک گردید۔ بدیں سبب عوض اینکہ قیمت باشد بذمہ مشتری لازم شد و بتوسط قیمت حقوق ایشاں نزول کردہ بمال موجود تعلق گرفت مگر ہمیں طور حق صاحب مال نیز از قیمت نزول کردہ بمال موجود آویخت۔ و نخواہی دانست ان شاء اللہ کہ در ملک تجزی نیست بدیں سبب ملک ہمہ شرکا محیط مال موجود بود۔ ہمیں طور احاطہ ملک صاحب مال را قصور باید فرمود۔

**اقالہ** مگر وانی کہ از قیمت باز با صل مال آمدن اقالہ باشد۔ در اقالہ زیادہ ازیں چہ باشد۔ آرے ازاں جا کہ اقالہ در حق ثالث بیع بود مانع تعلق حقوق دیگراں نباشد و ایں را ہم بگذار۔ در صورت افلاس از دو امر چارہ نیست یا مال موجود ہمہ ازاں صاحب مال گویند و حدیث را بر ظاہر خود گذارند یا گویند کہ صاحب مال ہم اُسْوَةٌ لِّلْغُرَمَاءِ بود و ہمچو دیگر اہل حقوق بقدر حق شریک و سہیم۔ اگر اول است فبہا ورنہ ازیں چہ کم کہ مدیوں را اکنوں اختیار مال خود نماند بالاضطرار بیع آں مال را لازم آمد و امکان ایں قسم بیوع را اول ہمیں حدیث ماخذ باشد۔ دوم نظائر

**جواب** اس کا جواب یہ ہے کہ لفظ احق خود دوسروں کے حقوق کے تحقق پر دلالت رکھتا ہے ورنہ افعل التفضیل کے صیغہ کو چسپاں کرنا دشوار ہے اور اس تکلف سے کہ افعل التفضیل فاعل کے معنی میں لیں یہ بہتر ہے کہ اس کلام کا مخاطب غرما کو قرار دیں اور اس حکم کو استحبابی[1] حکم رکھیں اور خود عدم وجوب کی وجہ انکے حقوق کا تحقق ہے اور استحباب کی وجہ یہ ہے کہ دوسروں کا مال فنا اور ہلاک ہو گیا۔ اس سبب سے اس کا عوض جو کہ قیمت ہے مشتری کے ذمہ لازم ہو گیا اور قیمت کے ذریعہ انکے حقوق نے نیچے اتر کر موجود مال سے تعلق پیدا کر لیا مگر اسی طور صاحب مال کا حق بھی قیمت سے نیچے گر کر مال موجود کے ساتھ وابستہ ہو گیا اور آپ ان شاء اللہ جان لیں گے کہ ملک میں تجزی و تقسیم نہیں ہے۔ اس لئے تمام شرکا کی ملک موجود مال کو محیط ہو گی اسی طریقے سے صاحب مال کی ملکیت کے احاطے کو نامکمل کرنا چاہئے۔

**اقالہ** مگر تمہیں معلوم ہے کہ قیمت سے پھر اصل مال کی طرف آنا اقالہ[2] ہے۔ اقالہ میں اس سے زیادہ اور کیا ہوتا ہے۔ ہاں اس وجہ سے کہ اقالہ تیسرے شخص کے حق میں بیع ہوتا ہے اس لئے دوسروں کے حقوق کے تعلق کو مانع نہیں ہوگا۔ اور اسے بھی چھوڑیئے۔ افلاس کی صورت میں دو باتوں کے سوا چارہ نہیں ہے یا تو موجود تمام مال کو صاحب مال کی ملکیت کہیں اور حدیث کو اپنے ظاہر پر چھوڑ دیں یا کہیں کہ صاحب مال بھی دوسرے قرض خواہوں کے برابر ہے اور دوسرے حقداروں کی مانند بقدر حق خود شریک اور سہیم ہے۔ اگر پہلی صورت ہے تو ٹھیک ہے ورنہ اس سے کیا کم کہ مدیوں کو اب اپنے مال کا اختیار نہ رہا۔ مجبوراً اس مال کی بیع اسکو ضروری ہو گی اور اس قسم کی بیوع کے لئے

---

[1] استحبابی حکم ایسا حکم ہوتا ہے جس پر عمل نہ کرنے سے کوئی گناہ نہیں ہوتا۔ اس حکم کے ذریعہ کسی کام کا کرنا ضروری نہیں ہوتا۔ مترجم

[2] بیچنے والا خریدار سے خریدی ہوئی چیز کو واپس لیکر اس کی اصل قیمت واپس کر دینے کا نام اقالہ ہوتا ہے۔ مترجم

دیگر انشاء اللہ خواہی شنید۔ مگر در صورتیکہ تنہا صاحب مال غریم او بود کسی دیگر مزاحم حالش نہ بود آں وقت بجز اینکہ بانفساخ عقد قائل شوند چارہ نیست دیگر از ایں ہم دریغ است تسلیم عقد ثانی بہماں قیمت ضروری است و اگر ہم نہ گویند بلکہ عقد ثانی بقیمت مناسب جدید باشد۔ آنجا کہ کمی و بیشی قیمت فائدہ بخشد و نہ عقد ثانی گفتنی سودے دہد تجشم ایں چنیں تکلفات زیادہ از بیہودہ سری چہ باشد۔ غرض ما را بہر طور گوارا است و ثمرہ ایں مقدمہ انشاء اللہ در آخر کلام خواہی دریافت۔

## سخن ششم

ششم اینکہ در بعض مواقع بالاضطرار ہم بیع متحقق شود و اداء قیمت بذمہ مشتری چار و ناچار لازم آید۔ اگر ماخذ بواں داری حدیث عتق بعض را یاد کن کہ باعتاق حصہ خود قیمت حصہ دیگراں بذمہ خود لازم آید و ایں لزوم بالضرور تحقق بیع قبیل اعتاق قائل شدن لازم است تا بدل و مبدل منہ ہر دو بملک مالک واحد مجتمع شوند۔

## سخن ہفتم

ہفتم اینکہ قبض چیزی دیگر است و الجاء و اکراہ چیز دیگر است۔ بسا اوقات الجاء و اکراہ متحقق شود و قبض نتواں گفت و نہ بہ ثبوت ملک اعتراف تواں کرد الجاء و اکراہ در احرار ہم باشد و قبض فقط در ارقاء باشد نہ غیر۔ با ایں ہمہ گویم اگر کافراں را در قلعہ محصور کردہ از آب و دانہ تنگ کردانیم ہنوز ملک نتواں گفت کہ احراز متحقق نشد و قبض نقش صورت نیافت۔ ممکن است کہ در دروازہ قلعہ کشادہ

کا یہی حدیث، اول ماخذ ظاہری۔ دوسری اور نظیریں بھی انشاء اللہ آپ سنیں گے۔ مگر اس صورت میں کہ تنہا صاحب مال اس کا قرضخواہ ہو اور کوئی اس کے حال کا مزاحم نہ ہو۔ اس وقت اس کے سوا کہ عقد کے منسوخ ہونے کے قائل ہوں، اور کوئی چارہ نہیں ہے اور اگر اس سے بھی دریغ ہے تو دوسرے عقد کا اسی قیمت پر تسلیم کرنا ضروری ہے۔ اور اگر یہ بھی نہ کہیں بلکہ عقد ثانی نئی مناسب قیمت پر ہو تو وہاں قیمت کی کمی اور زیادتی کوئی فائدہ نہیں دے گی اور نہ دوسرا معاملہ کہنا کوئی نفع دیگا۔ اس قسم کے تکلفات بیہودہ سری سے زیادہ اور کیا ہونگے۔ غرض ہمیں ہر طرح پر گوارا ہے اور اس مقدمے کا پھل آپ کو کلام کے آخر میں ملے گا۔

## چھٹی بات

چھٹی بات یہ ہے کہ بعض مواقع میں مجبوراً بھی بیع متحقق ہو جاتی ہے اور خریدار کے ذمے قیمت کی ادائی چار و ناچار لازم آتی ہے۔ اگر تمہیں (دلیل یعنی) ماخذ کی ہوس ہے تو عتق بعض کی حدیث کو یاد میں لاؤ کہ اپنے حصے کو آزاد کر دینے کی صورت میں دوسروں کے حصے کی قیمت اپنے ذمے لازم آتی ہے اور اس قیمت کے لازم آنے کے سبب سے ضروری طور پر آزاد کرنے سے ذرا پہلے بیع کے متحقق ہونے کا قائل ہونا ضروری ہے تاکہ بدل اور مبدل منہ (جس سے تبادلہ کیا گیا) دونوں ایک مالک کی ملکیت میں جمع ہو جائیں۔

## ساتویں بات

ساتویں بات یہ ہے کہ قبضہ دوسری چیز ہے اور جبر اور زبردستی کرنا دوسری چیز ہے بسا اوقات زبردستی کرنا اور مجبور کرنا متحقق ہوتا ہے اور (اسکو) قبضہ نہیں کہہ سکتے اور نہ ہی ملکیت کے ثبوت کا اقرار کر سکتے ہیں الجاء اور اکراہ احرار (آزاد لوگوں) میں بھی ہوتا ہے اور قبضہ صرف ارقاء (غلاموں) میں ہوتا ہے نہ غیر میں۔ باایں ہمہ میں کہتا ہوں کہ اگر کافروں کو قلعہ میں محصور کر کے آب و دانہ سے ہم انہیں تنگ کر دیں تو تب بھی (ان پر) ملکیت (کا) ہونا نہیں

بگریزند و مال اسباب وزن و فرزند را همراه ببرند۔ چنانچہ بسا اوقات همیں ساں یافتہ شدہ لیکن دریں هم شک نیست کہ اکراہ متحقق شد و الجاء بوجود آمد پس اگر بہر کاری یا بہر مالی بر کسی اکراہ کنند مکرہ را مقبوض نتواں پنداشت۔ تا بشرط قابلیت ملک مملوک پندارند و زیادہ تر ازیں اگر شرح ایں امر مطلبی بشنو کہ

**تعریف قبضہ** قبض بر چیزی بدست آوردنش باشد خواہ حقیقت باشد۔ چنانچہ در اشیاء صغیرہ کہ مساحت دست ما محیط او تواں شد می باشد یا حکما یعنی تصرفات دستکاری ما درآں تواں کرد۔ مثلاً مکان و جانوراں و بنی آدم اگر پیش ما بطوری باشد کہ مکان را بنا کنیم یا منہدم توانیم ساخت و جانوراں را قطع و قتل و ذبح و از جای بجای بردن توانیم آں وقت مصداق قبض متحقق شد۔ اگر مانعی و مزاحمی نیست آں قبض مالکانہ باشد ورنہ قبض غصب یا ودیعت وغیرہ بالجملہ قبض نام ایں کیفیت است کہ بقرب معلوم متحقق شود۔ خواہ ایں قرب خود قابض را میسر آید بذات خود یا بواسطہ نواب و خلفاء و بطرف او منسوب باشد۔ باقی حرمت بعضی تصرفات مثل قطع اطراف ارقاء یا قتل اوشاں قادح امکان ایں تصرفات نیست۔ بلکہ خود مصحح آں است ورنہ ممانعت چہ معنی داشتی و در اکراہ ایں قسم قرب و احاطہ تصرف ضرور نیست۔

**سخن ہشتم** ہشتم اینکہ بعض وقائع مبادی بعض افعال و مستوجب بعض اعمال باشند مگر بوجہ خفائی کہ در ثبوت آنہا باشد بوجہ احتیاط بہ نسبت بعض

کر سکتے کیونکہ احراز (قبضے میں لے لینا) متحقق نہیں ہوا اور قبضہ نے صورت اختیار نہیں کی۔ ممکن ہے کہ قلعے کا دروازہ کھول کر بھاگ جائیں اور مال و اسباب بیوی بچے ساتھ لیجائیں چنانچہ اکثر اوقات اس قسم کا ہوتا ہے لیکن اس میں بھی شک نہیں ہے کہ اس صورت میں اکراہ متحقق ہوا اور الجاء وجود میں آیا پس اگر کسی کام کے لئے یا کسی مال کیلئے کسی پر جبر کریں تو جبر کئے ہوئے کو مقبوض گمان نہیں کریں گے تاکہ بشرط قابلیت ملک اسے مملوک خیال کریں اور اگر اس سے زیادہ اس امر کی تشریح آپ کو مطلوب ہے تو سنئے:

**تعریف قبضہ** کسی چیز پر قبضہ اس کو ہاتھ میں لانا ہوتا ہے خواہ حقیقت کے طور پر جیسا کہ چھوٹی چیزوں میں کہ ہمارے ہاتھ کی چوڑائی ان چیزوں کو اپنے اندر سمو لے یا حکماً قبضہ ہو کہ ہمارے ہاتھوں کو ان کے تصرفات کا حق ہو۔ مثلاً مکان اور جانور اور انسان اگر ہمارے سامنے اس طرح ہو جائیں کہ ہم مکان کو بنا سکیں یا گرا سکیں اور جانوروں کو قطع و قتل و ذبح کر سکیں اور ایک جگہ سے دوسری جگہ لیجا سکیں تو اس وقت قبضے کے معنے متحقق ہو گئے۔ اگر کوئی مانع اور مزاحم نہیں ہے تو یہی مالکانہ قبضہ ہوگا۔ ورنہ غصب کر کے قبضہ کرنا یا امانت وغیرہ کے طور پر۔ بالجملہ قبضہ اس کیفیت کا نام ہے کہ قرب معلوم کے ذریعہ متحقق ہو۔ خواہ یہ قرب خود قبضہ کرنے والے کو بذات خود میسر آئے یا نائبین اور خلفاء کے ذریعہ اس کی طرف منسوب ہو باقی بعض تصرفات کا حرام ہونا مثلاً غلام کے ہاتھ پاؤں کا کاٹ ڈالنا یا ان کا قتل کرنا اس قسم کے تصرفات کے امکان کیلئے مانع نہیں ہے بلکہ اس کیلئے مصحح ہے ورنہ ممانعت کے کیا معنی ہیں اور جبر میں اس قسم کے قرب اور تصرف کا احاطہ ضروری نہیں ہے۔

**آٹھویں بات** آٹھویں بات یہ ہے کہ بعض واقعات بعض افعال کے مبادی اور بعض اعمال کے مستوجب ہوتے ہیں مگر اس پوشیدگی کی وجہ سے جو ان اعمال کے

اعمال و افعال ثابت و محقق انگارند و بنسبت بعض دیگر معدوم و غیر ثابت۔ نظیر این کلیہ در احادیث قصۂ منازعت و مخاصمت حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ و عبد بن زمعہ است در ابن ولیدۂ زمعہ چہ طوق نطفۂ کسی مستلزم انتساب نسب ولد باوست اگرچہ میراث و دیگر منافع بوجہ حرمت در زنا ازو باز دارند لیکن انتساب واقعی ازین قدر غلط نتوان شد چوں ثبوت کامل نبود و این طرف زنا خود امرے است کہ طبائع سلیمہ باو رغبت نکنند و مجتنب باشند۔

دعوی حضرت سعد بن ابی وقاص دافع استحقاق فراش نشد۔ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرمودند۔

**اَلْوَلَدُ لِلْفِرَاشِ**

مگر نظر بشباہت حلیہ لعتبہ ابن ابی وقاص بنسبت حضرت سودہ رضی اللہ عنہا ارشاد رفت اِحْتَجِبِیْ مِنْهُ یَا سَوْدَۃ۔

ثبوت میں ہوتی ہے۔ بعض اعمال اور افعال کی نسبت ان مبادی کو ثابت اور متحقق مانتے ہیں اور بعض دوسروں کی نسبت معدوم اور غیر ثابت مانتے ہیں۔ اس کلیہ کی نظیر حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ اور عبد بن زمعہ کے درمیان ابن ولیدہ زمعہ کے بارے میں تنازع اور جھگڑے کا قصہ احادیث میں ہے کیوں کہ کسی کے نطفے کا شبہ جانا لڑکے کے نسب کا اس باپ کی طرف منسوب کرنے کو لازم قرار دیتا ہے۔ اگرچہ میراث اور دوسرے منافع کو زنا کے حرام ہونے کی وجہ سے اس سے روکتے ہیں لیکن واقعی طور پر زانی کی طرف منسوب کرنے کی بات غلط نہیں ہو سکتی لیکن چونکہ ثبوت مکمل نہ تھا اور اس طرف زنا خود ایک ایسا معاملہ ہے کہ سلیم طبیعتیں اس کی طرف رغبت نہیں کرتیں بلکہ پرہیز کرتی ہیں۔

حضرت سعد بن ابی وقاص کا دعوی فراش کے حقدار ہونے کا دافع نہ تھا۔ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

**الولد للفراش** [1]

لیکن عتبہ بن ابی وقاص کے ساتھ صورت کی مشابہت پر نظر رکھتے ہوئے حضرت سودہ رضی اللہ عنہا کے متعلق ارشاد ہوا کہ اے سودہ اس سے پردہ کر [2]

---

[1] الولد للفراش ایک حدیث کا ٹکڑا ہے جو حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے بخاری اور مسلم دونوں نے روایت کی ہے۔ عتبہ کا قرار تھا اس نے زمعہ کی لونڈی سے زنا کیا۔ عتبہ نے مرتے وقت اپنے بھائی سعد بن ابی وقاص کو وصیت کی کہ زمعہ کی لونڈی سے جو لڑکا ہے وہ میرا ہے لہٰذا تم اس کو لے لینا۔ فتح مکہ کے سال حسب وصیت عتبہ سعد بن ابی وقاص نے اس کو لے لیا کہ میرا بھتیجا ہے۔ زمعہ کا ایک لڑکا تھا عبد بن زمعہ اس نے کہا یہ میرا بھائی ہے اور میرے باپ کی لونڈی کا بیٹا ہے۔ دونوں آنحضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پاس یہ مقدمہ لے گئے۔ سعد بن وقاص نے اپنے بھائی کی وصیت بیان کی اور کہا کہ میرے بھائی نے کہا تھا کہ یہ میرا بیٹا ہے۔ عبد بن زمعہ نے کہا کہ یہ میرا بھائی ہے کہ میرے باپ زمعہ نے اپنی لونڈی سے جنا ہے۔ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے عبد بن زمعہ وہ لڑکا تیرے ہی سپرد ہے اور تیرا بھائی ہے کیونکہ الولد للفراش بچہ بچھونے والے کا ہے جس کے بچھونے اور فرش پر پیدا ہوا ہے۔ وللعاهر الحجر اور زانی کے لئے پتھر یعنی محرومی ہے یعنی بچے اور وراثت سے۔ بخاری و مسلم۔ مترجم۔

[2] زمعہ حضرت سودہ کے والد تھے جو آنحضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زوجہ مبارکہ تھیں تو یہ لڑکا حضرت سودہ کے باپ زمعہ کا جب ٹھہرایا گیا تو حضرت سودہ کا بھائی ہونے کے باعث اس سے پردہ کرنے کی ضرورت نہ تھی مگر حضور نے حضرت سودہ کو فرمایا احتجبی منه یا سودہ اس سے پردہ کرو کیونکہ صورت میں وہ عتبہ کی شکل پر تھا۔ چنانچہ اس لڑکے نے تا وفات حضرت سودہ کو نہیں دیکھا۔ مترجم

غرض قرینۂ فراش مثبت انتساب نسب زمعہ شد. مگر دربارۂ بے حجابی حضرت سودہ مفید نگردید و قرینۂ مشابہت ظاہری اگرچہ موجب تورع از بے حجابی گردید۔ مگر دافع حقوق نسبی از میراث وغیرہ نشد۔ وہمچنیں شہادت عدل واحد در بارۂ ثبوت حق اگر مفید نیست ایں ہم نیست کہ بوجہ عدم اثبات حق از پایۂ اعتبار ساقط شود و عدالت مبدل بفسق و فجور شمردہ شود و در فروع مسئلہ است کہ در حق مال خود زندہ باشد و در حق دیگراں مردہ۔ مالش بخیال موت بمیراث نبرند و مال دیگر اموات باحتمال حیات بمیراث باو ندہند۔

## سخن نہم

نہم اینکہ حقائق ممکنہ کہ ہیئات حاصلہ از اقتران وجود و عدم باشند از اقسام کیف اند نہ کم ورنہ لازم بود کہ ہیئات و اشکال منقسم شدہ بر اقسام خود صادق آمدی۔ چہ وجود مقسم در اقسام و اطلاق آں بر اقسام خود ضروری است و میدانی کہ در ہیئات و اشکال خیال ایں امر خیال محال است۔ نمیدانی کہ اشکال ہندسی مثل مثلث و مربع و مخمس وغیرہ کہ ہیئتی است حاصل با قتران خطوط معلومہ کہ با قتران وجود سطوح معلومہ و اعدام آں پیدا می شوند قابل آں نیستند کہ تقسیم کردہ مثلث ہا و مربع ہا و مخمس ہا برآرند و آنچہ در بادی النظر خلاف ایں دعوٰی بنظر می آید از تغالیط اطلاقات عرفی است۔ ایں تقسیم کہ می بینی بر سطوح معلومہ واقع می شود۔ نہ براں ہیئات و کلام ما در ہیئات است

غرض فراش کا قرینہ زمعہ کے نسب کے انتساب کا مثبت ہوا مگر حضرت سودہ کی بے حجابی کے بارے میں مفید نہیں ہوا۔ اور ظاہری مشابہت کا قرینہ اگرچہ بے حجابی سے بچنے کا موجب ہوا مگر میراث وغیرہ کے متعلق حقوق نسبی کو روک نہ سکا اور اسی طرح ایک عادل شخص کی شہادت حق کے ثبوت کے بارے میں اگر مفید نہیں ہے تو یہ بھی نہیں ہے کہ حق کو ثابت نہ کر سکنے کی وجہ سے اعتبار کے مقام سے گر جائے اور عدالت (عادل ہونا) فسق و فجور سے بدل جائے (چنانچہ) گم شدہ آدمی کے مسئلے کی جزئیات میں ہے کہ (وہ مفقود آدمی) اپنے مال کے حق میں زندہ ہوتا ہے اور دوسروں کے حق میں مردہ ہوتا ہے۔ اس کے مال کو موت کے خیال سے میراث سمجھ کر نہیں لیجا سکتے اور دوسرے مردوں کا مال (میراث کے طور پر مفقود کی) زندگی کے احتمال پر گمشدہ شخص کو (بھی) نہیں دے سکتے۔

## نویں بات

نویں بات یہ ہے کہ حقائق ممکنہ جو کہ وجود اور عدم کے ملنے سے حاصل ہونے والی ہیئات (شکلوں) کا نام ہے[1] تو وہ حقائق ممکنہ کیف کی قسم سے ہیں نہ کہ کم کی۔ ورنہ لازم آئے گا کہ ہیئتیں اور شکلیں تقسیم ہو کر اپنی قسموں پر صادق آئیں۔ کیونکہ مقسم (تقسیم کی گئی چیز) کا وجود اپنے اقسام میں اور اس کا اطلاق اپنے اقسام پر ضروری ہے۔ اور تمہیں معلوم ہے کہ ہیئتوں اور شکلوں میں اس بات کا خیال محال بات کا خیال کرنا ہے۔ آپکو معلوم نہیں کہ جیومیٹری کی شکلیں مثلاً مثلث △ اور مربع □ اور مخمس ⬠ وغیرہ ایک ہیئت ہیں جو کہ معلوم خطوط کے ملانے سے جو خطوط کہ معلوم سطحوں کے وجود اور ان کے عدم کے ملانے سے پیدا ہوتی ہیں اس قابل نہیں ہیں کہ ان کو تقسیم کر کے مثلثوں اور مربعوں اور مخمسوں کو نکالیں اور جو کچھ ظاہر نظر میں اس دعوے کے خلاف نظر آتا ہے وہ عرفی اطلاقات کی تغلیط

[1] عدم سے وجود میں آنے والی اشیاء حقائق ممکنہ کہلاتی ہیں۔ مترجم

نہ در ذو ہیئات و معروضات ہیئات اعنی سطوح۔ غرض آں ہیئت کہ بر سطوح مذکورہ عارض مے شود و حقیقت آں جز خطوط متلاقیہ ہیچ نیست در نور آں نیست کہ منقسم شود و اقسام ہمنام خود از زیر پردہ او بر آیند۔ چوں حقائق ممکنہ نیز ہمچنیں است آنہا را نیز قابل قسمت نباید دانست۔ زیادہ اگر شرح مے طلبی بشنو و خود پیشتر بارہا شنیدہ کہ وجود و عدم از حقائق مذکورہ بر کراں است ورنہ ضرورت و امتناع ہر دو از ذاتیات آنہا بودی چہ۔

### الشیٔ اذا ثبت ثبت بلوازمہ

و میدانی کہ حمل وجود بر وجود ضروری است کہ حمل اولی است و حمل وجود بر عدم ممتنع کہ اجتماع نقیضین است۔ با ایں ہمہ جنس کہ مادۂ انواع است در ہمہ انواع و نوع کہ مادہ افراد است در ہمہ افراد و اشخاص مشترک است۔ الا تمیز اگر باشد فصل باشد یا تشخص۔ پس اختلاف حقیقت لاجرم ثمرۂ فصل و تشخص باشد ورنہ در مرتبہ جنس و نوع ہمہ انواع و افراد متحد باشند۔ نظر بریں حیوان از حقیقت انسانی کہ ممتاز از فرس وغیرہ انواع است و انسان از حقیقت زید کہ ممتاز از حقیقت عمرو و بکر است خارج بود و ہمچنیں تا وجود کہ مقسم ہمہ انواع و اجناس است و ہمہ جنسیت او فصل قیاس کن و ایں دعواے مشہور قادح دعوی ما نیست ہر یکے را اصطلاحی دادہ ایم و حمل مشہور است لا مشاحۃ فی الاصطلاحات حقیقت بمعنی ما بہ الامتیاز ہمچنیں است کہ ما گفتیم۔ چوں امکان مقابل وجوب و امتناع افتادہ لاجرم وجود و عدم را از حقیقتش خارج باید انگاشت ورنہ از تقابل دست باید شست۔

کی وجہ سے ہے۔ یہ تقسیم جو تم دیکھتے ہو معلومہ سطحوں پر واقع ہوتی ہے نہ کہ ان شکلوں پر اور ہماری بحث شکلوں میں ہے نہ کہ شکل والوں میں اور ہیئتوں کی معروضات یعنی سطوح میں۔ غرض وہ ہیئت کہ مذکورہ سطحوں پر عارض ہوتی ہے اور اس کی حقیقت باہم ملنے والے خطوط کے سوا اور کچھ نہیں ہے اس قابل نہیں ہے کہ جو تقسیم ہو جائے اور اپنے ہمنام اقسام اسکے پردے کے نیچے سے نکلیں تو جب حقائق ممکنہ کا حال بھی اس طرح ہے ان کو بھی قابل تقسیم نہ جاننا چاہئے۔ اگر زیادہ تشریح چاہتے ہو تو سنو اور پہلے بھی بارہا سن چکے ہو کہ وجود و عدم حقائق مذکورہ سے برطرف ہوتے ہیں۔ ورنہ ضروری اور ناممکن ہونا دونوں انکی ذاتیات میں سے ہوتے کیونکہ

کوئی چیز جب ثابت ہوتی ہے تو اپنے لوازم کیساتھ ثابت ہوتی ہے

اور آپ جانتے ہیں کہ وجود کا محمول ہونا وجود پر ضروری ہے کہ حمل اولی ہے اور وجود کا حمل عدم پر ناممکن ہے کہ اجتماع نقیضین ہے با ایں ہمہ جنس جو کہ مادہ انواع ہے تمام نوعوں میں اور نوع جو کہ افراد کا مادہ ہے تمام افراد و اشخاص میں مشترک ہے (اور) وہ چیز جس کے ذریعہ ایک چیز دوسری سے پہچانی جائے اگر ہوگی تو فصل ہوگی یا تشخص ہوگا لہذا حقیقت کا اختلاف ضروری طور پر فصل اور تشخص کا نتیجہ ہوگا۔ ورنہ جنس اور نوع کے مرتبے میں تمام انواع اور افراد متحد ہوں گے۔ نظر بریں حیوان انسانی حقیقت سے جو کہ فرس وغیرہ انواع سے ممتاز اور انسان زید کی حقیقت سے جو کہ عمرو اور بکر کی حقیقت سے ممتاز ہے خارج ہوں گے۔ اور اسی طرح وجود تک جو کہ تمام انواع و اجسام کا مقسم ہے اور باقی سب اسی کی بہ نسبت فصل ہیں قیاس کرتے چلے جاؤ اور یہ مشہور دعوی ہمارے دعوی کو نقصان نہیں پہنچاتا ہم نے ہر ایک کی اصطلاح رکھ دی ہے اور مثل مشہور ہے اصطلاحات رکھنے میں کوئی جھگڑا نہیں لہذا حقیقت ما بہ الامتیاز کے معنی میں اسی طرح کی ہے جو کہ ہم نے بیان کی جبکہ امکان وجوب اور امتناع کے مقابلے میں آ پڑا لہذا

## سخن دہم

دہم اینکہ ملک از اضافیات است۔ چہ یک طرفش مالکی منزہ است و یک طرفش مملوک و اوصاف انتزاعیہ الاضافیہ قابل تقسیم نباشند آری اوصاف انضمامیہ گو بذات خود مورد قسمت نباشند اما بتقسیم مقسم و انقسام آں منقسم شوند۔ آب را اگر تقسیم کنند حرارت و برودتش ہم بالتبع منقسم شود۔ اما فوقیت و تحتیہ وغیرہ اوصاف اضافیہ از یں انقسام آب منقسم نشوند پس اگر آب زیر سقفی بود و نصف آب را از آوند گرفتہ بآوند دیگر انداز ند و بروں برند تاہم تحتیت سابقہ بمانطور تمام بانصف باقی منتسب شود و نصفیکہ بروں بردہ اند عری از وصف تحتیت بروں آید۔

الغرض اگر تغیری بجانب موصوف پدیدار آید اوصاف اضافیہ انتزاعیہ ہمانساں بحال خود باشند و اوصاف انضمامیہ از تغیر لاحق بموصوفات متغیر شوند۔ از حرکت تحت تحتیت منتقل نشود و از انتقال حار حرارت منتقل گردد۔ دریں بارہ اوصاف انضمامیہ مشابہ زمان و زمانیات یعنی حرکات اند کہ بانتقال و حرکت ظرف یعنی زمانہ مظروف یعنی حرکات منتقل و متحرک شوند۔ و اوصاف انتزاعیہ مشابہ مکان و مکانیات کہ بانتقال مظروف ظرف از جائے بجائے نرود و سر دلیل ہمیں است کہ حقیقت

ضروری طور پر وجود اور عدم کو اسکی حقیقت سے خارج خیال کرنا چاہئے ورنہ تقابل سے ہاتھ اٹھا لینے چاہئیں۔

## دسویں بات

دسویں تمہید یہ ہے کہ ملک اضافی امور میں سے ہے اس کے ایک طرف ضروری طور پر مالک ہے اور ایک طرف مملوک ہے اور انتزاعیہ[1] اضافیہ اوصاف تقسیم کے قابل نہیں ہوتے ہیں ہاں انضمامیہ اوصاف گو بذات خود مورد تقسیم نہیں ہوتے لیکن مقسم کے تقسیم کرنے اور اس کے تقسیم ہو جانے کی وجہ سے منقسم ہوتے ہیں۔ پانی کو اگر تقسیم کریں تو اسکی حرارت (اگر وہ گرم ہے) یا اسکی برودت بالطبع (اگر وہ ٹھنڈا ہے) تقسیم ہو جاتی ہے لیکن فوقیت اور تحتیت وغیرہ اضافی اوصاف اس پانی کی تقسیم سے تقسیم نہیں ہوتے مثلاً اگر پانی چھت کے نیچے ہو اور آدھے پانی کو برتن سے لے کر دوسرے برتن میں ڈالدیں اور باہر لے جائیں تو پھر پہلی تحتیت اسی طرح پوری کی پوری باقی نصف پانی کے ساتھ منتسب ہو جائیگی اور نصف پانی جو باہر لے گئے ہیں تحتیت کی صفت سے بالکل خالی ہو جائیگا

الغرض اگر کوئی تغیر موصوف کی جانب ظاہر ہوگا تو انتزاعی اور اضافی اوصاف اسی طرح اپنے حال پر ہونگے اور انضمامی اوصاف موصوفات کو لاحق ہونے والے تغیر سے متغیر ہو جائیں گے تحت کی حرکت سے تحتیت منتقل نہیں ہوتی اور گرم چیز کے منتقل ہونے سے حرارت منتقل ہو جاتی ہے اس بارے میں انضمامی اوصاف زمانہ اور زمانی چیزوں یعنی حرکات کے مشابہ ہیں کہ ظرف یعنی زمانہ کی حرکت اور انتقال سے مظروف یعنی حرکتیں منتقل اور متحرک ہو جاتی ہیں اور انتزاعی اوصاف مکان اور مکان والی چیزوں کے مانند ہوتے ہیں کیونکہ مظروف کے انتقال کی وجہ سے ظرف ایک جگہ سے دوسری جگہ نہیں چلا جاتا ہے اور اس بات میں

---

[1] انتزاعیہ وصف کے متعلق پہلے کسی نمبر کے حاشیہ میں بیان کیا گیا ہے وہ امور ہوتے ہیں جو دو یا کئی چیزوں کے تعلق سے پیدا ہوتے ہیں مثلاً فرش اور چھت کے تعلق سے بلندی اور پستی کا پیدا ہونا امر انتزاعی ہے۔ مترجم

اوصاف انضمامیہ اوصاف حال وقائم وذو مرتبہ فوقیت
وتحتیت اولا بالذات بعد لحاظ طرف ثانی صفت حیز سقف
وفرش وزمین وآسمان است نہ صفت سقف وغیرہ۔ تا از
حرکت و انتقال آں حرکت و انتقال آں حرکت و انتقال
اوصاف واز تغیر آں تغیر اوصاف لازم آید۔ وغرض از حیز
فرش وغیرہ بعد مجرد است نہ سطح حاوی کہ آں خود در تغیر و
حرکت تابع حاوی است وبدیں سبب نتواں گفت کہ ایں قسم
اوصاف از اوصاف ذاتیہ یا لوازم وجود اوست۔ لیکن
با ایں ہمہ ایں قدر یاد باید داشت کہ بعد مذکور را نیز موصوف
ایں اوصاف بحیثیت ذات نتواں گفت۔ بلکہ در اصل ایں
قسم اوصاف بتوسط شئی کہ حیز را حاوی باشد لاحق می
شود۔ ومفادش بعد تجرید نظر ہماں سطح حاوی می برآید
اگر فرق است ہمیں قدر است کہ دیگراں جسم را حاوی
گویند وما مکان جسم حاوی را در اصل حاوی دانیم کہ
احتواء وحواء کہ مرادف ظرفیت است صفت مکان باشد
نہ مکین۔ گو بادی النظر صفت مکین ہم معلوم شود۔

چوں عدم انقسام حقائق ممکنہ واوصاف انتزاعیہ
اضافیہ بوضوح پیوست ایں ہم واضح شدہ باشد کہ
موصوفات اوصاف انتزاعیہ اضافیہ اگر از قسم ہیاکل ممکنہ
باشد از جسم جز وصف ایں ہمہ موصوف منقسم شود۔ الغرض
صورت اگر پیدای ایں قسم باعتبار ایں مختلفیں موصوف
اوصاف متضائفہ باشد مثل فوقیت وتحتیت چنانکہ
ما با قبلہ زمین فوقیم و باعتبار آسمان تحت پس در وصف

ماز یہ ہے کہ حقیقت میں انضمامیہ اوصاف حال اور قائم ہوتے ہیں
اور انتزاعیہ اوصاف محل اور مقام اور مرتبہ ہوتے ہیں نہ کہ حال اور
قائم ہوتے ہیں، اور انتزاعیہ اوصاف محل اور مقام اور مرتبہ ہوتے ہیں
نہ کہ حال اور مقام اور مرتبے والے کا وصف۔ اولا فوقیت اور تحتیت
بالذات طرف ثانی کے لحاظ کے بعد زمین آسمان فرش اور سقف کے
حیز کی صفت ہیں نہ کہ سقف وغیرہ کی صفت کہ اسکے منتقل ہونے اور
حرکت کرنے سے اوصاف کا انتقال اور حرکت اور اسکے تغیر سے اوصاف
کا تغیر لازم آئے اور حیز سے غرض فرش وغیرہ کے حیز سے بُعد مجرد ہے
نہ کہ سطح حاوی کہ وہ خود تغیر اور حرکت میں تابع حاوی ہے اور اس
سبب سے نہیں کہہ سکتے کہ اس قسم کے اوصاف ذاتی اوصاف یا اسکے وجود
کے لوازم میں سے ہیں لیکن ان سب باتوں کے باوجود اس قدر یاد رکھنا
چاہئے کہ بُعد مذکور کو بھی ذات کی حیثیت سے ان اوصاف سے موصوف
نہیں کہہ سکتے بلکہ اصل میں اس قسم کے اوصاف اس شئی کے ذریعے جو کہ حیز
کو حاوی ہوتی ہے لاحق ہوتے ہیں اور اس کا مفاد اور چیزوں سے نظر ہٹا
کر وہی حاوی سطح نکلتا ہے۔ اگر فرق ہے تو صرف اتنا ہے کہ دوسرے
لوگ جسم کو حاوی کہتے ہیں اور ہم جسم حاوی کے مکان کو اصل میں حاوی
جانتے ہیں۔ کیونکہ احتواء اور حواء جو کہ ظرفیت کے مرادف ہے مکان کی
صفت ہے نہ کہ مکین کی۔ گو ظاہر نظر میں مکین کی صفت بھی معلوم ہوتی ہو۔
جب حقائق ممکنہ اور اوصاف انتزاعیہ اضافیہ کا تقسیم نہ ہونا
واضح ہو گیا تو یہ بھی واضح ہو گیا ہوگا کہ اوصاف انتزاعیہ اضافیہ کے موصوف
اگر ممکنہ اجسام و اشکال کی قسم سے ہونگے تو ضروری طور پر ہر وصف کے
موصوف کے ساتھ متعلق ہوگا۔ اس صورت میں اگر اس قسم کی کوئی
چیز دو مختلف اعتبارات سے فوقیت اور تحتیت جیسے متضائف اوصاف سے
موصوف ہوگی جیسا کہ ہم زمین کے اعتبار سے اوپر ہیں اور آسمان کے اعتبار
سے نیچے تو دونوں متضائف اوصاف تمام کے تمام اس تمام موصوف

---
لہ کسی جگہ میں ہوا کر رہنے والی چیز کو حاوی کہتے ہیں۔ ۔ ۔ [illegible]
[illegible]

متضائف تہما بہا بہجہ آں موصوف لاحق شود۔ ایں نیست کہ یکی بیک نصف و دیگری بیک نصف۔ چوں از مشاہدۂ احوال خویش خود ظاہر است کہ ما اگر فوقیم ہمہ تن فوقیم و اگر تحتیم ہمہ تن تحت، حاجت زیادہ قلم فرسائی نیست۔

الغرض یک موضوع بہر ہزار قضیہ موضوع تواں شد و ہمچنیں یک محمول بہر ہزار قضیہ محمول تواں شد۔ وحدت موضوع مانع تعدد محمول نیست، و وحدت محمول مانع تعدد موضوع نی۔ اگر ہمچنیں در یک قضیہ زیادہ از یک نسبت نباشد چنانچہ بدیہی است۔

**اعتراض** | واگر کدامی ذکی الطبع را بدل آید کہ قضیہ کلیہ یک قضیہ باشد و باز بقدر افراد موضوع نسب متعددہ از جہاں یک نسبت زایند اگر دراں قضیہ زیادہ از یک نسبت نباشد ایں تعدد نسبت را وجہی نیست۔ و اگر نسب متعددہ دراں کلیہ بودند دعوئ وحدت نسبت سراسر غلط باشد۔ در جوابش اگر چہ امثال معترض را می رسد کہ گویند نمی پذیریم کہ قضیہ کلیہ چنانکہ بظاہر واحد است ہمچناں بالمعنی ہم واحد است۔ و العبرۃ للمعانی۔

**جواب** | مگر آنکہ جواب است ایں است کہ موصوف باوصاف اضافیہ انتزاعیہ بہیاکل و ہیئات باشد نہ ذو ہیئت ورنہ لازم آید کہ بانقسام موصوف منقسم شود کہ اتصاف واجزئیت موصوف چارۂ دگر نیست۔ الغرض لازم است کہ وصف تابع موصوف باشد۔ اگر او واحد است ایں ہم واحد باشد و اگر او متعدد و منقسم است ایں ہم

کیساتھ لاحق ہونگے۔ یہ نہیں ہے کہ ایک ایک نصف کیساتھ اور دوسرا ایک نصف کیساتھ لاحق ہو یہ بات خود اپنے مشاہدے سے ظاہر ہے کہ ہم اگر فوق ہیں تو تمام جسم کے اعتبار سے فوق ہیں اور اگر تحت ہیں تو ہمہ تن تحت ہیں۔ زیادہ لکھنے کی ضرورت نہیں ہے۔

الغرض ہزار قضیوں کے لئے ایک موضوع[1] موضوع ہو سکتا ہے اور اسی طرح ایک محمول ہزاروں قضیوں کے لئے محمول ہو سکتا ہے۔ موضوع کا ایک ہونا محمول کے کئی ہونے کو مانع نہیں ہے اور محمول کا ایک ہونا کئی موضوع ہونے کو مانع نہیں، مگر اسی طرح ایک قضیہ میں ایک نسبت سے زیادہ نسبت نہ ہوگی جیسا کہ واضح ہے

**اعتراض** | اور اگر کسی کی طبیعت ہوشیار آدمی کے دل میں یہ بات پیدا ہو کہ قضیہ کلیہ ایک قضیہ ہوتا ہے اور پھر موضوع کے افراد کے بقدر متعدد نسبتیں اسی ایک نسبت پیدا ہوتی ہیں اگر اس قضیے میں ایک کے زیادہ نسبت نہ ہو تو ان نسبت کے کئی ہونے کی کوئی وجہ نہیں ہے اور اگر متعدد نسبتیں اس کلیہ میں تھیں تو نسبت کے ایک ہونے کا دعویٰ سراسر غلط ہوگا اس کے جواب میں اگرچہ معترض جیسے لوگوں کو حق پہنچتا ہے کہ وہ کہیں کہ ہم اس بات کو تسلیم نہیں کرتے کہ قضیہ کلیہ جیسا کہ ظاہراً ایک ہے اسی طرح معنی میں بھی ایک ہے اور اعتبار معانی کا ہے۔

**جواب** | مگر جو جواب ہے وہ یہ ہے کہ اضافیہ انتزاعیہ اوصاف مختلف شکلیں اور ہیئتیں ہوتی ہیں ذو شکل نہیں ورنہ لازم آئیگا کہ موصوف کے تقسیم ہونے سے وہ اوصاف بھی تقسیم ہو جائیں۔ کیونکہ اتصاف کیلئے موصوف کے تابع ہونے کے سوا کوئی اور چارہ نہیں ہے۔ الغرض ضروری ہے کہ صفت موصوف کے تابع ہو اگر موصوف ایک ہے تو یہ بھی واحد ہوگی اور اگر موصوف کئی اور

[1] قضیہ کلیہ وہ قضیہ ہوتا ہے جس میں موضوع کے تمام افراد پر حکم لگایا جاتا ہے۔ جیسے کل انسان حیوان کہ یہ قضیہ کلیہ ہے اس میں انسان موضوع ہے جس پر حیوان ہونے کا اطلاق ہے۔ مترجم

متعدد و منقسم باشد، ورنہ موصوف گفتن و دعوی اتصاف غلط باشد۔ آری اگر مورد اوصاف اضافیہ انتزاعیہ فقط ہیاکل باشند و محل اوصاف انضمامیہ فقط ذو ہیئت کہ در آغوش ہیاکل و ہیئت باشد، قصہ تبعیت اوصاف و متبوعیت موصوفات ہمہ صحیح گردد۔ چہ ذو ہیئت کہ ہمانا کلی طبعی است قابل انقسام است حصص متباینہ کثیرہ کہ در افراد باشد، ثمرۂ ہمیں انقسام است۔ پس می باید کہ اوصاف ایں قسم موصوفات بالتبع منقسم شوند۔

**تکثر ہیاکل** | و ہیاکل ما دانی کہ ازیں قسم تکثر اعنی تکثر انقسام برکراں داشتہ اند۔ اوصافش نیز ازیں قسم تکثر و تعدد بہرہ ندارند۔

**تکثر انطباعی** | آری تکثری است دیگر کہ آنرا باصطلاح خود بہ تکثر انطباعی و تعدد انعکاسی و کثرت جلوہ تعبیر کنیم۔ آں چیست تعدد مرایا و مظاہر شی لیس اگر چیزی واحد در مظاہر کثیرہ منطبع شود ایں تعدد دیگر بوجہ کثرت انطباعات بنام آوردہ اند تعدد دیگر باشد ایں قسم تعدد در جزئیات ہم باشد، شکل من و تو دراں واحد با آئین ہائے کثیرہ منطبع تواں شد، بلکہ سواء جزئیات در چیزی دیگر نبود، ایں تکثر خود دلیل آنست کہ ایں جا گنجائش تکثر انقسامی نیست۔ ورنہ ہماں آتش در کاسہ باشد چہ اگر مورد تکثر انطباعی مورد تکثر انقسامی ہم بود لازم آید کہ اوصاف انتزاعیہ اضافیہ با نقسام اضافیہ با نقسام موصوف منقسم شوند ورنہ قصہ اتصاف غلط باشد چناں چہ شنیدی مگر مثال کلی طبعی مشار الیہ کہ جزئی باشد آں دگر است۔ آں غیر قابل التقسیم است کہ بحساب کلی طبعی جزء لا یتجزی باشد و ایں جزئیت کہ از اوصاف ہیاکل و ہیئات است ایں

منقسم ہیں تو صفات بھی متعدد اور منقسم ہوں گی ورنہ موصوف کو موصوف کہنا اور متصف کرنے کا دعوی غلط ہوگا۔ ہاں اگر اضافیہ انتزاعیہ کے اوصاف کے وارد ہونے کی جگہ فقط شکلیں ہوں اور انضمامیہ اوصاف کا محل فقط شکل والا ہو جو کہ شکلوں اور ہیئتوں کے آغوش میں ہو تو پھر اوصاف کے تابع ہونے اور موصوفات کے متبوع ہونے کا قصہ صحیح ہوگا کیونکہ ہیئت والی کہ وہی کلی طبعی ہے انقسام کے قابل ہے ایک دوسرے کے مغائر حصے جو کہ افراد میں ہوتے ہیں وہ اسی انقسام کا نتیجہ ہیں لہذا چاہئے کہ اس قسم کے موصوفات کے اوصاف تابع ہو کر منقسم ہو جائیں۔

اور شکلوں کے متعلق آپ جانتے ہی ہیں کہ اس قسم کے تکثر یعنی تقسیم کی وجہ سے تکثر سے ان شکلوں کو علیحدہ رکھا ہے ان کے اوصاف بھی اس قسم کے تکثر اور تعدد سے کوئی حصہ نہیں رکھتے۔

**تکثر انطباعی** | ہاں ایک اور تکثر ہے کہ اس کو اپنی اصطلاح میں تکثر انطباعی اور تعدد انعکاس اور کثرت جلوہ کے نام سے ہم تعبیر کرتے ہیں۔ وہ (تکثر انطباعی) کیا ہے تعدد مرایا اور مظاہر شی ہے پس اگر ایک چیز مظاہر کثیرہ میں منعکس ہوگی تو یہ تعدد جو انطباعات کی کثرت کی وجہ سے جس کا ہم نے نام تجویز کیا ہے ایک دوسرا تعدد ہوگا اس قسم کا تعدد جزئیات میں بھی ہوتا ہے، ہماری اور تمہاری شکلیں بہت سے آئینوں میں آن واحد میں منعکس ہو سکتی ہیں بلکہ جزئیات کے سوا کسی دوسری چیز میں نہیں ہو سکتیں، یہ تکثر خود اس بات کی دلیل ہے کہ یہاں پر تکثر انقسامی کی گنجائش نہیں ہے۔ ورنہ معاملہ یوں کا توں رہیگا کیونکہ اگر تکثر انطباعی کا محل تکثر انقسامی کا محل بھی ہو تو لازم آتا ہے کہ اوصاف انتزاعیہ اضافیہ موصوف کے منقسم ہونے کے ساتھ تقسیم ہو جائیں ورنہ اتصاف کا قصہ غلط ہو گا جیسا کہ تم نے سن لیا لیکن کلی طبعی مذکورہ کی مثال جو کہ جزئی ہے وہ اور ہے۔ وہ نا قابل تقسیم حصہ ہے جو کہ کلی طبعی کے حساب

دگر است۔ مگر از انجا کہ سواء وجود مطلق ہمہ را تحدید ی ضرور است کہ باقتران وجود و عدم پیدا شود و مرادم از ہیئت و ہیاکل ہمیں است۔ از زیر تا بالا سواء وجود مطلق ہمہ در آغوش ہیکل باشند اما چوں بالا از وجود مطلق نیز محدود است۔ زیرا کہ از تحدیدش لازم آید کہ بالاتر مفہومی و مصداقی است کہ پارہ از آں تراشیدہ تا شِ وجود نہادہ اند۔ و ایں عموم مفہوم از وجود کہ در بادی النظر قادح دریں دعویٰ است جوابش خود گفتہ ام۔

غرضم، مصداق متحقق احتراز از ہمیں قسم مفہومات مصنوعہ عقل انتزاع پیشہ و وہم مفترض است۔ چہ دریں عموم حکم بکار رفتہ عموم حقیقی نیست۔ آں ایں است کہ چیزی موجود در ہمہ افراد ساری باشد پس تو دبفرمائید کہ آں کدام موجود است کہ در وجود و عدم ہمہ سرایت کردہ باشد۔

بالجملہ اطلاق حقیقی نصیب وجود مطلق است باقی جملہ حقائق و مفہومات ازیں اطلاق بے بہرہ اند۔ اگر باعتبار حقائق چند عام اند باعتبار حقیقی دگر خاص ہم باشند مگر ظاہر است کہ دریں چنیں مواضع خصوص از آثار آں ہیئت و تحدید باشد و عموم از آثار ذو ہیئت و محدود وقتیکہ قطع نظر از حد مذکور کنند۔

پس از استماع ایں تقریر معاو بگذشتہ اعنی اینکہ اوصاف انتزاعیہ اضافیہ اوصاف محل و مقام اند مگر

سے جزء لا یتجزی[1] ہوگا اور یہ جزئیت ہو کر ہیاکل اور ہیئات کے اوصاف سے ہے یہ دوسری جزئیت ہے۔ مگر چونکہ وجود مطلق کے سوا سب کیلئے حد بندی ضروری ہے جو وجود اور عدم کے ملنے کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے اور میری مراد ہیئات اور اشکال سے یہی ہے نیچے سے لیکر اوپر تک وجود مطلق کے سوا تمام کے تمام ہیکل کی آغوش میں ہیں لیکن چونکہ وجود مطلق سے اوپر کوئی ایسا مفہوم جس کا مصداق متحقق ہو نہیں ہے اس لئے نہیں کہا جا سکتا کہ وجود مطلق بھی محدود ہے کیونکہ اس کی حد بندیت لازم آتی ہے کہ اس کے اوپر کوئی مفہوم اور مصداق ہے کہ اس کا ایک حصہ تراش کر اس کا نام وجود رکھ دیا ہے اور وجود کا یہ عام مفہوم جو کہ ظاہر نظر میں اس دعویٰ کیلئے حارج ہے اس کا جواب میں نے خود دیدیا ہے۔

میری غرض متحقق ہونے والے مصداق سے انہی مفہومات سے بچنا ہے جو فرض کرنے والے وہم اور انتزاع کرنے والی عقل کے من گھڑت ہوتے ہیں کیونکہ اس عموم میں حکم کا عمل ہونے کی وجہ سے عموم حقیقی نہیں ہے اور وہ یہ ہے کہ کوئی موجود چیز تمام افراد میں سرایت کرتی ہو۔ لہٰذا آپ خود فرمائیں۔ کہ وہ کونسا موجود ہے کہ وجود و عدم تمام میں سرایت کئے ہوئے ہو۔

بالجملہ (وجود کا) حقیقی اطلاق او وجود مطلق (خداوند تعالیٰ) کے حصے میں ہے باقی تمام حقائق اور مفہومات اس اطلاق سے بے بہرہ ہیں اگرچہ چند حقائق کے اعتبار سے عام ہیں تو کسی دوسری حقیقت کے اعتبار سے خاص بھی ہیں۔ مگر ظاہر ہے کہ ان جیسے مقامات میں خصوصیت اس ہیئت اور تحدید کے آثار میں سے ہوگی اور عمومیت شکل والے اور محدود کے آثار میں سے ہوگی مگر اس وقت جبکہ مذکورہ حد سے قطع نظر کریں۔

اس تقریر کو سننے کے بعد گذشتہ معاملہ یعنی یہ کہ اوصاف انتزاعیہ اضافیہ ہیئت و ہیکل کے واسطے سے محل اور مقام کے اوصاف

[1] جزء لا یتجزی اس چیز کو کہتے ہیں کہ جس کے تجزیہ نہ ہو سکیں۔ مترجم

بواسطۂ ہیئت و ہیکل نیز مختل شدہ باشد، با لجملہ از ہر ہر پہلو مطلب ما واضح است۔

اکنوں میگویم کہ در آغوش ہیئت مذکور کہ جزئیتش خوب دانستی گاہی مادہ کلاں باشد گاہی خرد و نہایت خردی تا بایں است کہ انقسام را قبول نکند پس اگر در ہیئت جزئی مادہ ہم جزئی است آں را از ہر طرف کہ بینند جزئی باشد۔ آری تکثر انطباعی در نظر ظاہر پرستاں وہم کلیت افگند، مگر ما را چہ زیاں۔ اگر ایں تکثر انطباعی را نیز یکی از انحاء کلیت قرار دہند ما نیز بسرو چشم نہیم۔ چہ آں را کہ جنس گویند یعنی اطلاقش بر قلیل و کثیر روا داشتہ اند و اکثر کلیش گویند نزد ما از ہمیں قسم است زیرا کہ مظہر را صغیر گردانند یا کبیر ہیئت و شکل ہماں باشد کہ بود و ازیں جا است کہ تصویر مرد دراز بالا اگر بر کاغذی کوتاہ کشند صورت ہماں باشد۔

غرض ایں تکثر اگرچہ در بادی النظر لاحق ہیئت باشد اما نظر بازان معانی دانستہ باشند کہ صورت ہماں یک است ورنہ شناختن ذی تصویر از تصویر محال بود۔ البتہ ذی صورت متعدد شد۔ والعاقل یکفیہ الاشارہ۔

**خلش دیگر** | ازیں تقریر شاید خلشی دیگر بدل کسی زائیدہ باشد و آں اینست کہ اضافات را بحضرت رفیع الدرجات ہم رسائی است۔ اگر مورد آں ہمیں ہیئات باشند پس آں ذات پاک ہیئت از کجا باید آورد۔ مگر آں کہ براہبری عقل رہ رود خود دانستہ باشد کہ ذات بحت از اضافات و انتزاعات ورا الوراء ثم وراء الوراء است و چوں نباشد او غنی عن العالمین است و اضافت را ممتد[1]

ہیں؛ حل ہو گیا ہو گا۔ بہر حال ہر پہلو سے ہمارا مطلب واضح ہے۔

اب میں کہتا ہوں کہ ہیئت مذکورہ کی آغوش میں جسکی جزئیت کو آپنے خوب جان لیا کبھی ایک بڑا مادہ ہوتا ہے اور کبھی چھوٹا اور اسکی انتہائی چھوٹائی اس حد تک ہے کہ تقسیم ہونے کو قبول نہیں کرتی پس اگر جزئی کی ہیئت میں مادہ بھی جزئی ہے تو اس کو جس طرف سے دیکھیں گے وہ جزئی ہی ہوگی ہاں تکثر انطباعی ظاہر نظر رکھنے والوں کی نگاہ میں کلیت کا وہم پیدا کرتی ہے لیکن ہمارا کیا نقصان۔ اگر اس تکثر انطباعی کو بھی کلیت کے اقسام میں سے ایک قسم قرار دیں تو ہم بھی اس بات کو بسرو چشم قبول کریں گے کیونکہ جس کو جنس کہتے ہیں کہ جس کا اطلاق قلیل و کثیر سب پر درست ہے اور اکثر اسکو کلی کہتے ہیں تو وہ ہمارے نزدیک اسی قسم سے ہے کیونکہ مظہر کو چھوٹا کر دیں یا بڑا اس کی ہیئت و شکل وہی ہوگی جو کہ تھی اور یہیں سے ثابت ہے کہ اگر لمبے آدمی کی تصویر کسی چھوٹے کاغذ پر کھینچیں تو صورت وہی ہوگی جو کہ ہے۔

غرض کہ یہ تکثر اگرچہ ظاہری نظر میں ہیئت کو لاحق ہوتا ہے لیکن حقیقتوں کو تاڑنے والے جانتے ہوتے ہیں کہ صورت وہی ایک ہے ورنہ تصویر والے کو تصویر سے پہچاننا محال ہو جائیگا البتہ تصویر والا شخص متعدد ہو گیا اور عقلمند کو اشارہ ہی کافی ہے۔

**دوسری خلش** | اس تقریر سے شاید کسی کے دل میں دوسری خلش پیدا ہوئی ہو اور وہ یہ ہے کہ اضافتوں[1] کی رفیع الدرجات (خدا) کی بارگاہ میں بھی رسائی ہے تو اگر ان اضافتوں کا محل یہی ہیئتیں ہوں تو اس خدا کی پاک ذات کے لئے ہیئت کہاں سے آئیگی لیکن جو شخص عقل کو ساتھ لیکر چلتا ہے وہ خود جان لیگا کہ ذات خداوندی اضافات اور انتزاعات سے وراء الوراء اور وراء الوراء ہے اور کیونکہ جو وہ تمام جہانوں

---

[1] یعنی مشلاً رزق دینے کی نسبت مارزوق کے ساتھ اور خلق کی نسبت، خالق کے ساتھ وغیرہ وغیرہ۔ مترجم

او کما قال ازیں تبرم میسد .اگر حق روحانی ہم باں ابدان تعلق نمیداشت ہمچو جمادات درموالی ہم بہر طور مانختار بودیم و آنکہ در حق بہائم وارد است۔

## یا در وابہا نقیہا

وازیں ارشاد حق بہائم ہم بایں طور بہ ثبوت پیوست مخالفت ما نیست . ماکے گفتہ ایم کہ در بہائم شائبہ مالکیت نیست اما ضعیف تر در بنی آدم اصل مالکیت است اما بوجہ شبہ بہائم چنانکہ فرمودہ اند۔

## أُولٰٓئِكَ كَالْأَنْعَامِ بَلْ هُمْ أَضَلُّ

مورد مملوکیت شدہ . مالکیت اوشاں بہر طور برابر مالکیت اہل اسلام است۔ اما شبہ مذکور عارض حال اوشاں شدہ مالکیت۔ اوشاں را پنہاں می پوشند کہ برودت آب را حرارت عارضہ یا ظلمت ارض را نور عارض۔ بالجملہ بوجہ قوت مالکیت اوشاں و مساوات آں بمالکیت اہل اسلام در نور عبادو زشد بود بہر ... ایں قوت و قوا وی مفقود است۔ و چوں نباشد عقل کہ اصل متصرف است۔ و عاقد اگر می باشد ہماں می باشد۔ در بہائم مفقود است۔ و شاید بمطالعہ آب حیات دریافتہ باشی کہ مالک بمعنی مابہ الملک ہماں قوت عاقلہ است بشرطیکہ قوت عاملہ آلہ او باشد۔

الغرض روح را بر بدن در عین حالت غلامی ہم تصرف حاصل است و آں تصرف ہم چنانکہ دانستی زیادہ از تصرف و قبض دیگراں است۔ بروجہ نہایت اور دیگراں در قبض بربدن مساوی روح معلوم باشد۔ بہر حال خالی ازیں نباشد کہ ملک مشترک باشد و میدانی کہ استخدام شریک،

یا جیسا آنحضور نے فرمایا اس بات کی خبر مل گئی ہے اگر روحانی حق بھی ان جسموں کے ساتھ تعلق نہ رکھتا تو جمادات کی طرح غلاموں کے مالکوں کے بارے میں بھی بہر صورت ہم مختار ہوتے اور وہ جو چوپاؤں کے حق میں (حدیث میں) آیا ہے۔

اونٹنیوں کو اتنا مت تھکاؤ کہ وہ دبلی ہو جائیں

اور اس ارشاد سے چوپاؤں کا حق بھی اسی طرح ثابت ہو گیا ہمارے مخالف نہیں ہے ہم نے کب کہا ہے کہ بہائم میں مالک ہونے کا شائبہ نہیں ہے مگر بہت زیادہ ضعیف درجے میں۔ بنی آدم میں اصل مالکیت ہے لیکن بہائم کے مشابہ ہونے کی وجہ سے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے وہ

کالانعام چوپاؤں کی مانند ہیں بلکہ وہ ان سے بھی زیادہ گمراہ ہیں مملوکیت کا محل بن گئے ہیں۔ انکی مالکیت بہر صورت مسلمانوں کی مالکیت کے برابر ہے لیکن مذکورہ مشابہت ان کے حال کو عارض ہو کر انکی مالکیت کو اس طرح چھپا لیتی ہے جیسی کہ عارضی حرارت پانی کی برودت کو یا زمین کی تاریکی کو عارض ہونے والا نور چھپا لیتا ہے فی الجملہ انکی مالکیت کی قوت کی وجہ سے اور مسلمانوں کی مالکیت کے ساتھ انکی مساوات مبادلہ کے لائق ہو گئی۔ اور چوپاؤں میں یہ قوت اور مساوات مفقود ہے اور مفقود کیوں نہ ہو عقل جو کہ اصل تصرف کرنے والی ہے اور عاقد اگر ہوتی ہے تو وہی ہوتی ہے وہ عقل چوپاؤں میں مفقود ہے اور شاید آب حیات (مصنفہ مولانا محمد قاسم) کے مطالعہ سے تم نے پتہ چلا لیا ہوگا کہ مالک بہ الملک کے معنی میں وہی عاقلہ قوت ہے بشرطیکہ قوت عاملہ اسکی آلہ کار ہو۔

الغرض روح کو جسم پر عین غلامی کی حالت میں بھی تصرف حاصل ہے اور وہ تصرف جیسا کہ تمہیں معلوم ہو چکا دوسروں کے اس پر تصرف اور قبضے سے زیادہ ہے۔ زیادہ سے زیادہ دوسروں کا دخل جسم پر قبضے کے بارے میں روح کے برابر معلوم ہوتا ہے بہر حال اس بات سے خالی نہیں کہ ملک مشترک ہو اور آپ جانتے

مملوک مشترک را باعتماد ملک خود باشد اندریں صورت منافع و مکاسب حالت کتابت اگرچہ ملک مولیٰ بحال خود باشند ہمہ از آن مکاتب باشند۔

## اجتہاد بمقابلہ فقہا

غرض دریں صورت ملک رقبہ مستلزم ملک مکاسب نباشد پس اگر فقہا ایں چنیں گفتہ اند ما نیز ہمچنیں می گوئیم مگر بہر تسکین خاطر ناقراں انیقدر زیادہ می گوئیم کہ در تہایؤ و تناوب شرکاء ہم ہر شریک در نوبت شریک دیگر معطل می ماند ہمچنیں در کتابت نیز مولیٰ کہ شریک روح در ملک بدن است از حق خود محروم ماند فرق اگر ہست ایں است کہ غلام مشترک بوجہ احترام شرکاء نوبت بنوبت بکار جملہ شرکاء کمر خدمت بندد و ایں جا روح غلام را احترام نیست تا نوبتی برائی او مقرر کنند۔ مگر اگر گوئیم کہ نوبت بہر اوشاں مقرر است بے حجاب شد۔ آخر ایں ہمہ مراعات اوشاں کہ کلام اللہ و حدیث ازاں پُر است اگر نوبت اعنی حق اوشاں نیست دیگر چیست۔ اندریں صورت ایں ممانعت بافرپرس از مکاتب کہ خبر حریت یدے دہد تسلیم حق خود نبود بلکہ اجازت تصرف در حصہ حق روحانی باشد اگرچہ تصرف دراں حصہ و حق مانع از تصرف مولیٰ در حق خود بود مگر دانی کہ ایں استیعاب و منع نہ تنہا مخصوص بایں مقام است در انہدام و انتفاع جملہ اشیاء مشترکہ خصوصاً غیر قابل التقسیم ہمچنیں باشد۔

اکنون فہمیدہ باشی کہ

المکاتب عبد ما بقی علیہ درہم

ہیں کہ شریک کا مشترک مملوک سے خدمت لینا اپنی ملک کے اعتماد پر ہوتا ہے اس صورت میں کتابت کے زمانے کی آمدنیاں تمام مکاتب کی ملکیت ہونگی اگرچہ اس پر آقا کی ملکیت اپنے حال پر قائم رہے۔

## فقہا کے مقابلے کی اجتہادی قوت اور مولانا محمد قاسم

غرض اس صورت میں ملکیت رقبہ آمدنیوں کی ملکیت کو موجب نہیں ہے۔ پس اگر فقہاء نے یہ کہا ہے تو ہم بھی یہی کہتے ہیں لیکن ناظرین کی تسکین خاطر کے لئے اتنا زیادہ کہتے ہیں کہ شرکاء کی کسی چیز میں باری باری میں ہر شریک دوسرے شریک کی باری میں معطل رہتا ہے۔ اسی طرح کتابت میں بھی آقا جو کہ ملکیت بدن میں روح کا شریک ہے اپنے حق سے محروم رہ جائیگا۔ فرق اگر ہے تو یہ ہے کہ مشترک غلام تو شرکاء کے احترام کی وجہ سے باری باری تمام شرکاء کے کام میں کمر خدمت باندھے گا اور یہاں غلام کی روح کا کوئی احترام نہیں ہے کہ اس کے لئے کوئی باری مقرر کریں۔ بلکہ اگر ہم یہ کہیں کہ ان کے لئے بھی باری مقرر ہے تو بے جا نہ ہوگا۔ آخر یہ سب انکی رعایتیں کہ کلام اللہ اور حدیث ان سے بھری پڑی ہے اگر نوبت یعنی ان کا حق نہیں ہے تو پھر کیا ہے۔ اس صورت میں مکاتب سے جواب طلبی کی یہ ممانعت کہ اللہ کی آزادی کی خبر دیتی ہے اپنے حق کو چھوڑنا نہیں ہے بلکہ روح کے حق اور حصے میں تصرف کی اجازت ہے۔ اگرچہ اس حصے اور حق میں تصرف کرنا آقا کے اپنے حق میں تصرف کرنے سے مانع ہو جائے۔ مگر آپ جانتے ہیں کہ یہ حق لینا اور ممانعت نہ صرف اس مقام کے لئے مخصوص ہے بلکہ تمام مشترکہ چیزوں سے نفع حاصل کرنے اور خدمت لینے میں خاص طور پر ناقابل تقسیم چیزوں میں ایسا ہی ہوتا ہے اب آپ نے سمجھ لیا ہوگا کہ

مکاتب غلام ہی رہتا ہے جبتک اس کے ذمے ایک درہم بھی باقی ہے

اعنی بجہت آنکہ نہ ملک قابل تقسیم است ونہ حقیقت رقیق قابل انقسام چنانکہ رقیق مشترک بلکہ مملوک ہر ہر کس از شرکاء باشد مکاتب نیز قبل اداء بدل کتابت ہمچناں بہ اشتراک سابق بود چنانکہ تمامہ مملوک روح است ہمچناں تمامہ مملوک مولیٰ باشد وازیں جا دانستہ باشی کہ بایں تفویض ملک روحانی قائم مقام ملک مولیٰ نشدہ۔ ووجہش ایں است کہ تسلیم علی الاطلاق موجب ملک نباشد بلکہ اگر عوض ثانی حقیقۃً یا حکماً بملک بائع یا مشتری باشد در مال مفوض ملک قابض متعلق شود۔ وجائیکہ عوض ثانی بملک قابض نیست نہ حقیقۃً ونہ حکماً ملک او باو متعلق نشود چناں چہ پیشتر بآں اشارہ کردہ ام۔ وایں جا مصداق گر حال ہمیں است قبل کتابت غلام مالک چیزی یا پشیزی نبود تا مالک حقیقی بنسبت بدل کتابت و انیم یا مالک حکمی شناسیم یعنی اگر اموال مملوکہ او از جنس بدل کتابت بودی مے گفتیم کہ مالک حقیقی است واگر اموال مملوکہ مکاتب از جنس دیگر بودی مالک حکمی مے دانستیم اکنوں کہ نہ ایں است نہ آں مبادلۃ الملک بالملک متحقق نشد تا ایں قبض موجب ملک شدی وے دانی کہ انتقال ملک از مالکی بمالکی دیگر در عقد معاوضہ بعد تحقق و وجود عوضین باشد حقیقۃً اگر نباشد حکماً نباشد۔ انعلیٰ صورت ایں قبض مودع ومستعیر باشد۔

یعنی اس سبب سے کہ نہ ملک قابل تقسیم ہے اور نہ رقیق (غلام) کی حقیقت تقسیم کے قابل ہے۔ اور جیسا کہ مشترک غلام حصہ داروں میں سے ہر ہر شریک کا مملوک ہوتا ہے مکاتب بھی کتابت کے بدلے کو ادا کرنے سے پہلے اسی طرح سابق شرکت پر ہے اور جیسا کہ تمام کا تمام روح کا مملوک ہے اسی طرح تمام کا تمام مولیٰ کا مملوک ہوگا اور یہیں سے آپکو معلوم ہو گیا ہوگا کہ اس سپردگی سے روحانی ملک مولیٰ کی ملک کے قائم مقام نہیں ہوگئی اور اس کی وجہ یہ ہے کہ مطلقاً سپردگی ملکیت کی موجب نہیں ہو جاتی بلکہ اگر عوض ثانی حقیقی یا حکمی طور پر بائع یا مشتری کی ملک میں ہو تو سپرد کیئے گئے مال میں ملک قابض سے متعلق ہوتی ہے۔ اور جس جگہ عوض ثانی قابض کی ملک میں نہیں ہے۔ نہ حقیقی طور پر اور نہ حکمی طور پر تو اس کی ملک اس سے متعلق نہیں ہوتی چنانچہ اس سے پہلے میں نے اس کی طرف اشارہ کر دیا ہے اور یہاں آپ کو معلوم ہے کہ حال یہ ہے کہ کتابت سے پہلے غلام کسی چیز یا شے کا مالک نہ تھا تا کہ بدل کتابت کی نسبت سے اسکو حقیقی یا حکمی مالک پہچانیں یعنی اگر اس کے مملوکہ اموال بدل کتابت کی جنس سے ہوتے تو ہم کہتے کہ مالک حقیقی ہے اور اگر مکاتب کے مملوکہ اموال دوسری جنس سے ہوتے تو ہم اسکو حکمی مالک جانتے اب جبکہ نہ یہ ہے نہ وہ تو ملک کے ساتھ ملک کا تبادلہ متحقق نہ ہوا تا کہ یہ قبضہ ملکیت کا موجب ہوتا اور آپ کو معلوم ہے کہ ایک مالک سے دوسرے مالک کی طرف عقد معاوضہ میں ملک کا انتقال عوضین کے وجود اور تحقق کے بعد ہوتا ہے اگر حقیقی طور پر نہ ہو تو حکمی طور پر انتقال ہوگا۔ اس صورت میں یہ قبضہ مُودِع (جسکے پاس امانت ہو) اور مستعیر (عاریت پر لینے والا) کے قبضے کے مشابہ ہوگا۔

**سخن باریک** وسخن کہ باریک است ایں است کہ اینجا در حقیقت تسلیم حق خود نمی باشد بلکہ مقصود بالذات بگذاشتن واگذاشتن حق مکاتب باشد چناں کہ دانستی آری واگذاشتن حق مکاتب مستلزم رفتن در حق مولیٰ بالاضطرار

**دقیق بات** اور وہ بات جو دقیق ہے یہ ہے کہ اس جگہ حقیقت میں اپنا حق چھوڑ دینا نہیں ہوتا بلکہ مقصود بالذات اپنے حق کے چھوڑنے سے مکاتب کے حق کو واگذار کر دینا ہے جیسا کہ آپکو معلوم ہو چکا ہے۔ ہاں مکاتب کا حق اضطراری

میشگردد پس نہ مولی را دادنش مقصود است و نہ مکاتب را ہنوز گرفتنش منظور او فقط۔ بر حق خویشتن قابض شدہ البتہ حق مولی از دست او بدیں سبب بدر رفتہ۔ آری اگر مکاتب زیادہ از حق خود گرفتی آنگہ ایں شبہ بجائے خود بود۔ و خود دانستہ کہ حق مکاتب ہم مثل حق مولی ہمہ جسم اوست کہ قابل انقسام نیست کہ حصص او شاں متعین شوند چوں ہمہ غلام مکاتب حق روح مکاتب بود و او زیادہ ازاں نگرفتہ چگونہ گوئیم کہ حق مولی را گرفت۔ در امثال ایں قسم افعال و امور مدار کار بر نیت باشد و ازیں بحث ایں بجاں ماند کہ چار رکعت نماز گذاری۔ اگر نیت نفل کنی فرض ادا نشود و اگر نیت فرض کنی نفل نباشد چوں وجہش ایں است کہ یک نماز قابل انقسام بایں دو وصف نیست۔ اگر یکے را موجود انگاریم دیگر را معدوم محض انگاریم مگر وجود ایں دو مفہوم در ذات چنانکہ باعتبار نیت است ہمچنیں تحقق قبض حق روحانی یا قبض حق مولے باعتبار نیت باشد و مے دانی کہ ایں جا خود مختاری مکاتب قبل ادا و بدل کتابت است و بدل کتابت را دانی کہ بر حق روحانی لازم آید نہ بر حق مولی۔ نظر بریں ایں قبض نیز بغرض اکتساب از حق خود باشد نہ از حق مولی تا ملک مولی در مکاسب لازم آید و شبہ مذکور را گنجائش خلش ماندہ اندریں صورت تسلیم مبیع از طرف بائع وقتی باشد کہ بدل کتابت ادا شود۔ و از ینجا دانستہ باشی کہ دریں معاملہ نیز بر خلاف آں اصل نرفتہ اند کہ گفتہ اند کہ اول تسلیم ثمن می باید کرد اگرچہ جوابش باعتبار ظاہر نیز شنیدہ۔ بالجملہ بوجہ تضاد جہتین وقت اکتساب نظر بر یک جہت باشد و بحکم

**انما الاعمالُ بالنیات**

طور پر مولی کے حق کے چلے جانے کو لازم ہو جاتا ہے پس نہ تو مولی کو اس کا دینا مقصود ہے اور نہ مکاتب کو ابھی تک اس کا لینا منظور ہے۔ وہ فقط اپنے حق پر قابض ہوا ہے البتہ مولی کا حق اس کے ہاتھ سے اس سبب سے نکل گیا۔ ہاں اگر مکاتب اپنے حق سے زیادہ لیتا تو اس وقت یہ شبہ برمحل تھا۔ اب آپ کو معلوم ہو چکا ہے کہ مکاتب کا حق بھی مولی کے حق کی مانند اس کا تمام جسم ہے جو قابل تقسیم نہیں ہے تاکہ ان کے حصے مقرر ہو سکیں۔ چونکہ مکاتب غلام پورے کا پورا مکاتب کی روح کا حق ہوتا ہے اور اس نے اس سے زیادہ نہیں لیا تو پھر ہم کس طرح کہیں کہ مولی کے حق کو لے لیا اس قسم کے افعال اور امور میں دارو مدار نیت پر ہوگا اور اس سبب سے یہ اس طرح کی بات ہے کہ آپ چار رکعت نماز ادا کریں۔ اگر نفل کی نیت کرو گے تو فرض ادا نہیں ہوتا اور اگر فرض کی نیت کرو گے تو نفل ادا نہ ہوگا چونکہ اسکی وجہ یہ ہے کہ ایک نماز ان دو وصفوں کے ساتھ تقسیم کے قابل نہیں ہے۔ اگر ایک کو ہم موجود خیال کریں تو دوسری کو محض معدوم خیال کریں گے۔ مگر ان دو مفہوموں کا وجود ذات میں جیسا کہ نیت کے اعتبار سے ہے اسی طرح روحانی حق کے قبضے کا تحقق یا مولی کے حق کا قبضہ نیت کے اعتبار سے ہوگا اور آپ کو معلوم ہے کہ یہاں مکاتب کی خود مختاری بدل کتابت کے ادا کرنے سے پہلے بدل کتابت کے ادا کرنے کی غرض سے ہے اور بدل کتابت کو آپ جانتے ہی ہیں کہ روحانی حق پر لازم آتا ہے نہ کہ مولی کے حق پر۔ نظر بریں یہ قبضہ بھی اپنے حق کے حاصل کرنے کی غرض سے ہے نہ کہ مولی کے حق کی غرض سے کہ کسب کی ہوئی چیزوں میں مولی کی ملکیت لازم آئے۔ اور مذکورہ شبہ کو خلش کی گنجائش ہے اس صورت میں مبیع کی سپردگی بائع کی طرف سے اس وقت ہوگی جب کہ بدل کتابت ادا ہو جائیگا اور یہیں سے آپ نے جان لیا ہوگا کہ اس معاملے میں بھی اس قاعدے کے خلاف نہیں گئے ہیں جو کہ فقہاء نے کہا ہے کہ پہلے قیمت ادا کر دینی چاہئے۔ اگرچہ اس کا جواب بھی ظاہر کے اعتبار سے

ہمچو قصہ صلوٰۃ الشہادت قرینہ غرض اکتساب بہ نیت اداء بدل کتابت ایں نوبت در حساب مکاتب شمردیم۔

چوں ازیں قدر فراغت یافتیم بمضمون دیگر اشارہ مے کنم

## اشارہ بمضمون دیگر

بادائے نجوم کتابت اگر بقدر مولیٰ حصہ مکاتب در بدن خود قائم مے شود معنی

المکاتب عبد ما بقی علیہ درھم

ایں باشد کہ مکاتب اگرچہ بادائے نجوم کتابت شریک و سہیم مولیٰ در بدن خود شد مگر چوں مالک کل حصص و مالک ہزارم حصہ ہم مالک ہمہ مملوک باشند۔ زیرا کہ در ملک و ہم مملوک چنانکہ دانستی تجزی نباشد بمالکیت تدریجی کہ مکاتب را بدست می آید، اورا آزاد نباید فہمید و بر عتق بعض قیاس نباید کرد۔ زیرا کہ آنجا قطع نسبت مالکیت و مملوکیت و برہم زنی ایں مقامات بود و لاجرم دریں صور از عتق بعض عتق کل لازم آید و اینجا خود تصحیح و تحقیق آں مقامہا است و استحکام آں نسبت و اطراف آں است چہ بیع وشرا است کہ بی بقاء نسبت ملک و مقام مالکیت و مملوکیت متحقق نشود۔ نظر بریں چنانکہ در عتق از عتق یک حصہ عتق جملہ حصص لازم می آید ہمچنیں اینجا از بقائے یک حصہ از ملک ہم کہ شرائے مکاتب مصحح آں است بقائے جملہ حصص لازم خواہد آمد و بقاء ہزارم حصہ نیز از ہزار حصہ بنا العبد لہذا می تواں گفت۔ الغرض اندریں صورت در حدیث

المکاتب عبد ما بقی علیہ درھم

آپ سن چکے ہیں کہ ہم دونوں قولوں کے تضاد کی وجہ سے اکتساب کے وقت نظر ایک ہی جہت پر مرکوز ہے اور بحکم انما الاعمال بالنیات نماز کے قصے کی طرح قرینہ کی شہادت کی وجہ سے بدل کتابت ادا کرنے کی نیت سے اکتساب کا مقصد اس مرتبہ مکاتب کے حساب سے ہم شمار کریں گے۔

اتنی بات سے اب ہم نے فراغت پالی تو دوسرے مضمون کی طرف اشارہ کرتا ہوں۔

## دوسرے مضمون کی طرف اشارہ

کتابت کی قسطوں کی ادائی کی وجہ سے ادا کی گئی قسط کے بقدر مکاتب کا حصہ اپنے جسم میں قائم ہو جاتا ہے۔

مکاتب غلام ہی رہتا ہے جب تک کہ اس کے ذمہ ایک درہم بھی باقی رہتا ہے کے معنی یہ ہوئے کہ مکاتب اگرچہ کتابت کی قسطیں ادا کرنے میں اپنے جسم میں مولیٰ کا شریک اور حصہ دار ہو گیا مگر چونکہ تمام حصوں کا مالک اور ہزارویں حصہ کا مالک بھی سب کے سب پورے مملوک کے مالک ہوتے ہیں اس لئے کہ ملک میں بھی اور مملوک میں بھی جیسا کہ تم نے جانا یہ تجزی نہیں ہے۔ تدریجی مالکیت کی وجہ جو کہ مکاتب کو حاصل ہوتی ہے اس کو آزاد نہیں سمجھنا چاہئے بعض حصے کے عتق پر قیاس نہ کرنا چاہئے کیونکہ وہاں پر مالکیت اور مملوکیت کے تعلق کا خاتمہ اور ان مقامات کا برہم ہو جانا پیدا ہو جاتا ہے اور لازمی طور پر ان صورتوں میں بعض حصے کی آزادی سے تمام جسم کی آزادی لازم آتی ہے اور اس جگہ خود ان مقامات کو قائم رکھنا اور صحیح رکھنا ہے اور اس نسبت اور اس کے اطراف کو مستحکم بنانا ہے کیونکہ یہ بیع و شراء ہے کہ ملک کی نسبت اور مالکیت اور مملوکیت کے مقام کے بغیر متحقق نہیں ہوتی۔ نظر بریں جیسا کہ عتق میں ایک حصے کے عتق سے تمام حصوں کا عتق لازم آتا ہے اسی طرح یہاں ملک کے ایک حصے کے باقی رہنے سے بھی کہ مکاتب کا خرید لینا اس کے حصہ کی صحت پر دلالت کرتا ہے تمام حصوں کا باقی رہنا لازم آئیگا اور اس کے ہزار حصوں میں سے ہزارویں حصے کے باقی رہنے سے بھی اس مولیٰ کا غلام کہہ سکتے ہیں

و حدیث

اذا اصاب المکاتب حدًا او میراثًا ورث بحساب ما ادی دیۃ حر

و ہم مذہب حنفی توافق و تعانق و تلازم خواہد بود نہ تخالف چنانکہ ظاہر است۔ الغرض در عتق یکبارہ غلام از ملک موالی می بر آید چنانکہ مصرح دانستی پس انزال قبض روح بر محل خالی از سر تو پیدا شود موجب ملک گردد و اینجا ملک از اول امر پیدا می شود۔ یعنی چنانکہ بکس دیگر فروختند و او بر قدر مبیع قائم مقام مالک می شد اینجا مکاتب را در حصص مندرجہ قائمقام خود سے کرداندند و اگرچہ آنکہ مجموع ثمن را بمجموع حصص مقابل داشتہ اند و یکبار حققہ معاملہ ساختہ اند مکاتب را وقت ادائے جملہ نجوم مالک گویند نہ قبل آں۔ اندریں صورت حاجت توجیہ حدیث

المکاتب عبد ما بقی علیہ درہم

نیک نیست۔ البتہ از طرف حدیث

اذا اصاب المکاتب حدًا او میراثًا الخ

خلش می ماند مگر ما بیاد ایں احتمال یک تقدیر عرض کردہ ایم۔ اعنی بعض اوقات اقرار بالبیع بالاضطرار لازم آید چوں ایں جا صورت مسئلہ اینست کہ مکاتب بعد ادائے بعض نجوم و قبل ادائے جملہ نجوم، مرد یا کسی او را بکشت دیت او چہ باشد و میراث او بچہ طور۔ دعویٰ بیع اضطراری بے جا نیست یعنی چوں بعجز خود مکاتب معاملہ کتابت را اقرار نکردہ بلکہ در پی ادا بود کہ مبتلاء بلائے ناگہانی شدہ ازیں جہان برفت بحساب ما ادی بیع گویند

الغرض اس صورت میں حدیث بلا میں

"مکاتب اس وقت تک غلام رہتا ہے جب تک اس کے ذمہ ایک درہم بھی باقی رہتا ہے"

اور حدیث (حسب ذیل) میں

"جبکہ مکاتب کسی حد کو پہنچے یا میراث کو تو وہ دیت حر کے ادا کرنے کے حساب سے وارث ہوگا"

اور نیز حنفی مذہب میں موافقت، یکجہتی اور تعلق ہوگا نہ کہ مخالفت جیسا کہ واضح ہے۔ الغرض عتق میں تمام غلام یکبار مالکوں کی ملک سے نکل آتا ہے جیسا کہ آپ نے واضح طور پر جان لیا اس کے بعد خالی محل پر روح کا قبضہ نئے سرے پیدا ہو جاتا ہے اور ملک کا موجب ہو جاتا ہے اور یہاں ملک اول معاملے سے ہی پیدا ہو جاتی ہے یعنی جیسا کہ کسی دوسرے آدمی کے ہاتھوں فروخت کر دیا اور وہ مبیع کے بقدر بائع کے قائمقام ہو جاتا تھا یہاں مکاتب کو مندرجہ حصوں میں اپنے قائمقام بناتے ہیں اور اگرچہ جیسا کہ تمام قیمت کو تمام حصوں کے مقابلہ میں رکھا ہے اور ایک ہی دفعہ معاملہ کیا ہے مکاتب کو تمام قسطیں ادا کرنے کے وقت مالک کہیں گے نہ کہ اس سے پہلے۔ اس صورت میں حسب ذیل حدیث

المکاتب عبد ما بقی علیہ درہم

کی توجیہ کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ البتہ حدیث (ذیل)

اذا اصاب مکاتب حدًا او میراثًا الخ

کی طرف سے خلش باقی رہ جاتی ہے۔ مگر ہم اس احتمال کے پیش نظر عرض کرتے ہیں یعنی بعض اوقات اضطراری طور پر بیع کا اقرار لازم آتا ہے چونکہ یہاں مسئلہ کی صورت یہ ہے کہ مکاتب بعض قسطوں کے ادا کرنے کے بعد اور تمام قسطوں کے ادا کرنے سے پہلے مر گیا یا کسی نے اسکو مار دیا تو اسکی دیت کیا ہوگی اور اسکی میراث کس طرح ہوگی۔ اس صورت میں اضطراری بیع کا دعویٰ بے جا نہیں ہے یعنی جب اپنی مجبوری کی وجہ سے مکاتب نے کتابت کے معاملہ کا اقرار نہیں کیا بلکہ ادا کرنے کے پیچھے لگا ہوا تھا کہ بلائے ناگہانی میں مبتلا ہو

ملہ بیع میں مالقوم (مقدمہ) مادہ۔ سودا طے کرنا۔ المنجد

تا انفساخ عقد حاقسل بی ضرورت لازم نیاید و قدر اداو
بر ہماں نیت او مانده غرض قبیل مرگ در قدر اداو
بیع گفت بحساب او آزاد گویند و جمہ معاملہائی
آزادان دریں قدر باو کنند ، مگر ہرچہ بادا یاد بوجہ عدم
انقسام ملک ومملوک ایں تجزی معارض حدیث المکاتب
عبد نباشد ، بلکہ چنانکہ فرق حصص وقت استخدام وتبائی
وتناوب ظہور کند یا وقت بیع و تقرر قیمت ورنہ بہماں بعد
ازآں ہمہ باشد ایں جا فرق مذکور مثلاً در تعیین دیت
باشد کہ قیمت مقتول باشد ورنہ ہمہ آناں ہردو بود۔
بالجملہ نتواں گفت کہ معاملہ کتابت کہ ہمانا معاملہ بیع
است چنانکہ واضح وانشی بموت او منفسخ شدہ زیرا کہ
موت مانع انفساخ عقد بیع و اقالہ آں باشد ، پس اگر
مال بقدر ادا بگذاشت در بدل کتابت دادہ شود وقبیل
حیات در آخر ساعت عمر حکم عتق بروکنند ، ازیں مسئلہ صاف
روشن است کہ معاملہ ہمچناں قائم است و بدل کتابت ہمچو
دگر دیون کہ عوض بیع و شرا باشد از میراث وغیرہ مقدم آری
اگر در زندگانی خود بعجز خود اعتراف کرد بوجہ افلاس معاملہ
منفسخ شود۔ وجہ اقالہ وقت افلاس چوں پیشتر عرض
کردہ ایم حاجت تکرار نیست۔ اندریں صورت باز مکاتب
نزد کسانیکہ بعدم عتق او قبل اداء نجوم رفتہ اند بملک
ید در آید و بدیں سبب مکاسب او بالتبع بتصرف مولی
وملک او در آیند۔ بالجملہ ازیں اقالہ ضرورت رد نجوم
کتابت بغلام نرسد کہ مال غلام آخر مال مولی باشد
اگر رد ہم کردند باز چہ سود ہماں آش در کاسہ
باشد۔

ہو کر اس دنیا سے رخصت ہوا تو ادائی رقم کے مطابق بیع کہیں گے
کہ بے ضرورت عاقل کے عقد کا فسخ ہونا لازم نہ آئے اور جتنا قسطوں
کا روپیہ ادا کیا ہے وہ اسی نیت پر رہیگا۔ غرض موت سے ذرا پہلے
بقدر اداء بیع کہکر اسی کے حساب سے آزاد کہیں گے اور آزادوں کے
سے تمام معاملات اتنی مقدار میں جتنی مقدار میں کہ اس کو آزاد قرار
دیا ہے کرینگے۔ لیکن ہرچہ یادا یاد ملک اور مملوک کی تقسیم نہ ہونے
کی وجہ سے یہ تجزیہ حدیث المکاتب عبد کے خلاف نہ ہوگا
بلکہ جیسا کہ حصوں کا فرق استخدام (خدمت لینے) اور تبائی (باری
باری) اور تناوب (نوبت بنوبت) کے وقت یا بیع اور قیمت کے
تعیین کے وقت ظہور میں آئیگا (اس پر جملہ آمد ہوگا اور نہ تمام کا
تمام غلام سب کی ملکیت میں ہوگا۔ یہاں مذکورہ فرق مثلاً دیت
کی تعیین میں ہوگا جو کہ مقتول کی قیمت ہے۔ ورنہ سب دونوں
کی ملک ہوگا۔ بالجملہ نہیں کہہ سکتے کہ کتابت کا معاملہ جو کہ بالکل
بیع کا معاملہ ہے جیسا کہ صاف طور پر آپ نے جان لیا اسکی موت
سے فسخ ہو گیا۔ کیونکہ موت بیع اور اس کے اقالے کے فسخ ہونے
کو مانع ہے۔ پس اگر مال ادائی کے برابر چھوڑ گیا تو کتابت کے
بدلے میں دیدیا جائے گا اور زندگی سے ذرا پہلے عمر کی آخری گھڑی
میں اس پر آزادی کا حکم صادر کرینگے اس مسئلے سے صاف
روشن ہے کہ معاملہ اسی طرح قائم رہے اور بدل کتابت دوسرے
قرضوں کی طرح جو کہ بیع و شرا کے عوض ہونگے میراث وغیرہ سے مقدم ہونگے
ہاں اگر اپنی زندگی میں اس نے اپنی مجبوری کا اقرار کر لیا تھا تو افلاس
کی وجہ سے معاملہ فسخ ہو جائے گا اور افلاس کے وقت اقالہ کی
وجہ چونکہ ہم پہلے ذکر کر چکے ہیں اس دوبارہ بیان کرنے کی ضرورت
نہیں ہے۔ اس صورت میں مکاتب پھر ان لوگوں کے نزدیک
جو کہ قسطوں کے ادا کرنے سے پہلے اسکے آزاد نہ ہونے کے قائل
ہیں ملکیت میں آجائے گا اور اس سبب سے اس کی کسب کردہ چیزیں تابع ہو کر مولی کے تصرف اور اسکی
ملکیت میں آجائیں گی۔ بالجملہ اس اقالے سے کتابت کی قسطوں کے غلام کو لوٹانے کی ضرورت نہ ہوگی کہ

غلام کا مال آخر مولیٰ کا مال ہوتا ہے اگر رد بھی کر دیا تو کیا فائدہ معاملہ جوں کا توں ہے۔

القصہ اقالہ وقت حیات متصور است نہ بعد ممات چوں نوبت اقالہ در حیات نرسیدہ بود و بلائے ناگہانی در گرفت و جاں بجاں آفریں سپرد چارہ بجز ایں نیست کہ بقدر ما ادی بایقاع بیع قائل شوند و بقدر ما ادی آزاد شمارند البتہ اگر بیع اضطراری را در شرع وقت ضرورت اعتباری نبودی ایں بیع بقدر مذکور حکم بیش نبود مگر ہر کہ فروع غصب و فصول آں را از کتب فقہ یاد داشتہ باشد در تسلیم ایں قسم دعاوی چارہ بجز اعتراف ندارد نہ بینی کہ جامہ کسی اگر بتحریک ہوا در آوند رنگ رنگریزی بیفتد صاحب آں جامہ مالک رنگ بقیمت شود و ظاہر است کہ ایں التزام تملک بناچاری است و نیز گفتہ اند اگر غاصب جامہ کسی بغصب آورد و رنگ کرد صاحب جامہ را اختیار است خواہد قیمت جامہ ابیض بگیرد یا قیمت رنگ بادہ وال کند و ظاہر است کہ لزوم ایں بیع بذمہ غاصب بالاضطرار خواہد بود۔

اینہمہ کہ نوشتہ ام باعتماد تحریر آں عزیز نوشتہ ام۔ اگر نزد حنفیہ ہمچنیں است کہ دیت مکاتب بقدر ما ادی دیت احرار باشد فبہا ورنہ آنچہ نوشتہ ام مذہبی دگر باشد۔ اکنوں مناسب آنست کہ قلم افگنم مگر اگر از یک شبہ خبردادہ رہ بجوابش نمایم از ہمہ اولیٰ باشد۔

**شبہہ** عزیز من پس از استماع ایں تقریر اعتراف معاملہ بیع مابین مکاتب و مولیٰ ضرور است گو دیگراں بسویش رہ نہ نمودہ باشند مگر در صورت تسلیم بیع وجہ بقاء ولاء[1] بظاہر تحکم می نماید زیرا کہ ولاء بائع از غلام مبیع ساقط شود لیکن آنانکہ تقریر پیشانم

القصہ اقالہ زندگی میں متصور ہوتا ہے نہ کہ مرنے کے بعد جب اقالے کی نوبت زندگی میں ہی نہ پہنچی تھی کہ بلائے ناگہانی نے آن دبوچا اور اس نے جان، جانِ آفریں کے سپرد کر دی تو پھر اسکے سوا چارہ نہیں ہے کہ بقدر ادائی زر بیع کے واقع ہونے کے قائل ہو جائیں اور بقدر ادائی آزاد خیال کریں گے البتہ اگر اضطراری بیع کا ضرورت کے وقت شریعت میں اعتبار نہ ہوتا تو یہ بیع بقدر مذکور زبردستی سے زیادہ نہ تھی لیکن جو شخص غصب اور اسکے ابواب کو فقہ کی کتابوں سے یاد رکھتا ہو تو وہ اس قسم کے دعووں کے تسلیم کرنے میں اعتراف کے سوا کوئی چارہ نہیں رکھتا۔ دیکھتے نہیں کہ اگر کسی کا کپڑا ہوا کے چلنے سے کسی رنگریز کی نان میں گر پڑے تو اس کپڑے کا مالک رنگ کی قیمت ادا کر کے رنگ کا مالک ہوگا اور ظاہر ہے کہ یہ رنگ کے مالک ہونے کا لازم ہونا مجبوری کی وجہ سے ہے اور نیز فقہاء نے کہا ہے کہ اگر غاصب نے کسی کے کپڑے کو غصب کر لیا اور رنگ دیا تو کپڑے کے مالک کو اختیار ہے چاہے تو سفید کپڑے کی قیمت لے لے یا رنگ کی قیمت اس کے حوالے کرے اور ظاہر ہے کہ اس بیع کا لازم ہونا غاصب کے ذمہ اضطراری طور پر ہوگا۔

یہ سب کچھ جو میں نے لکھا ہے آں عزیز کی تحریر کے اعتماد پر لکھا ہے۔ اگر حنفیہ کے نزدیک ایسے ہی ہے کہ مکاتب کی دیت اس کے بقدر جو اس نے ادا کیا احرار کی دیت ہے تو فبہا ورنہ جو کچھ میں نے لکھا ہے وہ دوسرا مذہب ہوگا۔ اب مناسب یہ ہے کہ قلم رکھ دوں لیکن اگر ایک شبہ سے خبردار کر کے اس کے جواب کی طرف رہنمائی کروں تو سب سے بہتر ہوگا۔

**شبہہ** میرے عزیز اس تقریر کو غور سے سننے کے بعد بیع کے معاملے کا اعتراف مکاتب اور مولیٰ کے درمیان ضروری ہے اگرچہ دوسرے فقہاء نے اسکی طرف رہنمائی نہیں کی ہے مگر بیع تسلیم کرنے کی صورت میں حق ولاء کے باقی رہنے کی وجہ بظاہر زبردستی معلوم ہوتی

[1] ولاء کے کئی معنی آتے ہیں۔ المنجد کے مرتب نے کے معانی یہ لکھے ہیں۔ الولاء محبت، دوستی، نزدیکی، رشتہ داری، مدد، ملکیت، آزاد کردہ غلام کی میراث۔ مترجم

بنظرِ غائر خواہند دید در اعتاق و کتابت در یں بارہ فرق نخواہند یافت۔

**تفصیل اجمال** تفصیل ایں اجمال آنکہ ولاء جزائے آں احسان است کہ با عطاءِ تصرفات واختیارات مولاء او را کردہ است نہ جزائے اخراج از ملک خود کہ حقیقت اعتاق است۔ چہ جزائے او نجات من النار و عتق روزِ قیامت است نہ ولاء۔ آری با اخراج عن الملک اعطاء لازم آید۔ یا گوئیم در اعتاق ہر دو امر مقصود باشند۔ جزاء اول عتق من النار باشد و جزاء ثانی ولاء و ایں بداں ماند کہ در جہاد اعلاء کلمۃ اللہ مقصود باشد و استخلاص اموال کفار و قبضہ بداں لازم آید۔ یا ہر دو مقصود باشند۔ مقصودیت اول خود ظاہر است باقی وجہ مقصودیتِ ثانی ایں باشد کہ اموال مخلوق بہر عبادۃ بودند۔ چنانچہ از تحریرات سابقہ روشن شدہ باشد۔ چوں فی غیر محلہ بودند استخلاص آں ہم ضرور افتاد۔ بہر حال جزاء اول ثواب است و جزاء ثانی غنیمت۔ مگر چوں در کتابت از دو جہت اعتاق است اخراج از ملک بعوض است و اخراج عن الید بے عوض، از عوض اخروی محروم ماند آری عوض ثانی بحال خود باشد۔ واللہ اعلم و علمہ اتم و احکم۔

ہے کیونکہ بائع کا حق ولاء فروخت کردہ غلام سے ساقط ہو جاتا ہے۔ لیکن جو لوگ میری پریشانی تقریر غور کی نظر سے دیکھیں گے تو اعتاق اور کتابت میں کوئی فرق نہیں پائیں گے۔

**اجمال کی تفصیل** اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ حق ولاء خود احسان کا بدلہ ہے جو اس کے مولا نے اپنے اختیارات اور تصرفات دیکر اس کے ساتھ احسان کیا ہے نہ کہ اپنی ملکیت سے خارج کرنے کی جزاء جو کہ آزاد کرنے کی حقیقت ہے کیونکہ اس کا بدلہ آگ سے نجات اور قیامت کے روز آزادی ہوگی نہ کہ ولاء۔ ہاں ملکیت سے خارج کرنے سے بخشش کرنا لازم آتا ہے یا ہم کہیں گے کہ آزاد کرنے میں دونوں باتیں مقصود ہیں۔ اول جزاء تو نار جہنم سے آزادی ہوگی اور دوسری جزاء ولاء ہے۔ اس طرح ہے جیسا کہ جہاد میں اللہ کے کلمہ کو بلند کرنا مقصود ہوتا ہے اور کفار کا مال حاصل کرنا اور اس پر قبضہ بھی لازم آتا ہے یا دونوں مقصود ہیں پہلی مقصودیت تو خود ظاہر ہے۔ باقی دوسری مقصودیت کی وجہ یہ ہے کہ مال عبادت کے لئے پیدا کئے گئے ہیں جیسا کہ سابق تحریرات سے واضح ہو گیا ہوگا چونکہ کفار کے اموال اپنے محل میں نہ تھے لہذا ان سے اموال کی خلاصی کرانا ضروری ہوا۔ بہر حال پہلی جزاء تو ثواب ہے اور جہاد کی دوسری جزاء غنیمت کا حصول۔ مگر چونکہ کتابت میں دو جہت سے اعتاق ہے لہذا عوض کیساتھ ملکیت سے خارج کرنا اور قبضہ سے عوض کے بغیر خارج کر دینا ہے۔ لہذا آخرت کے عوض سے محروم رہیں گے ہاں دوسرا عوض یعنی ولاء اپنے حال پر رہیگا واللہ اعلم و علمہ اتم و احکم۔

الحمد للہ کہ اس مکتوب کا ترجمہ ۱۹ ذوالحجہ ۱۳۸۸ھ مطابق ۷ مارچ ۱۹۶۹ء بعد جمعرات شروع کیا گیا اور بتاریخ ۲۵ ذوالحجہ ۱۳۸۸ھ مطابق ۱۵ مارچ ۱۹۶۹ء ہفتہ و اتوار کی درمیانی شب میں ساڑھے بارہ بجے ختم ہوا۔